# آبچین

غالب نے قاطع برہان لکھی اور برہان قاطع پر اعتراض کیے۔ اچھا کیا۔ کسی کو وجہ شکایت نہیں ہو سکتی۔ انھوں نے لگے ہاتھ بہار عجم اور صہبائی وغیرہ کی غلطیاں دکھائیں، اس میں بھی مضائقہ نہ تھا۔ لیکن، بڑا غضب کیا کہ جا بجا دشنام طرازی[1] پر اُتر آئے اور عام فارسی دانانِ ہند کو غیر مستند قرار دیتے ہوئے، "علمِ اناولاغیری" بلند کیا۔ قاطع برہان کے آخر میں جو فوائد ہیں، ان کی ابتدا[2] فرماتے ہیں:

"سرآغاز تحریر فوائد کہ ہر آئینہ بوئی از کاردانی و خودنمائی دارد، نیاز می آورم، دپوزش می گسترم تا مردم نگویند کہ خود ہندی[3] زاد بودن و ہندوستان زادانِ دگر را ہم در فرہنگ و ہم در نظم مسلّم نداشتن و خود علم پندار زباندانی افراشتن چہ معنی دارد۔ گویم سخن می گویم کہ نیاے من از ماوراء النہر بود، و پدرم در دہلی بگیتی پذیرفت و من در آگرہ خشور ہستی یافتم، حاشا کہ خود را از اہلِ زبان گیرم۔ زباندانی من لفظ "سرِ فروزہٗ[4] خدا آفرید و سہ گوہر ازل آوردہ است۔ نخست سلامت طبع کہ غلط را نمی پذیرد، و جز براستی آرام نمی گیرد، دوم مناسبت آں طبع غلط پسند جز براستی پیوند با پارسی زبان، سہ دیگر اعزازِ دولت تیمار برمزد (د) فراواں کمال و دانش اندوختن از شیفتگی سپس گذشتن بر آستانی نامہا و نشاط و زندہ از آں شور انگیز شور[5] آمدہا۔ در چہاردہ سالگی از آموزگار پرورش یافتم، و پنجاہ و دو سال مغز سخن کافتم۔۔۔ سخن آفرین را سپاس گزارم و ہم خرآں بخشندہ بخشائش گر کس نیارد دانست کہ در پنجاہ و دو سال چہ دُرہاے معنی بروے من کشادہ اند و کرسی اندیشہ مرا در فرازستان آگہی بکجا ام پایہ نہادہ اند۔ حیف کہ ابناے روزگار حسن گفتار مرا نشناختند، مرا خود دل بر آناں می سوزد کہ کامیاب شناسائی فرۂ ایزدی نگشتند و ازیں نمائش نظر فروز کہ در نظم و نثر بکار بردہ ام سرگراں گذشتند۔"

مخالفت ناگزیر تھی۔ کئی کتابیں قاطع برہان کے رد میں لکھی گئیں۔ خود غالب نے ان کے جواب چھپوائے۔ اور ایک ایسے شخص نے بھی جو غالب سے اپنی بے تعلقی ظاہر کرتا ہے، ان کی حمایت میں ایک کتاب شائع کی۔

اس مضمون میں ایک لغت کی بحث جو ان سب میں (با استثنائے نامۂ غالب و سوالات عبد الکریم) موجود ہے، پیش کی جاتی ہے۔ غالب کی فارسی عبارتوں کا ترجمہ بغیر تصرف ہوا ہے اور بیشتر لفظی ہے۔ باقی اصحاب کی فارسی عبارتوں کے مطلب درج کیے گئے ہیں اور ان میں سے بھی زائد باتیں عموماً نکال دی گئی ہیں۔ غالب کی اردو عبارتیں تقریباً بجنسہٖ نقل کر دی گئی ہیں۔ اس سے اصحاب متعلقہ کے لب و لہجہ، طرزِ استدلال، دقتِ نظر اور مبلغِ علم کا کسی حد تک اندازہ ہو سکے گا۔

قاطع برہان میں برہان قاطع پر جو اعتراضات ہیں، ان میں پہلا "آبچین" سے متعلق ہے۔ برہان قاطع میں ہے کہ بر وزن آستین کے وزن پر ہے۔ کپڑے کے ٹکڑے (یا پارچۂ جامہ) کو کہتے ہیں جس سے غسل کے بعد مُردے کا بدن خشک کیا جائے۔ قاطع برہان کی عبارت متعلق آبچین کا ترجمہ یہ ہے:

"بر وزنِ آستین" زائد ہے، اس لیے کہ ایک کے سوا آبچین کی کوئی دوسری صورت ذہن میں نہیں آ سکتی۔ "پارچۂ جامہ" بھی زائد ہے، یا پارچہ کہنا تھا یا جامہ۔ مُردے کا بدن خشک کرنے کی قید بیجا ہے۔ اس مغلطے میں یہی بیچارہ نہیں مبتلا ہوا، دوسروں (اشاعت "فرہنگ نگاران دگر") کا بھی یہی حال ہوا ہے۔ مصرع فردوسی "ندارم برگ آبچین و کفن" مفید معنی حصر نہیں۔ یہ لفظ "چادر" کی طرح ہے کہ وہ بھی کفن کا ایک "جزو" ہے، اور "افادۂ معنی انحصار" نہیں رکھتا۔ آبچین اس کپڑے کا نام ہے جس سے دھونے کے بعد ہاتھ منہ پونچھتے ہیں، اور یہ وہ "چیز" ہے جسے "عرف" میں رومال کہتے ہیں۔"

---

[1] اس کی مثالیں "غالب بہ حیثیت محقق" میں ملیں گی جو نقد غالب میں شامل ہے۔

[2] مگر نامۂ غالب میں فرماتے ہیں: "بندہ ہندی مولد و پارسی زبان ہے"۔

[3] دساتیری لفظ ہے حضرت۔ [4] معنی دساتیری [5] شورا مہ پر اعتراض ہوا ہے۔ غالب نے یہ نہیں بتایا کہ یہ لفظ انھوں نے کہاں دیکھا۔ مجھے باوجود تلاش، غالب کی تحریر کے سوا کہیں اور نہ ملا۔

محرق قاطع برہان مصنفہ میر سعادت علی خاں پہلی کتاب ہے جو رد قاطع برہان میں شائع ہوئی تھی۔ قاطع برہان کی بحث آبچین کے آخر میں جو تقریر ہے اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آبچین مخصوص بمعنی رومال ہے۔ یعنی یہ وہ کپڑا ہے جس سے دھونے کے بعد ہاتھ منہ خشک کرتے ہیں۔ اس حصر سے اطلاق سابق کا بطلان ہوتا ہے۔ اس لیے کہ غالب نے اولاً یہ کہا تھا کہ مردہ و زندہ دونوں کا بدن اس سے خشک کیا جاتا ہے۔ تخصیص مُردہ بیجا ہے۔ اور آخر کی بات اس پر دلالت کرتی ہے کہ آبچین زندوں کے لیے مخصوص ہے۔ فردوسی کے عہد سے اس وقت تک سخنوران اہل زبان' فردوسی و نظامی و جامی و سعدی کے اشعار سے استناد پر نازاں رہے ہیں۔ اگر غالب نے فردوسی کو افتادگانِ مغلطہ میں شمار کیا تو اس کا کیا بگڑا؟ اگر غالب بے سند عمومیت کے مدعی ہیں تو ان کی بات کون مانتا ہے؟ غسل کے بعد چادر سادہ گزندہ یا کھیس سر و دوش پر ڈال کر تہ بند اتارتے ہیں اور اس چادر سے بدن خشک کرتے ہیں۔ میں نے کبھی بدن رومال سے نہ پونچھا' اور نہ سنا یا دیکھا کہ کسی شخص "بابرگ و نوا" نے یہ کیا ہو۔ اگرچہ مولف فرہنگ رشیدی بھی بہ لحاظ معنی ترکیبی مدعی "عدم خصوصیت" ہے مگر اس کی یہ عبارت کہ "آبچین' جامہ کہ بعد غسل بدن میت پاک کنند و چادر کہ از حمام برآمدہ عرق بداں چینند (کذا)" میرے قول کی موید ہے کہ بعد غسل زندہ اپنا بدن چادر سے خشک کرتے ہیں نہ رومال سے۔ ہندوستان کے شعرا اور فرہنگ نگار مقلد شعرائے ایران ہیں۔ ان کی مجال نہیں کہ ان کے محاورہ و استعارہ' پر اعتراض کر سکیں۔ صاحب فرہنگ جہانگیری کے عہد میں ایرانیوں کی آمد و شد اور رواج فارسی زیادہ تھا اور شاہ شعرا میں کلیم تھا۔ وہ آبچین کی تخصیص بمردہ کی سند میں فردوسی و اسدی کا شعر پیش کرنے پر کوئی معترض نہ ہوا۔ بفرض محال "آبچین" عام ہے تو خصوصیت کی سند تو شعر فردوسی و اسدی ہے' عمومیت کی کوئی سند غالب نے پیش نہیں کی۔ ایک اور بات یہ ہے کہ اگر آبچین مردے کے لیے مستعمل ہے' تو یہ اس سے مانع نہیں کہ اس کا اطلاق اس کپڑے پر بھی ہو جس سے زندہ اپنا بدن خشک کرتے ہیں۔ اس صورت میں یہ مانند لغات مشترک و اضداد ٹھہرا (مثال لفظ فراز' اشعار جامی و سعدی و جامی و حافظ و کمال اسمٰعیل۔ قول عرب "رأیت جعفراً علی جعفرٍ واکلتُ جعفراً فی جعفرٍ" یعنی جعفر کو گدھے پر سوار دیکھا اور خربزہ دریا میں کھایا۔ اسی طرح لفظ عین بمعنی مشترک ہے)۔ غالب کی عبارت "این مغلطہ تنہا نہ این بیچارہ را افتادہ دیگراں را نیز رو دادہ"۔

کے معنی کیا ہیں؟ کسے اور کہاں مغلطہ ہوا؟ مغلطہ بمعنی "بجائے غلط" است اور "غلط" لغت میں خطا کرنا ہے کلام میں۔ سوال یہ ہے کہ کس بات پر کیا غلطی ہوئی۔

دافع ہذیان از نجف علی خاں' غالب کے ایک شاگرد کے ایما سے لکھی گئی تھی۔ اس میں صاحب محرق کے چند دعاوی کی تردید ہے:

قاطع برہان میں کوئی لفظ تخصیص پر دال نہیں۔ نہ معلوم اس "خاک پائے حرف شناساں الف با تا" کو "حصر و تخصیص" کے معنی کس نے بتائے ہیں۔ بظاہر لفظ "رومال" نے اسے گمراہ کیا اور "عوام الناس" کی طرح وہ یہ سمجھا کہ یہ زندوں کے لیے مخصوص ہے' حالانکہ یہ بھی عام ہے۔ اس سے زندہ و مردہ دونوں کا ہاتھ منہ پونچھا جا سکتا ہے۔

یہ بالکل غلط ہے کہ غالب نے فردوسی پر طعن کیا ہے۔ "رأیت جعفراً الخ" کی بھلا کیا ضرورت تھی۔ اس پر تو بہت کچھ اضافہ ہو سکتا ہے مثلاً "ترمیت جعفراً عن جعفرٍ وکتبت جعفراً الی جعفرٍ" وعلیٰ ہذا القیاس۔ گیدڑوں کا نام لکھنا اور ان کے حرکات و سکنات دینے کی کیا حاجت تھی؟ یہ کہنا کہ صاحب فرہنگ رشیدی اس کی تاکید کرتا ہے صاحب محرق کی بڑی کم فہمی ہے۔ صریح مطلب اس کا یہ ہے کہ آبچین بدن مردہ و زندہ کا خشک کرنے والا کپڑا ہے' اس لیے کہ وہ لکھتا ہے کہ حمام سے باہر آتے وقت اس سے پسینا پونچھتے ہیں۔ یہ قول صاحب محرق کا جو حصر کا قائل ہے' موید کس طرح ہوا۔

لطائف غیبی' غالب نے خود اپنے ایک شاگرد کے نام سے رد محرق میں لکھی تھی:

ضارب سیف قاطع یعنی نواب اسد اللہ خاں' غالب کی عبارت یہ ہے: "قید خشک کردن مردہ بیجا۔ این مغلطہ نہ تنہا این بیچارہ را افتادہ' دیگراں را نیز رو دادہ است۔ مصرع فردوسی' ندارم بجز برگ آبچین و کفن' مفید معنی حصر نیست' چنانکہ چادر کہ آں نیز جزوے از اجزائے کفن است و افادۂ معنی انحصار ندارد۔ آبچین اسم جامہ ایست کہ پس از شستن دست و رو بداں جامہ نم از دست و رو چینند' و در عرف آں را رومال گویند۔" منشی جی لکھتے ہیں کہ ... غالب نے آبچین تراس اس کپڑے کو ٹھہرایا جس سے آدمی ہاتھ منہ پونچھتا ہے۔ سیف الحق پوچھتا ہے کہ مولانا غالب کی عبارت سے تخصیص کہاں سے پیدا ہوتی ہے۔ یہاں مردے کے بدن پونچھنے کو مقدر چھوڑ جانا کمال بلاغت ہے۔ کس واسطے کہ جامع برہان قاطع اس خصوصیت کا مدعی ہے' اور مولانا خصوصیت کو مٹاتے ہیں .... قید کے نافی ہیں' اور نفی سے ثابت ہوا کہ مردے کے بدن پونچھنے کو بھی تسلیم کرتے ہیں اور زندہ کے بھی ہاتھ منہ پونچھنے کو جائز رکھتے ہیں۔ آگے بڑھ کر منشی جی .... رقم فرماتے ہیں: "این نگارندہ

۱؎ عہد جہانگیری میں بہت سے ایرانی شعرا موجود تھے۔ ۲؎ ضعیف استدلال ہے۔ ۳؎ "حضور مجلس انس است و دوستاں جمعند۔ و ان یکاد بخوانید و در فراز کنید" حافظ کا شعر ہے۔ ۴؎ گو نجف علی خاں یا غالب نے غلط انتساب کے لیے صاحب محرق پر اعتراض نہیں کیا۔ ۵؎ اپنے متعلق صاحب محرق کے الفاظ۔

۱؎ محرق میں بعض کا ذکر ہے۔ ۲؎ ضارب اس جگہ محل تامل ہے۔

گا ہے پس غسل نم بدن از رومال نچیدہ وکس با برگ و نوا از نشنیدہ کہ پس غسل نم بدن از رومال چیدہ باشد۔" فقیر سیاح کہتا ہے کہ یہ تو امیر خسرو کی انسلی ہوئی۔ "چیل لسبو لانے گئی تو کاہے سے بھٹکوں راب"! نہا کر بدن، رومال سے کون پونچھتا ہے اور کون کہتا ہے؟ غسل اور حمام کا نہ ہونا میں نام نہ قاطع میں ذکر۔ منشی جی کہیں سے فرہنگ رشیدی اٹھا لائے ہیں اور حمام و استحمام و چادر و مادر کو دکھلا رہے ہیں۔ ہم اس کو کب مانتے ہیں۔ و رشیدی کے ادعا کو لغو جانتے ہیں۔ نہا کر بدن پونچھنے کے کپڑے کو لنگ یا چادر کہتے ہیں اور یہ ہندیوں میں اور عجمیوں میں مشترک ہے اور کھیس اور انگوچھہ خاص اہل ہند کی بولی ہے۔ ان کپڑوں کو آبچین کہنا جھک مارنا ہے۔ آبچین اور رومال ان دونوں کا مسمّیٰ ایک ہے، چاہو اپنا منہ پونچھو، چاہے مردے کا بدن۔ آبچین فارسی قدیم، رومال مستحدث۔ ہاں اگر مردے کے بدن پونچھنے کو صرف آبچین کہتے ہوتے اور رومال نہ کہتے تو منشی جی کا قول معقول تھا۔ لیس فلیس۔ اور یہ جو منشی جی اُچھلتے کودتے ہیں کہ غالب، فردوسی کو مسلم الثبوت نہیں جانتا.... مولانا غالب تخطیہ کرتے ہیں فرہنگ لکھنے والوں کے قیاس کا اور منشی جی اس کو فردوسی کا تخطیہ گمان کرتے ہیں.... محمد حسین دکنی فردوسی کے شعر کو نہ سمجھا اور منشی جی خانِ غالب کی نثر کے معنی الٹے سمجھے۔ غلط فہمی ... مشترک ہوئی ... دکنی استاد اور منشی شاگرد ہے اور ... شاگرد بیٹے کی جگہ اور استاد باپ کی جگہ ہوتا ہے۔ پس اب چاہیے کہ اس مقام پر ہم الولد سرٌّ لابیہ کہیں اور منشی جی خوش ہو کر ہم کو سلام کریں اور لاریب فیہ کہیں۔ ایک راوی ثقہ ناقل تھا کہ کسی شخص نے نجم الدولہ بہادر (غالب) سے پوچھا کہ کیا تم فردوسی کے کلام کے منکر ہو۔ نواب صاحب نے ... کہا کہ ... فنِ سخن میں فردوسی کا کلام ایسا ہے جیسا ابو ردنی میں آیت و حدیث جو فارسی شعر کہے یا فارسی نثر لکھے اور فردوسی کو سند نہ جانے، اس کا حال و مآل وہی ہے جو منکر آیت و حدیث کا ... دیکھو منشی جی لعنت اللہ علی الکافرین اور لعنت اللہ علی الکاذبین کا تازیانہ فردوسی کے منکروں کی اور غالب پر تہمت رکھنے والوں کی کیسی برابر کھال اڑا رہا ہے۔ او سیف الحق سیاح تو کیا کہہ رہا ہے؟ منشی جی کو کلامِ الٰہی سے کیا علاقہ، وہ جانیں اور مسیلمہ کذاب۔ یعنی محمد حسین دکنی ... منشی جی بعد از ہزار گونہ ہذیان لکھتے ہیں: "اطلاق آبچین بر پارچۂ نم چینندہ از بدن مُردہ مانع اطلاق آبچین بر پارچۂ نم چینندہ از بدن زندہ نیست۔" یارب، اس فقیر طالب علم کی داد ملے۔ یہ فقرہ حضرت غالب کے کلام کا سراسر مؤید اور جامع برہان کے ادّعا کا مبطل ہے یا نہیں ہے بلکہ خود منشی جی کے قول کا مکذب ہے۔ اوپر لکھ آئے ہیں کہ نہا کر کوئی رومال سے بدن کو نہیں پونچھتا اور یہاں نیچے آ کر آبچین و رومال کے معترف ہوئے ہیں "بپارچۂ نم چینندہ از بدن زندہ"۔ پھر لکھتے ہیں "پس حال آبچین مانند لغات مشترکہ و اضداد گشت۔" یار و منشی جی تو ایک جانانہ صحرا یا ناز ہما۔ میں ان کے فہم و دلال کے قربان جاؤں۔ کوئی ان کو سمجھا دو کہ یہاں تخصیص نہیں ہے۔ لغت مسخ ہو کر من جملہ اضداد نہیں بن گیا۔ ہاں، آبچین جس طرح ہاتھ منہ کو خشک کرتا ہے، اگر ہاتھ منہ کے بھگونے کا بھی آلہ ہوتا تو لغت اضداد میں سے ٹھہرتا۔ (الآیۃ)

سے ساطع برہان (مرزا رحیم بیگ رحیم کی کتاب) برہان قاطع کی حمایت میں ہے۔

اگرچہ موزوں یہ کا لانا لزوم مالایلزم ہے، مگر برہان نے اپنے لیے لازم کر لیا ہے۔ اس لیے "اکثر" لاتا ہے۔ یہ صحیح نہیں کہ آبچین کی کوئی اور صورت نہیں ہو سکتی۔ یہ ضروری تغیرات کے ساتھ آب چین پڑھا جا سکتا ہے۔ برہان نے چونکہ اس لغت کے حرکات و سکنات نہیں دیے ہیں، بموزن کا اندراج ضرور تھا۔ پارچہ مزید علیہ پارہ ہے، مثل تو لچہ و عاشیہ۔ پارچۂ جامہ کے معنی "جزوے از جامہ" ہوئے جسے عرف عام میں رومال کہتے ہیں، یہ "اضافت جز بسوئے کل" ہے۔ مصرع جامیؔ "عطار در البقرق سر عطار بیز" (کذا)۔ "قید خشک کردن بدن مردہ" فرہنگ جہانگیری کے مطابق ہے، "جامع (برہان) ناقل" ہے۔ یہ بات کہ اور کون ہیں جنھیں "مغلط" ہوا، اس لیے نہیں ظاہر کی کہ وہ صاحب فرہنگ جہانگیری ہے۔ اظہار سے ان کی ساختہ عبارت پادر ہوا ہو جاتی۔ دستنبو مصنفہ غالب میں آبچین بمعنی "رومال مردہ شو" مستعمل ہوا ہے۔ اور یہ جو بعض "در پس گرد ان جناب" کا گمان ہے کہ "کلام" میں "تعمیم" اور "فرہنگ" میں "تخصیص" ہے، یہ جبشیر جناب کے حق میں باعث خرابی ہے، اس لیے کہ پنج آہنگ میں بہت سے لغات کے صرف ایک معنی مرقوم ہیں حالانکہ ان کے "چند" معنی ہیں۔ از آں جملہ اڈنگ چین کے معنی نقاش درج ہیں۔ نظامی کی بیت ذیل میں بمعنی نقاشی بھی ہے:

بارژنگ ایں نقش چینی پرند      قلم بست بر مانی نقش بند

حصر "بیجا" قاطع برہان میں چند جا محض "تسامح" کی بنا پر واقع ہوا ہے۔ فراخ صفت دہن تنہائی ہے، حالانکہ یہ پیشانی و چشم و بازو و حوصلہ و گام وغیرہ کی بھی صفت ہے۔ اسی طرح گرگو "مترادف معنی آفریں" اور آفریں کو صرف خدا سے متعلق لکھا ہے۔ فرہنگ جہانگیری کا حصر دوسرے قول کی نایابی کی وجہ سے ہے اور "حصر جناب" نمائش فضل و ہنر کی غرض سے۔ اس "آبچین اسم جامہ ایست کہ پس از شستن دست و رو بداں جامہ نم از دست و رو چینند" میں تکرار لفظ جامہ و دست و رو بیجا ہے۔

قاطع برہان اشاعت ۲ میں غالب نے بالکل آخر میں جو عبارت بڑھائی اس کا ترجمہ یہ ہے: "اور یہ جو فرہنگ رشیدی میں ہے

---

لہ پارچہ تصغیر پار = پارہ، رجوع بہ "غالب بحیثیت محقق"۔

لہ قاطع برہان میں مولف فرہنگ جہانگیری کی تنقیص نہیں۔ اس کی اشاعت کے بعد دوسری جگہ اس کو بُرا بھلا کہا ہے۔

کہ ہر وہ کپڑا بھی جس سے بعد غسل بدن پونچھنے کا کام لیں آبچین کہا جاتا
ہے، من حیث المعنیٰ ٹھیک ہے، مگر مستعمل اہل زبان نہیں۔ اس ملک
(مردم آں کشور، اس جگہ ایران لکھنا تھا، پہلے ایران کا نام آیا ہوتا تو
اور بات تھی) کے لوگ بعد غسل "لنگ دگر" (چونکہ اس سے قبل 'لنگ' کا
ذکر نہیں 'لنگ دگر' ٹھیک نہیں) یا چادر سے کام لیتے ہیں آبچین و
رومال ایک ہے۔ آبچین فارسی قدیم، رومال فارسی جدید۔ ایک ایرانی
مجھ سے کہتا تھا کہ رومال لفظ وضع کردۂ خاتونان ایران ہے چونکہ
عورتوں کی طبیعت میں وسوسہ بہت ہے، ایک لفظ جو زندہ و مردہ میں
مشترک ہے ان کی طبع نازک کو گراں معلوم ہوا، انھوں نے آبچین کے
لیے ایک نیا لفظ تراشا۔

مؤید برہان از آغا احمد علی۔ یہ جیسا کہ نام سے ظاہر ہے
برہان قاطع کی حمایت میں لکھی گئی تھی۔

آب چیں بھی ذہن میں آتا ہے اس لیے بروزن 'آستین' زائد نہیں۔ 'پارچۂ
جامہ' میں پارچہ بمعنی "پارۂ خرد" ہے۔ قتیل کے یہاں پارچہ کاغذ آیا ہے اور معتمد خاں نے
اقبالنامۂ جہانگیری میں دو جگہ "پارچۂ سنگ" لکھا ہے اور یہ بھی
احتمال ہے کہ پارچہ و جامہ ہو۔ ہفت قلزم میں یہی ہے اور اس میں
لغت آبچین برہان سے نقل ہوا ہے۔ قید بدن مردہ بتقلید
فرہنگ جہانگیری ہے۔ (اس کی عبارت مع شعر فردوسی و اسدی
منقول)۔ مجمع الفرس سروری میں ہے: "آبچین قوطہ کہ چوں از حمام
برآیند عرق بدن از اں خشک کنند"۔ اس کے بعد قول مؤلف
فرہنگ جہانگیری مع شعر فردوسی۔ مؤید میں برہان میں صاحب
فرہنگ رشیدی کا قول بھی ہے جو محرق میں ہے اور اس کے
بعد اس کی وہ عبارت ہے جو محرق میں نہیں۔ اس کا ترجمہ یہ ہے:
سامانی کہتا ہے کہ آبچین وہ "قطیفہ" ہے جس سے بعد غسل بدن خشک
کرتے ہیں اور خصوصیت میت کی جیسا کہ صاحب فرہنگ جہانگیری
نے گمان کیا ہے، نہیں۔ اسے "خصوصیت مقام" سے وہم ہوا اور
یہ معتبر نہیں۔ خان آرزو قول سامانی کو "اصح" سمجھتے ہیں۔ بہرحال یہ اعتراض
جو غالب نے اپنی طرف سے پیش کیا ہے، سامانی کا ہے۔

قاطع القاطع از امین الدین یہ رد قاطع برہان میں لکھی گئی تھی
امین بڑا دریدہ دہن واقع ہوا تھا۔

یوں تو ہر لفظ کی دراصل ایک ہی صورت ہو سکتی ہے، لیکن مختلف
وجوہ سے "صور مختلفۂ متعددہ" ظہور میں آتے ہیں۔ آبچیں کے الف
اگر مد نہ ہو یا آب کی ب پر کسرہ دیا جائے یا چین کی ی مجہول پڑھی جائے یا چین کی
جیم فارسی و یا کا صرف ایک ایک نقطہ ہو (اختلاف نقطہ کی اور شکلوں کا بھی ذکر ہے)
تو ایسی صورتیں پیدا ہو جائیں گی جو خلاف صورت صحیحہ ہیں ہم وزن
کی وجہ سے جو شہرت عام رکھتا ہے "آبچیں" جیسے صور احتمالیہ سے

ممتاز ہو گیا۔ غالب کے ذہن میں ممکن ہے کوئی اور شکل، مطلقاً نہ آسکی
لیکن کتاب فرد واحد کے لیے نہیں لکھی گئی۔ "پارچۂ جامہ نیز زائد" میں
"اجتماع نقیضین" رونما ہوا ہے، اس لیے کہ اس کے معنی یہ ہیں کہ
تمام عبارت زائد ہے، جو بعد کی عبارت سے تناقض ہے۔ غالب
تو یہ سمجھے ہیں کہ پارچہ و جامہ ایک ہے، یہ صحیح نہیں پارچہ عام ہے
اور جامہ خاص۔ (تفاصیل)۔ یہ اعتراض کہ "قید خشک کردن مردہ
بیجاست" "استادان سلف" کا ہے (عبارات فرہنگ جہانگیری
و فرہنگ رشیدی) فرہنگ رشیدی میں یہ موجود ہے بلکہ اس
میں بھی بحوالۂ سامانی درج ہے۔ شمس اللغات میں بھی اس کا ذکر ہے۔
اس طرح کا اختلاف "کلام اساتذہ" میں بہت رہا ہے۔ ایسا اعتراض
کرنا "محض لغو و بیجا" ہے، اس لیے کہ "اکثر" کتب میں ملتا ہے۔ اگر
اس کے بغیر کام نہیں چلتا تھا تو غالب کو یہ لکھنا تھا کہ "بعض اساتذہ"
"قید میت" کے مانع ہیں، اس صورت میں وہ الزام سرقہ سے بچتے۔ اور
یہ جو دعویٰ کیا ہے کہ آبچین و رومال ایک ہے "محض پوچ و یاوہ" ہے،
اس لیے کہ آبچین بعد غسل بدن پونچھنے کے لیے آتا ہے، خواہ زندہ کا ہو
یا مردہ کا، اور رومال جیسا کہ خود غالب کی "تعریف" سے ظاہر ہے، وہ
کپڑا ہے جس سے دھونے کے بعد ہاتھ منہ خشک کیا جاتا ہے۔ اگر آبچین
بمعنی رومال ہے تو شعر فردوسی و مصرع اسدی میں بے معنی ہو جاتا ہے،
اس لیے کہ رومال کو "مرگ و کفن" سے کچھ نسبت نہیں۔ موت کے بعد
صرف ہاتھ منہ نہیں دھویا جاتا کہ اس کے لیے رومال کی حاجت ہو۔ مردے
کو غسل دیا جاتا ہے اور بدن خشک کرنے کے لیے "چادر" یا "قطیفہ" کی
ضرورت ہوتی ہے اور یہی آبچین ہے۔ غالب سے میرا سوال ہے کہ
اگر رومال صرف ہاتھ منہ پونچھنے کا کپڑا ہے، تو اس کپڑے کا کیا نام
ہے، جس سے دھونے کے بعد پیٹھ، پیٹ، سینہ، سر اور پاؤں خشک
کیے جاتے ہیں؟

تیغ تیز از غالب۔ ردّ مؤید برہان:

مولوی جی لکھتے ہیں کہ صاحب فرہنگ سامانی اور خان آرزو
بھی مانع تخصیص آبچین ہیں اور عموماً رومال کو لکھتے ہیں۔ پھر نتیجہ اس شکل
کا یہ نکالتے ہیں کہ یہ اعتراض ان دو شخصوں کا ہے۔ غالب سارق ہے۔
سبحان اللہ مضمون کا سرقہ سنا تھا، سرقۂ اعتراض نہ سنا تھا۔ اتفاق
رائے کا نام سرقہ رکھنا کتنی بڑی ناانصافی ہے۔ جامع برہان کی رائے
کا اور فرہنگ نویسوں کی رائے سے متفق ہونا استناد اور میری رائے
کا سامانی اور آرزو کی رائے سے اتفاق نہ یہ باعث الزام سرقہ۔
تیغ تیز کے آخر میں غالب کی طرف سے "استفتا" ہے، جس میں
یہ سوال بھی ہے: "فرہنگ نویس حال کی رائے اگر فرہنگ نویس ماضی کی
رائے سے مطابق ہو خواہی بحیثیت اتفاق خواہی از روئے مشاہدہ یہ سرقہ

ہے، یا تطابق رائے؟" شیفتہ نے اس کا جواب دیا ہے کہ "یہ تطابق رائے ہے، سرقے سے کیا علاقہ!" حالی، سعادت علی اور تیر نے شیفتہ کے جواب کی تصدیق کی ہے۔

شمشیر تیز تر از آغا احمد علی۔ جواب تیغ تیز وفات غالب کے بعد شائع ہوا۔

اعتراض سامانی کا مضمون اگر بعد مشاہدہ غالب یاد رہا تھا، تو اسے خود بدون حوالۂ سامانی پیش کرنا سرقہ ہے، ورنہ نہیں۔ اس سے قطع نظر حواشی برہان قاطع مطبوعہ کے جو اعتراضات غالب نے بعد قرق اول کے ذکر کے بغیر برہان قاطع و درفش کاویانی و تیغ تیز میں درج کیے ہیں، ان کی چوری میں کیا شبہ ہے۔

متعلقہ کتابوں کے اقتباسات درج کرنے کے بعد میرا تبصرہ حسب ذیل ہے۔

(الف) غالب کے عبارات میں لفظی اغلاط کے علاوہ تناقض، تغافل اور ضعف استدلال موجود ہے۔ (ب) 'پارچہ جامہ' کے زائد ہونے پر غالب کا جو اعتراض ہے، اس پر امین کی گرفت کیا ہے۔ (ج) "آبچین اسم جامہ ایست کہ پس از شستن دست و رو بدان جامہ نم از دست و رو چینند" پر رحیم کا اعتراض ٹھیک ہے کہ اس عبارت میں جامہ اور دست و رو کی غیر ضروری تکرار ہے۔ (د) یہ واضح نہیں کہ "مخلطہ" جس طرح غالب کے یہاں آیا ہے اس پر سعادت علی خاں کو اعتراض ہے یا نہیں۔ میں خود قطعی طور پر نہیں کہہ سکتا کہ "مخلطہ تمنا ز ایں بیچارہ را افتادہ" درست ہے یا نہیں۔ (ہ) انحصار (لازم) برائے حصر (متعدی) محل نظر ہے۔ (و) "آں کشودہ و لنگ دگر" پر اعتراض اوپر آچکا ہے۔ (ز) لطائف کے بعض الفاظ و عبارات پر بھی اعتراض ہو چکا ہے۔ (ح) تیغ تیز میں "عموماً رومال کو لکھتے ہیں" عجیب سی عبارت ہے۔

مخالفین غالب میں سعادت علی خاں کی عبارت میں بڑا الجھاؤ ہے۔ سیدھی بات ان کے یہاں آکر ٹیڑھی ہو جاتی ہے۔ لفظی غلطیاں بھی بہت ہیں۔ رحیم کے یہاں لفظی غلطیاں ہیں مگر سعادت علی خاں سے کم، اور امین کے یہاں اس سے بھی کم۔ آغا احمد علی کی عبارت عموماً بے عیب ہوا کرتی ہے۔ حامی غالب، نجف علی خاں حد درجہ فضول گو واقع ہوئے ہیں۔ ان کے یہاں نازیبا علمی نمائش جس میں نامانوس الفاظ کا استعمال شامل ہے، بہت ہے۔

اعتراض کا سرقہ ضرور ہو سکتا ہے۔ اس سلسلے میں صاحب موید برہان نے جو کچھ لکھا ہے قول فیصل ہے لیکن، سامانی کی فرہنگ، یقین ہے کہ غالب نے نہ دیکھی ہو، اور آرزو کی سراج اللغۃ کا ان کی نظر سے گزرنا مستبعد ہے۔ فرہنگ رشیدی بھی ظاہراً اس زمانے میں جب قاطع برہان سپرد قلم ہوئی یا اس کے متعلق جھگڑا رہا، ان کے مطالعے میں نہیں رہی۔ اس صورت میں سوال یہ ہے کہ کون سی کتاب تھی جس میں یہ اعتراض کوئی بردہ بیچا ہے انھوں نے دیکھا۔ جب تک یہ نہ بتایا جا سکے غالب پر سرقے کا الزام نہیں لگایا جا سکتا۔ حواشی برہان قاطع کو نسخہ ردبک رغ لک الفیض حکیم عبدالمجید وغیرہ سے منسوب کرتے ہیں) کے سرقے کا معاملہ جداگانہ ہے۔ غالب نے بہت سے اعتراضات ان حواشی سے لیے، اور اس کا اعتراف درکنار، قاطع برہان کی اشاعت اول میں یہ لکھا کہ کل اعتراضات لغات عربی سے متعلق ہیں (بحث دیباچہ)، حالانکہ اکثریت کا فارسی سے سروکار ہے۔ اشاعت ثانی میں انھوں نے "ہمہ" کو "اکثر" بنا دیا، حقیقت سے انحراف اب بھی رہا۔ اس کے علاوہ انھوں نے یہ کیا کہ جا بجا فخریہ اس کی طرف اشارہ کیا کہ فضلائے جلیل القدر کلکتہ میرے ہم خیال ہیں۔

صاحب محرق کا یہ اعتراض کہ غالب فردوسی کو نہیں مانتے قطعاً غلط ہے۔ لیکن اس اعتراف کے بعد کہ اسے غلط فہمی ہوئی ہے، غالب کا اسے جھوٹا کہہ کر لعنت بھیجنا بڑی زیادتی ہے۔ رہا کفر، تو یہ سمجھ میں نہ آیا کہ اگر صاحب محرق نے تہمت بھی لگائی تو کافر کس طرح ہوا۔ اس سلسلے میں صاحب برہان کو مسیلمۂ کذاب کہنا بھی خوب ہے۔ وہ غریب تو پیغمبری کیا معنی فن لغت نگاری میں امامت بلکہ ولایت تک کا مدعی نہیں اور محض "ناقل" سمجھے جانے پر مطمئن ہے۔

صاحب محرق کا آبچین کو (بفرض محال ہی سہی) لغات اضداد میں شمار کرنا ٹھیک نہیں۔ اس پر اعتراض غالب صحیح ہے۔

لطائف غیبی کی عبارت "حمام و استحمام و چادر و مادر کو دکھلا رہے ہیں" میں چھپی ہوئی گالی ہے۔ محرق میں تو "مادر" کا لفظ آیا ہی نہیں۔ برہان میں آدر بر وزن مادر ہے۔ اس پر غالب نے لکھا تھا "چادر را گذاشتن و مادر را آوردن بیحیائیست"۔

صاحب محرق کا دعویٰ ہے کہ فرہنگ رشیدی کی عبارت "آبچین جامہ ایست کہ بعد از غسل مردہ بدان پاک کنند و چادر یکی از حمام برآمدہ عرق بدان چینند" میرے اس قول کی مؤید ہے کہ بعد غسل لوگ چادر سے بدن خشک کرتے ہیں، نہ کہ رومال سے۔ نجف علی خاں کے نزدیک یہ دعویٰ غلط ہے۔ فرہنگ رشیدی سے صاحب محرق کے دعاوی کے اس حصے کی تائید ہوتی ہے جس کا تعلق رومال سے ہے، اور اس سے زیادہ کا وہ مدعی نہیں۔

لطائف میں ہے "غسل اور حمام کا نہ برہان میں نام، نہ قاطع میں ذکر۔ منشی جی کہیں سے فرہنگ رشیدی اٹھا لائے ہیں اور حمام و استحمام و چادر و مادر کو دکھلا رہے ہیں۔" لفظ "غسل" برہان کی اس عبارت میں موجود ہے، جو قاطع برہان میں نقل ہوئی ہے۔ لفظ حمام البتہ دونوں میں نہیں آیا۔

لطائف میں ہے کہ منشی جی کا قول ہے "اطلاق آبچین بر پارچہ نم چینندہ از بدن مردہ (نہ اطلاق آبچین بر پارچہ نم چینندہ از بدن زندہ

نیست۔" اس سے قول غالب کی تصدیق اور دعواے برہان بلکہ بیان صاحب محرق کی تکذیب ہوتی ہے۔ اوپر یہ لکھا کہ نہا کر کوئی رومال سے بدن نہیں پونچھتا اور "نیچے آکر" "آبچین و رومال کے معرف ہوئے ہیں۔ بپارۂ نم چینیدہ از بدن زندہ" حقیقت یہ ہے کہ صاحب محرق کی اصلی رائے وہی ہے جو برہان میں ہے آبچین کی عمومیت کا اقرار اس نے "بفرض محال" لکھ کر کیا ہے۔ غالب اسے فراموش کر گئے۔ مزید یہ کہ اس کا یہ اقرار آبچین سے تعلق رکھتا ہے، رومال سے نہیں۔ غالب نے یہی حرکت کہ دوسروں کی طرف یہ عقیدہ کہ رومال و آبچین ایک ہے، منسوب کر دیا جائے، حالانکہ ان کی تحریروں میں لفظ رومال آیا بھی نہ ہو، تیغ تیز میں بھی کی ہے۔

ہم وزن لانے پر غالب کا اعتراض بیجا ہے۔ مگر اس سلسلے میں امین نے جو کچھ لکھا ہے، اس میں کچھ باتیں فضول ہیں۔

دستنبو میں جو قاطع برہان سے قبل شائع ہوئی تھی، جیسا کہ رحیم نے دکھایا ہے آبچین کے معنی "رومال مردہ شو" لکھے ہیں، جس سے لازماً یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ رومال غالب کے نزدیک مخصوص بزندگاں نہیں۔ اس لفظ سے متعلق جو عبارت قاطع برہان کی اشاعت اول میں ہے اس سے یہ مترشح ہوتا ہے کہ یہ اور آبچین ایک ہیں، اور یہ ایک کپڑا دھونے کے بعد ہاتھ منہ پونچھنے کا ہے۔ یہاں "بدن" کا ذکر نہیں، اور نہ یہ بتایا گیا ہے کہ اس کا استعمال عام ہے یا خاص۔ ہاتھ منہ پونچھنے کو دیکھیے تو زندوں سے مخصوص ہوتا ہے، اور عبارت زیر بحث سے قبل جو عبارت متعلق آبچین ہے اس پر غور کیجیے تو یہ خیال ہوتا ہے کہ مردہ ہو یا زندہ، کوئی قید نہیں، کسی کا ہاتھ منہ بھی اس سے پونچھا جا سکتا ہے۔

لطائف غیبی میں غالب کا ارشاد ہے:

"نہا کر بدن رومال سے کون پونچھتا ہے؟ .. آبچین اور رومال ان دونوں کا مسمیٰ ایک ہے، چاہو اپنا منہ پونچھو چاہو مردے کا بدن۔ آبچین فارسی ... الستردث۔ ہاں اگر مردے کے بدن پونچھنے کے کپڑے ... کہتے ہوتے اور رومال نہ کہتے تو خشتی بچہ کا قول معقول ہوتا، لیس فلیس۔"

اس سے یہ نتائج نکلتے ہیں: (الف) آبچین و رومال ایک ہیں۔ (ب) نہا کر بدن رومال سے نہیں پونچھا جاتا (ج) مردے کا بدن رومال سے خشک کیا جاتا ہے (د) زندہ لوگ رومال سے ہاتھ منہ پونچھتے ہیں۔ اس سلسلے میں یہ امر قابل توجہ ہے کہ غالب کے حامی، نجف علی خاں، یہ فرماتے ہیں کہ رومال سے زندہ مردہ دونوں کا ہاتھ منہ پونچھا جاتا ہے۔ غالب نے قاطع برہان کی اشاعت ثانی میں عبارت متعلقۂ رومال کے بعد جو اضافہ کیا ہے، وہ اس پر مشعر ہے کہ رومال زندوں کے لیے مخصوص ہے "مشترک بین الحیّ والمیّت" نہیں۔ انھیں ایک ایرانی سے جس کا نام وہ نہیں بتاتے "یہ معلوم ہوا تھا کہ رومال عورتوں کا بنایا ہوا نام ہے۔ یہ ایرانی عبدالصمد کا حقیقی بھائی معلوم ہوتا ہے۔

مجھے یاد آتا ہے کہ شیرانی نے کہیں لکھا ہے کہ رومال ہندستانی فارسی ہے۔ ان کے یہاں یہ ہے بھی تو اس کی بحث بہت مجمل ہے! اشرف مازندرانی کی ایک مثنوی میں "رومال زکامی" آیا ہے، جو اس پر دلالت کرتا ہے کہ اس سے صرف ہاتھ منہ دھو کر خشک نہیں کیا جاتا، اور کام بھی لیا جاتا ہے۔ غالباً اشرف سے قدیم ایرانی سند بھی موجود ہے۔

غالب کی رائے میں آبچین کیا ہے، کیا نہیں، اس کا فیصلہ ان کے متفادت بیانات کی وجہ سے بہت مشکل ہے۔ قاطع میں رومال کے ذکر سے قبل جو کچھ انھوں نے لکھا ہے، وہ صراحتہً اس پر دلالت کرتا ہے کہ برہان میں مردے کی تخصیص بیجا ہے، بعد غسل زندوں کے بدن پونچھنے کا کپڑا بھی ہے۔ رومال کے بارے میں جو کچھ ان کے قلم سے نکلا ہے اس سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ یہ اور رومال ایک ہے، اور رومال دھونے کے بعد ہاتھ منہ پونچھنے کا کپڑا ہے۔ لطائف میں وہ شد و مد سے یہ فرماتے ہیں کہ "مولانا (غالب) قید کے نافی ہیں اور نفی سے ثابت ہوا کہ "مردے کے بدن پونچھنے کو بھی تسلیم کرتے ہیں اور زندہ کے بھی ہاتھ منہ پونچھنے کو جائز رکھتے ہیں"۔ اس کتاب میں غالب نے فرہنگ رشیدی کے اس دعوے کی کہ یہ بعد غسل زندوں کے بدن پونچھنے کے کام آتا ہے قطعی طور پر تردید کی ہے۔ رومال و آبچین کو کبھی ایک اور کبھی پہلے کو خاص اور دوسرے کو عام کہنے اور رومال کی متفادت تعریفیں کرنے سے جو نتائج نکلتے ہیں ظاہر ہیں۔

غالب کے اقوال سے قطع نظر آبچین کے متعلق حسب ذیل اقوال ہیں:

(۱) آبچین وہ کپڑے کا ٹکڑا ہے جس سے بعد غسل مردے کا بدن پونچھا جاتا ہے۔ (برہان و جہانگیری)

(۲) آبچین وہ کپڑا ہے جس سے بعد غسل زندہ و مردہ دونوں کا بدن خشک کیا جاتا ہے (سامانی و رشیدی)

(۳) آبچین حمام کی وہ لنگی (فوطہ) ہے جس سے بعد حمام، بدن کا پسینہ خشک کیا جاتا ہے (سروری) (مگر اس نے بغیر تنقید قول جہانگیری بھی نقل کیا ہے۔

میں نے فارسی نظم و نثر میں آبچین کو بہت ڈھونڈا، لیکن فردوسی و اسدی کے ایک ایک شعر اور غالب کی نثر (دستنبو) کے سوا کہیں نہیں ملا۔ یہاں ان کتابوں سے بحث نہیں جو اس سے بحیثیت لغت بحث کرتی ہیں۔ ان دونوں شعروں میں اس کا تعلق مردے سے ہے اور غالب کے یہاں بھی یہی کیفیت ہے۔ چنانچہ اس کا مرادف انھوں نے "رومال مردہ شو" لکھا ہے۔ یہ اس سے مانع نہیں کہ یہ زندوں کے لیے بھی مستعمل ہو، لیکن اس کی کوئی مثال نہیں ملتی، اور یہ نہ ہو تو اس پر اصرار کس طرح کیا جا سکتا ہے؟ غالب کا ایرانی تو مجھے یقین ہے کہ عبدالصمد کی طرح فرضی ہے۔ برہان پر ان کا اعتراض محض قیاس پر مبنی معلوم ہوتا ہے، اور

دوسروں کے اعتراض کی بھی عجب نہیں اگر یہی نوعیت ہو۔

اسدی کے گرشاسپ نامہ میں آبچین آیا ہے، لیکن اس کی فرہنگ میں یہ لفظ موجود نہیں۔ اس سے قبل جو فرہنگ یا فرہنگیں لکھی گئیں وہ اب موجود نہیں۔ بعد کی فرہنگوں میں سب سے قدیم جو میری نظر سے گزری ہے قواس غزنوی کی فرہنگ ہے، مگر اس وقت میں یہ کہنے سے قاصر ہوں کہ اس میں یہ لفظ ہے یا نہیں۔ معیار جمالی میں جو عہد حافظ کی تالیف ہے یہ لفظ نہیں۔ محمد ہندوشاہ کا لغت ایران میں چھپ گیا ہے، مگر ابھی تک میں نے اسے نہیں دیکھا۔ سروری کے لغت کی روایت اول (نسخۂ پٹنہ) سے یہ لفظ غیر حاضر ہے۔ فرہنگ جہانگیری میں موجود ہے اور سروری کی روایت دوم میں جو جہانگیری سے استفادے کے بعد لکھی گئی ہے، یہ ملتا ہے اور بعد کی فرہنگوں میں عموماً پایا جاتا ہے۔ علی اکبر دہخدا کے لغت میں غالباً یہ لفظ ہے، مگر وقت کی تنگی کے باعث ابھی اُس طرف رجوع نہیں کر سکا۔ توقع تھی کہ برہان قاطع کے حواشی نوشتۂ ڈاکٹر محمد معین میں اس کی بحث ہوگی، مگر انھوں نے اس لفظ کے متعلق صرف یہ لکھا ہے: "امروز آبچین بکاغذ آب خشک کن نیز اطلاق کنند"۔ لفظ 'نیز' اس پر دلالت کرتا ہے کہ اور معانی میں بھی مستعمل ہے، مگر انھوں نے باوجود اس کے کہ اس کے متعلق جو اختلافات ہیں ان سے ناواقف نہ ہوں گے صراحت غیر ضروری تصوّر کی۔

اُن ہندوستانیوں سے جو ایران گئے ہیں میں نے آبچین کے بارے میں دریافت کیا۔ ان سے مجھے اس کے متعلق کچھ معلوم نہ ہو سکا۔ میرا گمان ہے کہ اُن معانی میں جو برہان و سروری و سامانی وغیرہ میں درج ہیں مدتوں سے مستعمل نہیں، اور کاغذ آب خشک کن پر اس کا اطلاق تو یقیناً بالکل زمانۂ حال کی بات ہے۔ اہل لغت کے اقوال کی بنا سماعت پر نہیں، اشعار فردوسی و اسدی میں اس کے وجود پہ ہے۔ اگر یہ لفظ فردوسی و اسدی کے بعد بھی مستعمل ہوتا رہتا تو اس کی کیا وجہ ہے کہ ان دونو کے بعد کے کسی ایرانی کی نظم و نثر میں نہیں ملتا۔

بہرحال، افسوس ہے کہ میں آبچین کے بارے میں کوئی فیصلہ کن بات اس وقت نہیں کہہ سکتا۔ بعض اور کتابوں کی طرف رجوع کے بعد ممکن ہے کہ آئندہ کوئی قطعی بات اس کے متعلق کہی جا سکے۔

(نیا دور، اگست ۱۹۶۳ء)

## آبچین: توضیحات

(۱) میرے مضمون "آبچین" مطبوعہ نیا دور (اگست ۶۳ء) میں جس جگہ بھی میر سعادت علی خاں یا سعادت علی خاں ہو، اُسے میر سعادت علی سمجھا جائے۔

(۲) صحاح الفرس مولفۂ محمد بن ہندوشاہ نخجوانی (مأۃ ہشتم ہجریہ) نظر سے گزری۔ اس میں آبچیں کی بحث نہیں۔

(۳) علی اکبر دہخدا ایران حاضر کے مسلم الثبوت محققین میں تھے۔ ان کی فرہنگ جو ناتمام رہ گئی تھی ان کی وفات کے بعد مکمل کی جا رہی ہے۔ اس میں برہان قاطع کی عبارت متعلق آبچیں بدون تنقید نقل ہوئی ہے اور فردوسی و اسدی کے اشعار بطور سند پیش کیے گئے ہیں۔ فردوسی کے شعر مندرجہ فرہنگ جہانگیری کے ساتھ کے ۳ اور شعر درج ہوئے ہیں کہ محل استعمال اچھی طرح سمجھ میں آجائے۔ انھوں نے یہ بھی لکھا ہے اسے عربی میں نطیفہ وغیرہ کہتے ہیں، اور اس کا استعمال "آب خشک کن" کی جگہ کہ روشنائی اس سے خشک کی جاتی ہے، بے تناسب معلوم نہیں ہوتا۔

——— قاضی عبدالودود

(نیا دور، ستمبر ۱۹۶۳ء)

☆

# قاطع برہان اور پنے و ابدام

## (۱) پنے

برہان قاطع "بنی بکسر اول و ثانی تحتانی مجہول کشیدہ مصحف و کلام خدا . . . . و بفتح اول ہم آمدہ "

قاطع برہان: سو فرہنگوں میں بھی پنے بمعنی قرآن ملے، تو میں باور نہ کروں۔ دلیل یہ کہ قرآن قلمرو عرب میں پیمبر عربی پر زبان عربی میں نازل ہوا، یہ کس طرح ممکن ہے کہ "زبان دری"[1] میں اس کے لئے نام رہا ہو۔ ظہور اسلام عہد خسرو پرویز میں ہوا، اور "زبان پارسی" کا آغاز "پارسیوں کی دانست" میں آفرینش عالم کے ساتھ ساتھ ہوا، مورخین اسلام بھی عہد کیومرث[2] سے اس کی ابتدا سمجھتے ہیں۔ "شہود مسمی" سے قبل "وجود اسم" نہیں ہو سکتا۔ یہ کہا جائے کہ پنے پارسی میں "گفتار خدا" کو کہتے ہیں، تو جواب یہ ہے کہ پارسیوں کے نزدیک دساتیر و ژند[3] و استا کلام الٰہی ہے۔ لیکن وہ دساتیر وغیرہ کو "(آں را) نامۂ آسمانی" اور "فرامین یزداں"[4] کہتے ہیں، پنے نہیں۔ اس کے باوجود تسلیم کیا "(بذیر فتیم)" کہ کلام الٰہی کو پنے کہتے ہیں جیسے "روضۂ رضواں" کا نام بہشت و مینو ہو گیا ہے۔ عرب و عجم مختلط ہوئے تو جنت و فردوس و بہشت و مینو "نگارش و گذارش"[5] میں رائج ہوئے اور نماز و صلوٰۃ و روزہ و صوم میں "باہم اختلاط و امتزاج" پیدا ہو گیا۔ جس طرح رسول کو پیمبر کہنے لگے تھے، قرآن کو بھی پنے کہہ سکتے تھے۔ "(چنانکہ رسول را پیمبر گفتند قرآن شریف را پنے چرا نگفتند") غالب کو اس کا علم نہیں تو کیا نقصان ہے، ساسان پنجم کے ترجمۂ دساتیر میں یہ لفظ نہیں آیا تو کیا ڈر ہے اور زبان زد خلق نہیں[6] تو کیا غم ہے۔ دکنی[7] (صاحب برہان قاطع) نے لکھا ہے تو صحیح ہوگا۔ یہ قول فیصل ہے اور مجھے کچھ اور کہنے کی مجال نہیں۔ سچ یہ ہے کہ پنے فارسی مستحدث ہے اور فارسی مستحدث سے مراد وہ نام ہیں جو اختلاط عرب و عجم کے بعد "اہل عجم" نے اپنی زبان میں مقاصد اہل عرب کر دیے۔ متاخرین کے لئے لازم ہے کہ فرہنگ لکھیں تو ایسے الفاظ کے مستحدث ہونے کی طرف اشارہ کر دیں کہ حق تحقیق ادا ہو سکے۔

**محرق قاطع برہان:** غالب کا کلیہ کہ وجود اسم شہود مسمی سے قبل نہیں ہو سکتا، غلط ہے۔ عتاب الٰہی حضرت آدم پر نازل ہوا، تو انھوں نے کہا کہ الٰہی مجھے محمد کے طفیل بخش دے۔ خدا نے پوچھا کہ یہ نام کس طرح معلوم ہوا، جواب دیا کہ عرش پر لکھا ہوا دیکھا۔ قرآن میں آیا ہے کہ حضرت عیسےٰ نے بنی اسرائیل سے کہا کہ یاتی من بعدی اسمہ احمد۔ مزید یہ کہ عقیدۂ اہل سنت و جماعت کے مطابق امام مہدی کا وجود زمانۂ آخر میں ہوگا، اس کے علاوہ اور آثار قیامت بھی کتابوں میں موجود ہیں۔ اس سے ظاہر ہے کہ کلیہ درست نہیں کیا عجب اگر ژند میں اسی طرح پنے سے قرآن مراد ہو۔ ہاں، اگر ہرمزد[1] ثم عبدالصمد نے یہ راز کہ ایسا نہیں ہے۔ خلوت میں غالب کے گوش گذار کر دیا ہو تو اور بات ہے۔ وہ کسی کی کیوں سننے لگے۔ غالب کے نہ جاننے اور ترجمہ دساتیر سے غیر حاضر اور زبان زد خلق نہ ہونے کا جواب یہ ہے کہ حکیم محمد حسین تبریزی[2] نے جو کچھ لکھا ہے وہ کتب لغت اساتذہ سے جن میں اہل زبان کے اشعار بطور سند موجود ہیں، نقل کیا ہے۔ غالب "غیر زبان" ہیں اور "پیرو سخنوران اہل زبان" "پیشین و پسین" بھی نہیں بلکہ "ائمۂ فن کلام" پر خندہ زن ہیں، اور ان کے "مستعمل الفاظ" پر از روی اجتہاد زباندانی "معترض"۔ قول برہان لازماً صحیح ہے، غالب کو گفتگو کی مجال کہاں! غالب نے فارسی مستحدث کے بارے میں جو کچھ کہا ہے اس کا جواب یہ ہے کہ زبان فارسی قدیم میں پنے کلام خدا کو مطلقاً کہتے تھے۔ خواہ توریت ہو، خواہ انجیل، اختلاط عرب و عجم کے بعد "فارسیوں" نے قرآن کو پنے کہنا شروع کیا "(آغاز نہ)" یہ نہیں کہ "فارسیوں" نے "تجویز باہم" سے ایک بالکل نئے لفظ کو قرآن کے لئے استعمال کرنا شروع کیا۔ یہ کہا جائے کہ پنے اس لئے فارسی مستحدث ہے کہ اتنی دیر "(چندیں دیر)" کے بعد قرآن پر اس کا اطلاق ہوا تو یہ بھی ٹھیک نہیں۔ ہرمز پہلے ستارۂ مشتری اور روز اول ماہ شمسی کا نام تھا۔ پھر بہمن بن اسفندیار کے بیٹے کا نام قرار پایا اور سیکڑوں سال بعد غالب کے استاد کا نام رکھا گیا۔ اس بنا پر ہرمز فارسی مستحدث نہیں کہا جا سکتا۔ ترجمہ دساتیر میں نہیں تو واقعی کچھ ڈر کی بات نہیں، عربی کے کئی "(چند)" مصادر قرآن میں نہیں آئے ہیں اہل عرب اس کے باعث یہ نہیں کہہ سکتے کہ یہ عربی نہیں۔ علیٰ ہذا القیاس پنے ترجمۂ دساتیر میں نہ ہونے کے باوجود بھی فارسی مستحدث نہیں۔ فرہنگ جہانگیری میں جو پچاس فرہنگوں پر مبنی ہے، یہ لفظ بمعنی قرآن بہ سند سنائی و رومی موجود ہے، غالب کو کون پوچھتا ہے؟ شعر سنائی و رومی،

---

[1] ہرمزد ثم عبدالصمد ایک فرضی شخص جو بقول غالب ساسان پنجم کی اولاد سے تھا۔

[1] غالب کو یہ علم نہیں کہ دری کیا ہے اس کی بحث مقدمہ برہان قاطع مرتبہ ڈاکٹر محمد معین مد ۲ میں دیکھیے۔ [2] یہ کس نے کہا ہے؟ [3] صحیح کیومرث "معرب کیومرث"۔ [3] صحیح زند۔ [4] دساتیری لفظ = آسمانی زبان۔ [5] غالب کو محمد حسین کے دکنی الموار ہونے پر اصرار ہے۔ [6] وہ فرضی شخص جس کی پیمبری کا دعوی کیا گیا ہے اور جسے دساتیر کا مترجم و مفسر بتایا گیا ہے۔ متن دساتیر اور اس کا تفسیر و ترجمہ سب ایک ساقط ہے۔ [7] یہ صحیح ہیں۔

(نصاب ابو نصر فراہی) ایک شاعر کہتا ہے :-

زسیرہ سورۂ قرآن وسطر سطر زبور
بآیہ آیۂ انجیل و حرف حرف نبی

خسرو کا قول ہے :-

آنکہ نبی گفتہ او گفتہ مردہ توان خواند اگر خفتہ

غالب کی ادائے عبارت اور خوبی اشارت کا کیا کہنا! پہلے تو یہ لکھا کہ سو فرہنگوں میں بھی نبی بمعنی قرآن ہو تو قبول نہ کروں، بعد کو کسی فرہنگ مثلاً سرمۂ سلیمانی میں یہ لغت ملا تو اسے متحدث قرار دیا، اور اپنی تحقیق کو خود مٹایا۔

مؤید برہان: "اے فانہ برانداز زبان فارسی، تو گفتار صد فرہنگ باور نمیداری اگر ایں لفظ بدیں معنی در کلام اساتذۂ کرام کہ نزد تو ہم قول ایشاں مسلم التبعیت است ببینی۔ قبول خواہی کرد یا نہ؟ ہوش گمارد گوش دار در اداۃ الفضلا و شرفنامہ۔ نبی بالکسر قرآن مجید و نبی نیز گویند"... و ہکذا فی مؤید الفضلا ومدار الافاضل و جہانگیری۔ و سروری صفاہانی در مجمع الفرس نبی و نوی بدیں معنی آوردہ و صاحب رشیدی گوید "نبی و نوی قرآن مجید و نوی نیز" خان آرزو گوید چوں قرآن مجید عربیست و زبان فارسی قدیم پس یا ایں لفظ متحدث ست یا در فارسی بمعنی دیگر باشد لیکن آن معنی معلوم نیست"... و اکثری از فرہنگیاں متمسک اند بایں اشعار اساتذۂ مشہور حکیم سنائی "زم دارا دا الخ" "مولوی معنوی" "مر ضعیفان الخ"، (اس کے بعد صاحب شرفنامہ کے دو شعر ادیب صابر در قسمیہ گوید بسورہ سورہ الخ - صاحب نصاب الصبیان گوید - نحتی و ضلالت مگر بی بغض و عداوت دشمنی - تلقا جہد، قرآن نبی تبیان بیان آیہ نشان"

قاطع القاطع - دانشور جانتے ہیں کہ اس جگہ اکبر آبادی؟ نے یادہ گوئی کی داد کس طرح دی ہے - (شعر سنائی و رومی و اقوال صاحبان فرہنگ جہانگیری و فرہنگ رشیدی کی طرف اشارہ) فارسی کی قوالیت کے بارے میں جو لکھا ہے وہ بھی محل تامل ہے - وجود عالم ظہور آدم سے ہزاروں سال قبل سے ہے اور فارسی و عربی وغیرہ آدم اور ان کے فرزندوں سے تعلق رکھتی ہیں - زبان اور عالم توام کس طرح ہو سکتے ہیں؟ شاید یہ سمجھ رکھا ہے کہ ظہور آدم اور آغاز عالم کا زمانہ ایک ہے - غالب نے تاریخ دانی کا علم بھی بلند کیا ہے! ایک تو یہ جانتے نہیں - دوسرے یہ کہ بسبب جہل یہ بھی نہیں جانتے کہ نہیں جانتے - متحدث ہو تو ہو، اس سے بحث نہیں مگر گویہ ہے کہ نبی کلام شعر ہے اور اساتذہ کے یہاں اس کی سند موجود ہے -

## تبصرہ

۱- غالب پہلے قطعی طور پر منکر ہیں کہ فارسی میں نبی بمعنی قرآن ہے - اس کے بعد اس کے امکان کو تسلیم کرتے ہیں - لیکن پھر یہ کہہ کر کہ نہ ترجمۂ دساتیر میں ہے، نہ غالب کو اس کا علم ہے اور نہ زبان زد خلق ہے، انکار کرتے ہوئے نظر آتے ہیں - بالآخر یہ اقرار کرتے ہیں کہ یہ لفظ فارسی متحدث ہے اور اعتراض صرف اس پر ہے کہ اس کا ذکر کیوں نہیں کیا - یہ عجیب روش ہے، اگر صرف اسی پر معترض ہونا تھا تو اتنے طول کلام کی حاجت نہ تھی -

۲- ترجمۂ دساتیر میں نہ ہونا نبی کے قدیم فارسی لفظ ہونے سے مانع نہیں، ترجمہ لغت کی کتاب نہیں، کیا ضروری ہے کہ فارسی کے کل الفاظ اس میں آجائیں - یہاں میں نے اس سے قطع نظر کر لی ہے کہ دساتیر کی طرح اس کا ترجمہ اور تفسیر (دونوں ساتھ ہیں الگ الگ نہیں، بلکہ متن دساتیر بھی علیحدہ نہیں پایا جاتا) بھی جعلی ہے اور عہد اکبری یا جہانگیری کی پیداوار ہے

۳- برہان قاطع کے مؤلف کا جو نصب العین ہے اور جس کی وضاحت اس نے اپنے دیباچے میں کر دی ہے، اس کے پیش نظر، اس کے لئے یہ بتانا کہ یہ فارسی متحدث ہے ضروری نہ تھا -

۴- "فارسی متحدث" کی جو تعریف غالب نے کی ہے.... - ... ... ... صحیح نہیں - "مقاصد اہل عرب" کی قید غیر ضروری ہے -

۵- نبی کی ایرانی اسناد غالب بحیثیت محقق (نقد غالب) میں ملیں گی، ادیب صابر اور صاحب نصاب الصبیان کے بعد کے لوگوں نے بھی اسے بمعنی قرآن استعمال کیا ہے -

۶- ڈاکٹر محمد معین نے حاشیہ برہان قاطع میں اس کے متعلق لکھا ہے :- پہلوی (NIWÊK) NIPÊK
(فرہنگ نامۂ ادبیات) او قوالا ۱ کے ہیرن نیز =NUDÊ*

SALEMANN باستناد NUVÊ
NOCH LINMAL DIE ..........
SELD. ‹UKISCHEN VERSE
MÊL FSIAT K, 217 از ریشۂ و نشتن میدانند
اسلق ۱۰۵۱، ولی "ہرشمان" ۱۰۵۱ فیند لید- نوی = نبی نمیتوانند بایں ریشہ متعلق باشد" مؤلف فرہنگ نظام این کلمہ را "نبی" بکسر نون و یائے فارسی ضبط کردہ است! زم دارا دا الخ - سنائی غزنوی دیوان صفحہ ۱۷۴

---

؎۱ مؤید میں منسوب بہ ادیب صابر، اس کے دیوان میں ہے - ؎۲ صحیح توریت، اور یہی مؤید میں ہے - ؎۳ اس وقت یہ نہیں کہہ سکتا کہ شعر واقعی اسی طرح ہے یا نہیں اور خسرو اس کے مصنف ہیں یا نہیں - ؎۴ ابو نصر فراہی -

اس سے بالکل واضح ہے کہ لفظ قدیم ہے لیکن قرآن کے معنی میں استعمال جدید فارسی میں ہوا۔

۷ ۔ فارسی لغات کے متعلق جو کچھ غالب نے لکھا ہے وہ قطعاً غلط ہے، ایرانیوں نے (زردشتی، مسلم، ہردو) لغات لکھے ہیں اور ایرانیوں کی لکھی ہوئی قواعد کی کتابیں بھی موجود ہیں۔ اس سلسلے میں یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ غالب نے قاطع برہان طبع اول میں یہ ہرگز نہیں لکھا کہ لغت اور قواعد کی کتابیں صرف ہندوستانیوں کے قلم سے نکلی ہیں، پہلے پہل یہ بات انھوں نے لطائف غیبی میں کہی اور اس کے بعد کئی جگہ تحریر کی۔ میں نے لغات کے بارے میں غالب بحیثیت محقق (نقد غالب) میں بحث کی ہے، اور ڈاکٹر محمد معین کے مقدمۂ برہان قاطع میں بھی اس کا ذکر ہے۔

۸ ۔ حواشی میں چند جزوی امور سے بحث کی گئی ہے کچھ نظر انداز ہوئی۔

اضافہ ۔ صحاح الفرس مؤلفہ محمد بن ہندو شاہ نخجوانی (آٹھویں صدی ہجری) طبع ایران صفحہ ۳۰۶ میں ہے۔ "نبی قرآن مجید باشد و نوی نیز گویند، ادیب صابر گفت "نبوره سوره الخ" پدرم گفت رحمہ اللہ"

"یارب ای خالق مکان و زمان
مرسل و منزل نبی و نبی
من درویش را ببخش غنی
من دلریش را فرست شفی"

## (۲) ابدام

برہان قاطع "ابدام با دال ابجد بمعنی جست کہ در مقابل جوہر باشد"

قاطع برہان "ابدام بمعنی جسم اگر باشد گو باش۔ جوہر مقابل جسم چگونہ تواند بود؟ تقابل جسم با روح است و تقابل عرض با جوہر قطع نظر ازیں تفرقہ اندام بمعنی جسم چہ معنی دارد؟ ابدام یا ابدا نست کہ در عربی جمع بدن است یا ہماں اندام است بنون کہ لغت فارسی است

ساطع برہان "اول ناظرین چشم انصاف کشایند پس نسق عبارت معترض در آیند و ایں مجہولات را کہ اول اقرار از ینکہ ابدام بمعنی جسم اگر باشد گو باش، بعدہ انکار کہ ابدام بمعنی جسم چہ معنی دارد ملاحظہ فرمایند۔ جوابش اینکہ ابدام بموحدہ در دساتیر بنامہ اول مہ آباد ابدام و ابدامانی بمعنی تن و تنانی موجود۔ دیگر اینکہ در عرف اطبا روح جسمے است لطیف بخاریکہ از لطافت اخلاط در دل بجہت امتزاجی مخصوص متکون میشود، بواسطہ شرائین در اعضا منتشر گردد، پس ثابت شد کہ روح جوہر و جسم کہ قائم بدوست عرض است۔ اگر جامع جسم را عرض گفت بیجا نگفت اگر گوئی کلام در مقابلہ لفظیست، گوئیم ضرور ندارد، در کلام شعرا صد جا یابی، و اگر سند خواہی باید کہ بہ شاہنامہ شتابی۔ چند جا آشکارا و راز بجائے آشکارا و نہان آورد و خان خان معترض ہم در آخر شرح لفظ رخشا فرمایند کہ مفتوح مقبول بضم میم مذموم مقابلہ مقبول با مردود است، نہ مذموم و مقابلہ مذموم محمود است نہ مقبول۔

موید برہان خوبی ترتیب منعہا در عبارت غالب مشاہدہ کردنیست و خان آرزو نیز دریں مقام رد بجائی نبرد و بر زبان آورد کہ ابدام بمعنی جسم و تن چوں در ہیچ فرہنگ معتبر نیست بلفظ اندام تصحیف است انتہی حقیقت اینست کہ ابدام لفظیست از متن دساتیر کہ در یازدہمیں فقرۂ نامۂ بنام شت وخشوران وخشور مہ آباد فرود آمدہ "بیرزات لاتین و نذمنز نساتین و اساتین نوار سیامک رکاموس فرسود تینی لی جنز کنند و آت جبر رو آبدام و آبدامانی و نیاس فردن و راب و تاب کہنام نماد و ہو شہر نہاد افسرید" بندگی ساسان پنجم ترجمہ اش میفرماید۔ یکتای بی امید مزد از بخشندگی و نیکوئی کردن نخست آزاد و رستہ گوہری بی پیوند و بندمایہ و بیکرود مان و ہنگام و تن و تنانی و نیاز و آرزو و تن و گوہر و فروزہ بہنام مام و سروش بد و فرشتہ سالار مہر خواں آفرید" "تن و تنانی" ترجمۂ ابدام و ابدامانی واقع شدہ، زبان متن دساتیر ہیچ یکے از السنۂ متعارفہ ما نیست و حکیم برہان در نگارش لغات دساتیر منفرد است، پس ننوشتن ارباب فرہنگہای متداولہ ایں لغت را کہ از السنۂ مسجوعۂ ایشاں نیست باعث دگر غلطی چرا تواند بود؟ و انکار غالب از تقابل جسم با جوہر مطلقاً صحیح نیست شاید کتب متکلمین ملاحظہ نکردہ۔ ایں طبقۂ عالیہ تصریح نمودہ اند کہ موجودات خارجی از دو حال بیروں نیست، یا عین است یا عرض، و اعیان ہم از دو صورت بیروں نہ، جسم است یا جوہر چنانکہ عبارت عقائد نسفی بریں ناطق است۔

العالم بجمیع اجزائه محدث اذهو اعیان و اعراض، فالاعیان ماله قیام بذاته وهو اما مرکب وهو الجسم او غیر مرکب کالجوهر" انتهی

الحاصل کہ عین کہ با عرض مقابل است بر دو نوع مجرد و مادی مشتمل و اطلاق جوہر بر مجردات شائع است، و در مادیات لفظ جسم مستعمل، پس جسم و جوہر کہ باہم قسیم اند تقابل دارند بجہت ترکیب و عدم آں، و ہمیں نوع تقابل است در اسم و صفت نحاۃ قاطع القاطع نخست میگوید ابدام بمعنی جسم اگر باشد گو باش و باز ازیں معنی انکار نماید و میفرماید کہ ابدام بمعنی جسم چہ معنی دارد یعنی قول اول خود را غلط میداند، چرا تمام اگر غلط بود چرا انکار ش نمودہ

اگر نگاشتہ بود انکار از آں چرا نمود۔ عرض ایں لغت را در فرہنگہای موجودہ کہ از دو سہ نسخہ بیش نیست، در نیافتہ ام لیکن لغت مذکور را تمامی کتب کہ منقول عنہ کتاب برہان است نباید دید ہرگز در خور اعتراض نباید فہمید یقین کلیست کہ در سروری و سرمہ سلیمانی وغیر آنہا ایں لغت را نامی و معنی ایں را شانی خواہد بود پس بی مطالعۂ کتب مذکورہ اعتراض محض بیجا است، دلیل قوی بر صحت ایں لغت آنست کہ جمیع لغات مذکورۂ برہان ہمہ غیر صحیح و نادرست چنانکہ از مطالعۂ قاطع القاطع کہ خورشید یست ساطع، ہویدا است پس دریں صورت لغت مذکور یعنی ابدام و معنی آں بے تامل درست و صحیح و اعتراض معترض بیشک نادرست غیر صحیح خواہد بود"

## تبصرہ

۱۔ ساطع کے مولف ؒ اجو لعبارت سے محروم ہو گیا تھا دساتیر سے سند لکا لنا جاد طلب ہے، یہ البتہ تعجب کی بات ہے کہ غالب جن کے پاس دساتیر موجود تھی، اس سے واقف نہیں کہ متن دساتیر میں ابدام بمعنی جسم آیا ہے۔

۲۔ یہ لفظ بمعنی جسم آذر کیوان کی مثنوی میں بھی آیا ہے، اور اس کے چند اشعار جو دبستان مذاہب میں مندرج ہیں ان میں بھی یہ لفظ بمعنی مذکور موجود ہے۔ دبستان بھی ان کتابوں میں ہے جو غالب کی نظر سے گزری تھیں، تعجب ہے کہ آذر کیوان کے اشعار حالانکہ وہ اس کے بڑے معتقد تھے، انھوں نے نہیں دیکھے اور دیکھے تو ان کی نظر اس پر نہ پڑی کہ اس نے ابدام بمعنی جسم استعمال کیا ہے۔ میں نے آذر کیوان کی مثنوی کے بعض اشعار غالب بحیثیت محقق (نقد غالب) میں نقل کر دیئے ہیں اس جگہ ان کا اندراج غیر ضروری ہے۔

۳۔ حاشی برہان مرتبۂ ڈاکٹر محمد معین میں صرف اسی قدر ابدام کے متعلق ہے:

"موید الفضلا بہمیں معنی آوردہ، شاہدی برائی آں دیدہ نہ شد، محتمل است مصحف اندام باشد" لغت نامہ" یہ بات موید الفضلا کے نسخۂ مطبوعہ سے متعلق ہے، نسخۂ خطی (کتب خانۂ خدابخش) میں ابدام، موجود نہیں۔ مطبوعہ نسخہ معتبر نہیں، اس میں جیسا کہ قیرانی نے ایک جگہ لکھا ہے، کسی نے تصرف کیا ہے۔

۴۔ صاحب قاطع القاطع کا یہ قیاس بالکل غلط ہے کہ سرمۂ سلیمانی وغیرہ میں ابدام موجود ہے۔ غالب کا اسے قبول نہ کرنا محض اس وجہ سے تھا کہ انھیں اس کا دساتیر یا مثنوی آذر کیوان میں ہونا معلوم نہ تھا، ورنہ وہ دساتیر کو زردشتیوں کی کتاب مقدس سمجھتے تھے اور آذر کیوان کے بڑے معتقد تھے۔

۵۔ اس میں کچھ شبہ نہیں کہ یہ صاحب دساتیر (بڑے قوی قرائن اس پر دلالت کرتے ہیں کہ دساتیر مع ترجمہ و تفسیر اختراعات آذر کیوان سے ہے) کے وضع کردہ الفاظ میں ہے

(تحریک دہلی ستمبر ۱۹۶۳ء)

# لطائفِ غیبی

میر سعادت علی نے قاطع برہان کا جواب محرق قاطع برہان کے نام سے لکھا تھا۔ غالب نے اول تو ایک رسالہ کسی نام کے فقیر عبدالکریم کی طرف سے ان کے خلاف لکھا، جسے اپنے ایک خط میں انھوں نے سوالاتِ عبدالکریم کہا ہے۔ اس کے بعد انھوں نے ایک ضخیم تر رسالہ سیاح کی طرف سے بنام لطائفِ غیبی تحریر کیا اور اسے دہلی کے اکمل المطابع میں سنہ ۱۲۸۱ھ میں چھپوایا۔ دوسروں نے اس پر مفصل بحث کی ہے کہ یہ غالب کی تصنیف کیوں قرار دیا جاتا ہے۔ اور چونکہ اس پر غالب شناسوں کا اتفاق ہے، اس کے متعلق کچھ اور لکھنا غیر ضروری ہے۔ اس مقالے میں یہ دکھایا جائے گا کہ اس رسالے میں غالب کا لہجہ اور استدلال کیسا ہے، اور محرق قاطع برہان کے مطالب سے کس حد تک انھوں نے تعرض کیا ہے۔

غالب خود اپنی نسبت تحریر فرماتے ہیں:

(۱) "اسد اللہ غالب نام آور نامدار، کوئی شہر ایسا نہ دیکھا جس میں ان کے دو چار شاگرد، دس بیس معتقد نہ دیکھے ہوں۔ ایک عالم ان کی فارسی دانی اور شیوا بیانی کا معترف، نظم میں ظہوری و نظیری و عرفی کے برابر، نثر میں نثاران سابق و حال سے بہتر"۔ (لطائفِ غیبی ص ۳ و ۲)، (۲) "باوجود صفتِ امامت صاحبِ کمال یگانۂ روزگار، اہلِ ہندوستان کا مطاع، مسائلِ منطق فارسی کا منتہی ...... طرزِ بیان میں ایک عالم اس کا معتقد"۔ (لطائفِ غیبی ص ۵) (۳) "آج انشا اور افشا کے مجموعِ فنون میں ایک آیت ہے آیاتِ الٰہی میں سے"۔ (ص ۲۳) (۴) "محقق و مدقق" ص ۳۴ (۵) "ہمہ دان عدیم النظیر" ص ۱۲ (۶) "محقق اکمل" ص ۱۲ (۷) "صاحبِ کمال عدیم المثال" ص ۱۲

مصنف محرق قاطع برہان (اس کا نام غالب نے تپ (کذا) محرق رکھا تھا) کے بارے میں لطائفِ غیبی میں غالب نے جو گل افشانیاں کی ہیں، ان کا نمونہ ملاحظہ ہو:

(۱) "ظاہراً منشی جی بطنِ مادر سے پڑھتے لکھتے رو بکاریاں لکھتے ہوئے نکلے ہیں۔ سیف الحق سن، یہ بات نہیں ہے جا۔ تو اگر سمجھنے والا ہے، یہاں کچھ دال میں کالا ہے۔ منشی جی ...... "اقتضاء المرء یقیس علیٰ نفسہ" سے مجبور ہیں جس طرح منشی جی پر استاد سے فتح باب ہوا (کذا) ہے، جانتے ہیں کہ ہر شاگرد اپنے استاد سے اسی طرح فیض یاب ہوا ہے۔" (ص ۳)

(۲) "ہمارے منشی صاحب از روئے علم و فن منشی نہیں ہیں، از روئے پیشہ و حرفت منشی ہیں، جیسے منشی بھیروں ناتھ اور منشی گینڈا مل۔" (ص ۴)

(۳) "صاف معلوم ہوتا ہے کہ ایک ہیجڑا تالیاں بجا کر گالیاں دیتا ہے یا ایک سڑی کو کسی نے چھیڑ دیا ہے وہ فحش بک رہا ہے۔" (ص ۴ و ۵)

(۴) "ظاہراً اس سے باطنی استفادہ ہے۔ گاہ گاہ خواب میں آیا کرتا ہوگا اور منشی جی کو رگڑے جھگڑے بتایا کرتا ہوگا۔ ان کو فارسی دان کیا ہے، علم کا نلوا آتار دیا ہے، یا یوں ہے کہ جامع برہان قاطع مر کر بھوت بن گیا ہے اور صاحبِ تپ محرق ...... پر آ چڑھا ہے۔ بھلا صاحب، حبیب دکنی طالب اور منشی جی مطلوب، وہ محب اور یہ محبوب ہیں تو چاہیے کہ از روئے ناز و کرشمہ جوتی پیزار گالی گلو (کذا) سے اس کو رجھائیں اور وں نے کیا گناہ کیا ہے کہ ان کو بھوگ سنائیں۔ منشی جی کو میں نے دیکھا نہیں جو کہوں کہ گورے ہیں یا کالے ہیں۔ ان کی تحریر سے اسی قدر پایا جاتا ہے کہ سیدھے سادے بھولے بالے ہیں۔" (ص ۶ و ۵)

(۵) "منشی جی کہیں سے فرہنگ رشیدی اٹھا لائے ہیں اور حمام و استحمام و چادر و مادر[1] کو دکھلا رہے ہیں۔" (ص ۶)

(۶) "دکنی استاد اور منشی شاگرد ہے اور یہ[2] ...... علیہ جمہور ہے کہ شاگرد بیٹے کی جگہ اور استاد باپ کی جگہ ہوتا ہے۔" (ص ۷)

(۷) "دیکھو منشی جی "لعنۃ اللہ علی الکافرین" (کذا) اور "لعنۃ اللہ علی الکاذبین" (کذا) کا تازیانہ ...... غالب پر تہمت رکھنے والوں کی ...... برابر کھال اڑا رہا ہے۔ او سیف الحق سیاح تو کیا کہہ رہا ہے، منشی جی کو کلام الٰہی سے کیا علاقہ، وہ جانیں اور مسلمہ (کذا) کذاب لعنی ...... جامع برہان قاطع۔ (ص ۸)

(۸) "آواز تری نکلی اور آواز کے ساتھ لاٹھی وہ لگی کہ جس میں

---

[1] قاطع برہان میں ہے (در بارۂ آدر): "بروزن مادر، چرا گفت؟ چادر را گذاشتہ و مادر را آوردن بیجا نیست۔" [2] و [3] قرآن میں کہ پر پیش الف۔

آواز نہ ہو۔" (ص ۱۵)

(۹) "منشی پاگل" (ص ۱۹)

(۱۰) "بیچیا" (ص ۲۲)

(۱۱) "منشی جی زن حائضہ .... کے پیچھے پڑے ہیں۔" (ص ۲۷)

(۱۲) "مقدمات علمی میں منشی جی کا دخل بعینہ ایسا ہے جیسا مسموعات میں بندر کا شطرنج کھیلنا اور مشاہدات میں بندریا کا ناچنا۔" (ص ۲۰)

(۱۳) "ہم نے منشی جی کی فارسی کو چیندی ٹھہرایا، عقلا سمجھ گئے ہوں گے کہ ہم نے ان کو کیا بنایا۔" (ص ۲۱)

(۱۴) "منشی جی کا حسن ظن[۱] بھونڈا ہے فحول علما میں ان کا حسن ظن کسی کو پسند نہ آئے گا۔" (ص ۲۸)

(۱۵) "منشی جی کو از روے والد ماجد ایک اور باپ والد حقیقی سے بڑا بہم پہنچانا ہوگا۔" (ص ۲۹)

(۱۶) "اور یہ جو فرماتے ہیں کہ کرامت نام کنیز بود۔ بے بے منشی جی بھول گئے فراز کی بحث میں دیکھیں کہ حضرت گھر کا دروازہ بند کیے بیٹھے تھے تب راجہ اندر کا اکھاڑہ آسمان پر سے آپ کے گھر میں اتر آیا تھا تو آپ نے اسی لونڈی کو فرمایا تھا کرامت جلد اٹھ اور دروازہ کھول .... اس میں کیسا لطف ایہام ہے۔" (ص ۲۶)

(۱۷) "منشی جی .... ظرفا کے تو نور بصر اور راحت جاں ہیں۔" (ص ۲۹)

(۱۸) "وہ شدے .... ان کے منہ سے نکلے مادۂ مختبس دفع ہوگیا۔" (ص ۲۹)

(۱۹) "جرأت کے مخمس کا ایک بند .... حسب مناسبت مقام لکھ دیا جاتا ہے:

"دیا سلائی جو پیچھے تھے یا کہ کنڈا | ہوے وہ حسب صفا شکر بنا کے ان کی جھنڈا
ہوا ہے آباغ جہاں سے زکیوں بود لٹھنڈا | کہ ٹینی مرغی کا بچہ کھٹکتے ہی انڈا
حضور بلبل بستاں کرے نوا سنجی!" (ص ۳۳)

(۲۰) "باعتبار نقصان علم و ادب نیم آدمی۔" (ص ۲۵)

(۲۱) "تماشے کی بات ہے یہ پیرنابالغ جس لغت یا جس ترکیب کو آپ نہیں جانتا اس .... کی موجودیت کا قائل نہیں۔" (ص ۳۶ و ص ۳۷)

(۲۲) "منشی جی بیدم ہیں۔ مَن .... دُم کے ساتھ آتا تو .... دُمدار بن جاتے۔" (ص ۲۹)

اب استدلال کا نمونہ دیکھیے:

(۱) "جامع برہان قاطع لکھتا ہے "آویزہ .... گوشوارہ را گویند" یہ تقریر اس کے خبط ہے کہ آویزہ کو بانفراد گوشوارہ لکھا، حال آنکہ آویزہ مخصوص بگوش نہیں، تاج و چتر و کلاہ بلکہ ہاتی (کذا) کی جھول اور گھوڑے کے زین پوش میں بھی لگاتے ہیں۔ خان غالب لکھتے ہیں "حاشا کہ آویزہ و گوشوارہ یکے تواند بود۔" اس ادعا کو کون غلط کہہ سکتا ہے؛ واقعی آویزہ و گوشوارہ ایک چیز نہیں۔ یہاں تک تو ٹھیک، مگر آگے نجم الدولہ بہادر (یعنی غالب) لکھتے ہیں کہ

"گوشوارہ چیزیست زرنگار یا مرصع بجواہر آبدار کہ بر دستار بپیچند و آویزہ پیرایہ ایست کہ در نرمۂ گوش سوراخ کنند و آں پیرایہ را در آں آویزند تا آویزاں باشد۔" قصد اچھا، بیان قصد کے خلاف ہے۔ چاہیے تھا کہ "آویزہ" کی تخصیص مٹاتے، اور اس کی تعمیم میں کلام کرتے نہ کہ گوشوارہ کے معنی اصلی چھوڑ کر گوشوارۂ اصطلاحی کا ذکر کیا اور آویزہ کے معرف اس نہج پر ہوئے کہ دیکھنے والا گمان کرے کہ شاید زیور گوش ہے بالتخصیص۔ خدا کی قدرت، ایسا صاحب کمال عدیم المثال ایک سہل تقریر میں دو مغالطے کھائے۔ ہاں انسان جائز الخطا ہے، خصوصاً ستر برس کا آدمی .... حضرت غالب کے حسن تحریر .... کسی کی نظر لگی، چلو اچھا ہوا کہ ایسے ہمہ داں عدیم النظیر سے ہزار بات میں دو باتیں ایسی بھی ہوئیں کہ جس (کذا) سے منشی جی کا دل خوش ہوا، اور یقین ہے کہ .... دکنی کی روح بھی خوش ہوئی ہوگی

"دوسرا مغالطہ جو اس محقق اکمل کو واقع ہوا ہے وہ یہ ہے اسف کے مشتقات کو افسوس کے مشتقات میں بھی لکھا ہے۔ یہ سہو طبیعت ہے، قصور فہم نہیں ہے۔ اکابر امت کو مسائل فقہ اور مناظرہ فن کلام میں ایسے سہو واقع ہوئے ہیں۔ علامہ تفتازانی کو سید جرجانی سے مقولۂ علم میں تا دیر سکوت رہا ہے اور صاحب متن کیدانی .... نے سبابہ فی التحیات کو با آنکہ مسنون ہے، محرمات صلوٰۃ میں لکھا ہے، نہ اس سکوت سے علامۂ تفتازانی کی تحقیق لازم آتی ہے، نہ اس بیان سے حسب صفا متن کیدانی کی تکفیر ہو سکتی ہے۔ شعرا کے اشعار میں اور بلغا کے عبارات میں .... بہت ایسے سہو و خلل پائے جائیں گے .... سعدی ؎

بہرہ اگر شتاب کند بہرہ تو نیست | دل در کسی مبند کہ دل بستہ تو نیست

مولوی جامی ؎

بردایں دام بہ مرغ دگر نہ | کہ عنقا را بلند است آشیانہ

ان دونوں شعروں میں ہائے اصلی و ہائے مختفی کا قافیہ۔ خواجہ حافظ .... :

صلاح کار کجا و من خراب کجا | ببیں تفاوت رہ از کجاست تا بکجا

اس شعر میں روی متحرک قافیہ نصیب اعدا۔ سیف الحق کا مقصود یہ ہے کہ یہ جو مولانا غالب کو دو سہو واقع ہوئے ہیں اسی قبیل سے ہیں جیسے ان بزرگوں کو عارض ہوئے ہیں، اور یہ ماہرین فن کے نزدیک سہو طبیعت ہے۔ یہ بات جواز الزام و اعتراض کی حجت نہیں ہو سکتی۔ معہذا غالب کا بیان ہے کہ جامع برہان قاطع نے افسوس بر وزن مینوش اور فسوس بر وزن عروس کو لغت واحد سمجھا ہے اور یہ

---

[۱] ظن اور "زن" (= عورت) کا تلفظ اردو میں ایک ہے، ف ل فحل (= نر) کی جمع ہے۔

خطا ہے۔ افسوس بمعنی دریغ و حسرت جداگانہ لغت اور فسوس بمعنی استہزا جداگانہ لغت ہے۔ اور یہ جو نواب صاحب افسوس کو لغت عربی لکھ گئے ہیں سہو طبیعت ہے۔ عربی نہ سہی، فارسی سہی۔ لیکن دکنی کا بدستور حمق ثابت رہا کہ اس نے افسوس و فسوس کا تفرقہ ملحوظ نہ رکھا۔" (ص۱۱ تا ص۱۲)

مناظرے کا مقصد کسی معاملے کے متعلق حقیقت کا معلوم کرنا ہے، جو فریق غلطی پر ہے اس کا فرض ہے کہ جس وقت اسے اس کا احساس ہو جائے، فوراً بلا تامل اس کا اقرار کرے۔ اسے اس کا رنج ہو کہ اس سے غلطی کیوں سرزد ہوئی تو بیجا نہیں، لیکن فضول تاویلات سے اس کی اہمیت کو گھٹا کر دکھانے کی کوشش نامناسب ہے۔ ڈاکٹر جونسن کا انگریزی لغت شائع ہوا تو ایک خاتون نے اس میں ایک غلطی نکالی، اور مولف سے اس کا ذکر کیا، وہ سمجھتی تھی کہ مولف کو غلطی پر اصرار ہوگا یا شرح و بسط سے یہ بتائے گا کہ اس کا ارتکاب کیونکر ہوا، لیکن ڈاکٹر جونسن نے صرف یہ کہنے پر اکتفا کیا کہ غلطی کی وجہ محض ناواقفیت تھی۔ غالب کا رویہ بالکل جداگانہ ہے۔

(الف) غالب بقول خود رجب ۱۲۱۲ھ میں پیدا ہوئے تھے، اور جیسا کہ دیباچۂ قاطع برہان میں ہے اس کا آغاز ۱۲۷۳ھ اور انجام ۱۲۷۶ھ میں ہوا تھا۔ وہ ۱۲۷۳ھ میں ۶۱ اور ۱۲۷۶ھ میں ۶۴ برس کے تھے، لطائف غیبی میں انھیں یہ لکھنے کا حق نہ تھا کہ "انسان جائز الخطا ہے، خصوصاً ستر برس کا آدمی۔"

(ب) قاطع برہان جیسا کہ خود غالب نے ایک خط میں بتایا ہے، سرسری طور پر نہیں لکھی گئی تھی، اس میں بار بار کاٹ چھانٹ ہوئی تھی۔ پہلے اس کے مطالب برہان قاطع کے حاشیے پر سپرد قلم ہوئے تھے، بعد کو یہ مطالب کتابی شکل میں آئے، اور مسودے میں ترمیم و تنسیخ ہوتی رہی۔ انطباع سے پیشتر اس کے کئی قلمی نسخے بھی (ظاہراً) غالب نے لوگوں کو دیے تھے۔ آویزہ اور افسوس کے متعلق قاطع برہان مطبوعہ میں جو کچھ مرقوم ہے، وہ سوچی سمجھی ہوئی بات ہے، اور ایک مدت کی غور و فکر کا نتیجہ، اسے سہو طبیعت کہنا غلطی کی اہمیت کو کم کرنے کی ناجائز کوشش ہے۔

(ج) متن کیدانی کو ابھی میں نے نہیں دیکھا، اس لیے یہ نہیں کہہ سکتا کہ واقعی ان کے مصنف کے قلم سے وہ بات جو غالب نے اس سے منسوب کی ہے نکلی ہے یا نہیں، اور کوئی غلطی اس سے سرزد ہوئی تو اس کی وجہ کیا ہے۔ تفتازانی اگر واقعی کسی بحث میں تادیر ساکت رہے تو ان کی زبان سے کوئی غلط بات نہ نکلی، خاموشی یا تو اس وجہ سے تھی کہ وقتی طور پر ان کے حافظے نے کام نہ دیا، یا اس سبب سے کہ مسئلہ زیر بحث کے متعلق ان کا علم محدود تھا۔ یہ امور غالب کے دائرہ معلومات سے بالکل باہر ہیں، اور انھیں ان کا مطلقاً ذکر نہ کرنا تھا۔ رہے اشعار، تو شعر سعدی میں جس نوع کے قوافی آئے ہیں، فرخی وغیرہ کے یہاں بھی ہیں، اور غالب نے ان کی تقلید کی ہے۔ یہ بات باور کرنے کی نہیں کہ سعدی فن قافیہ سے ناواقف تھے۔ جامی کی طرف جو شعر منسوب ہے، وہ غزل کا شعر افتتاحی نہیں، اور اس میں 'نہ' بطور قافیہ نہیں آیا۔ غزل کے قوافی آشیانہ کے علاوہ جنانہ، شبانہ وغیرہ ہیں۔ غزل جامی کی ہے بھی نہیں، حافظ کی ہے، اور ان کے دیوان مطبوعہ میں موجود ہے۔ وہ شعر جس کی ردیف 'کجا' ہے البتہ حافظ کا ہے اور اس میں بیشک غلطی ہے۔ لیکن غلطی اتنی معمولی ہے کہ یہ باور کرنا مشکل ہے کہ حافظ کو اس کا علم نہ تھا میرا خیال ہے کہ غلطی کے احساس کے باوجود، انھوں نے مصرع ثانی کی برجستگی کی بنا پر اسے رہنے دیا۔ یہ سہو نہیں۔ ان اشعار سے بھی غالب کو یہ یقین دلانے میں کہ غالب کی غلطیاں محض سہو پر مبنی اور نظر انداز کیے جانے کے قابل ہیں، زیادہ مدد نہیں مل سکتی۔

(د) سہو طبیعت یہ ہے کہ خلاف ارادہ کوئی بات قلم سے نکل جائے، یا یہ کہ وقتی طور پر فراموش ہو جائے یا حافظہ اس میں تصرف کر دے۔ غالب سے افسوس اور فسوس کے معاملے میں بڑی فاحش غلطی ہوئی تھی، اسے سہو طبیعت نہیں کہا جا سکتا۔ مزید یہ کہ غلطی اہم ہو یا غیر اہم، فریق کو اس پر اعتراض کا پورا حق حاصل ہے دوسرے لوگ البتہ اس کا خیال کریں گے کہ غلطی کی نوعیت کیا ہے اور کیونکر اس کا ارتکاب ہوا۔

(ہ) آویزہ و گوشوارہ کی بحث نقد غالب ص۴۸۷ تا ص۴۸۸ میں ملاحظہ ہو۔ افسوس و فسوس کے بارے میں فقد غالب میں جو کچھ مرقوم ہے وہ ص۴۴۲ تا ص۴۵۲ میں آیا ہے۔ افسوس و فسوس ایک ہی ہیں۔ اصل لفظ جو پہلوی میں بھی ہے، افسوس ہے۔ فارسی میں افسوس بھی رہا اور فسوس بہ تخفیف بھی آیا۔ ان دونوں کے معانی میں جہاں تک فارسی کا تعلق ہے یک قلم فرق نہیں۔ پہلے افسوس صرف استہزا اور مماثل کے لیے آتا تھا، بعد کو رنج وغیرہ کے معنی میں بھی مستعمل ہونے لگا۔ چند مثالیں دی جاتی ہیں:

بلعمی کی تاریخ طبری[1] (عہد سامانی) میں ہے:

"آن قوم بر وے خندیدند و افسوس کردند۔"

شاہنامہ فردوسی[2] میں ہے:

بخندید و انگہ بافسوس گفت ۔ کہ ترکان ز ایران نیابند جفت

(حصہ ا، ص۱۸۹)

بوستان سعدی[3] میں ہے:

---

[1] بلعمی نے محمد بن جریر کی تاریخ طبری (عربی) پر مبنی فارسی میں تاریخ لکھی تھی جو بلعمی کی تاریخ طبری کے نام سے موسوم ہے۔ ایڈیٹر [2] مطبوعہ نول کشور پریس ۱۸۸۴ء [3] مشمولہ کلیات سعدی طبع بمبئی ۱۲۶۸ھ

اگر شوخ چشمی و سالوس کرد      الا تا نپنداری افسوس کرد

لباب الالباب حصۂ ا (ص۲۰) میں عمید الدین کا شعر ہے:

فسوس زیر رکاب شما کیست؟ و محمد      دریغ بر سر فرق شما قباد کلاہ

لباب الالباب حصہ ۲ (ص۱۳۴) میں انوری کا مصرع ہے:

آسماں ہر ساعتے گوید کہ آوخ اے فسوس

غالب کے ایرانی معاصر ہدایت کا مصرع مجمع الفصحا حصۂ ۲ (ص۵۰۹) میں ہے:

"اے فسوسا عزیز چون شد خوار"

غالب کا افسوس کو عربی کہنا اور تاسف و متاسف و وا اسفاہ کو افسوس کے "مستخرجات" بتانا اصول اشتقاق سے کامل بے خبری پر مشعر ہے۔ ایسی غلطی تو صرف عربی کے مبتدی سے بھی نہیں ہو سکتی تھی۔ غالب کا یہ قول کہ برہان کا افسوس و فسوس کے معانی کو ایک کہنا اس کی حمق پر دال ہے، صحیح نہیں۔ اگر فی الواقع اس سے غلطی سرزد ہوئی ہوتی تو یہ حماقت نہیں، کم علمی پر مبنی ہوتی۔ غالب کا ایسی فاحش غلطی کے ارتکاب کے بعد برہان کے حمق پر اصرار، کیا کہا جائے کہ کیا ہے۔

(۲) "۲۰ صفحے میں حضرت غالب کی عبارت لکھ کر منشی اس کا مجیب ہوتا ہے"، عبارت یہ ہے:

اکنوں در دبستان مذاہب می نگرم کہ لشتن دلشتہ بتحتانی نوشتہ اند حاشا کہ رقم سنج دبستان مذاہب کہ گرانمایہ ایست بغوامض دین زردشتیاں ..... در ین منطق خطا کند و لشتن را لیشتن بیای حطی نگارد۔ اتفاق کار داں کار داں کاتبا افتست بر غلط نوشتن۔ نگوندگان شاہدہ را شاہد گرفتند و ہم برین جادہ رفتند۔

اب یہاں ایک نشاط انگیز بات سنیئے: منشی جی ص۱۰ کی ۸ سطر میں لکھتے ہیں کہ

"مرزا اسد اللہ غالب می نگارد کہ اکنوں در دبستان مذاہب می نگرم کہ لیشتن دلیشتہ بیای تحتانی درست و بجا۔"

یارب، یہ حمق مجسم و کذب مصور کیا لکھتا ہے، یہ وہی مثل ہے کہ من چہ میگویم و قنبر[1] من چہ میگوید۔

حضرت غالب کب لکھتے ہیں کہ درست و بجا؟ بلکہ لکھتے ہیں کہ .... کاتبوں کی غلط نویسی ہے .... بعد اس دھرپت کے ایک ٹھمری یہ گاتے ہیں کہ "صاحب برہان قاطع رقم می زند کہ پزیدن بمعنی عذر آوردن و نست۔ لو صاحب، یہ منشی جی کی تحریر تو میرے مفید مطلب ہے۔ فی الحقیقت لیشتن بیای فارسی مصدر اور پوزد مضارع اور پوزدن مصدر مضارعی اور پوزیدن مزید علیہ جیسے آوردن اور آوریدن۔ لشتن بیای حطی سہو کتابت ہے اور مستند (کذا) سہو کاتب ہونا حماقت۔ پھر اسی صفحے میں منشی جی کا ما حصل تقریر یہ ہے کہ رشیدی پوزش کو بمعنی عذر اور میپوزد کو بمعنی عذر میکند لکھتا ہے۔ پس از روئے فرہنگ رشیدی بھی پوزش و می پوزد کا وجود متحقق ہو گیا۔

افتدری فقدان قوت عاقلہ اور انعدام قوت منفعلہ کہ لکھتا ہے کہ پوزدن و پزدن کہیں نظر نہیں آیا۔ کوئی پوچھے کہ ذکیرد کہیں بھی پوزیدن بمعنی عذر آوردن لکھتا ہے، اور واقعی جب پوزیدن نہ ہو تو پوزد کس کا مضارع ٹھہرے؟ اور جب پوزد نہ ہو تو میپوزد کہاں سے آ جائے؟ اصل مصدر لشتن، اس کے مضارع میں سے پوزیدن پیدا ہوا، پوزدن اس کا مخفف، جیسے پرداختن .... اور پردختن .... ہم پوچھتے ہیں کہ پوزیدن پوزش کے منشی جی قائل ہیں، پس یہ فرمائیں کہ اگر لشتن بیای فارسی مضموم اصل مصدر نہیں تو پوزد کس کا مضارع اور پوزدن کیونکر بنا۔ جب منشی جی کے نزدیک لیشتن بتحتانی صحیح ہے تو اس میں سے یوزد اور یزش بتحتانی پیدا ہوگا، نہ کہ پوزد اور پوزش بیای فارسی۔ (ص۳۵ و ص۳۶)

غالب نے قاطع برہان میں لکھا ہے:

"پوشتن .... ولشتن .... مصدر نیست پارسی (کذا) الاصل .... مضارع .... پوزد و پزد۔ ہر آئینہ مصدر مضارعی نیز دو گونہ می توان ساخت پوزیدن و پزیدن، اما بمعنی این ہر چہار را خواندن و بر آب و شربت و مید و است دانچنین دعا را .... درود گویند .... و چیزی ما در دن بر آن دمیدہ باشند پوشتہ و لشتہ و پوزدہ و پزدہ گویند و پوزش و پزش حاصل بالمصدر پوزیدن و پزیدن است کہ مجازاً بمعنی عذر و استعذار آید۔"

اس کے بعد وہ عبارت جو لطائف غیبی میں ہے: "اکنوں .... رفتند"۔ غالب نے قاطع برہان میں یا کہیں اور اس دعوے کا کہ لشتن (بیا) دراصل لشتن (بیای فارسی) ہے، اس کے سوا کوئی ثبوت پیش نہیں کیا کہ عبد الصمد یہ کہتا تھا۔ ظاہر ہے کہ فریق کا اطمینان اس سے کسی طرح نہیں ہو سکتا۔

میں نے لیشتن و لشتن سے اپنے مقالے متعلق عبد الصمد میں جو احوال غالب مرتبۂ ڈاکٹر مختار الدین احمد میں شامل ہے، بحث کی ہے، اور پوزش کی حقیقت نقد غالب ص۲۵۵ میں لکھی ہے۔ لشتن بیای فارسی کوئی لفظ نہیں، ظاہر ہے کہ یہ نہیں، تو کوئی لفظ اس سے مستخرج بھی نہیں ہو سکتا۔ پوزیدن کے معنی عذر کرنا ہے، استعذار نہیں۔ اس کے اور لیشتن کے معانی میں بہت فرق ہے، دونوں کو ایک سمجھنا خواہ لیشتن لشتن ہی کیوں نہ ہو، خطائے فاحش ہے۔

پوشتن و پوشتہ، پوزدن، پوزدہ، پزدہ، پزش وجود خارجی سے محروم ہیں۔ پوزیدن کے وجود سے پوشتن کی ہستی ثابت نہیں ہو سکتی۔ اگر ہو سکتی تو "ستزیدن" کے ہونے سے یہ لازم آتا کہ مشتن بھی ہے۔ اصل

---

[1] مطابق غلط نامۂ لطائف غیبی۔ میں نے قنبر کی جگہ طنبور سنا ہے، قنبر کے معنی یہاں پر کیا ہیں؟ اگر کسی صاحب کی سمجھ میں آئے تو مجھے مطلع فرمائیں۔
— عبد الودود

یہ ہے کہ فارسی میں مصادر کی کئی شکلیں ہیں، کچھ مصدر تن یا ستن پر ختم ہوتے ہیں، کچھ دن اور یدن پر۔ کچھ ریشوں سے ایک سے زیادہ مصدر بنتے ہیں جیسے گستردن اور گستریدن گستر سے، آوردن وآوریدن آور سے۔ اس کا مدار محض سماعت پر ہے۔ مصدر مضارعی کہنا صحیح نہیں، اس لیے کہ اسے فرع سمجھنے کی کوئی معقول وجہ نہیں، لیکن جو لوگ 'مصدر مضارعی' کو بطور اصطلاح استعمال کرتے ہیں، ان کی مراد اس سے وہ مصادر ہوتے ہیں، جن کے ریشوں سے دو مصدر موجود ہوتے ہیں، ایک کچھ اور طرح ختم ہوتا ہے اور ایک کے آخر میں یدن آتا ہے۔ اس کا اور سابق الذکر کے مصدر کا حرف ماضی مختلف ہوتا ہے، باقی صیغے ایک ہوتے ہیں۔ اوپر کی مثالوں میں گستریدن اور آوریدن مصدر مضارعی قرار پائے گا۔ پوزدن اگر ہوتا بھی تو کسی طرح مصدر مضارعی نہ ٹھہرتا، بلکہ پوزیدن مصدر مضارعی سمجھا جاتا۔ غالب نے اُلٹی گنگا بہائی ہے۔ پزش (دبالیا) حاصل مصدر لشتن واقعی موجود ہے، بلکہ پزش و پوزش دونوں ایک شعر میں جو بہرام، پژدو (زردشتی معاصر سعدی) کا ہے آئے ہیں، اگر پزش کی جگہ پزش ہوتا تو پوزش کے ساتھ اس کا لانا محض حماقت ہوتی:

ہمہ توان پزش کرد نہ پوزش — بہ پشیماد و گزاری و خواہش

غالب نے بہت سی باتوں سے بحث نہیں کی اس طرح ٹال دیا ہے: "اس بحث میں نوع کا پتا دے کر منشی جی جامن کھانے چلے گئے" اور آلوسیہ کا جھگڑا نکالا، مجھ کو آلوسیہ میں آلوسیہ کی صورت نظر آئی۔ مترجم (کذا) متنفر ہو کر بھاگا۔" (صلا)

لطائف غیبی علمی نقطۂ نظر سے فضول سا رسالہ ہے، بعض مقامات میں ظرافت کے اچھے نمونے اس میں البتہ ملتے ہیں۔

(نیا دور، اگست ۱۹۶۵ء)

# قاطع القاطع

[برہان = برہان قاطع ، از محمد حسین ۔ قاطع = قاطع برہان ، امین کے پیش نظر اشاعت ۱ ، جس کے حواشی میں غالب کے عبارات جو بعد کو اشاعت ۲ میں شامل ہوئے ، رجوع بصفحات ۴۳ ، ۶۹ وغیرہ ۔ **القاطع** = قاطع القاطع ۔ **محرق** = محرق قاطع برہان از سعادت علی ۔ **لطائف** = لطائف غیبی رد محرق — **جہانگیری** = فرہنگ جہانگیری ۔ **سروری** = فرہنگ سروری ۔ **سرمہ** = سرمۂ سلیمانی ۔ **رشیدی** = فرہنگ رشیدی ۔ **غ** = غالب بحیثیت محقق ، نقد غالب میں شامل ۔ **ص** = صفحہ یا صفحات ۔ **ص ص** = اعتراض درست ہے]

"امین تخلص ، مولوی امین الدین ، شاگرد مولانا مغفرت نشان ، مولوی عبداللہ خاں علوی تخلص ۔ فنون متداولہ اور علوم متعارفہ کو نہایت تدقیق کے ساتھ خدمت . . . مرحوم میں تحصیل کیا ، اور پایۂ تحقیق کو عرش افتخار تک پہنچایا ۔ فن فارسی کو بالفعل ان کی استعداد کامل سے قیام ہے ۔ اشعار فارسی نہایت متانت اور کمال رزانت کے ساتھ کہتے ہیں ، اور اصناف سخن پر قادر ہیں ۔ باوجود . . . کمالات . . . حلم مجسم اور ہمہ تن اخلاق . . . لب کو . . . تبسم . . . اور . . . پیشانی کو . . . شگفتگی سے خالی نہیں پایا"۔ دس فارسی اشعار ، ازآں جملہ :

بدست غیر دیدم شب بخواب آں زلف پیچاں را
نمیدانم چہ تعبیر است ایں خواب پریشاں را

---

در شکستن‌ها نشد منت کش سنگیں دلاں
شیشۂ ما در بغل از جنبش خود سنگ داشت

---

نقد صد داغ جگر سوز سہیا کردم
با سر زلف تو امروز چہ سودا کردم"

گلستان سخن طبع ۲ ص ۱۸۳ ۔ یہ منسوب بہ صابر ، شاگرد صہبائی ، لیکن روایت ہے کہ کہ اصلی مصنف ان کے استاد صہبائی شاگرد علوی ہیں ۔ غالب کا قول ہے :

"ایک مولوی صاحب کا نام لے کر کہتے ہیں کہ انھوں نے قاطع قاطع برہان؛

میں خوب کچھ لکھا ہے ... اب بھید کھلا ، منشی جی (صاحب محرق) کو . . . تسمیے میں مولوی صاحب کا تتبع منظور ہے . . . بہر حال منشی جی کو مولوی جی کے ذکر سے اپنے کو اس مثل کا مصداق بنانا ہے کہ میں نہیں میرا بھائی سرد ہے ۔''
(لطائف ، لطیفہ ۴۱)

القاطع کی اشاعت کے بعد غالب نے ''دیباچہ تیغ تیز'' میں لکھا تھا : ''ثالثاً میاں امین الدین کہ اب پٹیالہ میں ملقب بمدرس ہیں انھوں نے ایک قاطع القاطع چھپوایا ۔ استعداد علمی میں سے بعد صرفِ مقاصد نحو و صرف فارسیت کی اسی قدر رعایت مدنظر رکھی کہ فقیر کے بعض فقروں کی ترکیبیں اپنی عبارت کے قالب میں ڈھالیں ۔ باقی سوائے عربی قشری اور فارسی مسروقہ کے وہ مغلظ گالیاں دی ہیں جو کنجڑے بھٹیارے استعمال کرتے رہتے ہیں ۔ کمال یہ ہے کہ ان کا منطق ہندی اور حضرت کی عبارت فارسی ہے . . . میاں امین الدین کسی بری قوم اور پاجی گروہ کے ہیں کہ . . . مدرس بنے ، مگر الفاظ مستعملہ قوم نہ چھوڑے ۔ اگر میری طرف سے ازالۂ حیثیت کی نالش دائر ہو جاتی ، تو میاں پر کیسی بنتی ؟ مگر میرے کبرِ نفس نے ازالۂ حیثیت کے لفظ کو گوارا نہ کیا ۔''

غالب نے بعد کو اواخر ۶۷ء میں امین کے خلاف مقدمہ[1] دائر کیا ۔ اپنی عرضی میں غالب کا بیان ہے : ''ایک شخص امین الدین نام دلی کا رہنے والا کہ اب وہ پٹیالہ میں راجا کے مدرسے کا مدرس ہے ، اس نے ایک کتاب لکھی ۔ اگرچہ بنا کتاب کی بحث علمی پر ہے ، لیکن اس نے . . . میرے واسطے وہ الفاظِ ناشایستہ اور ایسی گالیاں دی ہیں کہ کوئی شخص کولی چمار کو بھی یہ الفاظ نہ لکھے ۔'' امین کے تحریری بیان میں ہے : ''والد کا نام زین الدین ، قوم شیخ ، عمر ۵۹ سال ، باشندۂ پٹیالہ ، پیشہ مدرسی ۔'' غالب نے مقدمہ واپس لے لیا ۔ امین کے

---

۱۔ عبارت محرق صفحہ ۶۴ : ''شاہد این نگارش ہمیں اوراق و قاطع القاطع برہان کہ مولوی امین الدین المتخاص بہ امین کہ تردید کل اعتراض ہاے مذکورۂ قاطع برہان در آن کردہ است ، ہر کہ خواہد بنگرد ۔'' ممکن ہے کہ پہلے قاطع قاطع برہان نام رکھنے کا ارادہ ہو ، بعد کو کچھ اور نام رکھنے کا فیصلہ کیا ، یا سعادت علی نے سہواً یہ نام لکھ دیا ہو ۔ القاطع کی تصنیف سے امین ۱۲۸۱ھ میں فارغ ہوا (دیباچۂ القاطع) اور کتاب ۱۲۸۳ھ میں شائع ہوئی ۔ بخوبی ممکن ہے کہ امین کی دریدہ دہنی کے اسباب میں سے ایک وہ رویہ ہو جو غالب نے سوالات عبدالکریم و لطائف کے خلاف اختیار کیا تھا ۔ تیغ تیز میں غالب نے لکھا ہے کہ مؤید برہان کے کاغذ اور چھاپے کا خرچ سعادت علی نے ادا کیا ہوگا ۔ یہ تو بالکل قرین قیاس نہیں ، مگر یہ ممکن ہے کہ القاطع کے چھپوانے میں امین کی مالی مدد کی ہو ۔

نہ مزید حالات معلوم ہیں ، نہ القاطع کے سوا اس کی کسی اور کتاب کا علم ہے۔

**عبارات سرورق القاطع :**

''ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ۔ قاطع القاطع ، در مطبع محمد حسین خان طبع گردید ۱۲۸۳ھ'' ۔ سرورق کے صفحہ ۲ میں بعد بسم اللہ الخ ۱۲ سطور ، سطر ۱ : ''ایزد سخن آفرین داد گستر را میستایم کہ لفظ را پیکر و معنی را جان و عبارت را تن و مضمون را روان ۔'' مسطر ۲۳ سطری ، خاتمۂ کتاب ص ۲۶۸ میں۔ اسی ص میں ''خمسہ' تاریخ'' از محمود بیگ راحت ، مصرع ذیل مشعر بر سال طبع۔ ہر بند کے آخر میں : ''شمشیر آبدار زبان امین دین ۱۲۸۳ھ'' دیباچۂ القاطع سے معلوم ہوتا ہے کہ تصنیف سے فراغ کا سال ۱۲۸۱ھ ہے = ''فراغ''.

(۱)

غالب نے قاطع میں پہلے برہان پر اعتراض کیے ہیں ، اور ان کے ضمن میں ایک جگہ کشف اللغات کی مذمت کی ہے ، اور اس کے ثبوت میں ایک آدھ بات لکھی ہے ۔ آخر میں فوائد ہیں ، جن میں فارسی کے وہ نکات پیش کیے ہیں جو ان کے نزدیک بہت اہم ہیں ، اور فارسیدانان ہند : عبد الواسع ہانسوی ، آرزو ، بہار وغیرہ پر اعتراض کیے ہیں ۔ بعض اعتراض ایسے اصحاب پر ہیں جن کے نام نہیں دیے ، ان میں سے ایک صہبائی ہیں ۔ امین نے کل اعتراضات کا جو برہان پر ہیں ، جواب دیا ہے ۔

(۲)

غالب نے خود ، اور ان کے معتقدین حالی وغیرہ جو کچھ کہیں ، غالب نے ایک علمی بحث میں ، ایک ایسے مولف کے خلاف جس کی موت کو کم و بیش دو سو سال گزر چکے تھے ، اور جس میں مطلقاً ادعا نہیں ، جو لہجہ اختیار کیا تھا ، وہ حد درجہ سوقیانہ تھا ۔ کہاں یہ کہ حامیان برہان کی گالیاں سننے کے بعد بھی انھیں تنبہ نہ ہوا ، اور انھوں نے تیغ تیز میں برہان کے حق میں ایسے الفاظ استعمال کیے جنھیں پڑھ کر شرم آتی ہے (رجوع بہ غ ، ص ۳۸۱) ۔۱اس سے قطع نظر کر لی جائے تو فحش و ناسزا گوئی میں امین ، جو اپنے کو غالب کا ماموم کہتا

---

۱۔ اس مقدمے کی روداد ''اردو'' میں شائع ہوئی تھی ، اور یہ ''احوال غالب'' میں بھی شامل ہے ۔ اس مقالے میں اس کے متعلق جو کچھ مرقوم ہے ، یا اس سے جو کچھ لیا گیا ہے ، مقالۂ جناب مہر (غالب نمبر ، علی گڑھ میگزین) سے ماخوذ ہے ۔

ہے ، امام سے بڑھ کر ہے ۔ قانون معاصرین دو انتقاماً فحشگوئی کی اجازت نہیں دیتا ۔ امین نے صریحاً قانون کی خلاف ورزی کی تھی ۔ دیباچہ القاطع میں ہے : ''فحش و دشنام را کہ سوقیان لب باظہار آن نگشایند ، سامان دادہ است . . . من کہ ازین روش نشانی . . . در کسی از زمرۂ شرفا نیافتہ بودم ، تعجب نمودم کہ مردۂ دو صد سالہ را کہ خاکش ہم برباد رفتہ باشد . . . بفحش و دشنام یاد کردن آیین کدام ذیشعور است ۔'' امین نے خود جو فحشگوئی یا ظرافت کی ہے ، اس کی وجہ یہ بتائی ہے : ''در اندیشہ گذشت کہ جواب نگار را تقابل ناگزیر ، و فحشگوئی آیین من نیست ، پس چہ تحریر نمایم کہ از عہدۂ جواب بر آیم ؟ . . . خواستم کہ سادہ نگاری را کار فرمایم . . . ناگہان بخاطر ریختند کہ معترض ظرافت را دوست میدارد . . . و سادہ نگاری را زنہار . . . نخواہد پسندید ۔ ہر چند ترا ازین روش بیگانگیست . . . اما نمیدانی کہ مخاطب کیست . . . گرفتم کہ او استاد این کار نیستی ، و اختراع کردن نمیتوانی . . . اقتدای امام (یعنی غالب) برای چہ روا نمیداری ؟ . . . ناچار کلمۂ چند ظریفانہ از ظرفای زمانہ گدیہ کردم . . . راقمِ جواب را بارتکاب این امر مطعون نسازند ، و طوق ملامت بگردن نیندازند ، و نیز بدانند کہ ہر قدر کہ ابن مقتدی را بد خواہند گفت فی الحقیقت . . . امام را بخدنگ بدگوئی خواہند سفت ۔''

(۱) ''نیروی باطنی بگزارش مدعا کافی نبود کہ اندام را بنظر تماشائیان جلوہ دادہ است . . . آیا رونمایی این جنس از بینندگان مطلوبست ، یا رغبت ناظرین بسوی آن مرغوب ؟'' ص ۱۱ ۔

(۲) ''صاحب کتاب برہان بایں بیچارہ چہ حرکت ناکردنی کردہ است . . . و این مظلوم بیچارہ چہ بیداد از وی دیدہ است و ضربتہا کشیدہ کہ فریاد میکند . . . باید کہ پیش حاکم وقت رفتہ زخم نہانی خویش وا نماید'' ص ۱۳ ۔

(۳) برہان نے آذر بوزن چادر لکھا تھا ۔ غالب کہتے ہیں کہ ''چادر را گذاشتن و مادر را آوردن بیحیائیست ۔'' امین : ''مراد نہ از مادر کسیست کہ این ہمہ بر آشفتہ است ۔'' ص ۱۸ ۔

(۴) ''این خر عیسیٰ نمد زین را بر پشت خود نہادہ است . . . کارش بجنون کشیدہ . . . گاہی خندۂ بیجا میزند دمی بقاہ قاہ بنیاد مضحکہ خود مینہد ، وقتی برائے دفع شیطان نفس خود لاحول میخواند ، ساعتی مالیخولیا را . . . باظہار میرساند ۔'' صفحہ ۲۳ ۔

(۵) ''دروغگو را حافظہ نباشد . . . در بیانِ آروند میان خون — غوطہ خورد ۔'' ص ۲۸ ۔

(۶) ''باید دید کہ . . . از دہن معترض چگونہ بیرون آمد ۔'' ص ۳۲ ۔

(۷) ''معترض طفلیست کہ دایہ را از شیر بریدہ باشد ، ہر چیزی را کہ می بیند تعجب میکند ۔'' ص ۳۵ ۔

(۸) ''دانایان شخص را به مد صد سہ خطا ملقب بلقب مشہور میفرمایند ، در صورت اختیار زیادہ از سہ ، دیدہ باید چہ سزا تجویز نمایند'' ص ۳۷ - مراد از مادر بخطا - غالب نے بھی لکھا تھا کہ برہان سے ایک قسم کی ۳ خطائیں سر زد ہوئیں اس لیے مثل مشہور ہندی کا مصداق ہے -

(۹) ''گوش کر میداشت چشم ہم کور میدارد . . . سزای اینچنیں کس ہمین است کہ گوش او از بنا گوش بر کنند یا بسوراخش میخی زنند -'' ص ۳۸ -

(۱۰) ''کلال اکبر آبادی . . . رقص میمونی مینہاید و شتر غمزہ را کار میفرماید تا بزم سوز و سرور را ساز دہند و بعد خندہ . . . سیلی و گرونہا (کذا) برای او بنیاد نہند -'' ص ۴۲ -

(۱۱) ''کسی کہ خنثی را شناخت اگر خنثی نباشد نیز خواہد بود'' ص ۴۸

(۱۲) ''حاسد را مصداق مثل مشہور ہندی پنداشتہ ام -'' ص ۶۳ -

(۱۳) ''از بول گلاب میخواہد ، معلوم نیست برای کدام کار درکار است -'' ص ۶۸ -

(۱۴) ''عامی بیہودہ . . . ہندی عامی -'' ص ۷۳ -

(۱۵) برہان نے رعد کو برادر برق لکھا تھا - غالب نے کہا کہ اس طرح برق خواہر رعد ٹھہرتی ہے - امین : ''مگر برادر را برادر دیگر نمیباشد کہ خواہر را بجای آن آوردہ است و پیش تماشائیان اظہار کردہ -'' ص ۷۸ -

(۱۶) ''خود را پریزاد میفہمد کہ جن را باشنائی میطلبد -'' ص ۸۱ -

(۱۷) ''نُقل محفل است ، ہر چہ کند وی را میزیبد -'' ص ۸۳ -

(۱۸) در خبط گرفتار است و از جہل مرکب خود ناچار -'' ص ۸۵ -

(۱۹) برہان ''پاچایہ : بول و غائط''- غالب : ''از دہان این مرد چہ فرو می ریزد ؟'' امین : ''آنچہ از دہنش ریختہ است معترض آن را فرو خوردہ است و بگلوی خویش فرو بردہ -'' ص ۹۲ -

(۲۰) برہان : ''پالوایہ بروزن چارخایہ''- غالب : ''مسکین چہ کند ہر چہ در نظر داشت نوشت -'' امین : ''مدعی خایہ را چرا نگریست ؟ مگر کاتبان نمونہ باشند'' ص ۹۴ -

(۲۱) گاہی بنجاست بر میخورد و دمی بہ نحوست پی میبرد . . . و ساحتی شلوار فروئی آوردہ غبار رسوایی میپزیرد'' ص ۹۷ -

(۲۲) ''این سگ دیوانہ را باید دید بفحوای اینکہ ''ان تحملہ یلہث و ان تترکہ یلہث'' (کذا) عفعفی میکند'' ص ۱۱۳ -

(۲۳) ''زن روسپی را کہ معترض بمیان آوردہ است معلوم نیست کہ کدام منفعت را ازان ارادہ کردہ'' ص ۱۲۰ -

(۲۴) ''اگر اینچنین تہمت را حا بم منصف میدید ، بینی چه گویم ، گوشش میبرید'' ص ۱۲۷ -

(۲۵) ''این محل گلخنتابی نیست که اجتهاد بازاریان را درآن دخلی باشد'' ص ۱۲۹ -

(۲۶) ''مرتکب خطای ثالثہ شده است...مورد مثل مشهور ہندی ہم گردید است یا نه ، فرمایند'' ص ۱۳۰ -

(۲۷) کسی که دیو سمند وی ہزار دست برو سوار خواہد بود ، ہر آیینه او از فہم این معنی ابا خواہد نمود'' ص ۱۳۶ -

(۲۸) ''بضاعت خواجه ہمین ازارست ، ہر کس را نشان میدہد تا خریداری نماید و گره از کار او گشاید'' ص ۱۴۱ -

(۲۹) '' گوینده را مسہلی باید و فصدی شاید'' ص ۱۵۱ -

(۳۰) ''در فارسی نادانست و در عربی بی سروسامان ، ہمچنان در ہندی نیز از زمرۂ دزدانست'' ص ۱۵۶ -

(۳۱) ''غولی و با این فضولی ! . . پا کوبیها . . . بنیاد نہاده . . و دست افشانیها ... را داد داده ... گویی جستن خرس را یاوه کرده است و رقص بوزینه را باظهار آورده'' ص ۱۶۴ -

(۳۲) ''بسزای آن . . . دست خواہد برید و زبان بقفا خواہد کشید'' ص ۱۷۲ -

(۳۳) ''چه کند روی حاسد پیش نظر نداشت ، ورنه . . . آن را سیاه میساخت ص ۱۹۱ -

(۳۴) ''چون فہم ندارد چرا خود را در جرگۂ دانندگان شمارد ؟ خیمه میدوخت بالانگری میآموخت و پاچک میآورد و خربار میبرد'' -

(۳۵) ''خود لعنت را میخورد و تہمت بر دیگری مینہد'' ص ۱۹۸ -

(۳۶) '' نمیگویم که معترض را از زمرۂ ارذلان شمردم اما ... چون باراذل و اجلاف قربت میدارد ، . . کالب را که لغت پارسیست از مخترعات قوم میپندارد'' ص ۲۰۸ -

(۳۷) ''در باب تہمت کامل بل اکمل است بر آیینه خود اجہل است و کلاش مہمل'' ص ۲۱۳ -

(۳۸) ''فی‌الواقع اگر اکبر آبادی از نوع آدمیان میبود . . جادۂ بیخردی نمی پیمود ص ۲۳۵ -

(۳۹) ''معنیِ مصدری آن را کجا نہفت ، و معنیِ مفعولیت چرا پذیرفت'' ص ۲۳۸ -

(۴۰) غالب نے بحث ''نعنا'' میں ظرافۃ لکھا تھا کہ برہان اگر اس کی جگہ نانا = 'جد فاسد' لکھتا تو لغت ہندی بھی وجود میں آ جاتا ۔ امین : ''راقم این کلام سعادتمند است کہ دامن جد خود از دست نمیگذارد و بہرحال یاد میآرد ، لیکن بفاسد موصوف ساختہ است ، نمیدانم برای چہ ... کاش الف نانا را کہ در آخر است بیای معروف نیز بدل میفرمود و بذکر نانی سعادت بر سعادت حاصل مینمود'' ص ۲۴۰ ۔

(۴۱) ''صیغۂ مفعول چون برگزیدہ مگر مفعوایت را دوست میدارد و خود را از پردہ نشینان میشمارد'' ص ۲۴۳ ۔

(۴۲) اینچنین کس را حوالۂ دیوان قاف خواہند فرمود تا . . زیر چاق خواہند نمود'' ص ۲۵۷ ۔

(۴۳) برہان میں بہت سے مرکبات ہیں جن کا جزو اول ''ہفت'' ہے ۔ غالب : ''این رسالہ مستورہ بود ناز پرورد کہ این دکنی بچشمداشت فزونی رغبت نظر بازان بدینگونہ ہر ہفت کردہ ، در نظرہا جلوہ دادہ و بر دیدہ و دل مجردان طریقت منت نہادہ ۔'' امین : ''معترض در پیشۂ دلالی اوستاد است و بذکر اناث و ذکور شاد چرا نباشد؟'' ص ۲۶۲ ۔

(۴۴) ''خارجی واقف دم باش کہ خارج نزنی . . شاید کسی پیش این حقہ بازی کردہ است ، و بیچارہ را بفریب آوردہ'' ص ۲۹۰ ۔

(۴۵) برہان : ''یخش بوزن کفش''۔ غالب : ''ہمیں را درخور دانست ۔'' امین : ''مؤلف برہان از . . . اشراقیین بود ... میدانست کہ حاسدی بمقابلہ خواہد آمد... دانستہ . . . کفش را برداشت کہ مدعی . . ہمین را درخورست ۔'' ص ۸۲ ۔

(۴۶) غالب : ''انکسیہ بہ وزن بی سیہ ۔'' امین : ''سیہ را فروبردہ بود چگونہ بآسانی بیرون داد . . . از خرابۂ اکبر آباد بومی بہ دہلی رسیدہ . بصدای منحوس سراییدہ'' ص ۶۷ ۔

(۴۷) ''معترض ازین عضو صد مستی دیدہ است کہ بذکر آن بخود لرزیدہ است ۔'' ص ۷۰ ۔

(۴۸) ''این . . مردک این معنی را از کجا فہمیدہ؟'' ص ۱۲۸ ۔

(۴۹) ''اگر طای دستہ دار باشد فرو خوردن او را سزاست ۔'' ص ۲۶۶ ۔

## (۳)

امین غالب کے اعتراضات متعلق عبارات برہان کو عموماً تسلیم نہیں کرتا ، اور اعتراض کا جواب نہیں سوجھتا تو یہ کہتا ہے کہ عبارت اپنی اصل شکل میں نہیں ۔ وہ خود غالب کے عبارات پر یا کسی خاص لفظ مستعملۂ غالب پر اعتراض

کرتا ہے ۔ غالب کا دماغ منطقی نہ تھا ، اور ان کی علمی بنیاد کمزور تھی ۔ ان کے تخطیے میں بعض اوقات امین نے اپنی دقت نظر کا ثبوت دیا ہے ، کہیں کہیں اس کی زیادتی معلوم ہوتی ہے ۔ غالب نے یہ امکان عموماً نظر انداز کر دیا تھا کہ برہان مطبوعہ میں چھاپے کی غلطیاں ہیں ۔ امین بھی قاطع کے صریح اغلاطِ طباعت پر ، جن کی طرف غلط نامے میں توجہ نہ ہو سکی ، غالب کے اغلاطِ قرار دیتا ہے ۔ بہت سے اعتراض جو وارد ہو سکتے تھے ، اسے نہ سوجھے ، اور بعض الفاظ جو اس نے خود استعمال کیے ہیں ، غلط ہیں ۔ اس کا بڑا عیب طول بیجا ہے ۔

(۱) قاطع : ''پارچہ' جامہ نیز زائد ، یا پارچہ بایستی گفت یا جامہ ۔'' القاطع : ''اجتماع نقیضین رو میدہد ، زیرا کہ . . . این معنیست کہ تمام این عبارت زائد است ۔'' حالانکہ مدعا اور ہے ص ۵ ۔ اعتراض بجا ہے ۔

(۲) برہان : ''آب دہ دست . . . اشارہ بحضرت رسول . . . است خصوصاً و شخصی را نیز گویند کہ بزرگ مجلس بود و آرایش صدر و زینت مجلس ازو باشد عموماً ۔'' قاطع : ''از خامی عبارت چشم میپوشم و میخروشم کہ آب دہ دست مرکب از آب و دہ کہ صیغۂ امراست از دادن و دست کہ باوجود معانی دیگر مسند را نیز گویند، معنی ترکیبی رونق دہندۂ مسند ۔'' القاطع : یہ عبارت غیر مربوط ہے ، جملہ ہائے معترضہ کو جدا کرکے عبارت یہ ہے : ''آب دہ دست مرکب از آب و دہ و دست معنیِ ترکیبی رونق دہندۂ مسند'' ص ۹ ۔ امین نے عبارت کی کئی شکلیں اپنی طرف سے پیش کی ہیں ۔ اعتراض بجا ہے ، مگر ''میخروشم'' کا محل نہیں ، اور اس پر امین کا اعتراض نہیں ۔

(۳) قاطع : ''نیمہ' مضمون را لغت اندیشیدہ ۔'' القاطع : ''مضمون معنی عبارت ہے ''جنس لغات'' سے نہیں ص ۱۰ ۔ اعتراض درست ہے (ص ص)

(۴) برہان : آب زیر کاہ . . کنایہ از خوبی . . . مخفی و رواج و رونق خس پوش ہم ہست ، چنانکہ اگر گویند ''آبش زیر کاہست ۔'' مراد آن باشد کہ خوبی . . . و قابلیت و استعداد و رواج و رونقش مخفی و پوشیدہ است ۔'' قاطع : ''رواج و رونق خس پوش'' کہاں کا ''روزمرہ'' ہے ؟ استعداد و رواج کو مرادف سمجھتا ہے حالانکہ ایسا نہیں ۔ القاطع : برہان نے ''حسن پوشیدہ'' لکھا ہوگا ، کاتب نے ''خس پوش'' کر دیا ۔ رونق کو خس پوش کہا بھی تو قباحت سے خالی ہے ۔ شمس اللغات و رشیدی میں ''خس پوش'' ہے اور آیندہ امثلہ' اساتذہ مذکور ہیں ۔ برہان کی عبارت میں ''استعداد رواج'' ہے ۔ استعداد مرادف قابلیت ، نہ مرادف رواج ۔ اضافہ' واو عطف کاتب کی طرف سے ہے ص ۱۱ ۔ امین نے اس پر غور نہیں کیا کہ 'خس پوش' کی جگہ 'حسن پوشیدہ' لانے سے مفہوم کا کیا حشر ہوتا ہے ۔ 'امثلہ' اساتذہ' القاطع میں مذکور نہیں ۔

(۵) قاطع : ''آب زیر کاہ عبارت از نفاق و ریا ست - ''آبش زیر کاہست'' نیز افادۂ معنی خوبی و نیکی باطن نمیکند - مراد آنست کہ حال باطنش مجہولست ، تا چہ پدید آید و مشار الیہ چگونہ کسی باشد -'' القاطع : یہ معلوم ہے کہ نفاق و ریا ہے ، تو یہ کس طرح کہا کہ ''حال . . . . باشد ؟ - ص ۱۲ ص ص -

(۶) قاطع : ''آبشت ، آبشتگاہ ، آبشتگہ ، آبشتن ، آبشتنگاہ ، آبشتنگہ از یک بیضہ شش مرغ برآورد -'' القاطع : ''میبایست کہ لغت ہفتم ذکر میکرد تا اسم بیضہ را مصداق پدید میگشت'' ض ۱۴ ص ص -

(۷) برہان : ''آروند . . شان و شوکت و فرّ و شکوہ -'' قاطع : ''در بحث الف مقصورہ . . . اروند و اراوند . . . نگاشتہ و جز فرو شکوہ معانی بسیار از بہر این لغت فراہم داشتہ . . . حیرت رومیدہد کہ اگر آسیغ و امیغ . . . آروند و اروند یکیست ، چرا ہمہ معانی در تحت لغت آروند نیاوردہ ، اگر اروند غیر آروند است فر و شکوہ و زیبایی معنی آن چرا نوشت -'' القاطع : ''اگر...نیاوردہ -'' غالب یہ نہیں بتاتے کہ اروند جس کے لیے کل معانی چاہتے ہیں ، الف مقصورہ سے ہے یا ممدودہ سے - ''اگر غیر . . . نوشت'' اس عبارت میں لفظ 'آن' کا مشار الیہ کون ہے ، واضح نہیں ص ۲۶ - غالب کی عبارت غیر واضح ہے ، اور جب تک اروند و اراوند کے متعلق برہان میں جو کچھ ہے ، پیش نظر نہ ہو ، سمجھ میں نہیں آتی -

(۸) برہان : ''آسیم...بلغت ژند و پاژند اوستاد بزرگ مرتبہ -'' قاطع : ''ما را سخن در صحت لغت آسیم است ، اگر از روی ژند و پاژند نباشد از روی فرہنگہای دگر -'' القاطع میں اس عبارت پر اعتراض نہیں ، حالانکہ غیر واضح ہے - غالب کو اپنے عقیدے کے مطابق جو فوائد قاطع میں درج ہے ، یہ لکھنا تھا کہ زند معدوم محض ہے ، اور پازند کا تھوڑا سا حصہ باقی ہے - اگر یہ پیش نظر ہوتا اور یہ لغت اس میں نہ ہوتا تو یہ کہہ سکتے تھے ، ہوتا تو اعتراض کا سوال ہی نہیں - اگر پیش نظر نہ تھا تو یہ کہنا تھا کہ یہ بتانے سے قاصر ہوں کہ پازند میں ہے یا نہیں - ''از روی فرہنگہای دگر'' سے یہ مراد لی جا سکتی ہے کہ یہ بمعنی مذکور دوسری فرہنگوں میں نہیں ہے - اس صورت میں ان کے نام لکھنے تھے ، مگر بڑی قباحت یہ ہے کہ دیباچہ قاطع میں لکھ چکے ہیں کہ دوران تالیف قاطع میں برہان و دساتیر کے سوا کوئی کتاب سامنے نہیں تھی - قاطع اشاعت ۲ میں اضافہ ہوا ہے کہ آسیم بمعنی استاد میں 'غرابت' ہے ، دراصل آسام قلب آساس ہے - آسیم بمعنی استاد بزرگ جہانگیری میں ہے -

(۹) قاطع : ''جامد غیر منصرف -'' القاطع : ''جامد منصرف کجا میباشد کہ قید غیر منصرف بر آن افزودہ است ؟ . . . تنہا جامد کافی بود'' ص ۳۶ ص ص -

(۱۰) قاطع : ''ابدام بمعنی جسم اگر باشد ، گو باش جوہر مقابل جسم چگونہ

تواند بود ؟ . . . ابدام یا ابدانست . . . . یا . . . . اندام -" القاطع : بمعنی جسم صحیح نہیں تو اس کا اقرار کیوں کیا ، صحیح ہے تو آخر میں انکار کیوں ہے ؟ ص ۶۰ ص ص -

(۱۱) قاطع : "کفش یعنی آلہ' پا -" القاطع میں آلہ' پا پر بجا اعتراض ہے - ص ۵۸ ص ص -

(۱۲) برہان "انجلک . . . دانہ باشد سیاہ شبیہہ بدانہ' امرود ، و مغز سفید دارد و آن را بخورند ، خاصیتش آنست کہ ہرچند فراش خیال جاروب سنبل برجل خرسک ریش زند از پوست آن پاک نتوان کرد -" قاطع میں اس عبارت پر اعتراض ہے کہ اس کا مطلب سمجھ میں نہیں آتا - القاطع : برہان میں انجکک ہے ، انجلک نہیں - عبارت ، یقین کلی ہے کہ کسی اور شخص نے حاشیہ' برہان میں لکھی ہوگی ، کاتب نے کتاب میں شامل کر دی ص ۶۴ - عبارت دیوان بسحق اطعمہ کی ہے ، برہان نے خود وہاں سے یا کسی اور جگہ سے نقل کی ہوگی - عبارت کے غلط ہونے میں شک نہیں - بخوبی ممکن ہے کہ کاتب برہان نے کچھ کا کچھ کر دیا ہو - ڈاکٹر محمد معین نے غالباً اپنی مرتبہ برہان کے حواشی میں اس سے بحث کی ہے -

(۱۳) قاطع : "تفضیل و تحقیق -" القاطع : غلط نامے میں تفضیل کی تصحیح نہیں ، یہ قطعاً بے محل ص ۶۷ ، مگر یہ صریحاً غلط طباعت ہے - غالب نے "تفصیل" لکھا تھا ، غلط نامے میں یہ غلطی نظر انداز ہوگئی -

(۱۴) قاطع میں "تفصیل ابطریق" ہے جو صریحاً "تفصیل بطریق" ہے ، لیکن غلط نامے میں اس کی تصحیح نہیں - القاطع میں الف پر اعتراض ہے - ص ۶۸ -

(۱۵) القاطع : "سیفرساید کہ پارسیان را الفیست کہ افادۂ معنی نفی کند ، آن کدام الف است کہ تنہا بی‌ضم ضمیمہ افادۂ نفی میکند - کس نداند کہ این اعتراضست ، این جواب آن اعتراض (یہاں پر "است" چاہیے ، رجوع بہ ص ۳۴) کہ معترض خود در شرح لفظ آرا و جاہای دیگر بگفتن صیغہ' امر وغیرہ بمعنی فاعل و جز آن پیش از ضم ضمیمہ بر مولف . . . کردہ کہ امر تنہا کجا افادۂ فاعلیت میکند و بس" ص ۶۹ -

(۱۶) قاطع میں جنبان بمعنی حرکت - القاطع میں اس پر بجا اعتراض ص ۶۹ - مگر قاطع اشاعت ۲ متحرک ، اشاعت ۱ میں غلط طباعت -

(۱۷) برہان میں باختر بمعنی مغرب و مشرق ہر دو - قاطع : "در کتابی دیدیم کہ فلان دہ باختر سوی فلان شہر است ، حالانکہ ما آن شہر و آن دہ را ندیدہ ایم چگونہ دانیم کہ کدام سوست -" القاطع : "این عبارت . . . محض بے معنی ست ، زیراکہ اگر گویم کہ "دہ فلان باختر سوی" بتمامہ مبتداست و "فلان شہر" خبر آن ، ہیچ معنی بظہور نمیرسد ، و خبر بر مبتدا محمول نمیشود زیراکہ دہ را کسی شہر نمیگوید ، و اگر گویم کہ دہ فلان باختر مبتداست و "سوی فلان شہر" خبر ، تاہم

ہیچ معنی بر کرسی لفظ نمی نشیند ، زیرا کہ دہ فلاں ترکیب لغو است . . . و اگر گوییم کہ دہ فلاں مبتداست و باختر سوی فلاں شہر خبر آنست ، البتہ ترکیب عبارت صحیح میشود بقلب باختر سوی ، یعنی فلاں دہ سوی باختر فلاں شہر است ، مگر معنی آن ہرگز بصحت نمیانجامد زیرا کہ درین صورت قید ندیدن نسبت شہر محض بے معنی ست و ظاہر است کسی کہ شہر را ندیدہ است و نمیداند کہ کدام سوست ، دہ را کی خواہد دانست کہ کدام سوی آن شہر است ۔'' ص ۱۷ ۔

(۱۸) برہان : ''بادپران . . . بادپر است و آن شخصی باشد کہ پیوستہ از خود گوید ۔'' قاطع : ''بادپر لغت کدامین کشور است ؟ . . . پیوستہ از خود گفتن چہ معنی دارد ؟ مردم از خود ہم میگویند و از دیگران ہم ۔ بعد تامل بسیار چنان در دل فرود میاید کہ از خود گفتن لاف و گزاف و خود ستایی باشد و این خود معنی بادپران نیست ۔'' القاطع : ''من . . . مرتبہ فہمایش (یہ لفظ غلط) نمیدارم لیکن بعرض میارم کہ بادپر (کذا) . . . بلکہ بادبر . . . ہم . . . رشیدی وغیرہ آن از لغات کشور فارس گفتہ اند و معنی آن باوجود معانی دیگر کسی کہ فخر کند و منصب خود بر مردم عرض نماید نگاشتہ اند . . پیوستہ از خود گفتن مراد از خود گفتن مراد از مدام اظہار فخر و منصب خود کردنست'' ص ۳۷ ۔ بادبر کے معنی دوم برہان میں یہ ہیں : ''کسی . . . کہ ہمہ روز فخر کند و منصب خود بمردم عرض نماید و ہیچ کار ازو نیاید ۔'' بادپر بھی برہان میں اور بمعنی دوم بادبر ۔ برہان میں بادپران کے معاً قبل ''بادپر'' ہے ۔ یہ سمجھ میں نہ آیا کہ ''تامل بسیار'' کی کیوں ضرورت پڑی ۔ یہ دوسری بات ہے کہ عبارت پر اعتراض ہو ۔ اور یہ ہو سکتا ہے ''شخصی . . . گوید'' ، ''کسی . . . نیاید'' ایک بات نہیں ۔

(۱۹) قاطع میں افکندن بکاف عربی اور یہ مذہب غالب کے مطابق ہے ۔ امین کا خیال ہے کہ بکاف فارسی ہونا چاہیے ص ۷۵ ۔

(۲۰) قاطع : ''در فصول سابقہ ارتنگ را بشش صورت مسخ کرد ۔'' برہان میں ارتنگ ، ارثنگ ، ارجنگ ، ارژنگ ، ارسنگ ، ارغنگ ہیں ، اور ان میں سے صرف ایک ارتنگ بمعنی مرقع تصویر صحیح ہے ، ارژنگ بمعانی مختلف ہے ، باقی شکلیں غلط محض ۔ مسخ شدہ شکلیں ان ''فصول'' میں کسی طرح ۶ نہیں ہو سکتیں ۔ القاطع میں اس پر اعتراض نہیں ۔

(۲۱) قاطع میں بعد ''مسخ کرد'' : چون نوبت فصل ثا . . . رسید و لغت کمی کرد ، فغ را ثغ ، و ارثنگ را کہ آن نیز غلط بود . . . ثنگ نوشت حال آنکہ نبودن ثا . . . در پہلوی ، نیامدن کاف پارسی در عربی از مسلمات . . . است ۔ ہر آیینہ این لغت را نہ پارسی توان پنداشت نہ تازی ۔ بیشتر لغات منقولہ این بزرگوار باولاد بطنی آن روسپی ماند . . . ہم از آن لغاتست ثنگ . . . کہ نہ از عجم است و نہ از عرب ۔'' القاطع : ''پس از لغات کہ ثنگ را از جملہ آنہا شمردہ است و گفتہ ازان لغاتست ثنگ ، کجا بستند ، نشانی ازانہا باید داد . . . میبایست

گفت کہ از آن قبیل است ثنگ کہ چنین و چنانست . . مشار الیہ لفظ ان کدام لغات را میشمارد ؟'' ص ۱۲۰ -

(۲۲) قاطع : ''بیشتر لغات منقولہ' این بزرگوار . . . مانا بمرد مجهول الاب است -'' القاطع : بچہ' مجهول الاب کا محل ہے - ص ۱۲۰ ص ص -

(۲۳) ''اشباع دادن'' پر اعتراض القاطع ص ۲۵۰ ص ص (رجوع بہ غ) -

(۲۴) قاطع ''نوان . . . بمعنی خرامان و جنبان و حرکت کنان (بقول غالب ''مرادف یکدگر'') ، و لرزان و نالان و زاری کنان و فریاد زنان و نالنده (از نالان تا آخر مرادفات بقول غالب) و جنبنده (بہ بقول غالب مرادف خرامان وغیرہ) و نالیدن و جنبیدن و کوز و خم شده و خمیده و دوتا گردیده (کوز تا آخر بقول غالب مرادفات) و کہنہ و لاغر و ضعیف و آگاہ و ہوشیار و آگاہی و ہوشیاری آمده است -'' اس کے بعد تفاصیل مرادفات جس کے آغاز میں یہ الفاظ ''ازیں بیست و دو معنی -'' القاطع : برہان میں ۲۲ الفاظ میں بہت سے صرف ''توضیح و تفسیر'' کی غرض سے آئے ہیں - ٦ یا ۷ معانی مراد ہیں ، ۲۲ کہاں سے ہوگئے؟ اگر غالب کے نزدیک اتنے معانی تھے تو ترادف کا ذکر کیوں کیا ؟ ص ۲۴۸ ص‌ص - خرامان و جنبان ہرگز مرادف نہیں - غالب الف نون حالیہ پر ختم ہونے والے الفاظ مثل نالان و لرزان کو اسم فاعل نہیں سمجھتے - جنبنده کو جنبان اور نالنده کو نالان کا مرادف کیوں کہتے ہیں ، سمجھ میں نہ آیا -

(۲۵) قاطع : ''نہاوند . . . مرکبست از نہاوند'' - القاطع : عبارت مہمل ہے - ص ۲۵۲ ص‌ص -

(۲٦) قاطع : ''بمنزلہ' ظرفیست از شہرہا لبریز -'' القاطع : بجائے ظرف لفظ ملک یا اقلیم یا شہر چاہیے - ص ۲۵۳ -

(۲۷) قاطع : ''کرلک . . . و . . . کراکا . . . دیگر اسم سرچہ صعوه را گویند کہ مولہ . . . ہندی آنست'' القاطع : . . . دیگر ''گویند'' کے کیا معنی ہیں ؟ ص ۲۵۹ ص‌ص -

(۲۸) قاطع : ''در بیان ہاے ہوز با فای سعفص کاری کرده است کہ جز اطفال کسی نکنند ، ہف . . . ، ہفوش . . . و ہفہف . . . این لغت اگر غریبست در صحیح اول و آخر نگاشت -'' القاطع میں ''در صحیح اول'' مگر قاطع میں در اصل ''ور صحیح در اول'' ہے - اور اس پر اعتراض ص ۲٦۱ - دو اعتراض نہیں ، جو ہو سکتے تھے : غریب و صحیح میں تقابل نہیں - ہف تو بیان مذکور کا لغت اول ہے ، اور ہفہف آخریں لغت ہے ، لیکن ہفوش اور ہفہف کے درمیان ایک اور لغت ہے - غالب کی عبارت سے اس کی صحیح جگہ معلوم نہیں ہوتی -

(۲۹) قاطع میں بعد ''نگاشت'' : ''و باقی یکصد و چند لغت ہمہ از ہفت . . . مرکب ساخت . . . سراسر کنایہ از ہفت سپہر و ہفت ستاره و ہفت پردۂ چشم و

ہفت کشور۔'' القاطع میں اعتراضات ذیل نہیں : ہفت ؛ ان مرکبات کا صرف ایک جزو ہے ، یہ صرف ہفت سے مرکب نہیں ۔ کنایات مذکور ۷ سے بھی کم ہیں ۔

(۳۰) قاطع: ''تموز درانجا گذرد۔'' القاطع: بجاے گذرد ، گذراند چاہیے۔ ص ۲۶۶ ۔

(۳۱) قاطع : ''اچوتھا'' ۔ القاطع : صحیح اچھوتا ۔ ص ۲۳۲ ۔

(۳۲) قاطع ''سل تنگ تنگ بمعنی شراب بسیار بسیار . . . این ہفت لفظ از کشف اللغات منقول است ۔'' القاطع : 'بمعنی' میں دو لفظ ہیں ، اور اس طرح ۷ نہیں ۸ ہیں ۔ ص ۲۲۷ ۔

(۳۳) قاطع : ''درتحت لفظ مابون۔'' القاطع : 'درتحت' کی جگہ 'تحت' چاہیے ۔ ص ۲۱۷ ۔ 'درتحت' صحیح ہے ۔

(۳۴) برہان : ''بہترین خرزہا پوست خرچنگست ۔'' قاطع میں اس پر اعتراض ۔ القاطع : یہ ''ایجاد ناسخین'' ہے ۔ ص ۲۱۳ ۔

(۳۵) قاطع : ''در عربی آنسو تر از جد صیغۂ جمع نویسند یعنی اجداد ، و در فارسی جمع نیا نویسند بمعنی نیاکان ۔'' القاطع میں جو عبارت قاطع منقول ہے اس میں جمع نیاکاں نہیں ، نیاگان ہے ، اور اس پر اعتراض ۔ اصلی عبارت پر اعتراض وارد نہیں ہو سکتا ۔

(۳۶) القاطع میں اعتراض ہے کہ قتال ، قتالیدن وغیرہ ۸ ہیں ، مگر قاطع میں انھیں ۹ کہا ہے ۔ ص ۱۹۰ ص ص ۔

(۳۷) قاطع میں ''کندن ریختن دریدن شکافتن پراگندہ و پریشان ساختن ، از ہم جدا کردن'' کو ۶ معنی کہا ہے ۔ القاطع : ۵ ہیں ، شکافتن و دریدن کو ۲ سمجھنا غلط ہے ۔ ص ۱۹۱ ۔

(۳۸) قاطع : ''در شرح معنی طارق ۔'' القاطع : ''در شرح طارق'' یا ''در معنی طارق'' چاہیے ص ۱۸۵ ۔

(۳۹) قاطع : ''مع الکاف پارسی۔'' القاطع : ''مع الکاف الفارسی'' ۔ صحیح ص ۱۸۱ ص ص ۔

(۴۰) قاطع : ''مخمور آنکہ نشا از نہادش بدر رفتہ باشد ۔'' القاطع : ''نشہ را نسبت بدماغست نہ نہاد'' ، ص ۱۵۲ ۔

(۴۱) قاطع : برہان میں ہے ''نباتی باشد گرد و کوچک و الوان شبیہہ بخربزہ'' ۔ ''خربزہ نباتست یا ثمر ؟'' القاطع : عبارت برہان میں ''ثمر نباتی'' کاتب کی غلطی ہے ص ۱۵۲ ۔ امین نے خود بھی خربزہ لکھا ہے ، صحیح خربزہ ہے ۔

(۴۲) القاطع : برہان میں 'خانہ خراب' ، صفت کتاب ۔ یہ ٹھیک نہیں ۔ ص ۱۴۶ ۔

(۴۳) القاطع : قاطع میں مع الواو معدولہ ، صحیح مع الواو المعدولہ ۔

ص ۱۳۷ ص‌ص -

(۴۴) قاطع : ''بمعنی التفات و خوف آورد - التفات و خوف ، نہ مرادف یک دیگر و نہ ضد ہمدیگر -'' القاطع : ''نسبت در دو شی خالی از سہ صورت نیست یا عین یکدیگر خواہد بود ، یا ضد یک دیگر یا ہم نقیض - ہر گاہ التفات باہم مرادف و ضد یک دیگر نبود ، باید کہ لقیض ہم باشد ، و این غلطست زیرا کہ در تناقض شرطست کہ اشیاے متناقضین نہ ہر دو مجتمع شوند نہ باہم مرتفع باشند . . . التفات و خوف اگرچہ باہم مجتمع نشوند مگر ارتفاع این ہر دو ممکن است کہ درینجا مرتبۂ ثالث موجود است کہ نہ التفات باشد -''

(۴۵) قاطع ''بای زائدہ در بتاییدن اصلیست یا زائد -'' القاطع : زائد کہنے کے بعد یہ کہنا کیا کہ زائد ہے یا اصلی - ص ۱۵ ص‌ص -

(۴۶) قاطع : ''بخسیدن و بخسید و بخسیدہ و بخس فعل لازمی باشد . . . و بخسانیدن وبخسان فعل متعدی بود -'' القاطع : بخسیدن و بخسیدہ و بخسانیدن کو فعل کہنے پر اعتراض ہے - ص ۸۰ -

(۴۷) برہان میں ''چین چین گردیدہ -'' قاطع میں اس پر اعتراض - القاطع : برہان میں ''چین در چین گردیدہ'' تھا ص ۸۲ - ''چین چین'' صحیح (رجوع بہ غ) -

(۴۸) قاطع کے مطابق برہان میں برزہ ۲ جگہ اور ایسے لغات جن میں لفظ ''برز'' آیا ہے ٦ جگہ - القاطع : برہان میں 'برزہ' مکرر نہیں - ص ۸۴ - قاطع ۲ میں برزہ صرف ایک جگہ ، قاطع ۱ میں چھاپے کی غلطی ہوگی -

(۴۹) برہان کے ٦ لغت برز کار وغیرہ کے متعلق قاطع میں ہے کہ ''یک لغت را در شش فصل . . . آورد -'' القاطع : '' حیرانم کہ مشار الیہ این یک ازین شش لغت کدامست ، و اگر تمامست ، پس شش را یک چرا نامست و یک لغت را در شش فصل کجا دیدہ است ، و شش را یک چگونہ فہمیدہ است '' ص ۸۴ ص‌ص - 'فصل' پر امین کا اعتراض نہیں ، اور وہ خود بھی برہان کے ہر لغت کی شرح کو فصل کہتا ہے - برہان میں باب کے لیے گفتار ، اور فصل کے لیے 'بیان' آیا ہے -

(۵۰) قاطع : ''بوشاسپ و بوشباس بمعنی خواب آورد . . . دو لغت نیست یک لغت است کہ بصنعت قلب دو صورت پذیرفتہ -'' القاطع : ''دو صورت جداگانہ را ، باوصفی کہ نام آن ہر دو جداگانہ باشد کدام کس یک گفتہ است؟'' ص ۹۰ -

(۵۱) قاطع : ''مع الیای تحتانی -'' القاطع : ''مع الیاء التحتانی'' چاہیے - ص ۹۱ ص‌ص -

(۵۲) قاطع ''یک لغت را درسہ فصل بیک معنی آورد ، تاکدام لغت صحیح است -'' القاطع : ''اگر لغت یکیست تا صحیح کدام خواہد بود ، و لفظ کدام را بر کدام صادق خواہد فرمود ، و اگر لغت متعدد است باز چرا گفت کہ یک

ئ ت را در سہ فصل آورد ۔'' ص ۷

(۵۳) قاطع : ''پیش را کہ نقیض پس است ترجمہ' مقدمہ نیز قرار داد ۔'' القاطع : تناقض کے لیے ضرور ہے کہ متناقضین میں سے ایک صحیح ہو ، اور یہ بخوبی ممکن ہے کہ نہ آگے ہو ، نہ پیچھے ۔ یہ دونوں ضدیں ہیں ، برہان نے بھی نقیض لکھا ہے ؛ میں اس کا معترض نہیں ، اور اس کی تاویل کر سکتا ہوں ص ۹۹ ۔ اگر غالب غلطی پر ہیں تو برہان بھی ۔ امین کو بتانا تھا کہ وہ کیوں فرق کرتا ہے ۔

(۵۴) قاطع : ''تدو . . . بی اشعار حرکت لفظ ثانی ۔'' القاطع : لفظ بجا ہے حرف غلط ہے ۔ ص ۱۰۱ ص ص ۔

(۵۵) برہان : ''جسم . . . کہ در مقابل جوہر باشد'' ۔ قاطع : یہ تقابل غلط ہے ۔ القاطع : ''جسم درینجا عبارت از جسم مطلقست ، و جسم مطلق خاصست و جوہر عام ، و خاص و عام باہم متقابلست ، پس جسم و جوہر چرا مقابل ہم دگر نمی تواند شد ؟''

(۵۶) ''تو من با اول بثانی مجہول'' برہان مطبوعہ میں ہیں ، اور غالب اس پر معترض نہیں ۔ القاطع : تعجب ہے کہ غالب نے اس پر اعتراض نہیں کیا ۔ برہان نے ''با اول مضموم بثانی مجہول'' لکھا تھا ، کاتبوں نے غلطی کی ۔ یہ اس کا ثبوت ہے کہ نسخہ' مطبوعہ' برہان اغلاط سے خالی نہیں ص ۱۱۱ ۔

(۵۷) برہان میں ''صد پارہ دہ'' ۔ قاطع : ''منش فرزانگان را برہم میزند'' القاطع : ''پارہ بمعنی قطعہ'' ص ۱۱۲ ، ص ص (رجوع بہ غ) ۔

(۵۸) قاطع : ''مجہول صفت آن افتد'' ۔ القاطع : ''صفت بافتادن کجا مستعملست ؟'' ص ۱۱۲

(۵۹) برہان کے ''عربی نژادان فارسیدانان'' پر اعتراض غالب ۔ القاطع : ایک طفل ابجد خوان بھی یہ نہیں مانے گا کہ یہ عبارت برہان کی ہے ۔ ص ۱۱۵ ۔

(۴)

امین نے غالب پر سرقہ' اعتراضات کا الزام لگایا ہے :

القاطع : ''این شبہہ از مولف رشیدیست بلکہ او نیز حوالہ بہ سامانی نمودہ (شمس اللغات میں بھی) القاطع : ''. . . گوہی نعرۂ میرزا صور اسرافیلست کہ مردگان بوسیدہ (پوسیدہ چاہیے) استخوان را جانی تازہ عطا میفرماید . . . نگارش این چنین اعتراضات محض لغو و بیجا ست ۔'' اگر اس کے بغیر کام نہیں چل سکتا تھا تو دوسروں کا حوالہ دینا تھا کہ سرقے کا الزام نہ دیا جا سکتا (بحث آب چین) ۔ ''معترض باز پیشہ' خود را کہ دزدی بود ، بدست آورد ، یعنی اشارت نکرد کہ این شبہہ از محشیان . . . بربانست'' (بحث انجکک) ۔ الزام سرقہ' اعتراضات محشی برہان مباحث جکر و جولہ و چخی و چکری و راوش و سلک لآلی و گوارہ میں ہے ۔ بحث

دیباس میں غالب نے اعتراض حاشیہ سے اختلاف کیا ہے ، اور قاطع اشاعت میں اس جگہ کے علاوہ کہیں اور حواشی برہان کی طرف اشارہ نہیں ۔ غالب لکھتے ہیں : ''مصححان کارگاہِ انطباع جا بجا حاشیہ‌ہا نگاشتہ اند ، ہمہ دراغلاط لغات عربی و . . . آن اغلاط بیشتر بجاست ۔'' القاطع میں اس کے متعلق مرقوم ہے : ''غیر افترا پردازی چیزی . . . وختہ میگوید کہ . . . حاشیہ‌ہا نگاشتہ اند اما در اغلاط لغات عربی ، نمیگوید کہ برلغت ہندی و فارسی ہم اکثر گرفت کردہ اند ، چنانکہ در لفظ جولہ و چکری وغیرہ اشارت بدان کردہ ام . . . مگر خود را از دزدی میرہاند کہ ہندی و فارسی را نسبت بمحشیان مینہاید ، چنانکہ در فارسی نادانست و در عربی بی سروسامان ، در ہندی نیز از زمرۂ دزدانست ۔'' اقتباس غ ۔ یہ صحیح نہیں کہ کل اعتراضات کا عربی لغات سے تعلق ہے ۔ حقیقت یہ ہے کہ محشی کے ۸۱ ایرادات (سب کے سب اعتراضات نہیں) میں سے بیشتر کا عربی سے کچھ سروکار نہیں ۔ مخالفین نے جب یہ کہا کہ قاطع میں بہت سی باتیں حواشی سے لی گئی ہیں مگر ان کا حوالہ نہیں دیا گیا ، تو غالب نے اشاعت ثانی میں کئی جگہ اس پر اظہار طانیت کیا کہ فاضل محشیان برہان بھی میرے ہم خیال ہیں اور عبارت مرقومہ بالا میں ''ہمہ'' کو ''اکثر'' بنا دیا (بحث دیباس) ۔ حقیقت سے کسی قدر انحراف اب بھی رہا ، اور ایسے مقامات بھی رہے ، جہاں حواشی کا مطلق ذکر نہیں ، گو زیر بحث امور سے متعلق حواشی موجود ہیں ۔ غالب نے تیغ ص ۱۰ میں اس سے انکار کیا ہے کہ اعتراض کا سرقہ ہو سکتا ہے'' ص ۵۳۸ ۔ غالب نے اشاعت ۱ میں تو محشیوں کے نام نہیں لکھے ، لیکن اشاعت ۲ میں رقم طراز ہیں : ''در برہان . . . کہ . . . بہ تصحیح حکیم عبدالمجید و مولوی عبدالمجید و مولوی بدیع الدین و چار فاضل دیگر مطبوع شدہ . . . آہ از مرزا رحیم بیگ کہ در ساطع برہان این ہفت فاضل جلیل القدر را کارپردازان مطبع نام نہاندہ اند . . .

سنگ بد گوہر اگر کاسۂ زرین شکند
قیمت سنگ نیفزاید و زر کم نشود''

(بحث استخر) ۔ حقیقت یہ ہے کہ حواشی روبک نے باعانت تارنی چرن لکھے تھے ، جیسا کہ نسخۂ مرتبۂ روبک سے معلوم ہوتا ہے ۔ یہ پہلا مطبوعہ نسخہ ہے ۔ حکیم عبدالمجید ایک مطبع کے مالک اور اپنے عہد کے مشاہیر میں تھے ، انھوں نے جب اسے چھاپا تو حواشی بجنسہ نقل کر لیے ۔ اور اپنے نسخے کے سرورق میں سراحۃً لکھا کہ یہ نسخہ روبک کی نقل ہے ۔ غالب نے ابتدا میں جو نسخہ دیکھا تھا ، وہ نہ نسخۂ روبک تھا ، نہ نسخۂ عبدالمجید ۔ ایک تیسرا نسخہ تھا اور اس میں بھی حواشی روبک شامل تھے ۔ غالب کی کسی تحریر میں اس نسخے کا ذکر نہیں ، اور اشاعت ثانی میں صرف نسخہ عبدالمجید کی

طرف اشارہ ہے ۔ اس کی وجہ سے میں خود غلط فہمی میں مبتلا ہو گیا تھا ، جو اُس وقت دور ہوئی جب میں نے رام پور میں تیسرا نسخہ دیکھا جو وہاں لوہارو سے آیا ہے ۔ بدیع الدین وغیرہ جنھیں غالب جلیل القدر فضلا قرار دیتے ہیں ، محض مصححین مطبع تھے اور گمنام محض ہیں ۔ غالب کے برخلاف میرا خیال ہے کہ اعتراضات کا سرقہ ہو سکتا ہے ، لیکن وہ اعتراضات جن کی چوری کا الزام لگایا گیا ہے ، ایسے نہیں کہ بطور خود غالب کے ذہن میں نہ آ سکتے تھے ۔ یہ کہنا تقاضاے انصاف ہے ، ورنہ غالب نے بحث دیماس میں اعتراضاتِ حواشی کا جس طرح ذکر کیا ہے ، وہ مخالف کو اس کا موقع دیتا ہے کہ ان پر چوری کا الزام لگائے ۔

## (۵)

ایک اہم اعتراض یہ ہے کہ غالب برہان پر جو اعتراض کرتے ہیں ، وہ وارد ہی نہیں ہوتا ، یعنی یہ کہ جو بات انھوں نے برہان کے نام سے لکھی ہے ، وہ اس کے قلم سے نکلی ہی نہیں ، یا وہ اس کا مطلب بالکل غلط سمجھے ہیں :

(۱) قاطع : برہان میں پایر بروزن جاگیر ہے جو پاییز کا مصحف ہے ۔ القاطع : برہان میں پایر بوزن سائر ہے ص ۲۶۷ ، ص ص ۔ مگر 'پائر' پایز مخففِ پاییز کا مصحف ہے ۔

(۲) قاطع : برہان میں آذرم بمعنی ''اسپی . . . کہ نمد زین آن دو نیم باشد و بمعنی نمد زین ہم'' القاطع : ''در برہان صاف نگاشتہ است کہ آدرم . . . نمد زین اسب را گویند کہ چنین و چناں باشد ۔'' آذرم بذال منقوطہ کی بحث میں بھی زین اسب الخ ص ۲۳ ص ص ۔

(۳) قاطع : برہان میں انگسیہ اور انگشتہ ہر دو بمعنی برزیگر جاہمند ۔ القاطع : برہان میں انگسبہ و انگشبہ بمعنی مذکور ، اور انگشتہ بوزن خرپشتہ بمعنی آلتے . . . از چوب (تفاصیل) . . . و بفتح با برزیگر را گویند کہ صاحب ثروت بود ۔'' ص ۶۶ ص ص ۔

(۴) قاطع : برہان میں اودر بسکون ثالث ''گویی اجتماع ساکنین روا داشت ، اگر سہو کاتبی نگار نیست وای برجان جامع لغات ۔'' القاطع : برہان میں بکسر ثالث ۔ ص ۶۷ ص ص ۔ فارسی میں اجتماع ساکنین ناروا نہیں ۔

(۵) قاطع : برہان میں تذو براے تدرو ۔ القاطع : برہان میں تذو کے معنی صرف یہ ہیں : ''جانوریست سرخ رنگ و پر دار کہ بیشتر در حامہا و متوضا میباشد ، او را بعربی ابن وردان گویند'' ص ۱۰۲ ص ص ۔ کمال یہ کہ غالب اس کے معنی اپنی طرف سے یہ بتاتے ہیں : ''اسم کرمیست کہ در گرمابہ ہا متکون میشود ۔''

(۶) قاطع : برہان میں تورا بضم اول بروزن حورا ، حالاں کہ حورا بالفتح ہے

القاطع : ''این چنین کس را بلا علمی این چنین الفاظ منسوب ساختن . . . بمضحکہ خود پرداختن (است) پر صریحست کہ کاتبان . . . تصرف بیجا کردہ اند . . . -راص خورا (خو + را) بود'' ص ۱۱۰ -

(۷) قاطع : جمّارْ . . . مینویسد و درخت خرما معنی آن نشان میدہد و شحم النخلہ عربی آن میآرد . . . در الفاظ فارسی . . . تنوین . . . امریست از . . . مضحکہ آنسوتر'' القاطع : ''برہان : ''مغز درخت خرما . . و آن را پیہ خرما و دل خرما ہم گویند'' حاصل اینست کہ تقسیم این لغت در زبان فارسی مغز درخت خرما ست و مغز درخت خرما را پیہ خرما و دل خرماست ، نہ این معنیست کہ این لغت خود فارسیست . . . و اینکہ گفتہ است کہ عربان شحم النخلہ خوانند یعنی اہل عرب در تفسیر و توضیح این لغت شحم النخلہ میآرند ، نہ اینکہ عربی آن شحم النخلہ است و آن لغت عربی نیست . . . ظاہرا بنگارش تنوین دانستہ باشد کہ اشعار بعربی نمودن آن فضولیست زیرا کہ اظہار تنوین خود دلیل برین معنیست کہ این لغت عربی خواہد بود'' ص ۱۲۳ - یہ لغت ہی قابل اندراج نہ تھا ، مگر اس پر غالب کا بھی اعتراض نہیں - یہ صحیح ہے کہ برہان اتنا جاہل نہ تھا کہ جارْ بتنوین را کو فارسی سمجھتا ہو ، لیکن اس لغت کے پیش کرنے کا جو طریقہ اس نے اختیار کیا ہے ، غلط ہے -

(۸) قاطع : ''جور بفتح اول و سکون ثانی نام نخستین خط جام جمشید کہ بر لب جام بود . . . دربارۂ تسمیۂ خط جام . . . مینگرد . . . کہ چون بادہ تا لب جام رسد جام لبریز گردد ، و خورندہ مست و بیخود شود ، گویی بر آن بے آشام ستم کردہ باشد -'' وجہ تسمیہ ناقابل قبول - القاطع : یہ وجہ تسمیہ برہان میں نہیں - وہ بات جس پر غالب معترض ہیں برہان میں جور نہیں ، پیالۂ جور سے متعلق ہے - ص ۱۲۷ ص‌ص -

(۹) برہان میں جلہہ مخفف جولاہہ ہے - القاطع : برہان میں یہ لفظ نہیں - ص ۱۳۰ ص‌ص -

(۱۰) قاطع : برہان میں دشوارگر بوزن ہشیارگر - القاطع : برہان میں ہشیارگر نہیں ، ہشیارتر ہے - ص ۱۵۳ ص‌ص - مگر یہ غالب کی لغزش قلم معلوم ہوتی ہے -

(۱۱) قاطع برہان میں دشیثک بمعنی شب - القاطع : برہان میں حرف ماقبل کاف ث نہیں ، ش ہے ص ۱۵۳ ص‌ص - یہ چھاپے کی غلطی ہے ؛ اشاعت ۲ میں صحیح لفظ ہے -

(۱۲) قاطع : برہان میں سرایان بمعنی خوانندگی و گویندگی - اس پر اعتراض - القاطع : برہان میں ہے : ''سرایان بروزن گدایان خوانندگی و گویندگی و نغمہ سرایی کنان را گویند -'' معنی یہ کہ سرایان خوانندگی کنان ، گویندگی کنان و نغمہ سرایی کنان کو کہتے ہیں - ص ۱۶۵ ص ص -

(۱۳) قاطع برہان میں سرایش زبان قال ، حالانکہ یہ ترجمۂ قال ہے ۔ القاطع : عبارت برہان ''سرایش ، . . زبان قالست کہ سخن گفتن و نغمہ پردازی آدمیان و سرود مرغان باشد ۔'' لفظ زبان اضافۂ کاتب ہے ۔ اگر بفرض محال برہان نے زبان قال لکھا بھی ہو تو اس میں اضافت بیانی ہے جیسے اسبِ قلم و میدانِ صفحہ (وغیرہ) مراد صرف قال سے ہے ۔ ص ۱۶۶ ۔

(۱۴) برہان : ''ضرب سیخول را گویند و در عربی بمعنی زدن باشد ۔'' قاطع میں اعتراض کہ برہان ضرب بمعنی سیخول کو فارسی قرار دیتا ہے ۔ القاطع : عبارت دراصل یوں ہے : ''ضرب سیخول را گویند در عربی و بمعنی زدن'' ص ۱۸۴ ۔

(۱۵) قاطع : ''طارطقہ را . . گوید کہ بعربی حب الملوک گویند ۔ گوئی طارطقہ را بمعنی حب الملوک . . . فارسی دانستہ است'' القاطع : برہان نے ہرگز یہ نہیں لکھا ۔ اس کی عبارت یہ ہے : ''طارطقہ . . . دانہ ایست کہ آں را ماہوب (برہان میں ماہو) دانہ گویند و بعربی حب الملوک خوانند و این غیر حب السلاطینست ۔'' اصل یہ ہے کہ طارطقہ را معنی در زبان فارسی دا نہ ایست کہ آں را ماہوب (کذا) گویند و ماہوب دانہ را در زبان عربی حب الملوک نیز نامند ۔ صریح ظاہر است کہ طارطقہ لفظ عربیست و معنی آں در زبان فارسی ماہوب دانہ است'' صفحہ ۱۸۴ ۔

(۱۶) قاطع : غژک و غچک نام ساز مسلّم ، اما بعین بے نقطہ و زای فارسی یعنی عژک دانستن . . . جز مسخرگی و بلعجبی نیست ۔'' القاطع : محض تہمت ہے ۔ برہان نے قول صاحب سروری و سرمہ نقل کیا ہے اور خود اسے بحث غین و ژا میں لایا ہے ۔ اس قول کو برہان کی طرف منسوب کرنا مسخرگی و بلعجبی ہے ۔ ص ۱۸۷ ۔ برہان میں غچک نہیں ، مگر امین نے اس پر اعتراض نہیں کیا ۔ غالب نے برہان کے ساتھ نا منصفی کی ہے ۔ اُنھیں بتانا تھا کہ اس میں عژک بالاستقلال نہیں ۔ غژک کے ضمن میں آیا ہے اور برہان نے صراحۃً لکھا ہے کہ سرمہ سے ماخوذ ہے ۔ سوال یہ ہے کہ برہان عژک کو صحیح سمجھتا تھا یا غلط ؟ اگر غلط ، تو پھر کیا یہ اس کا فرض نہ تھا کہ وہ اسے ظاہر کرتا ؟

(۱۷) قاطع : برہان قانون کو کانون کا معرب کہتا ہے ۔ قانون عربی الاصل ، اس کا فاعل مقنن ۔ القاطع : یہ تہمت ہے کہ اس نے معربِ کانون کہا ۔ اس نے بعض کا قول نقل کیا ہے اور وہ بھی بروایت ضعیف ۔ برہان کہتا ہے : ''نو قانون . . . اصل و رسم و قاعدہ باشد . . و نام سازیست . . گویند این لغت معرب کانونست ، و عربی نیست لیکن در عربی مستعمل است'' اس سے ظاہر ہے کہ برہان خود اسے معرب نہیں سمجھتا ۔ ص ۲۰۷ ۔ قانون قطعاً معرب ہے مگر کانون [سامی] ہے ، فارسی نہیں ۔ تعجب ہے کہ امین نے مقنن کے فاعلِ قانون ہونے پر اعتراض نہیں کیا ۔ قانون فعل کب ہے کہ اس کا فاعل ہو ؟

(۱۸) قاطع : ''گواره بضم کاف فارسی میگوید کہ ظرف سفالی را گویند و خزف را ہم میگویند و بہترین خزفہا پوست خرچنگست . . . سفال و خزف البتہ یکیست ، ظرف را اگرچہ از سفال باشد خزف چگونہ تواند دانست و پوست خرچنگ بہترین خزفہا چگونہ تواند بود ؟'' القاطع : تہمت محض ہے - یہ لغت برہان میں بمعنی ظرفِ سفالی بحث کاف عربی میں آیا ہے - اور مختلف معانی [بالفتح ، ''مخفف گہوارہ . . و گلہ' گاو و گاومیش . . و خانہ' زنبور''] (گوارہ بالضم برہان میں نہیں) رکھتا ہے - برہان نے ہرگز یہ نہیں کہا کہ ظرف سفالی کو خزف کہہ سکتے ہیں - ص ۲۱۳ ص ص -

(۱۹) قاطع : ناطوری در اصل ''نگہبان کشت و باغ'' ہے - برہان میں بمعنی مزارع ہے - القاطع : یہ تہمت ہے ، برہان میں ہے کہ ''ناطوری کشتبان را گویند کہ زراعت نگہ دارندہ باشد'' ص ۲۳۳ ص ص -

(۲۰) قاطع : برہان میں نعمت جزر اصم (جذر چاہیے ، اور قاطع میں یہی ہے ، القاطع میں ز سے ہے) بمعنی نعمتہاے بہشت ہے - القاطع : برہان میں نعمت ہشت بہشت ہے - ص ۲۲۹ ص ص -

(۲۱) القاطع : قاطع میں ہے کہ برہان نے نہاوند مرکب از نہاوند ، 'نہ' بکسر نون شہر و 'آوند' بمعنی ظرف لکھا ہے - برہان میں ''مرکب از نہاوند'' نہیں - ص ۲۵۲ ص ص -

## (٦)

غالب نے قاطع میں ایک جگہ لکھا ہے کہ برہان اشعار سند اس لیے نہیں دیتا کہ اپنے ایجاد کردہ لغات کتاب میں داخل کرتا ہے ، سند ہو تو کیوں کر ؟ انھوں نے ، اس کے باوجود کہ 'قاطع' اشاعت ۲ ، بلکہ اس سے قبل شائع شدہ لطائف میں دعویٰ کیا ہے کہ کسی ایرانی نے فرہنگ نہیں لکھی ، فرہنگوں کی سند مانگی ہے (بحث آسیم) - قاطع میں کم و بیش ۵۰۰ اعتراضات برہان پر ہیں ، لیکن ان کے پیش کردہ اشعار ۲۰ سے زیادہ نہ ہوں گے - دو تین جگہ انھوں نے ''شرفنامہ'' کے عبارات نقل کیے ہیں - ایک جگہ ''جہانگیری'' کی کسی عبارت کی طرف اشارہ کیا ہے ، چار پانچ جگہ ''دساتیر'' کا حوالہ ہے مگر اس کی عبارات منقول نہیں - دو چار مقامات میں عبدالصمد کی سند دی ہے ، مگر اس کی کوئی عبارت نقل نہیں کی - شعر یا مصرع کے لیے جو قاطع ۱ میں ہے ، ضرور نہیں کہ وہ اس کے مصنف کا نام بتائیں ، مثلاً بحث برزکار وغیرہ میں ایک مصرع ہے جس سے قبل یہ الفاظ ہیں : ''دیگرمی سراید -'' اشعار سند سے ضرور نہیں کہ ان کے دعوے کو تقویت پہنچے - اس جگہ ایک مثال کافی ہے : استر (خچر) برہان میں بفتحہ' الف و تا ہے ، اور غالب سے قبل کسی نے اس سے اختلاف نہیں کیا - غالب اسے

مضموم الالف والتا بتاتے ہیں ، اور ستور بضمتین کو استر کے مخفف ستر بضمتین (بقول غالب) کا مزید علیہ قرار دیتے ہیں ۔ بحث استر میں اگر کوئی سند ہے ، تو سعدی کا قطعہ ذیل ہے :

آن شنیدستی کہ وقتی تاجری　　در بیابانی بیفتاد از ستور
گفت چشم تنگ دنیا دار را　　یا قناعت پر کند یا خاک گور

اس سے اگر کسی دعوے کے اثبات میں مدد مل سکتی ہے تو وہ ستور کا مضموم التا ہونا ہے ، اور بس (رجوع بہ بحث استر ، غ) ۔ بحث ارتنگ میں ایک شعر نظامی کی طرف منسوب ہے ، حال آنکہ وہ خسرو کا ہے ۔ القاطع ص ۵۱ میں ہے کہ ''جہانگیری'' اور دوسری فرہنگوں میں بنام خسرو مرقوم ہے ۔ بحث ''قافلہ شد'' میں غالب نے ''ای کس ما بے کسی ما ببین ۔ الخ'' جامی کے نام لکھا ہے ، حال آنکہ یہ ''مخزن الاسرار'' نظامی میں ہے (القاطع میں یہ تسلیم کر لیا گیا ہے کہ شعر جامی کا ہے ۔ ص ۲۰۲) ۔ دساتیر کے حوالے سے جو کچھ مرقوم ہے ، لازماً صحیح نہیں (رجوع ببحث دساتیر ۔ غ) ۔ برہان میں ترک اشعار سند کی وجہ مولف نے اپنے دیباچے میں یہ لکھی ہے : ''محمد حسین المتخلص بہ برہان میخواست کہ جمیع لغات فارسی و پہلوی و دری و یونانی و سریانی و رومی و بعضی از لغات عربی و لغات ژند و پاژند و لغات مشترکہ و لغات غریبہ و متفرقہ و اصطلاحات فارسی و استعارات و کنایات بعربی آمیختہ و جمیع فوائد فرہنگ جہانگیری و مجمع الفرس سروری و سرمہ سلیمانی و صحاح الادویہ حسین الانصاری را کہ ہر یک حاوی چندیں کتاب لغاتند بطریق ایجاز بنویسد و آن بہ ہیچ وجہ صورت نمی بست مگر باسقاط شواہد و زوائد ۔'' یہ نہیں کہ برہان میں اسناد مطلقاً نہیں ہیں ، مگر برائے نام ۔ وہ اگر چاہتا تو جہانگیری و سروری سے ہزاروں نقل کر سکتا تھا ، مگر اس صورت میں کتاب کی ضخامت بہت بڑھ جاتی ۔ رہا ایجاد کردہ لغات کا شمول ، تو یہ الزام بالکل غلط ہے ۔ امین نے غالباً سند کے مسئلے سے کسی جگہ بالتفصیل بحث نہیں کی ۔ ایک جگہ غالب طالب سند ہیں ۔ امین معترض ہے کہ مردۂ دو صد سالہ سے سند کیا مانگتے ہیں ۔ یہ فضول بات ہے ۔ غالب کی مراد یہ ہے کہ جب تک سند نہیں پیش ہوگی ، میں اپنی رائے پر قائم رہوں گا ۔ خطاب معاصرین سے ہے ، برہان سے نہیں ۔ امین خود غالب سے جابجا طالب سند ہوا ہے ، بلکہ بعض مقامات میں تو اس نے یہ لکھا ہے کہ عبدالصمد ہی کی سند دی ہوتی ۔ اس نے بکثرت اشعار سند پیش کیے ہیں ، لیکن یہ عموماً فرہنگوں سے ماخوذ ہیں ۔ اشعار ذیل جو بالترتیب اسدی ، والہ ہروی اور خاقانی کی طرف منسوب ہیں ، اس نے کسی فرہنگ کے حوالے کے بغیر نقل کیے ہیں (ص ۱۵) :

شہ دادگر با ہجوم سپاہ زدہ خیمہ ہا بر لب آبگاہ

بصحن خانہ ام امروز سیر دریاییست کجا روم کہ ازین خوشتر آبگاہی نیست

---

بر خاک ریش بہر خزان گل بر آبگہش بہر کران پل

شعر اول گرشاسپنامہ' اسدی اور شعر ثالث تحفۃ العراقین خاقانی کی بحر میں ہے ۔ یہ مثنویاں اور دیوان والہ میری نظر سے اُس زمانے میں گزرا ہے جب مجھے یہ تلاش تھی کہ آبگاہ بمعنی آبگیر کی سند ملتی ہے یا نہیں ۔ میرے پاس جو ان سے متعلق میری اپنی لکھی ہوئی یادداشتیں ہیں ، ان میں یہ اشعار نہیں ۔ القاطع کی بحث ابدام میں ہے : ''این لغت در فرہنگہای موجودہ کہ از دو سہ نسخہ بیش نیست ، در نیافتہ ام ، لیکن . . . یقین کلیست کہ در سروری و سرمہ' سلیمانی وغیر آنہا این لغت را ناسی و معنی این را نشانی خواہد بود'' ص ۴۶ ۔ ''خواہد بود'' اس کا غماز ہے کہ یہ دونوں فرہنگیں امین کی نظر سے نہیں گزری تھیں ، لیکن وہ بے تکلف مقدم الذکر کا حوالہ تقریباً ۲۰ جگہ اور موخر الذکر کا کم و بیش ۱۵ جگہ دیتا ہے ۔

القاطع میں ''فرہنگ ہندو شاہ'' [فرہنگ انند راج—مدیر] (ص ۲۲ ، ۲۰۲ وغیرہ) ، ابراہیمی (ص ۲۲ ، ۸۶ وغیرہ) ، شرفنامہ (ص ۴۸) ، عین الافاضل (ص ۱۲۱ وغیرہ) ، سکندری (ص ۲۵۶) کے حوالے ہیں اور یہ فرہنگیں مجھے یقین ہے کہ امین کی نظر سے نہیں گزریں ، حالاں کہ حوالہ اس طرح دیا ہے کہ ان کے مطالعہ کرنے پر مشعر ہے ۔ غالب کے اس قول کی تردید میں کہ برہان تبریزی المولد نہیں ، روضۃ الجنان مصنفہ' ملا حیدر شاہجہانی کے حوالے سے لکھا ہے کہ ''نمیداند کہ فرزندش علی حسن ہم بذات خود تبریزیست ، بعمر شانزدہ سالگی از تبریز بہ ہند آمدہ'' ص ۱۱۶ ۔ میرا خیال ہے کہ یہ کتاب وجود خارجی نہیں رکھتی ، اور اس نام اور مصنف کی کوئی کتاب ہے تو اس میں وہ بات جو اس کے حوالے سے مرقوم ہے نہیں ملے گی ۔ جہانگیری کے حوالے بہت ہیں لیکن اس سے استفادہ کماحقہ نہیں ۔ (رجوع بہ بحث ایثار بخش) القاطع میں رشیدی ، بہار عجم (ص ۳۴ وغیرہ) ، مطلع السعدین وارستہ (ص ۵۷) ، مصطلحات وارستہ ، کتاب آرزو (بدون نام) منتخب اللغات (ص ۸۲) ، صراح (ص ۸۶) ، خالق باری منسوب بہ خسرو (ص ۹۵) ، تاج اللغات (ص ۱۰۵) ، بحرالجواہر (ص ۲۱۸) ، کتاب قوانین از عبدالواسع ہانسوی (ص ۱۴۳) اور مدار الافاضل کے بھی حوالے ہیں ، اور یہ سب یا ان کی اکثریت امین کی نظر سے گزری ہوگی ۔

نوٹ : عبدالصمد کے متعلق امین نے لکھا ہے :

(۱) ''این ملامت کش روزگار اوستاد خود را چرا شریک حال خود ساخت و برسوایی او چون پرداخت ۔ مگر بار ملامت سنگین بود ، تنہا تاب کشیدنش ندید ، ناچار بی چارہ را بامداد طلبید ۔ افسوس صد افسوس اینچنیں تلمیذ ناہموار نمیبود ،

آن مرد دانا را بنادانی کہ میستود'' ص ۲۰ -

(۲) غالب نے لکھا تھا ''حاشا کہ بعد از صائب و کلیم چون حزین دیگری از خاک پاک ایران برخاستہ باشد -'' غوامض فارسی اس سے سیکھے تھے اور شکوک اس سے رفع کرائے تھے - القاطع : ''حیرانم کہ این منصب را چرا بہ عبدالصمد منسوب نکرد ، و آن را چگونہ از زمرۂ ایرانیان بدر آورد'' ص ۲۴۹ -

(۳) ''یکی از عوام الناس را کہ عبدالصمد نام او گرفتہ ، پیشوای خود شمردہ . . . ، قول او را کہ اصلی ندارد مثبت مدعای خویش میشمارد'' ص ۲۴۹ -

(۴) ''ترا بسر بیمغز پناشاہ سربنگ (کذا) مراد نگیری قسم ، و بتعلیم عبدالصمد سوگند -'' ص ۲۲۳ -

(۷)

برہان کے دیباچے میں ہے : ''چون بلفظی از الفاظ یا اسمی از اسما یا معانی نقیضہ و امثال اینہا بر خواند زبان اعتراض را بکام خاموشی . . . بکشند ، چہ فقیر جامع لغات و تابع ارباب لغتست نہ واضع -'' دیباچہ' قاطع میں ہے کہ ''جز لغتی چند کہ از دساتیر آوردہ یا دیگر لغات اندک کہ در آن تصرف نبردہ ، ہمہ آشوب چشمست و آزار دل . . . با این ہمہ کوشش . . . ننوشتہ ام مگر . . . از صد یکی - ہانا میخواستم نوشت و میدانستم نوشت ، اما بسبب انبوہی بیانہای ژولیدۂ جامع مجموع نتوانستم نوشت -'' مطلب یہ کہ تھوڑے سے الفاظ سے قطع نظر کر لی جائے تو برہان یکسر ناقابل اعتبار ہے - غالب کو برہان کے کل اغلاط کا علم ہے ، اور وہ چاہتے بھی تھے کہ سب کا ذکر کریں ، لیکن برہان کے 'بیان ہائے ژولیدہ' کی کثرت مانع آئی - قاطع کی تصنیف کی وجہ انھوں نے یہ بیان کی ہے کہ ''آن سفینہ (برہان) . . . مردم را از راہ میبرد و من آئین آموز گاری داشتم ، بر پیروان خودم دل سوخت ، جادہ نمایان سوختم ، تا بیراہہ نپویند'' (دیباچہ) - اس صورت میں غالب کو چاہیے تھا کہ وہ اعتراضات درج نہ کرتے جو حواشیِ برہان میں ہیں ، ان کی طرف محض اشارہ کافی ہوتا - اصولی بحثیں (کس قسم کے الفاظ شامل ہوں یا نہ ہوں ، کل مشتقات مشتق منہ کے تحت ہوں ، یا حروف تہجی کی ترتیب سے الگ الگ ، ایک لغت کی مختلف شکلیں ایک ساتھ ہوں یا علیحدہ علیحدہ اور اس طرح کے دوسرے امور) چھوڑ کر برہان کے چند اغلاط کی مثالیں دیتے ، اور یہ بکثرت تھیں ، تو یہ لکھ دیتے کہ زیر بحث غلطی کی مثالیں برہان میں بہت ہیں ، اور اعتراضات کی تکرار سے احتراز کرتے - لیکن ان کی کتاب کا معتدبہ حصہ اسی قسم کے اعتراضات سے مملو ہے - چنانچہ بعض جگہ خود بھی انھیں اس کا احساس ہے کہ تکرار بے جا ہو رہی ہے - امین نے تکرار بے جا پر جابجا اعتراض

کیا ہے - واضح رہے کہ برہان میں کم و بیش ۲۰ ہزار الفاظ ہیں اور غالب کے اعتراضات تقریباً ۵۰۰ پر ہیں - اگر غالب کو کل اعتراضات کا علم تھا تو یہ چاہیے تھا کہ فضول اعتراضات ، تکرار بےجا اور لفاظی سے بچتے اور اس کا لحاظ رکھتے کہ کوئی اہم اعتراض چھوٹ نہ جائے -

(۸)

برہان کو خود دعوائے تحقیق نہیں ، اور حقیقت یہ ہے کہ اسے تحقیق سے مطلقاً سروکار نہیں - لیکن ایسے شخص کے خلاف جو ادعا نہیں رکھتا ، غالب کا وہ رویہ جو انھوں نے قاطع میں اختیار کیا ہے ، قطعاً نازیبا ہے - امین و غالب کی رایوں میں قطبین کا فرق ہے - القاطع کی بحث ایثار بخش میں ہے : ''درباب تحقیق لغات کاملیست کہ مثلش در عالم امکان کم بوجود آمدہ . . . در تحقیق ہزارہا لغات جایی بر غلط نرفتہ . . . بر غلط گفتن آن (دربارۂ ایثار بخش) چگونہ تصور کردہ آید ؟ . . . معترض کہ برخلاف او میگوید بر گفتہ' خود خجلتہا خواہد کشید'' ص ۱۰ . . . - دیباچہ' القاطع میں ہے : ''برہان قاطع کہ در تحقیق لغات فارسی و عربی وغیرہ آنہا محیط اعظم است بی پایاں و سر دفتر فرہنگہاست نزدیک لغت آشنایاں -'' غالب نے قاطع کے متعلق مفتی محمد عباس کو پیام بھیجا تھا کہ ''بہت خون جگر کھا کر فارسی کو تحقیق کے اس پائے پر پہنچایا ہے کہ اس سے بڑھ کر متصور نہیں -'' حقیقت اس سے بالکل مختلف ہے - اعتراضات کی اکثریت غلط ہے ، اور صحیح اعتراضات بھی محققانہ طور پر پیش نہیں ہوے - امین کی کتاب سے یہ نہیں کھلتا کہ اس نے ادبیات فارسی کا مطالعہ وسیع پیمانے پر کیا ہے ، لیکن جہانگیری وغیرہ میں جو مطالب ہیں ، ان سے اس کی واقفیت غالب سے کہیں زیادہ ہے - اس کے بیشتر جواب صحیح ہیں ، لیکن یہ نہیں کہا جا سکتا کہ کہیں بھی اس نے تحقیق کا حق ادا کیا ہے - امین غالب کے اعتراضات کو تسلیم نہیں کرتا ، اسے جواب نہیں سوجھتا ، تو خواہ اعتراض غلط بھی ہو ، یہ کہتا ہے کہ برہان نے وہ بات نہیں لکھی جس پر اعتراض ہے ، کاتب اس کا ذمہ دار ہے - چند مثالیں :

(۱) برہان میں دشتان بالفتح بمعنی زن حائض - غالب کہتے ہیں "کہ یہ در اصل بالضم ہے - دشت بمعنی زشت و نجس ، الف نون حالیہ - امین کہتا ہے کہ برہان نے ہرگز بالفتح نہیں لکھا ہوگا ، یہ کاتب کا فعل ہے - دشت بمعنی زشت و بد ہے ، بمعنی ''پلید'' بعید از قیاس ص ۱۵۲ - مگر دشتان بالفتح ہی ہے - اس کا کچھ تعلق دشت بالضم و الف نون حالیہ سے نہیں - دشت بمعنی نجس نہیں آیا -

(۲) برہان میں کہیں کہیں کسی لغت کے حرکات و سکنات دیے ہیں اور

ساتھ ساتھ توزین بھی کی ہے - غالب کو اس صورت میں توزین بیکار نظر آتی ہے اور کئی جگہ وہ اس پر معترض ہوئے ہیں ، لیکن انھوں نے خود بحث ۴۳ میں بفتحتین لکھنے کے بعد ''بروزن ہم'' کا اضافہ کیا ہے - القاطع : ''مگر اعتراض خود را . . . آن قدر نسیاً منسیا نمود کہ گوئی زنہار . . . ازین کس نبود . . . دروغگو را حافظہ نباشد'' ص ۱۱۴ -

(۳) برہان : ابدام بمعنی جسم - قاطع: یہ اندام ہے یا ابدام ؟ القاطع : سروری و سرمہ وغیرہ میں ہوگا ص ۴۶ - سروری میں نہیں اور سرمہ میں بھی نہ ہوگا ، اس لیے کہ اس میں کوئی دساتیری لفظ نہیں آیا - یہ متن دساتیر کا لفظ ہے اور آذر کیوان کی ایک مثنوی میں بھی آیا ہے - اس کے کچھ اشعار دبستان مذاہب میں ہیں -

(۴) ''ایثار بخش'' پر غالب معترض ہیں کہ ترکیب کا ایک جز عربی ہے اور ایک ترکی - القاطع : یہ ''غریب نما'' لفظ ہے اور پیش نظر فرہنگوں میں نہیں - اس کی ''ترکیب لفظی'' بھی سمجھ میں نہیں آتی ، لیکن علم لغت میں عقل کو دخل نہیں - جب تک دوسری کتابیں دیکھ نہ لی جائیں ، غالب کا اعتراض قبول نہیں کیا جا سکتا ص ۷۰ - جزو ثانی یخش نہیں بلکہ بخش ہے (جہانگیری) - موید برہان میں دکھایا ہے کہ کس طرح غلط فہمی سے یہ وجود میں آیا -

(۵) برہان : ''ماہر بلغت زند و پازند بمعنی روز آینده'' غالب : ''چوں زند و پازند کس سیاہست ، بر آئینہ اگر در فرہنگهای دیگر نیز آورده باشند ، نتوان بتواتر استناد کرد - امین : لفظ یکگونہ غریب ہے اور پیش نظر فرہنگوں میں نہیں ہے - ''شاید کہ در کتابی یا در کلام اوستادی رونماید ، پس ہنگامی کہ کتب لغت بتمامہا دستیاب نشود ، باید کہ در تحقیق این لغت سخنی نرود ، . . . نگارندۂ لغت نیکنام و صدق سر انجام است ، و معترض بدنام و کذب انجام'' ص ۲۱۹ - میرا خیال ہے کہ ماہر بمعنی روز آینده جہانگیری میں ہے -

(۶) بزدودن و بزدابیدن جو برہان میں ہے ، دراصل زدودن و زدابیدن ہے باضافہ بائے زائدہ - موخرالذکر مصدر مضارعی ہے مگر سماع میں نہیں آیا - امین : ''قول مدار و موید و جہانگیری مرقوم میگردد و بس - در مدار الافاضل است بزدابیدن و بزدودن . . . زنگ . . . دور کردن ، و در جہانگیری ست بزدودن . . . و در موید الفضلا ست بزدابیدن و بزدودن ، ص ۸۶ - بزدابیدن کی سند غ میں ہے - اس میں کچھ شک نہیں کہ ب زائد ہے -

(۷) برہان : پاچایہ بمعنی بول و غائط - غالب : صحیح پاچایہ بجیم تازی ، معنی اس کے مستراح ہیں ، پاخانہ اس کا مصحف - امین : برہان نے جیم کے فارسی ہونے کی صراحت نہیں کی ، بالفرض بجیم فارسی لکھا بھی تو دونوں حرف ایک دوسرے کا بدل ہوتے ہیں - سرمہ سلیمانی میں بمعنی بول و غائط ہے ، بمعنی مستراح بھی ہے ،

مگر پاخانہ اس کا مصحف نہیں ص ۹۲ - پاچایہ بجیم فارسی بمعنی بول و غائط دساتیری لفظ ہے ، یہ ہرگز بمعنی مستراح نہیں - سرمہ' سلیمانی کا حوالہ جھوٹ ہے - یہ کتاب امین کی نظر سے نہیں گزری - اس نے بحث ابدام میں لکھا ہے کہ ''فرہنگہای موجودہ . . . از دو سہ نسخہ بیش نیست -'' سرمہ' سلیمانی و سروری ہرگز ان میں نہیں ، ورنہ اس بحث میں یہ نہ ہوتا کہ ''در سروری و سلیمانی وغیر آنہا این لغت را نامی و معنی، این را نشانی خواہد بود -'' پاخانہ 'پا' اور ''خانہ'' سے مرکب ہے -

(۸) برہان قاطع : ''آدیش بکسر ثالث و سکون یای تحتانی و شین نقطہ دار آتش را گویند . . . چون اکثر حروف فارسی با یکدگر تبدیل مییابند . . . تای آتش بدال ابجد بدل کردہ ، آدیش گفتہ اند - و اینکہ بفتح تای قرشت اشتہار دارد غلط مشہور است ، چہ این لغت در ہمہ فرہنگہا بکسر تای قرشت آمدہ است و با دانش قافیہ شدہ است ، و چون بکسر تا موضوعست ، بعد از دال یای حطی در آوردہ اند تا دلالت برکسرۂ ماقبل کند ، و آدیش خواندہ شود -'' غالب : ''قافیہ' آتش با دانش ادعائیست نادلپذیر ، آری در سلک قوافی سرکش و مشوش بزار جا دیدہ ایم (سند نظیری و زلالی ایک ایک شعر) آدیش را اسم آتش قرار دادن گمرابیست ، و تحتانی را علامت کسرہ پنداشتن ناآگاہیست - اعراب بالحرف در الفاظ ترکی رسم است نہ در الفاظ فارسی . . . آدیش در زبان پہلوی قدیم لفظیست جداگانہ بمعنی تعظیم و تکریم ، اسم نار در فارسی آتش است بالف ممدودہ و تای فوقانی مفتوحہ ، چنانکہ خود نیز در تای فوقانی مع الشین تش بتای مفتوح بمعنی آتش خواہد آورد -'' امین : ''قافیہ آتش بادانش ادعائی نیست ، نظامی گوید :

ہمہ کار شان شرب و آتشگری      نگشتہ کسی گرد چالشگری

و ہمہ اہل فرہنگ مثل جہانگیری و رشیدی وغیرہا در کسرۂ تای قرشت کہ در آتش است با . . . برہان . . . اتفاق دارند و آدیش را مبدل آتش مینگارند ، چنانچہ در جہانگیریست کہ آدیش با دال مکسور و یای تحتانی آتش باشد - چون علمای فرس تبدیل ہر یک حرف از حروف بیست و چہارگانہ بحرف دیگر جائز داشتہ اند ، در بعضی مواقع . . . تای آتش را بدال بدل کردہ آدش گفتند و چونکہ دراصل این لغت بکسر تا موضوعست . . . ، بعد از دال یای تحتانی آوردند تا دلالت بر کسر ماقبل کند آدیش خواندند - شعر انوری :

گر کند چوب آستان تو حکم      شحنہ' چوبہا شود آدیش

انتہی کلامہ - و ہمین ست در رشیدی و غیرآن ، پس درین صورت آتش بفتح تا . . . از قبیل تصرف خواہد بود کہ اوستادان صاحبقدرت بکار بردہ اند (مثال قالب و کافر) . . . پس قول منکر مع امثلہ' اساتذہ کہ بعضی ازان بر حاشیہ' قاطع برہان

نیز ہست ، دلیل بر موضوعیت آتش بفتح تا نمیشود ، و موضوع بودن آن را بکسر تا منع نمینماید ، و اینکہ آدیش را لفظ جداگانہ بمعنی تعظیم و تکریم آوردہ . . . بی سند باور نیست ، و اگر باشد چہ بحث ازین ست - سخن درین ست کہ آدیش بدل از آتش است ، و آتش را گفتہ اند ، چنانچہ شعر انوری کہ بالا مذکور شد دلیل بر این معنیست - و نیز آتیش کہ مشبع آتش است ، دلیل صریح بر این معنیست کہ آتش بکسر تا . . . موضوعست و بس - زیرا کہ اشباع دراز خواندن حرکتست ، بدین صورت کہ از درازی فتح الف و از درازی ضمہ واو و از درازی کسرہ یای تحتانی بظہور آید ، چنانکہ اچار و آچار و افتاد و اوفتاد و آتش و آتیش ، اوستادی راست :

از بسکہ تنم سوختہ شد زاتش فرقت

در خرقہ بجز شعلۂ آتیش ندارم

ص ۲۱ - آتش اصلا بفتحۂ تا ہے اور عموماً اسی طرح مستعملۂ شعرا ہے - اگر کسی فرہنگ نگار نے اصلاً مکسورالتا لکھا ہے تو غلطی کی ہے - غالب کو قافیہ مرکش و مشوش کی جگہ سرکش و مشوش و دیگر الفاظ ازین قبیل لکھنا تھا - آدیش بمعنی تعظیم کسی عہد کی فارسی نہیں - آدش پہلے آداش ہوا ہوگا ، بعد کو آدیش ہو گیا - آتش مکسورالتا شعراء نے بطور شاذ منظوم کیا ہے -

(۹) غالب : ”در فارسی دو حرف متحدالمخرج بلکہ قریب المخرج نیز نیامدہ . . . . ذال چرا باشد و بودن لفظ متحد المخرج چون روا باشد ؟ آری دبیران پارس را قاعدہ چنان بود کہ بر سر دال ابجد نقطۂ نہادندی ، پسینیان ازین رسم الخط بوجود ذال منقوطہ در گمان افتادند - چون درین اندیشہ وجود دال بینقطہ از میان میرفت ، و ہمہ ذال منقوطہ میماند ، اکابر عرب قاعدۂ قرار دادند ، تفرقہ دال و ذال برآن قاعدہ اساس نہادند و اینکہ من میگویم . . . فرمان آموزگار من است -“

اسین : ”ازین دشمن عقل باید پرسید کہ در میان تای قرشت و دال سادہ ہم اتحاد مخرجست ، و قاریان قرأت سبعہ بر اتحاد مخرج آن ہر دو متفق اند ، و کسی از آنہا برخلاف ہم نرفتہ ، بلکہ اہل عرب بسبب اتحاد مخرج ادغام میان ہر دو روا داشتہ اند ، بل واجب پنداشتہ اند ، چنانکہ در کتب علم صرف بتفصیل ذکر یافتہ - پس استعمال این ہر دو یعنی تای قرشت و دال سادہ باوجود اتحاد مخرج در زبان پارسی چگونہ روا داشتہ اند ؟ قطع نظر از حروف دیگر مثل با و پا و میم و فا کہ ہر یک را ازین چہار مخرج شفتی (کذا) است ، و غیر ازانہا مثل سین و شین و لام و نون کہ ہر یک ازینہا وسطی است ، و در فارسی مستعملست ، و با ہمدگر نسبت اتحاد مخرج دارد ، و اگر کسی در اتحاد مخرج آنہا شک کند ، در قرب مخرج ہیچ گونہ نخواہد کرد ، پس دربودن و نبودن بعض در لغات فارسی اتحاد مخرج و قرب مخرج را زنہار دخلی نباشد ، محض حسب اتفاقست - ہرکرا در استعمال آوردند ، آوردند ، و ہرکرا گذاشتند گذاشتند - لب تشنگان تحقیق را جرعۂ زلال جام تقریر ما روزی باد تا

بحقیقت وارستہ و بر تحریر معترض خط نسخ در کشند ، حق اینست کہ ذال منقوطہ نزدیک پاستانیان (کذا) زبان فارس وجودی نداشت ، بالای ہمان دال سادہ نقطہ میگذاشتند ، متاخرین برای آن وجودی اعتبار کردند ، و ذال منقوطہ نام کردہ باستعال آوردند ، و برای امتیاز ہر دو قاعدۂ ترتیب دادند ، چنانچہ خواجہ نصیرالدین طوسی گفتہ : ''آنانکہ بفارسی سخن میرانند'' (۳ مصرع اور) و نیز ابن معین (صحیح ابن یمین) گفتہ : ''تعیین دال و ذال کہ در مفردی فتد'' (۳ مصرع اور) و این رباعی حکیم انوری ہم دلالت بر این قاعدہ میکند : ''دستت بسخا چون ید بیضا بنمود'' (۳ مصرع اور) - پس متتبع متاخرین بودن ، و از وجود ذال منقوطہ انکار نمودن در گمراہی بر روی خود گشودن است - حیف . . . میستود'' (مکمل عبارت حیف الخ دوسری جگہ منقول) ص ۱۹ - ''در ترکیب استاد میان دال و تا قرب المخرج را اظہار میکند ، و از جنسیت ہر دو نیز خبر میدہد ، مگر قول اوستاد خود را کہ درمیان لفظ آدر نقل کردہ بود کہ دو حرف قریب المخرج در فارسی نیامدہ است ، غلط می پندارد کہ آمدن دو حرف قریب المخرج و ہم جنس را در لغت فارسی روا میدارد ؟'' ص ۱۵۷ (الف) غالب نے ''لفظ'' بجاے ''حرف'' کئی جگہ لکھا ہے مگر یہ پہلی جگہ ہے ، اور اس پر اعتراض نہیں ، حالانکہ پہلی جگہ نظر انداز کر دینا امین کے نزدیک قابل اعتراض ہے (ب) دال و تا کو قریب المخرج کہنا چاہیے - متحد المخرج کہنا ہی تھا تو اس کی سند پیش کرنی تھی (ج) قدما کا دال مہملہ پر نقطہ دینا در اصل جہانگیری میں ہے ، اس کا حوالہ دینا تھا - اس سے قبل کی کوئی کتاب میری نظر میں نہیں جس میں یہ مرقوم ہو (د) عربوں کا قاعدہ بنانا غالب کے سوا کسی نے نہیں لکھا ، اس پر اعتراض کرنا تھا (ہ) آج تک کوئی مخطوطۂ فارسی جس میں دال مہملہ پر نقطہ دیا گیا ہو ، نہیں ہے - ترجمان البلاغہ کا جو قدیم نسخہ ملا ہے ، اس میں دال مہملہ کے نیچے اور ذال معجمہ کے اوپر نقطہ ہے (و) طوسی وغیرہ کے اشعار جہانگیری سے ماخوذ ہیں ، حوالہ دینا تھا - (ز) یہ کہنا کہ قدما میں ذال فارسی کا وجود نہیں ، غلط ہے -

غالب : ''ہان دیدہ وران ، انصاف انصاف ، مرا خوی از چنیں چکید ، تا این ہمہ خس و خار را از راہ لغت فرو رُفتہ ام ، و جز آفرین مزدی دیگر نمیجویم ؛ بلکہ از آن نیز گزشتہ ، ہمین داد میخواہم و دیگر ہیچ - در فصل جیم عربی مع الیا . . . جینور . . . و در فصل جیم فارسی مع الیا چینود . . . و در فصل خای نخذ مع النون ، خنبور ، و ہم فصل خنیور . . . شش اسم از ہر پل صراط آورد ، و پندارم در تصحیف خوانی نیز ہمتی قوی و نظری ہمہ جا رس نداشت - بسیاری از الفاظ را کہ یکی از آنہا چیتور است ، فرو گزاشت . . . میپرسم کہ از شش اسم صحیح کدامست ؟''

امین : ''ہر یک . . . صحیح نامست ، و اقوال اساتذہ گواہ این کلامست . . . ، در

رشیدیست : جینور ، و در فرہنگ (یعنی جہانگیری) بجای رای مہملہ از کتاب زند دال مہملہ نقل کردہ ، عنصری . . . ''دہندہ بپول جنیور جواز ۔'' آذر بروی . . . ''گذارش سوی جینور پل بود ۔'' اسدی . . . ''سوی جینور پل نباشدش راہ'' . . . ''وز بلسک حنیور آوختہ'' و بعضی درین دو بیت اخیر حسور گفتہ اند'' و در فرہنگ جہانگیربست خنیور . . . اسدی : ''ہمیدون بپول خنیور گذار ۔'' و در ژند پاژند چینود آمدہ . . .'' غالب کی پیشانی سے پسینا ٹپکنے لگا ، لیکن راہ لغت میں ''خس و خار'' رہ ہی گیا ۔ برہان میں چنود پل بھی بمعنی پل صراط ہے اور اس پر غالب کی نظر نہیں پڑی ۔ یہ بات قابل بیان تھی ، مگر القاطع میں مذکور نہیں ۔ قاطع میں خنبور (ب کے نیچے ایک نقطہ ،) مگر برہان میں خنپور صراحۃً بیای فارسی لکھا ہے ، اور یہ مرقوم ہے کہ ''بجای بای فارسی یای حطی نیز بنظر آمدہ ۔'' اس طرح ان الفاظ میں جو بمعنی زیر بحث ہیں ، ایک کا اور اضافہ ہو جاتا ہے ۔ القاطع میں اس کی طرف بھی اشارہ نہیں ۔ اور خنبور مثل قاطع ، بای عربی سے ہے ۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ اوستائی لفظ ہے اور اس کی دو شکلیں صحیح ہیں : چینود و چنود ۔ باقی تصحیف کی پیداوار ہیں ۔ اس کے ذمہ دار شعرا ہوں یا فرہنگ نگار ۔

---

(غالب نمبر اول ۔ صحیفہ جنوری ۱۹۶۹ء)

# سوالات عبدالکریم

میر سعادت علی غالب کے دہلوی شناساؤں میں تھے اور ان کی بنائی ہوئی مسجد کا قطعۂ تاریخ بھی غالب نے کہا تھا جو مسجد حبش و باغ دودر میں موجود ہے۔ غالب کے قاطع برہان کی مخالفت میں انہوں نے محرق قاطع برہان لکھی اور بعض جگہ وہ نکتہ چینی کے جائز[1] حدود سے متجاوز ہو گئے تو غالب کو بہت ناگوار گذرا۔ پہلے ایک کتابچہ بدون نام انہوں نے ایک مجہول الاحوال شخص عبدالکریم[2] کی جانب سے تحریر کیا اور بعد ازاں میاں داد خاں سیاح کی طرف سے لطائف غیبی لکھی۔ انہوں نے دوسروں کو بھی اس پر آمادہ کرنے کی کوشش کی کہ محرق کا رد لکھیں لیکن بعض اصحاب جن کے نام کا خط اس مضمون کا موجود ہے وہ کسی نہ کسی وجہ سے خاموش رہے۔ نجف علی خاں غالب کے سوا تنہا شخص ہیں جنہوں نے محرق کی مخالفت میں ایک کتابچہ بھی بہ دافع ہذیان شائع کیا ان کے بعد کوئی غالب کا خطاب تک شائع نہ ہوا یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس کی اشاعت میں خود غالب کی تحریک کو کس قدر دخل تھا۔ غالب نے ایک طویل خط میں جس کا عکس شائع ہو چکا ہے لکھا ہے۔

"تم نے فرمایا کہ بیقین افتان و خیزان کو الف نون حالیہ لکھ گئے ہیں۔ لاحقیں نے کہا کہ الف نون فاعل کو ہے متاخرین کا قول متقدمین کے قول کا ناسخ تو نہیں ہوا بہر حال یہی لکھ دو کہ بعض لوگ اس کو فاعل کا الف نون بتاتے ہیں اور بعض حالیہ کہتے ہیں قصہ مختصر کاغذ استفتا مع دستخط حضرات یا بے دستخط کل میرے پاس بھیج دیجیے۔"

غالب نے ایک خط میں لکھا ہے کہ

"تین دوستوں نے مؤلف محرق پر جوتی پیزار کی ہے جوتی پیزار کرنے والوں میں سے ایک عبدالکریم ہیں۔ ایک خط میں ہے کہ ایک طالب علم مسمی عبدالکریم نے مؤلف محرق سے سوالات کیے ہیں اور ایک محضر بہ فتوائے علمائے شہر مرتب کیا ہے ایک میرے دوست نے بصرف زر اس کو چھپوایا ہے۔"

ایک اور خط میں اسے سوالات عبدالکریم کہا ہے اور اسی وجہ سے اس کا یہ نام رکھا گیا ورنہ کتابچوں میں یہ نام نہیں ہے۔ ہمیش پرشاد مرحوم مرتب خطوط غالب کے ایک مضمون میں جو غالب نمبر مذکور میں شائع ہوا تھا یہ عبارات ہیں۔

"سوالات عبدالکریم کسی طالب علم کی تصنیف اردو میں ہے سترہ سوالات پر مبنی۔ دافع ہذیان کا جو نسخہ میری نظر سے گذرا ہے اس کے آخر میں اس رسالے کے صفحات شامل ہیں۔"

انہوں نے ایک نقل اس کی مجھے دی تھی اور اسی کے مطابق یہ معاصر (پٹنہ) میں شائع ہوا تھا مگر اس کی نقل کے ساتھ دافع کی نقل نہ تھی جناب مالک رام کے پاس جو سوالات کا ایک نسخہ ہے وہ دافع کے ساتھ نہیں مؤخر الذکر کو بھی ایسے نسخے ملتے ہیں جن کے ساتھ سوالات نہیں۔ دافع اکمل المطابع دہلی نے ۱۲۸۳ھ میں چھاپا تھا۔ قیاس مقتضی ہے کہ دونوں ایک زمانہ میں اور ایک ہی مطبع میں طبع ہوئے ہوں آب حیات کے تذکرۂ غالب میں ہے "ساطع برہان (یہ آزاد کو علم ہے کہ ساطع قاطع کا رد ہے) کے آخر میں چند ورق سید عبداللہ کے نام سے ہیں وہ بھی مرزا صاحب (غالب) کے ہیں۔"

یہ کس طرح ممکن ہے کہ ساطع کے آخر میں غالب کا کوئی کتابچہ ہو؟ سید عبداللہ نام کے کسی شخص کا تعلق اس ہنگامہ سے نہیں، جو قاطع کی اشاعت کے بعد برپا ہوا تھا میرا خیال ہے کہ آزاد کے حافظے نے عبدالکریم کو سید عبداللہ اور ساطع کو دافع بنا دیا اور اپنی روش کے مطابق اس میں جو قباحت تھی انہوں نے اس پر غور بھی نہیں کی۔ سوالات طبع اول آٹھ صفحوں میں ہے، بہت سی سوالات مع تمہید و خاتمہ ایک میں استفتا۔ قاطع برہان و رسائل متعلقہ میں یہ شامل ہے۔ سب ملا کر سولہ صفحوں میں ہے (صفحہ ۷۷ تا ۹۰) الگ سے صفحہ ۱ اور صفحۂ آخر کا عکس بھی کتاب میں ہے۔ عبدالکریم سے جو کتابچہ منسوب ہے اس کا آغاز اس طرح ہوتا ہے۔

---

[1] قطعہ سالم بالکل سوقیانہ ہے اور غالب نے سعادت علی سے کہیں زیادہ جائز حدود سے تجاوز کیا تھا۔ [2] ممکن ہے کہ عبدالکریم وجود خارجی ہی نہ رکھتا ہو۔

اضعف بندگان رب کریم عاصی عبدالکریم منشی سعادت علی صاحب کی خدمت بابرکت میں عرض کرتا ہے کہ میں محرق کو دیکھ کر آپ کی فارسی دانی بلکہ ہمہ دانی کا معتقد ہوا، مگر اپنے تصور فہم سے بعض ترکیبوں کو نہیں سمجھا ناچار ان کی حقیقت آپ سے پوچھتا ہوں اور متوقع ہوں کہ ہر سوال کا جواب جداگانہ بعبارت سلیس عام فہم لکھئے گا، تو یہ سوالات محرق مطبوعہ کے پچپن صفحوں سے متعلق ہیں۔ اس نسخہ بے نظیر کے چھیالیس صفحے اور باقی ہیں جب ان سوالوں کے جواب پا چکوں گا تو سوالات باقی پیش کروں گا۔"

اب سوالات یکے بعد دیگرے ملاحظہ ہوں، سوال ۔ س

س (۱) "پیش ازیں چند سال" چند سال کیا ترکیب ہے کلام اساتذہ سے سند دیں میں تو آپ کے کلام کو سند مان لوں گا لیکن منکرین کو کیا جواب دوں گا۔

س (۲) "بچوں ہمہ لغت با ہم ترتیب حروف تہجی از اول تا آخر مرقوم شدند" ترتیب کے قبل یائے موحدہ کے نہ ہونے میں تردد ہے۔ "احدی از فرہنگ نویساں چنیں عرق ریزی نگردیدہ" "نگردیدہ کی جگہ "نکردہ" چاہیئے بدون غرض از کتب لغت مندرجہ اشعار اسناد اساتذہ سخن وران اہل زبان ایران، یہ عبارت فارسی ہے یا مجذوب کی بڑ سب کسرات مہمل ہیں مخصوصاً "اساتذہ سخن وران اہل زبان ایران" سخت نامربوط اور نامانوس ہے۔

س (۳) "عماد ضمیر خرد مندان حق گزیں و قیقہ رس سخن شناس مقلدان اساتذہ سخنوران اہل زبان پیش خواہد بود۔"

اعتراض کا خاتمہ اس طرح ہوتا ہے "سخن وران" کے آگے "اہل زبان" اس کو کہاں کھپاؤں خیر اس کو بھی آپ کے پیچھے کی عبارت میں بزور ٹھونس دیا "پیش" کو کہاں گھسیڑوں کچھ فرمایئے کچھ بتایئے تاکہ آپ کا خادم کشاکش سے نجات پائے۔

س (۴) "درزمانش آمد شد از ایران در طرح زبان فارسی و شاید از شعرا و علیم ہم بود۔"

آمد شد کا مضاف کہاں ہے کون لوگ ایران سے آتے تھے اگر زبانی تم نے کہا دیا کہ شعرا میں کب مانوں گا۔ اپنے اس فقرے کی رو سے مجھے سمجھا دو گے تو میں تم کو استاد جانوں گا۔

س (۵) "رنج انیشم، زخم وغیرہ آنہا کہ با احباب مجلس انس کرنی طلبند برسند" "وغیرہ" کی کیا ضرورت تھی "مجلس انس" کے آگے کاف کیا ہے؟ میرا کیا جو حضرت کے مدعا کا استنباط کر سکو۔ من نہ دیدم ہیچ سلیمان را کہ چہ شناسم زبان مرغان را

س (۶) "آنچہ کفرست اینجا زار است و فتاد پنبہ اندر دہاں خود بہ فشار"

دوسرے مصرعہ کا ہم وزن کرنا مجھکو سکھا دیجئے یہ سوال ہے بہت جواب طلب زیادہ حد ادب۔

س (۷) "از حکومت دزد دامن را میگرد" "از حکومت نکال باہر ہے بحکومت چاہیئے۔ "مال از آنہا ستیدہ" "ستیدہ کس ملک کی فارسی ہے۔ ستدن بفتحہ س وت ہے۔ ستیدن کی سند درکار ہے۔ دزدان مالہا می دہند کر اگر دہم نہ دہیم چاہیئے۔

س (۸) "تقلید امرزا اسداللہ غالب" "تقلیداً للفلانی یا بتقلید فلانی چاہیئے۔ لفظ کثیر المعنیٰ کو اضداد میں شمار کرتے ہو اور یہ تمہارا عقیدہ غلط ہے۔ لفظ کثیر المعنیٰ اور ہے اور لفظ مشترک المعنیٰ اور ہے۔

س (۹) اب سیزدہ بیان کو ناجائز قرار دیتے ہیں۔ میں تو آپ کا معتقد ہوں مان لوں گا لیکن اوروں کو کیا کروں، شاعر کہتا ہے "ندو لغ بہار دانش کے میں بود از فیض معنی ہائے سیراب" "اوشاں" کو آپ نے ضمیر جمع غائب لکھا ہے۔ اوشاں "شایان" "ایشاں" مقلدان عامی کی زبان ہے اوشاں کی سند عنایت ہو۔

س (۱۰) "لیبودن بیائے فارسی نہ در فرہنگ رشیدی و فرہنگ جہانگیری و در موید الفضلا و بدار الافاضل دیدم" ایسی عبارت گلستاں، بوستاں پڑھنے والا لڑکا بشرطیکہ پاگل نہ ہو گا کبھی نہ لکھے گا اس سے زیادہ مضحک یہ فقرہ ہے "گمان کردہ اند کہ برائے یائے موحدہ بمد آوردندگان کتاب از راہ تصحیف زیادہ کردہ باشند"

س (۱۱) غالب "بگو رہبری" غلط عبارت ہے اسی سوال میں بہ یاوید ن وبہ پودن کی با کو اصلی سمجھنے پر اعتراض ہے۔

س (۱۲) "مرد ان دور و دراز" دور و دراز صفت راہ ہے یہ لکھنا اور ڈوئی فارسی دانی و فرہنگ نگاری اپنے منہ بولنا تھا پھر شعر کا مقابلہ کرنا تھا۔

س (۱۳) "نامی دہم" "کمی دہیم چاہیئے" "ہندستان کی سند اساتذہ عجم کی نظم و نثر سے دیں" آنان مانند رقاصان می طلبند آنان کے بعد را چاہیئے اور فعل می طلبند۔

س (۱۴) "بمد آورندگان کتاب" یعنی مصنفین اگر یا کتاب ٹھیوسے جو کہا جائے کہ اب دھیرا آیا ہے لڑکے ٹھیو نکالیں گے۔ "ترہمسری" میرا یہ بیان غلط ہے اور یہ صحیح ہے یا یہ کہ ہمسری برابری ہو سکتا ہے مقابلہ نہیں "این ہمہ سیاند" "یہ غلط دیدہ زدان انصاف و حقیقت بر ہیں

صنعت بخشند و حمقا نہ ہر جیں میرا ینڈ   دیدہ 'حقیقت' کیا ترکیب ۔ حمقا کے بعد 'ی' درکار ہے یہ بتانا تھا کہ میرا ینڈ کا مفعول کیا ہے ۔ ایک ظریف نے کہا کہ منشی صاحب نے میرا ینڈ بجائے مستاینڈ لکھا ہے ہم سب نے کہا یہ امر سند طلب ہے ۔ 'سرودن' تعریف کرنا ہیں ظریف بولا اور دوسرا بولا ہے اسے مفرس کیا ہے ۔ ہم نے کہا کہ اس صورت میں بھی سرا ینڈ لکھنا تھا اس نے جواب دیا کہ وہ پیرو برہان ہیں جس نے ارتنگ کو ارژنگ ، ارجنگ ، ارتنگ ، ارسنگ ۔ اور ارغنگ لکھا ہے ۔ منشی جی نے بھی سرا ینڈ کو سرا ینڈ لکھا تو کیا غضب کیا ۔ تمہارے قدموں کی قسم اس مجمع میں آپ کی فارسی عبارت کے بارے میں وہ لطائف بیان میں آئے کہ لوگ ہنسی کے مارے مرے جاتے تھے ۔ بالآخر یہ قرار پایا کہ آپ سفدری فارسی کے مقابلہ میں چیغدری فارسی کے موجد ہیں ۔ فدوی آپ کا بہی خواہ بہت خوش ہوا اور آپ کو اس کی اطلاع دیتا ہے ۔

س (۱۶) ( سوال ۵ نمبر درد ) برہان پیر طریقت شیخ وقت مفتی یا مجتہد نہ تھا ۔ حضرت غالب مدظلہ العالی نے جو اسکے حق میں چند ظرافت آمیز کلمات لکھے تو آپ نے انہیں گالیاں کیوں دیں ، ایک دکنی نژاد کے واسطے ایسا غصہ کیوں آیا کہ مناظرہ کو جھگڑا بنا دیا ۔

س (۱۷) آپ کے بھائی میر ارادت علی نے مذہب رفض اختیار کیا ہے ۔ آپ کے سامنے تبرا کرتے ہوں لیکن اس مذہب میں سب صحابہ کا استحسان بلکہ وجوب اظہر ہے آپ کو یہ ناگوار کیوں نہ ہوا اور برہان کے حق میں ظرافت پر کیوں خشم ناک ہوئے

خاتمہ ۔ "آپ کا دستور ہے کہ جب فقدان مادۂ علمی کی جہت سے حریف کو جواب نہیں دے سکتے تو غصے میں اندھے بن کر گالیاں دینے لگتے ہو ۔ نجم الدولہ اسداللہ خاں بہادر غالب امیر ، مدار اور حلیم اور بردبار ہیں ، تمہاری نا سزا باتیں سن کر چپ ہو رہے ۔ سنیے ، میں نے ایک دن نواب صاحب محتشم الیہ سے پوچھا کہ آپ نے منشی سعادت علی صاحب کی بدزبانی کا جواب کیوں نہ دیا ، حضرت نے فرمایا کہ بھائی اگر راہ چلتے سڑک پر گدھا تم کو لات مار بیٹھے تو کیا تم بھی گدھے کو لات مارو گے ۔ میں نے کہا کہ ہرگز نہیں ، حضرت نے ارشاد کیا کہ پھر میں منشی جی کی خرافات کا جواب کیوں دوں ۔" حضرت غالب تمہارے مقابلہ کو ننگ و عار سمجھ کر سکوت کر گئے ، میں دلی کا روڑا ہوں ، آپ منہ زور ہیں تو میں کوڑا ہوں ، اگر جھگڑا لڑنے کا قصد کیجیے گا تو خم ٹھونک کر موجود ہوں گا ۔ ایک کہوگے دو سناؤں گا زنہار میرے سوالوں کا جواب جیسا طریقہ شرفا کا ہے دیجیے گا اور بدزبانی نہ کیجیے گا ۔

استفتاء : سوال دو ہیں اور دونوں کا تعلق وقف سے ہے دونوں کا جواب الگ الگ محمد سعادت علی ملازم گورنمنٹ اسکول ، خدا بخش مدرس نورمل اسکول ، محمد نصیر متعلق نورمل اسکول دہلی ، محمد طیب مدرس مدرسہ سرکاری ، محمد فضل اللہ ، نجف علی صاحب واقع ... نے دیا ہے ، آخر میں سب سے علیحدہ غالب نے مختصراً دونوں سوالوں کا جواب دیا ہے اور خاتمہ اس طرح کیا ہے   "داد کا طالب غالب"

استفتاء در بارۂ نون غنہ کے متعلق غالب کے ایک خط کا اقتباس جو اس مقالے کے آغاز میں درج ہے اس پر مشعر ہے کہ استفتاء دراصل خود غالب کی طرف سے تھا ۔ اسے تقویت اس سے بھی پہنچتی ہے کہ مفتیوں میں خود غالب بھی ہیں ۔ غالب اعلانیہ میر سعادت علی کے مقابل نہیں آنا چاہتے تھے لیکن انہیں اس کی مطلق فکر نہ تھی کہ پڑھنے والے سوالات کو خود غالب کا زائیدۂ فکر سمجھتے ہیں یا نہیں ، ان پر داغ کا شعر صادق ہوتا ہے ؎

صاف چھپتے بھی نہیں سامنے آتے بھی نہیں   خوب پردہ ہے کہ چلمن سے لگے بیٹھے ہیں ،

اس سے قطع نظر ، عبدالکریم ابتدا میں اپنے کو میر سعادت علی کے ایک معتقد کی حیثیت سے پیش کرتا ہے جو چند شکوک رفع کرانا چاہتا ہے لیکن کئی جگہ عبارتیں ایسی ہیں کہ ایک معتقد کے قلم سے نہیں نکل سکتیں اور آخر میں تو وہ کھلم کھلا غالب کے ایک حامی کی حیثیت سے خم ٹھونک کر میر سعادت علی سے زور آزمائی کے لیے تیار نظر آتا ہے ، عبدالکریم نے جس طرح ابتدا میں اپنے کو پیش کیا تھا اسی طرح اسے آخر تک رہنا تھا اور غالب کو بظاہر اس کتابچے سے بالکل الگ رکھنا تھا اس صورت میں یہ طنز خفی کی ایک بہت اچھی مثال ہو سکتا تھا مگر غالب میں صبر کا مادہ بہت کم تھا ان کے لیے کسی بات پر ابتدا سے انتہا تک قائم رہنا دشوار تھا ۔

سعادت علی کی نثر پر اعتراضات عموماً صحیح ہیں مگر میرے پاس جو محرق کا نسخہ ہے اس میں چند سالے نہیں چند سال ہے ۔ بعض عبارات جن پر اعتراض ہے صریحاً غلط چھپے ہیں ، غالب کا جو بقول خود ، امیر خسرو کے سوا کل ہندیوں کے منکر تھے ، بہار دانش پر استناد مناسب نہ تھا ، یہ ایک ہندی نے لکھی تھی ، سوالات کے جواب جن اصحاب نے دیے ہیں ان میں سے کوئی بھی باستثنائے نجف علی خاں کچھ بھی اہمیت نہیں رکھتا ، نجف علی خاں بھی کوئی بڑے فارسی داں نہیں ، استفتاء کی وجہ سے ہندی فارسی دانوں سے متعلق غالب کی روش کے پیش نظر کتابچہ کا وزن گھٹ سکتا بڑھ نہیں سکتا ،

اوشان خود غالب کی تحریروں میں آیا ہے یہ دوسری بات ہے کہ اسے غلطی کاتب قرار دیا جائے (رجوع بہ باغ دودر) ماہان وشایان کے اسناد غالب بحیثیت محقق (صفحہ ۵۱۲ - ۵۱۲) میں ملیں گے، ستیدہ بھی قطعی صحیح ہے اور ستیز (ضمہ سین و تا ہیں بہ کسرہ سین و فتح تا ہے (ایضاً صفحہ ۴۱۳) خندستان پر اعتراض بیجا ہے، الف و نون حالیہ کے متعلق غالب کا مسلک نادرست ہے اس کی بحث کسی اور موقع پر ہوگی۔

تقلیبؐ اللقلانے جو غالب نے تجویز کیا ہے غلط ہے فلاں عربی ہے مگر اس پر اضافہ یا ایران میں ہوا ہے اس کے ساتھ ربط نہیں آسکتا۔

---

(صبح نو مارچ، اپریل ۱۹۶۹ء)

# ایک رسالہ

اضعف بندگان رب کریم، عبدالکریم منشی سعادت علی صاحب کی خدمت بابرکت میں عرض کرتا ہے کہ میں محرق قاطع برہان کو دیکھ کر آپ کی فارسی دانی بلکہ ہمہ دانی کا معتقد ہوا اگر اپنے فہم کو قصور سے بعض ترکیبوں کو نہیں سمجھا، ناچار ان کی حقیقت آپ سے پوچھتا ہوں، اور متوقع ہوں کہ ہر سوال کا جواب جدا گانہ یہ عبارت سلیس عام فہم لکھیے گا اور یہ سوالات محرق مطبوعہ کے ۵۰ صفحے سے متعلق ہیں اس نسخۂ بے نظیر کے ۴۶ صفحے اور باقی ہیں، جب ان سوالوں کے جواب پاؤں گا تو سوالات باقی پیش کروں گا۔

سوال پہلا صفحہ ۲ سطر ۸ آپ لکھتے ہیں کہ "پیش ازیں چند سالے کتاب مسمّی بجدائق العجائب تالیف کردہ بودم" عاصی عرض کرتا ہے کہ "چند سالے" کیا ترکیب ہے، ہاں "سالے چند" "ماہے چند" "روزے چند" یا "چند سال" و "چند ماہ" و "چند روز" مستعمل فصحا ہے۔ سعدی بجا کہتا ہے: "چہار پایۂ بر وکتابے چند" اب "چند سالے" کی سند اساتذہ کے کلام سے آپ ہم کو دیں، میں تو آپ کے کلام کو سند مان لوں گا لیکن منکرین کو کیا جواب دوں گا۔

سوال دوسرا صفحہ ۳ سطر ۹ آپ رقم کرتے ہیں کہ "باوجود ایں کثرت چوں ہمہ لغت باہم ترتیب حروف تہجی از اول لغت تا آخرش بہ جائے باب و فصل بتقدیم و تاخیر مرقوم شدند" مجھ کو اس فقرے میں تردد یہ ہے کہ جب تک ترتیب کے قبل باے موحدہ نہ آئے ترتیب متعلق بہ فعل کیوں کر ہو اسی صفحے میں اس فقرے

کے جد بے فعل ۱۰ سطر میں تم لکھتے ہو "احدے از فرہنگ نویساں چنیں عرق ریزی
در ترتیب نگردید" میرے نزدیک یہاں "نگردیدہ" غلط محض اور مہمل معنی ہے "نگردد"
ہوتا تو "احدے" اُس کا فاعل ٹھہرتا "نگردید" فعل لازمی ہے "احدے" اس کے
ساتھ ربط کیوں کر پائے گا؟ اسی صفحے کی ۱۵ سطر میں تم لکھتے ہو "بدوں از کتب
لغت مندرجۂ اشعار اسناد اساتذۂ سخنوران اہل زبان ایران" سائل حیران
ہے کہ یہ عبارت فارسی ہے یا مجذوب کی بڑ ہے۔ سب کسرات مہمل ہیں خصوصاً
"اساتذۂ سخنوران"۔ "اساتذہ" بھی بصیغۂ جمع اور "سخنوران" بھی بصیغۂ جمع اگر اساتذہ
کے آگے "سخنور" بصیغۂ مفرد ہوتا تو "اساتذہ" کا کسرہ توصیفی گنا جاتا "اساتذہ"
موصوف ہو جاتے اور "سخنور" اُن کی صفت ٹھہرتی "اساتذہ سخنوران" کا کسرہ کسی
طرح توصیفی نہیں ہو سکتا مگر ہاں اضافی ہو سکتا ہے۔ اس صورت میں اس کی ہندی یہ
ہو گی کہ سخنوروں کے استاد اور یہ نہ تمہاری مراد نہ مقام کے مناسب پھر "سخنوران
اہل زبان ایران" یہ ترکیب سخت نامربوط اور نامانوس ہے اہل زبان تک فقرہ تمام
ہو جاتا ہے "ایران" کو اپنے ما بعد سے مربوط نہیں اہل انشا کے محاورے میں
"اہل زبان" سے شعرائے ایران مراد ہیں جب شعرائے ایران کہہ چکے ہو اہل زبان
اسم ایران کیا سمجھ کر لکھا ہے؟

سوال تیسرا۔ ۲۰ صفحے کی ۱۰ سطر کا فقرہ مخدوش ہے "حالی ضمیر خردمندان
حق گزین دقیقہ رس سخن شناس مقلدان اساتذہ سخنوران اہل زبان ہیچ‌گاہ خواہد بود
خالی" اصطلاحات "ضمیر" مضاف الیہ بعد "ضمیر" "مضاف" "خردمندان" مضاف الیہ
"حق گزیں" صفت "دقیقہ رس" صفت در صفت "سخن شناس" علیٰ ہذا القیاس
اب احقر کی تقریر سنیے "حالی" کا کسرہ اضافی "ضمیر" کا کسرہ اضافی "خردمندان" کا کسرہ
توصیفی "حق گزیں" اور "دقیقہ رس" کا کسرہ قائم مقام واو عاطفہ یہاں تک تو بس
سمجھ لیا اب "حق شناس" کے سین کو موقوف پڑھوں تو سارے فقرے کو اپنے

یہ کہ تم لفظ کثیر المعنیٰ کو اضداد میں شمار کرتے ہو اور یہ تمہارا عقیدہ غلط ہے لفظ کثیر المعنیٰ اور ہے اور لفظ مشترک المعنیٰ اور ہے۔ لفظ کی غلطی اس سے زیادہ کیا ہوگی کہ تقلید امرتا اسد اللہ غالب لکھتے ہو۔ پیر و مرشد، یا آپ کے بہ تقلید فلانی لکھا ہوتا" یا تقلید المخلانی لکھا ہوتا" "تقلید فلانی" نہ ترکیب فارسی نہ ترکیب عربی یہ وہی مثل ہے نہ ادھر نہ ادھر یہ بھلا کدھر۔

سوال نواں۔ ۲۳ صفحہ میں آپ نے "سیرابی بیان" کو جائز نہیں رکھا ذرا سوچیے کہ آپ کیا کہتے ہیں "رنگینی" اور "سیرابی" اور "شادابی" بیان کی صفت کیونکر نہیں ہو سکتی۔ یہ بیان کی خوبی کا استعارہ ہے جن استعارہ کو آپ غلط ٹھہرائیں تو "سیرابی" "بیان" کی صفت بھی غلط ہو جائے آپ کا قول یہ ہے کہ اس آدمی یا اس جانور کو سیراب کہو جس نے پانی پیٹ بھر کر پیا ہو یا اس کشت و باغ و سبزہ زار کو کہو جس کو خوب پانی دیا یہ قید تو محض تحکم ہے اور اس قید سے لازم آتا ہے کہ فقط پھول کو شگفتہ کہیں اور جبیں کو شگفتہ نہ کہیں اور سوا کپڑے کے کسی چیز کو رنگین نہ کہیں۔ میں تو آپ کا معتقد ہوں، اس قید کو مان لوں گا، لیکن اوروں کو کیا کروں؟ شاعر کہتا ہے:

شود گوہر سیراب در بنا گوشش  بجو شبنمے کہ کند برگ گل در آغوشش

بہار دانش کے دیباچے میں:

بود از فیض معنی ہائے سیراب  رواں در جدول اوراق او آب

اسی صفحے میں تم نے اوشاں کے لفظ کو ضمیر جمع غائب لکھا ہے، حالانکہ ضمیر واحد غائب شین اور ضمیر جمع غائب شاں ہے ضمیر واحد مثناۃ فوقانی اور ضمیر جمع حاضر تاں ہے، دونوں جگہ الف وائوں کا ہے اوشاں اور شمایاں اور مایاں وہ مقصد مان عامی لکھتے ہیں جو بڑے دریبے دروازے پر اور ڈاک خانے کی راہ میں اور کچہریوں کے میدان میں بیٹھے رہتے ہیں

دو باتوں کا متوقع ہوں۔ ایک تو یہ کہ "سیرابی بیان" جو قاطع برہان میں مندرج ہے صرف وہ غلط ہے یا "سیرابی گوہر" اور "سیرابی معنی" یہ بھی غلط ہے دوسری بات یہ کہ اوشاں کی سند از روے نظم و نثر اساتذہ عنایت کیجیے۔

سوال[1] دسواں۔ صفحہ ۴ سطر ۲۔ آپ کی یہ عبارت "بسودن بہ بلے فارسی نہ در فرہنگ رشیدی و فرہنگ جہانگیری و در مؤید الفضلا و مدار الافاضل دیدم" سراسر بے ربط بلکہ خبط ہے، نون نافیہ ابتداے عبارت میں اور "در" کا لفظ دو جگہ، پھر دو ظروف ذکر کرکے واو عاطفہ اور اس کے آگے دو ظرف اور گلستاں بوستاں پڑھنے والا لڑکا بہ شرط آنکہ پاگل نہ ہوگا کبھی نہ لکھے گا اس مطلب کی گزارش کی طرز بے تکلف یہ ہے "بسودن بہ بلے فارسی در فرہنگ رشیدی و فرہنگ جہانگیری و مؤید الفضلا و مدار الافاضل ندیدم" اس فقرے بعد بے فصل یہ فقرہ اور زیادہ تر مضحک ہے "کہ گمان کہ دارند کہ براں باے موحدہ بر آورندگان کتاب از راہ تصحیف زیادہ کردہ باشند" کمترین پوچھتا ہے کہ "گمان" کے آگے کا کاف کیسا ہے اور کیا معنی دیتا ہے، اور "بر آورندگان کتاب" سے کون لوگ مراد ہیں نہ مؤلف "بر آورندۂ کتاب" ہو سکتا ہے نہ کاتب۔ بھلا میں تم کو قسم دیتا ہوں سعدی کو "بر آورندۂ گلستاں" کہو گے یا وہ گلستاں اگر تمہارے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہے تو اپنے کو اس گلستاں کا بر آورندہ لکھو گے؟

سوال گیارہواں۔ صفحہ ۲۶ سطر پہلی میں تم لکھتے ہو "بندہ ام کہ مرزا اسد اللہ غالب بہ کہ رہبری باے موحدہ اصلی بپساویدن و بپسودن برانداہ انگاشتند" فدوی پوچھتا ہے کہ "بہ کہ رہبری" کے کیا معنی؟ یا "بہ کدام رہبری" لکھتے یا "بہ رہبری"

---

[1] مطبوعہ نسخے کی جو نقل ملی ہے اس میں نہ بارہواں سوال ہے نہ اس کا جواب

کہ" لکھتے سبحان اللہ! اس تحریر پر دعویٰ تالیف اور تصنیف کرنا اور پھر جناب
حضرت غالب مدظلہ العالی سے پوچھنا کہ بائے "بپاویدن و بپسودن" کو کس
راہ سے زائد جانا میں تم سے پوچھتا ہوں کہ تم اس موحدہ کو اصلی اور جزو
کلمہ کس راہ سے جانتے ہو لبودن مصدر اصلی اور لپاود اس کا مضارع
اور لپاویدن مصدر مضارعی جیسا رستن بھی آگے کہ مصدر اصلی اور
روئیدن مصدر مضارعی اب ایک بات اور سمجھو مصدر کو بہ اضافہ بائے زائدہ
متقدمین و متاخرین میں سے کسی نے استعمال نہیں کیا، ہاں صیغہ ہائے ماضی و
مضارع و امر کے مقدم موحدہ لاتے ہیں۔ رفت کو برفت اور رود کو برود اور
رو کو برو لکھتے ہیں۔ اسی طرح استاد نے لپاود کو بپاود لکھا سوائے تمہارے اور کون
ایسا احمق ہوگا کہ بپاود کی موحدہ کو جزو کلمہ اور حرف اصلی سمجھ گیا۔ مختصر میرا سوال یہی ہے کہ بپاود
کی موحدہ کو حرف اصلی سمجھوں یا برود و بگوید و بیاید جتنے مضارع ہیں اور یہ ہزار در ہزار ہیں ان پر جو
بائے موحدہ زائد ہے عموماً ان سب کو حرف اصلی اور جزو کلمہ سمجھوں اور
چونکہ حرف اصلی کا حذف دستور نہیں پس بپاود کو لفظ مستقل قرار دوں
تو لپاود کو کیا سمجھوں یا مخفف؟

سوال بارھواں۔ صفحہ ۳۰ سطر ۱۹ حضرت نے "مردمان دور و دراز"
لکھا ہے "دور و دراز" "راہ" کی صفت ہے "مردمان" کی صفت لفظ "دور"
البتہ "دراز" کا عطف کیسا؟ اگر "دراز" سے درازقد مراد ہیں تو درازقد
لکھنے سے کیا مراد ہے؟ عیاذاً باللہ مردم بلاد بعیدہ یا مردم شہر ہائے
دور دست کی جگہ "مردم دور و دراز" لکھنا اور پھر فارسی دانی اور منشی
گری اور فرہنگ نویسی کا دعویٰ کرنا۔ پیر و مرشد یہ شخص تو انا تھا پھر
شیروں کا مقابلہ کرنا تھا۔

سوال تیرھواں۔ صفحہ ۳۰ سطر ۸ "ما سخن فہمان الفاظ گزیدہ حق

پسند ہوا "تکلیف دعوت نمی دہیم" یا "کے خبر نمی دہیم" "مسموع و معقول ہے"
"نمی دہیم" کہاں کی بولی ہے؟ اس جملۂ مرکبہ کی ہندی یہ ہوگی "ہم تخت فہموں کو
دعوت کی تکلیف نہیں دیتا" اب آپ ہی سوچیئے کہ یہ اردو ہے یا انگریزی لہجہ
ہے۔ اسی عبارت میں آپ نے "خردستان" کا لفظ لکھا ہے آپ بڑے
محقق فارسی داں ہیں میں متوقع ہوں کہ "خردستان" کی سند اساتذۂ عجم کی نظم
و نثر میں سے مجھ کو عطا کیجیئے۔ اسی صفحے کی ۹ سطر میں مرقوم قلم اعجاز رقم ہے
"بہر دیدن تماشائے خندہ خویش آناں مانند۔ قاصداں می طلبانند" میں پوچھتا
ہوں کہ "آناں" کے آگے لفظ "را" جو مفعول کی علامت ہے کیوں نہ لکھا
اور "می طلبند" کی جگہ "می طلبانند" کیوں لکھا۔ تعدیے کی کیا حاجت تھی؟

سوال چودھواں۔ صفحہ ۵۴ یہاں بھی ۱۰ سطر میں "برآوردندگان
کتاب" بمعنی مصنفان کتاب لکھا ہے گویا کتاب ٹیسو ہے جو کہا جائے کہ اب
دسہرا آیا ہے لڑکے ٹیسو لگائیں گے اسی صفحے کی ۱۱ سطر میں تم لکھتے ہو "از
ہمسری دیگر کتاب رفع گردیدہ" مطلب تمہارا یہ ہے کہ اور کتاب
کے مقابلے سے رفع ہوگیا۔ واہ کیا خوب "سیرابی بیان" غلط اور "ہمسری بمعنی
مقابلہ صحیح۔ خیر یہ بھی سہی "ہمسری" بمعنی مقابلہ کہاں سے ڈھونڈ کر لائے ہو؟
"ہمسری" لفظ غریب اور مقابلے کا استعارہ غلط۔ اگر بہ تکلف تمام ہمدوشی
اور ہمسری کا مرادف ٹھہرایئے تو "ہمسری" افادۂ معنی برابری کرے گا مقابلے
کے معنی کبھی نہ دے گا۔ مقابلہ ضدیت چاہتا ہے نہ مثلیت۔ اسی صفحے کی
۱۳ سطر میں لکھتے ہو "ایں ہماں می مانند" "اس مقام پر "ایں بداں مانند" یا "ایں بداں
می مانند" لکھنا چاہیئے تھا "ایں ہماں می مانند" کے کیا معنی؟ پھر اسی صفحے کی
۱۵ اور ۱۶ سطر میں لکھتے ہو "دیدہ وران الفاظ و حقیقت بریں عقیدت
می خندند و حقائق ظاہر بیں می سرایند" پہلے تو یہ ارشاد ہو کہ "دیدہ وران الفاظ

"وحقیقت" کیا ترکیب، پھر یہ کہیے کہ "تمھارے ظاہر بیں" کے کیا معنی۔ تمھارے کے آگے تحتانی یا ہمزہ ہو تو "ظاہر بیں"، "تمھارے" کی صفت ٹھہرے۔ خیر اس کو تم نے ناظرین کے وجدان پر محول کیا "می سرایند" مجازاً می گویند کے مرادف ہے یعنی کہتے ہیں پس اس کے آگے ایک کاف اور اس کے بعد ایک تقریر ضرور ہے۔ جب تم نے نہیں لکھا تو کوئی کیوں کر جانے کہ "تمھارے ظاہر بیں" کیا کہتے ہیں۔ جس مجمع میں یہ نسخہ دیکھا جاتا تھا ایک شخص ظریف حاضر تھا اس نے سب کو ڈانٹا اور کہا کہ تم لوگ نادان ہو جناب منشی صاحب نے "می ستایند" کی جگہ "می سرایند" لکھا ہے ہم سب نے کہا یہ امر سند طلب ہے۔ سرودن کے دو معنی ہیں گانا اور کہنا، تعریف کرنا کس طرح مسلم ہو سکتا ہے؟ اس ظریف نے کہا کہ سنو ہندی میں تعریف کرنے کو سراہنا کہتے ہیں منشی جی نے از روے تفریس می سرایند لکھا ہے۔ ہم نے کہا اگر یوں تھا تو "می سراہند" چاہیے تھا نہ "می سرایند" ظریف نے کہا کہ منشی جی پیرو ہیں دکنی کے جس نے برہان قاطع میں ارتنگ کو ارتنگ اور ارجنگ اور ارزنگ اور ارسنگ اور ارغنگ لکھا ہے، منشی جی نے بھی "می سراہند" کو "می سرایند" لکھ دیا تو غضب کیا منشی صاحب تمھاری قدموں کی قسم، اس مجمع میں بہ نسبت آپ کی فارسی عبارت کے وہ لطائف ذوق انگیز درمیان آئے ہیں کہ سب اہل محفل ہنسی کے مارے مرے جاتے تھے آخر کو بالاتفاق آرائے ہم دگر یہ ٹھہری کہ فرہنگ نویسوں نے فارسی کو سات قسم پر منقسم کیا ہے ان اقسام سبعہ میں سے ساتویں فارسی سغدی ہے، منشی سعادت علی نے آٹھویں فارسی نکالی ہے اس کا نام جُنگدی ہے چوں کہ فدوی آپ کا معتقد اور خیر خواہ ہے اس امر سے بہت خوش ہوا اور آپ کی خوشی کے واسطے اس امر کی آپ کو اطلاع دی۔

سوال سولھواں۔ محمد حسین دکنی جامع برہان قاطع پیر طریقت نہ تھا، شیخ وقت نہ تھا، مفتی نہ تھا، مجتہد نہ تھا، عالم نہ تھا، رعایائے دکن میں سے ایک شخص متوسط الحال ہوگا، غایت مافی الباب یہ کہ پڑھا لکھا ہوگا۔ اس کی بہ نسبت جو حضرت غالب مدظلہ العالی نے کچھ کلمات ظرافت آمیز لکھے آپ نے اس کے عوض میں حضرت کو وہ کچھ لکھا کہ کوئی اشراف کسی ادنیٰ آدمی کو بھی ایسی باتیں نہ کہے گا نہ لکھے گا بس صاف گالیاں ہیں یہ آپ کا معتقد آپ سے بہ کمال عجز و انکسار پوچھتا ہے کہ ایک دکنی دنی کے واسطے آپ کو غصہ اتنا کیوں آگیا کہ آپ نے مناظرے کو پھکڑ بنا دیا، اور فحش بکنے لگے اور بھوگ دینے لگے۔ اس سوال کا جواب شافی لکھیے

سوال سترھواں۔ آپ سنی ہیں اور اہلسنت جماعت خلفائے راشدین کو اپنا پیر و مرشد اور اُن کی تعظیم و تفصیل کو اپنے پر واجب اور سبِّ صحابہ کو گناہ بلکہ کفر جانتے ہیں آپ کے حقیقی بھائی نے مذہب رفض اختیار کیا، محرّم میں حاضریاں کھاتے اور تعزیہ خانوں میں کھُس اڑاتے پھرتے ہیں، تم ان سے کبھی خفا نہ ہوئے، مقام حیرت ہے کہ جامع قاطع برہان کی مذمت پر تو وہ استیلائے غیظ و غضب ہو اور لعن و طعن صحابہ سن کر کان پر جوں نہ پھرے اور تیوری پر بل نہ پڑے۔ کہو گے کہ ہمارے بھائی نے ہمارے سامنے کبھی تبرّا نہیں کیا تو میں عرض کروں گا کہ حسبی علمک بحالہ۔ میر ارادت علی صاحب کا امامیہ ہونا اور مذہب امامیہ میں سبّ صحابہ کا استحسان بلکہ وجوب مشہور اور اظہر ہے آپ کا سنتا نہ سننا برابر ہے۔ للّٰہ جلد بتایئے کہ سبِّ صحابہ کیوں ناگوار نہ ہوا، باوجود اس تسنن اور تقدس اور تورع کے جو تم کو حاصل ہے، حمیّت دین کی رگ جنبش میں کیوں نہ آئی؟ جیسے وہاں غضبناک ہونے کا باعث لکھیے گا، یہاں خشمگیں نہ ہونے کی بھی وجہ لکھیے گا

مابعد سے ربط باقی نہیں رہتا اور اگر متحرک پڑھوں تو اس کو توصیفی نہیں کہہ سکتا۔ ناچار اضافی کہوں اور "سخن شناس" کو مضاف ٹھہراؤں اور "مقلدان" کو مضاف الیہ بناؤں: "سخن شناس مقلدان" کے کوئی معنی پوچھے تو کیا بتاؤں؟ "مقلدان" کا کسرہ بے شبہہ اضافی ہے۔ "مقلدان اساتذہ" یعنی اساتذہ کی تقلید کرنے والے لیکن وہاں تو "اساتذۂ سخنوران" ہے۔ اس کا حاصل وہ ہے جو میں اوپر لکھ آیا ہوں۔ اس صورت میں ہندی اس طولانی فقرے کی یہ ہوئی: سخنوروں کے استادوں کے مقلدوں کے سخن شناس۔ پھر یہاں بھی تو حضرت کو سکوت نہیں "سخنوران" کے آگے "اہل زبان" اس کو کہاں کھپاؤں؟ خیر اس کو بھی آپ کے پیچھے کی عبارت میں بہ زور ٹھونس دیا "بیشین" کو کہاں گھسیڑوں؟ کچھ فرمائیے، کچھ بتائیے تاکہ آپ کا خادم کشاکش سے نجات پائے۔

سوال چوتھا۔ صفحہ ۵ سطر یہ ہے "در زمانش آمد شد از ایران و رواج زبان پارسی و شاید از شعرا کلیم ہم بود" ہرچند رواج زبان پارسی ہند میں غوریوں کے عہد سے اور ہمایوں کے عصر میں مجدد ہوا ہے اور آپ کی عبارت میں "زمانش" کے "شین" کی ضمیر صاحب فرہنگ جہانگیری یا جامع برہان قاطع کی طرف راجع ہے اور یہ دونوں ہمایوں بادشاہ کے بعد میں، لیکن میں تم کو زیادہ دکھ نہیں دیتا اسی قدر پوچھتا ہوں کہ "آمد و شد" کا مضاف کہاں ہے، کون لوگ ایران سے آتے جاتے تھے؟ اگر زبانی تم نے کہہ دیا کہ شعرا، تیں کب مانوں گا؟ اپنے اس فقرے کی رو سے مجھے سمجھا دو گے تو میں تم کو استاد جانوں گا۔

سوال پانچواں۔ صفحہ نواں سطر ۱۰ آپ کا یہ فقرہ عجیب الترکیب ہے "رنج چشم زخم وغیرہ آہنا کہ بہ احباب مجلس انس کہ مخاطب اندر مسند" "رنج چشم زخم آہنا" کافی تھا "وغیرہ" بیچ میں کیوں لائے؟ یہ تو بے محل اور مخل معنی ہے پھر آگے ایک اور ٹھوکر ہے یعنی "مجلس انس" کے آگے کاف کیسا ہے؟ سچ تو یہ ہے

کہ آپ کے اقوال کو نہ سمجھے نہیں نے حضرت سلیمان کو خواب میں دیکھا ہوا ہے زکیا منتہ ہو حضرت کے مدعا کا استنباط کر سکوں

من نہ دیدم تخت سلیمان را
چہ شناسم زبان مرغاں را

سوال چھٹا۔ صفحہ ۲۸ سطر ۱۱ میں تم نے ایک شعر مولوی روم کی مثنوی کا لکھا ہے:

این چہ کفر است این چہ ژاژ است و فشار
پنبہ اندر دہان خود بفشار

میں اس کو موزوں نہیں پڑھ سکتا۔ پہلا مصرعہ بے شک مولوی روم کی مثنوی کا ہے اور دوسرا مصرعہ از روئے وزن حدیقۂ حکیم سنائی غزنوی کی بحر کا معلوم ہوتا ہے دوسرے مصرع کا ہم وزن کرنا مجھ کو سکھا دیجیے یہ سوال ہے بہت جواب طلب، زیادہ حد ادب!

سوال ساتواں۔ صفحہ ۲۸ سطر ۱۵ اور ۱۶ اور ۱۷ سطر کی عبارت یہ ہے "از حکومت دزدان را نگیرد و مال از آنہا ستیند۔ می گذارد و دزدان این سبب مال بوے می دہند کہ اگر ندہیم مارا قید خواہند کنانید" یہاں "از حکومت" ٹکسال باہر ہے بحکومت چاہیے پھر "ستیندہ" کس ملک کی فارسی ہے "ستدن" بہ ضمتین و فتحہ دال مصدر "ستد" بہ حذف نون و بقائے ضمتین ماضی "ستدہ" بہ افزائش ہائے مختفی مفعول آپ "ستیدن" اور "ستید" اور "ستیدہ" کسی استاد کے کلام میں دکھا دیجیے تو میری تشفی ہو اس سے بڑھ کر یہ پرسش ہے کہ "دزدان" صیغہ جمع "مارا" صیغہ جمع پھر "ندہم" کہاں کی بولی ہے میرے نزدیک "ندہیم" مناسب تھا۔ تم نے "ندہم" کیا سمجھ کر لکھا ہے مجھے بھی سمجھا دو۔

سوال آٹھواں۔ ۲۸ صفحے کی ۱۷ اور ۱۸ سطر میں مرقوم قلم طرفہ رقم ہے "دو مثال بہ اندراج لفظ فراز د لفظ عین تقلید مرزا اسد اللہ غالب ترکیب دادہ نگاشتہ" اس نگارش میں نہ معنی درست نہ لفظ صحیح معنی کی نادرستی

خاتمہ آپ کا دستور یہ ہے کہ جب فقدان مادۂ علمی کی جہت سے حریف کو جواب نہیں دے سکتے تو غصے میں اندھے بن کر گالیاں دینے لگتے ہو۔ نجم الدولہ اسد اللہ خاں بہادر غالب امیر نام داماد صاحب حلیم اور بردبار ہیں تمہاری ناسزا باتیں سن کر چپ ہو رہتے ہیں۔ میں نے ایک دن نواب صاحب محتشم الیہ سے پوچھا کہ آپ نے منشی سعادت علی صاحب کی بد زبانی کا جواب کیوں نہ دیا حضرت نے فرمایا کہ اگر راہ چلتے سڑک پر گدھا تم کو لات مار بیٹھے تو کیا تم بھی بہ سبیل تلافی سڑک پر ٹھہر جاؤ گے اور گدھے کو لات مارو گے؟ میں نے کہا کہ ہرگز نہیں حضرت نے ارشاد کیا کہ پھر میں منشی جی کی خرافات کا جواب کیوں دوں اس امر کے اظہار سے میری غرض یہ ہے کہ حضرت غالب تمہارے مقابلے کو ننگ و عار سمجھ کر سکوت کر گئے ہیں دلی کا روڑا ہوں آپ مجھ سے زد رہیں تو میں کوڑا ہوں اگر ٹھیکر لڑنے کا قصد کیجیے گا تو تم ٹھوک کر موجود ہو جاؤں گا، ایک کہو گے دو سناؤں گا۔ زنہار میرے سوالوں کا جواب جیسا طریقہ شرفا کا ہے دیجیے گا اور بد زبانی اور ژاژ خائی نہ کیجیے گا۔

تمت الخطاب بعون الملک الوہاب نحن منتظر الجواب فقط تم تم تم

# استفتا از جانب سائل

سوال پہلا۔ قواعد مقررۂ فارسی کے مطابق صیغۂ امر کے بعد مجرد الف افادہ معنی فاعلیت کرتا ہے اور اسم جامد کے آگے الف نون مفید معنی جمع ہے۔ الف نون سے معنی فاعل کے لینے کا قصد کرنا ناشی غفلت سے ہے یا نہیں؟

جواب۔ الف و نون را بعد اسم جامد اگر مفید معنی جمع دیدہ ام

دیگاہ شدہ برائے افادہ معنی فاعلیت نشنیدہ ام فقط العبد محمد سعادت[1] علی عفی عنہ ملازم گورنمنٹ اسکول دہلی

بعد صیغہ ہائے امر الف افادۂ معنی فاعلیت می کند و الف و نون بعد اسم جامد برائے جمع می آید - الف و نون را کہ بعد اسم جامد می آید برائے فاعلیت قرار دادن دال بر عدم واقفیت است واللہ اعلم - العبد خدا بخش مدرس نورمل اسکول

اسم جامد کے بعد جو الف و نون آتا ہے مفید معنی جمع ہے، اس سے معنی فاعلیت مراد لینی غفلت سے خالی نہیں ہے۔ فقط العبد محمد نصیر الدین متعلق نورمل اسکول دہلی۔

احقر نے الف و نون بعد اسم جامد مفید معنی جمع ہی دیکھا ہے فقط العبد محمد لطیف حسین مدرس مدرسہ سرکاری

الف بعد امر کے البتہ مفید معنی فاعلیت ہوتا ہے اور مع نون آخر اسم جامد میں مفید معنی جمع ہے اور کبھی زائد آتا ہے، معنی فاعلیت اس سے سمجھنا ناسمجھی ہے۔ راقم آثم محمد فضل اللہ عفی عنہ

جواب باصواب است۔ نجف علی عفی عنہ

فارسی میں الف و نون تین قسم کا ہے، اگر لفظ جامد کے آگے آئے تو یا زائد ہے یا جمع کا، اور صیغہ ہائے امر کے بعد حالیہ جیسے گویا فقط داد کا طالب غالب۔

سوال دوسرا - روان و دوان و افتان و خیزان یعنی صیغہ ہائے امر کے آگے الف نون جو آتا ہے وہ حالیہ کہلاتا ہے۔ الف نون حالیہ کے وجود کا منکر مسلمات جمہور کا منکر ہے یا نہیں؟

جواب - الف و نون حالیہ بہ کتب اساتذہ مسطور است، منکر آں منکر

---

[1] سعادت علی خاں کی مہر لگی ہے اور اس میں نام کے بعد لفظ خاں مرقوم ہے

اقوال شاں بالضرور فقط العبد محمد سعادت علی عفی عنہ ملازم گورنمنٹ اسکول دہلی۔

باتفاق جمہور در فارسی الف و نون بعد امر افادۂ معنی حالیہ می کند، منکر آں منکر جمہور است فقط العبد خدا بخش مدرس نورمل اسکول

ان صیغوں میں الف و نون حالیہ کا انکار اقوال اسلاف کا انکار ہے فقط العبد محمد نصیر الدین متعلق نورمل اسکول دہلی۔

الف و نون حالیہ کے وجود کا منکر ہے بے شک قول اسلاف کا منکر ہے۔
العبد محمد لطیف حسین مدرس مدرسۂ سرکاری

صیغۂ امر کے آگے الف و نون حالیہ ہوتا ہے، جیسے خنداں، گریاں، افتاں، خیزاں اور سمجھنا اس کا افادۂ معنی فاعلیت ناشی ہے ناآگہی قواعد فارسی اور بے خبری معنی فاعلیت سے۔ راقم آثم محمد فضل اللہ عفی عنہ
نزدیک خاکسار ہم چنیں است نجف علی عفی عنہ

---

(معاصر حصہ ۲)

(قاطع = قاطع برہان، قاطع ۱ و ۲ = بترتیب اشاعت اوّل و دوم ... درفش کاویانی، درفش ب = ایضاً مرتبہ پروفیسر محمد باقر، برہان = برہان قاطع ... کہ مولف برہان قاطع کا تخلص بھی بُرہان ہے)، مولف = مولف برہان، ... دیباچہ ۱ = قاطع کا وہ دیباچہ جو دونوں اشاعتوں میں ہے، دیباچہ ۲ = قاطع کا وہ دیباچہ ... اشاعت ۲ میں ہے، فرہنگ م = فرہنگ فارسی از ڈاکٹر محمد معین طبع ... ص، صفر یا صفحات ط، طبع، سط = سطر، مطبوعہ)

فروری ۱۹۶۹ء میں مرزا غالب کی وفات پر ایک سو برس پورے ہو رہے ... اس موقع کی مناسبت سے پنجاب یونی ورسٹی نے شاعر کی عظمت کے اعتراف ... نہ صرف شعبۂ اُردو میں ایک پروفیسر کی نئی جگہ (کرسی غالب) قائم کی ہے ... مجلس یادگارِ غالب کے تعاون سے ایک سلسلۂ مطبوعات شائع کرنے کا ... اہتمام کیا ہے یہ کتاب (مراد از درفش ب) اس سلسلہ کی ایک کڑی ہے۔" ... افادات نوشتہ پروفیسر حمید احمد خان، صدر مجلس یادگارِ غالب)

پیش لفظ ۲۹ ص، مآخذ و منابع ۲ ص، متن ص ۱ تا ۲۷۱، قطعات تاریخ ... اشاعت اول (مراد از قاطع ۲) ص ۲۷۲ تا ۲۷۳، فہرست واژہ ہا ص ۲۷۴ ... ۲۹۴، غلط نامہ ۱ ص

پیش لفظ

ص ۱ تا ص ۴۔ فسادِ ۱۸۵۷ء کے بعد غالب گوشہ گیر ہو گئے" اور سا... تنہائی ... بچنے کے لیے، اپنے سوانح حیات" ترتیب دینے شروع کیے۔ خود لکھتے ہیں: "اسی ... گھر میں فساد ہوا ... اسی دن گھر کا دروازہ بند کیا، اور آنا جانا موقوف کر دیا۔ شغل ... نقل میسر نہیں ہوتی، سرگزشت (مراد از دستنبو) لکھنی شروع کی۔" اس سے فارغ ... ہو کے تو غم تنہائی سے نبرد آزمائی کے لیے "برہان مولفہ ۱۰۶۲ ہجری دیکھنی شروع ... کی۔ اس کے بعد اقتباس دیباچہ ۱ جس کے ضروری مطالب وا دین کے اندر درج ... کیا: "اس زمانے میں اپنے سائے کے سوا کوئی ساتھ نہ تھا، اور برہان و دساتیر

کے سوا کوئی کتاب پیش نظر نہ تھی۔ دستنبو کے انجام پانے کے بعد زورِ تنہائی سے تا تو برہان کا مطالعہ کیا کرتا۔ یہ کتاب گمراہ کن تھی۔ اپنے شاگردوں پر رحم آیا، راہ دکھائی کردہ بیراہرو نہ ہوں۔" قاطع ۱۲۷۶ھ میں تمام ہوئی، اس کا شائع ہونا تھا کہ بقول حالی ہر کس و ناکس غالب کی مخالفت پر کمربستہ ہو گیا۔ برہان کی اغلاط کی درستی اس سے بہت قبل آغاز مائۃ ۱۳ میں برہان کے ترکی ترجمے کی تھی۔ ط ۱۲۱۳ھ۔ اس کے بعد ترجمہ دوبار اور چھپا۔

یہ ثابت ہو چکا ہے کہ غالب نے "آنا جانا بند کیا" تو اس وقت جب انگریز دلی پر قابض ہو چکے تھے یا اس میں کچھ شک نہ رہا تھا کہ یہ ہو کر رہے گا۔ دستنبو کا آغاز اس وقت ہوا جب غالب کو یہ دکھانا منظور ہوا کہ وہ ابتدا ہی سے انگریزوں کے ہوا خواہ تھے، اور بہادر شاہ تک سے انہوں نے تعلقات منقطع کر دیے تھے۔ دساتیر کسی نہ کسی حد تک، اس سے قبل بھی انہوں نے دیکھی ہو گی، دستنبو کی زبان کے بارے میں جو التزام اُنہیں مدِنظر تھا، اُس کی وجہ سے اس زمانے میں بھی انہوں نے اس کا مطالعہ کیا ہو تو عجب نہیں۔ برہان پر بالاستیعاب نظر ڈالنا بھی اسی سبب سے تھا۔ یہ باور کرنے کی بات نہیں کہ اس زمانے میں دساتیر و برہان کے سوا غالب کے ہاں کوئی کتاب نہ تھی۔ قاطع اشاعت ۱ میں شرفنامہ و کشف اللغات کی عبارتیں منقول ہیں اور بعض دوسری کتابوں کے مطالب سے بحث ہے۔ قاطع کی تصنیف کا جہاں تک تعلق ہے، پہلے غالب نے برہان کے اس نسخے میں جو اُن کے پیش نظر تھا جہاں بھی جگہ پائی اعتراضات قلم بند کیے، بعد کو اسے کتابی شکل میں لائے، اور یہ بار بار کی کاٹ چھانٹ کے بعد ہوا تھا۔ کچھ اعتراضات جو برہان کے مختلف صفحات میں ہیں، قاطع میں نہیں، اتا قاطع میں بہت سے نئے اعتراضات ہیں، اور اس کی زبان مختلف ہے۔ انطباع سے قبل قاطع کے قلمی نسخے بعض اصحاب کو بھیجے بھی گئے تھے اور بعض نسخے پر صاحب ساطع برہان کی بھی دسترس تھی، اور اس نے اپنی کتاب قاطع کے طبع ہونے سے پیشتر ہی لکھنی شروع کر دی تھی۔ غالب نے قاطع کا سال تمام ضرور ۱۲۷۵ھ لکھا ہے، مگر اس کے آخر میں جو فوائد ہیں، وہ خود غالب کے قول کے مطابق ۱۲۷۶ھ میں مکمل ہوئے۔ قاطع ۱ کا سال طبع ۱۲۷۸ھ ہے۔ مرتب نے برہان کے قدیم ترین ناقد خان آرزو (متوفی ۱۱۶۹ھ) کا ذکر نہیں کیا۔ ان کی سراج اللغۃ کی واحد ملت ما لی نہیں، لیکن اس میں برہان کے بہت سے اغلاط کی نشاندہی ہوئی ہے۔ مجھے یہ معلوم نہیں کہ ترکی مترجم نے اغلاط کی تصحیح کا کام کس طرح انجام دیا تھا۔

ص ۵ تا ۹۔ ساطع برہان مولفہ ۱۲۷۹ھ ط ۱۲۸۲ھ، محرق قاطع (یہ پیش لفظ میں ہر جگہ) موید برہان از آغا احمد علی، احمد شیرازی (شیرازی دو جگہ) شمشیر تیز تر از فدا سلیٹی، باقر آردی، آغا شمس لکھنوی، جواہر سنگھ جوہر لکھنوی نے ایک طرف

---

۱۔ سخت مبالغہ ۲۔ یادگارِ غالب میں دساتیر کا بھی ذکر نہیں، حالی نے صرف برہان لکھا ہے ان کے نزدیک یہ بڑے فخر کی بات ہے کہ غالب نے برہان سی ضخیم فرہنگ کی تنقید کسی دوسری کتاب سے استفادہ کے بغیر، محض اپنے وجدان اور حافظے سے کی۔ حالی نے صاحب موید برہان پر طنز بھی کیا ہے کہ اس نے قاطع کی تردید کے لیے ایشیاٹک سوسائٹی کا سارا کتب خانہ کھنگال ڈالا۔

تو آغا کی حمایت میں قطعہ لکھا، دُوسری طرف قاطع برہان کی انطباعت کا قطعۂ تاریخ اور اُس کی توصیف کی۔

ساطع برہان کا مصنف بصارت سے محروم تھا۔ اس کی کتاب یقین ہے کہ ایک سال سے زیادہ میں لکھی گئی۔ اس پر فوائد سے بھی بحث ہے، اور قاطع کے نسخہ مطبوعہ کا بھی ذکر ہے ظاہر ہے کہ جس شکل میں یہ شائع ہوئی ہے، وہ ۱۲۷۸ھ میں یا اس کے بھی کچھ بعد وجود میں آئی "محرق قاطع، بر برہان" کا اضافہ چاہیے، مکمل نام حاشیہ متن صفحہ ۸ پر خود مرتب نے بھی لکھا ہے۔ احمد کا تعلق شیراز سے نہ تھا، غالب کے اس قطعے میں جوان سے متعلق ہے، یہ مصرع ہے "خواجہ (مراد از احمد) راز اصفہانی بود ان آبا چہ سود" شمشیر تیز تر احمد کی تصنیف ہے اور انہیں کے نام سے شائع ہوئی تھی، اس میں فدا کا ایک قطعہ بجواب قطعۂ غالب البتہ شامل ہے۔ باقر آروی نہ تھے۔ شمس کا نام میر آغا علی تھا۔ جوہر تخلص کے دُو شاعر ایک ہی نام کے تھے۔ ایک ناطق مکرانی کا شاگرد اور دوسرا غالب کا۔ احمد کا حامی متقدم الذکر ہے اور قطعۂ تاریخ لکھنے والا موخر الذکر۔

ص ۹ تا ۱۱ "غالب نے قاطع برُہان کو دوبارہ چھاپنے کا ارادہ کیا، اور اب کے اس میں مزید مطالب ایک دیباچے اور اعتراضات کا اضافہ کیا پھر اس کا نام بدل کر درفش کاویانی رکھ دیا۔

"در دل فرود آمد کہ بجای چند کلامی چند بفزایم و این مجموعہ را کہ قاطع برہان نام نہادہ ام، پس درفش کاویانی خطاب دہم:

چوں اسم کتاب قاطع برہان بود ؛ گردید درفش کاویانی علمش"

اس ایڈیشن کی اشاعت کے لئے میر غلام بابا خان... نے پہلے [illegible] اور پھر سو روپے نقد"

خود غالب کی نثر و نظم سے جو مرتب نے نقل کی ہے قطعی طور پر ثابت ہے کہ نام قاطع برہان برقرار رہا، اور کتاب کو درفش کاویانی کا خطاب دیا گیا ہے چنانچہ قاطع ۲ کے سرورق میں صراحتہ مرقوم ہے کہ نام قاطع برہان اور درفش کاویانی خطاب ہے تعجب کی بات یہ ہے کہ مرتب نے خود ص ۸ میں درفش کو قاطع برہان سے نام سے یاد کیا ہے۔ مرتب کو تفصیل دکھانا تھا کہ قاطع ۱ و ۲ میں کیا کیا فرق ہے، انہوں نے متن بھی اس طرح نہیں پیش کیا کہ یہ اندازہ ہو سکے کہ غالب نے کون سے مطالب اور [illegible] قاطع ۲ میں بڑھائے تھے۔ غالب نے کچھ عبارتیں قاطع ۱ کی، اشاعت ۲ میں نکال بھی دی تھیں۔ اس کا پتا بھی درفش ب کے متن یا اس کے پیش لفظ سے نہیں لگتا۔ اس سے بڑی قباحتیں پیدا ہوئیں جن کا بالاختصار ذکر کیا جاتا ہے:

غالب نے دیباچہ ۲ میں لکھا ہے "حاشا کہ در ہیچ عمل از عقیدہ خویش گریزم" باتم مگر قاطع ۲ کی بحث فسوس میں پہلے تو بڑی شدومد سے فسوس و افسوس کو متحد الاصل ومختلف المعانی بتایا ہے، اور متقدم الذکر کو فارسی اور موخر الذکر کو عربی بتایا ہے بعد ازاں ان الفاظ میں افسوس کے عربی نہ ہونے کا اقرار کیا ہے "افسوس تا بلغ اگر عربی نباشد گو مباش" پڑھنے والا جو "حاشا الخ" دیکھ چکا ہے، اس پر جس قدر حیران ہو، بجا ہے، مگر حقیقت یہ ہے کہ "افسوس... گو مباش" اور اس کے بعد کی عبارت جو اس بحث میں ہے، قاطع ۱ میں نہیں۔ تعجب اس پر بھی ہے کہ مرتب نے متن میں لفظ میں یہ نہیں دکھایا کہ "حاشا الخ" لکھنے کے باوجود غالب نے قاطع ۲ کے کئی مقامات پر عقیدۂ سابق سے رجوع کیا ہے "مباحث آویزہ و بر برو شال و شخانہ وغیرہ" ہما اشاعتوں میں دیکھے جائیں۔ مرتب کی اس روش کا ایک نتیجہ یہ بھی ہے کہ قاطع ۱ کی [illegible]

ف۲ غالب کو علم کے صحیح معنی معلوم نہیں۔ قاطع برہان بھی علم ہے۔

کے بعد جو کتابیں اس کی رد میں نکلی تھیں اُن کے مطالعے سے صحیح طور سے نہ معلوم ہو سکے گا کہ معترضین غالب نے قاطع کے کن مطالب سے تعرض نہیں کیا تھا۔ میر غلام بابا خان نے غالب کو گھڑی بھی نذر بھیجی تھی مگر اس کا کچھ تعلق انطباع درفش سے نہ تھا۔

ص ۱۱، ۱۲ "غالب نے بقول خود برہان میں تقریباً دو سو الفاظ قابل اعتراض پائے۔ اور ان پر تنقید کی۔ قاطع یا اس کے دوسرے ایڈیشن کے مقدمے میں جو لکھا تھا وہی مضمون اُردو کے ایک خط (سی عالم مارہروی) میں دہرایا گیا ہے۔

"... چھاپے کی برہان قاطع میرے پاس تھی، اس کو میں دیکھا کرتا تھا ہزار ہا لغت غلط، ہزار ہا بیان لغو، عبارت پوچ، اشارات پادر ہوا، میں نے دو سو لغط لکھ کر ایک مجموعہ بنایا ہے اور قاطع برہان اس کا نام رکھا ہے"

دیباچہ ۱ و ۲ میں اعتراضات کی تعداد مطلقاً نہیں، خط میں جو عالم نہیں، "صاحب عالم" کے نام کا ہے، ہرگز یہ نہیں کہ تقریباً دُو سو الفاظ قابل اعتراض پائے۔ غالب ہزار ہا لغت غلط لکھتے ہیں، یہ بات دُوسری ہے کہ وہ قاطع میں صرف دو سو لغات کے اغلاط سے بحث کریں۔ لطف یہ کہ قاطع میں جو لغات کسی نہ کسی طرح قابل [illegible] آ گئے ہیں، وہ کم و بیش پانچ سو ہیں۔ اب دیباچے کی عبارت ذیل دیکھیے۔

"بو بلعجی چند کہ از دساتیر آوردہ، یاد دیگر لغات اندک کہ در آں تصرف بکار [illegible] خوب چشم است، و آزار دل... با ایں ہمہ کوشش کہ در جدا کردن راست [illegible] بود، نوشتہ ام مگر از بسیار اندکی چنانچہ بے مبالغہ میگویم از صد یکی [illegible] نوشت، و می دانستم نوشت، اما بسبب انبوہی بیانہای ژولیدہ جامع [illegible] نتوانستم نوشت"

[illegible] برہان کے لغات کم و بیش بیس ہزار ہیں، اگر پانچ سو غلطیاں، واقعی از [illegible] ہیں، تو ان کی تعداد دس ہزار تک پہونچتی ہے، اور غالب باوجود اس کے [illegible] برہان کے سوا کوئی کتاب ان کے پاس نہیں، ان سب سے واقف تھا

ص ۱۲ "غالب کو اپنی فارسی دانی پر بہت ناز تھا، اور جہاں تک [illegible] کا تعلق ہے... بجا ہے، لیکن لغت نویسی کے میدان میں وہ ان [illegible] میں سے نہ تھے جو ان سے پہلے، اور مُحمد برہان سے بھی پہلے گزر چکے [illegible] تھے۔"

[illegible] ہے کہ غالب درکنار، مولف سے بھی زمانا اقدم فرہنگ نگار گزرے [illegible] جانتا ہے۔ مرتب کی غرض یہ ہے کہ ان دونوں سے زیادہ فرہنگ [illegible] صلاحیت رکھنے والے لوگ گزر چکے ہیں تو انہیں وضاحت سے کام لینا تھا [illegible] فیصلہ کرنا تھا کہ یہ دونوں کس حد تک اس کے اہل تھے۔ فرہنگ نگاروں [illegible] تھا تو یہ بھی لکھنا تھا کہ قاطع میں شرفنامہ و فرہنگ جہانگیری سے استناد [illegible] اور باستثنای برہان و کشف اللغات کسی فرہنگ کی مذمت نہیں۔ غالب [illegible] فرہنگوں کی [illegible] گئی ہے، جس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ غالب کے نزدیک [illegible] فرہنگیں موجود تھیں۔ ناقدین قاطع نے فرہنگوں کی مدد سے غالب کے بکثرت [illegible] غلط ٹھہرائے، تو لطائف غیبی ۲۲ قاطع نمبر ۲ وغیرہ میں انہوں نے یہ دعویٰ [illegible] ہندوستانیوں کے سوا کسی نے فرہنگ فارسی نہیں لکھی اور ہندوستانی فرہنگیں [illegible] اعتماد ہیں۔

۲۲؎ لطائف غیبی میں یہاں تک لکھ دیا ہے کہ ہندوستان میں تین چار سو برس سے فرہنگ نگاری شروع ہوئی، حالانکہ فخر قواس غزنوی کی فرہنگ عہد خلجی کی ہے، یہ کہنا کہ ہندوستانیوں کے سوا کسی نے فرہنگ یا تو اعد فارسی نہیں لکھی سخت ہٹ دھرمی ہے "فالستا تیغ تیز" میں تو فرہنگ اسدی کے وجود سے بھی انکار کر دیا ہے۔ مرتب نے اس کی طرف توجہ نہیں کی۔

ص ۱۲-۱۳، غالب نے اس بنیادی فرق کو ملحوظ نہیں رکھا کہ برہان زیادہ سے زیادہ اس قسم کے عالم لغت نویس تھے، جنہیں نے اپنے پانچ پیشروؤں کی خوشہ چینی کر کے برہانِ قاطع مرتب کی تھی، اور انہوں نے ... دیباچے میں چند عمدہ کتابوں مثلاً فرہنگ جہانگیری، مجمع الفرس سروری، سرمۂ سلیمانی، صحاح الادویہ کے نام بھی گنوا دیے تھے۔ مجموعے کی تدوین کے وقت یا تو برہان کے پاس معانی بیان کرنے کے لیے نظائر موجود تھے یا نہیں ... برہان قاطع میں جو اغلاط شامل ہوئے، اس کی تمام تر ذمہ داری برہان پر ہے۔ اس کے باوجود تسلیم کرنا پڑتا ہے کہ برہان نے چند مقامات پر ٹھوکر ضرور کھائی ہے۔ برہان کو چھوڑ کر، بالکل ابتدائی زمانے کی فرہنگوں کو چھوڑ کر، ہر فرہنگ نگار دوسری فرہنگوں کا خوشہ چیں رہا ہے۔ کسی نے اپنا دائرہ ارادی طور پر محدود کر لیا ہو، مگر معلومات ہے صحاح الادویہ کے بعد 'وغیرہ' لانے سے یہ نکلتا ہے کہ دیباچہ برہان میں اور کتابوں کے بھی نام ہیں حالانکہ اس میں صرف وہی چار ہیں، جن کے نام مرتب نے لکھے ہیں۔ اصل کتاب میں بعض دوسری فرہنگوں کا حوالہ ہے، مگر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ مولف نے ان سے براہِ راست استفادہ کیا تھا۔ مرتب نے مجمع الفرس سروری تالیف محمد قاسم معروف بہ سروری لکھا ہے۔ اس سے یہ مترشح ہوتا ہے کہ سروری جزوِ اسم کتاب ہے، حالانکہ نام صرف مجمع الفرس ہے۔ معروف بہ سروری کی جگہ متخلص بہ سروری چاہیے۔ مرتب کو بتانا تھا کہ برہان محض خوشہ چیں نہیں، وہ سا تری الفاظ ان کتابوں میں جن کے نام مرتب نے لکھے ہیں یا ان دوسری فرہنگوں میں جن کا حوالہ برہان میں ہے، نہیں ہیں۔ ان کے علاوہ بھی برہان میں ایسے الفاظ ہیں، جو ماخذ مذکورہ میں نہیں ہیں۔ چند لازماً ۳ سے ۹ کے لیے نہیں آتا، مگر جس طرح مرتب نے اُسے استعمال کیا ہے، اس سے مترشح ہے کہ برہان کے وہ اغلاط جن کا مولف خود ذمہ دار ہے، دس بیس سے زیادہ نہ ہوں گے۔ ان کی تعداد ۱۰۰ سے ہرگز کم نہ ہوگی۔

ص ۱۳ "برہان اس سخت گیری کا مستحق نہ تھا جو غالب جیسے عمومی حیثیت سے خوش گوار شاعر اور عالم نے اختیار کی۔"

"اس ... نہ تھا" انڈرسٹیٹمنٹ[۶] کی ایک بڑی اچھی مثال ہے۔ برہان میں یا جا یہ بول و فالیط ہے۔ غالب نے اس کے اختلاف کے اظہار کی یہ صورت نکالی ہے: "ہیچ کس جتی بیند کہ از دہان ایں مردچہ فردمیریز و ساٹ، اشں، ام کے شمول پر ۳ مختلف مقامات میں غالب معترض ہوئے ہیں: بحث 'ام' میں فرماتے ہیں" وایں خطای سوم است، مثل ہندی مشہور اینجا صادق "مثل میں ۳ بار خطا کرنے والے کو "مادر بخطا" کہا گیا ہے۔ رہی سخت گیری تو اس میں مضائقہ نہیں مگر اسے ضرور ملحوظ رکھنا چاہیے کہ مولف نے کسی جگہ تعلّی سے کام نہیں لیا نہ اس کا یہ دعویٰ ہے کہ اس نے ایک جامع اور کاملاً صحیح فرہنگ لکھی ہے۔ وہ تو یہ بھی نہیں کہتا کہ برہان مولف کے نظم و نثر فارسی کے ذاتی مطالعے کا نتیجہ ہے: "فقیر جامع و تابع اربابِ لغت است نہ واضع" اس کے برخلاف غالب کی خودستائی کا یہ عالم ہے کہ ایک خط میں لکھتے ہیں "بہت خونِ جگر کھا کر فارسی کی تحقیق کو اُس پائے پر پہنچایا ہے کہ اس سے بڑھ کر متصور نہیں" سخت گیری اس کو ساتھ چاہیے "عمومی ... عالم" سے ظاہراً یہ مراد ہے کہ قاطع سے قطع نظر اگر غالب کسی کی غلطی دریافت کرتے ہیں، تو اس طرح ظاہر کرتے ہیں کہ کسی کو ناگوار نہ ہو، بجہاں تک اُن کو مریدوں، دوستوں اور شاگردوں کا تعلق ہے، یہ ٹھیک ہو تو ہو، ان کے علاوہ جو لوگ ہیں ان پر اعتراض کرنے میں وہ بڑے دریدہ دہن ہیں، انہوں

---

۵ مجمع الفرس اور سرمۂ سلیمانی کے مولف ایرانی تھے اور یہ کتابیں ایران میں لکھی گئیں۔ غالب فرماتے ہیں کہ ہندی ہیں، باپ، دادا ایران سے آئے ہوں گے۔ ۶ اس کا کوئی اردو بدل وقت تحریر ذہن میں نہیں۔

نے عبدالواسع ہانسوی، صاحب غیاث اللغات کے متعلق جو کچھ لکھا ہے، دیکھا جائے۔

ص ۱۳ تا ۱۷، غالب کے بعض اعتراضات محض برائے نکتہ چینی ہیں۔ آبدار ان کے نزدیک نہ فرہنگوں میں شمول کا سزاوار ہے، اور نہ اس کی ضرورت ہے کہ اس کا ہم وزن بنایا جائے۔ غالب نے اس کے بعض معانی کو محل تامل اور بعض کو غلط قرار دیا ہے، لیکن یہ لفظ اداب الفضلا سے لے کر لغتنامہ دہخدا تک میں ہے، اور معانی کے اسناد موجود ہیں۔

مرتب یہ نہیں کہتے کہ اس کا ہم وزن درج کرنا مناسب تھا یا نہیں۔ بات یہ ہے کہ غالب کے جو اصول فرہنگ نگاری ہیں ان کے پیشِ نظر یہ تسلیم کرتے ہوئے کہ اس کے صرف وہی معانی ہیں جو انہیں مسلم ہیں، اس قابل نہ تھا کہ درج فرہنگ ہو، اور ہو تو اس کا ہم وزن ساتھ ساتھ ہو۔ مرتب کے پیش کردہ اسناد فرہنگوں کے ہیں، جن میں قدیم ترین ایک ہندوستانی کی لکھی ہوئی فرہنگ ہے، شعری سند اگر ہے تو صرف ایک معنی کی جو ابتدا میں غالب کے لیے قطعاً ناقابلِ قبول تھی۔ شعر مذکور پیش ہوا، تو غالب نے قاطع ۲ میں لکھا کہ سند درست مگر معنی زیرِ بحث میں مدت سے متروک ہے (مرتب کی طویل بحث میں اس کی طرف اشارہ تک نہیں) غالب کو چاہیے تھا کہ قاطع کی بحث آبدار کو قاطع ۲ میں دوسری طرح تحریر کرتے، اور یہ کہتے کہ معنی صحیح ہیں، مولف کو یہ اطلاع دینی تھی کہ متروک ہیں۔ عدم شمول پر اعتراض کی وجہ یہ کہ غالب کے نزدیک بہت مشہور لفظ ہے، اور ایسے الفاظ فرہنگوں میں درج نہیں ہونے چاہئیں۔ ایک ایسے فرہنگ نگار پر جو ایک جامع فرہنگ تیار کرنا چاہتا ہے، یہ اعتراض فضول ہے، مگر کسی کا نصب العین یہ ہے کہ صرف وہی الفاظ آئیں جو بہت مشہور نہیں، تو اس پر یہ اعتراض وارد ہو سکتا ہے، مگر اس کے لیے بھی وجہ جواز یہ ہے کہ بہت مشہور سہی، مگر خاص معانی میں غیر مشہور ہے۔

ص ۱۸ تا ۲۱ بعض اوقات غالب نے مولف کی غلطی تو بھانپ لی ہے، مگر تصحیح میں خود بھی اصل مطلب سے دور نکل گئے ہیں۔ "(بحث بر پروشاں منقول از قاطع مطالب وادین کے اندر)" ہم وزن پردہ پوشاں میں ہائے مختفی زائد ہے۔ مولف کے ایک معتقد نے کہا کہ کاپی نویس کا قصور ہے، برپہ روشاں لکھا تھا۔ میں نے کہا مسلم مگر زبان کہاں کی ہے، بولا کہ اقصائی ملک دکن کے حبشیوں کی۔ میں نے کہا کہ یاد رکھو کہ برساں معنی است ہے، مگر بدون مضاف الیہ مستعمل نہیں" "ہ غیر ملفوظ ہے، اس لیے ہم وزن ٹھیک ہے۔ غالب نے مولف کو حبشیوں کا ہم جنس بنا دیا"۔ ڈاکٹر محمد معین برہان کے ناشر اور حاشیہ نگار سے مجھے اتفاق ہے کہ دراصل برپروشاں ہے۔ ملک الشعرا اسدی کی فرہنگ میں بسندِ شعرِ دقیقی میں بھی ہے۔

مرتب نے بحث برپروشاں قاطع سے نقل کی ہے اور یہ بتانے کی ضرورت محسوس نہیں کی کہ قاطع ۲ میں معتقد برہان و غالب کا مکالمہ مختلف طور پر ہے۔ غالب نے جنوں والی بات بالکل نکال دی ہے اور اقرار کیا ہے کہ برپروشاں ہماں پرشاں است باضافۂ حرفی چند در وسط و تبدیل سین ... بشین ..." مگر یہ ضرور مشاکلہ سے حیا ہے اور برپروشاں لفظ کی ایک نئی شکل نہیں کہا جا سکتا۔ یہ کہنا کہ اقصائی دکن کے حبشیوں کی زبان ہے یہ مطلب نہیں کہ غالب نے مولف کو حبشوں کا ہم جنس قرار دیا۔ ان کی مراد یہ ہے کہ برپروشاں کوئی لفظ نہیں۔ سند میں شعر دقیقی پیش ہوا تو بیچ اور رنگ گانے لگے۔ لطف یہ کہ مکالمہ بدل گیا ہے اور اس کا احساس نہیں کہ پڑھنے والے پر اس کا کیا اثر پڑے گا۔ مرتب نے نہ اس کی طرف ناظرین کو متوجہ کیا ہے اور نہ اس کی طرف کہ برپروشاں کو تصرف شاعرانہ کی ایک مثال بتانا بڑی فاحش غلطی ہے۔ برپروشاں جہاں تک مجھے یاد ہے، فرہنگ اسدی اور سنا بیچ اور معیار جمالی میں آیا ہے۔ (مصنف ایرانی، معاصر حافظ) عجب نہیں اگر اس کے مصنف

فرہنگ اسدی کا کوئی مخطوطہ دیکھا ہو جس میں یہ لفظ ہو۔ غلطی دقیقی کی رہی ہوگی یا اسدی کی ہے یا کاتب کی۔ اس کا فیصلہ مشکل ہے

معیار جمالی کے روسی مرتب نے پہلے پہل یہ بتایا تھا کہ بر پروشتان مصحف بر روشنان ہے۔ اسدی کا ملک الشعرا ہونا میرے علم میں نہیں۔ ڈاکٹر محمد معین اور علامہ دو نگار دو مختلف شخص نہیں۔

ص ۲۱-۲۳ - غالب نے ... تصحیح بھی کی ہے، مثلاً برہان میں بیناو زیر یہ قرترتیب مصحف جا بجا درج ہیں۔ برہان میں ترفند کے کئی مصحفات درج ہیں، غالب نے صاف کہا ہے کہ صحیح صرف ترفند ہے۔

غالب کو چاہئے تھا کہ اصول فرہنگ نگاری سے مفصل بحث کرتے، لیکن انھیں اس کی ضرورت نظر نہ آئی۔ کچھ باتوں کی طرف دیباچہ میں اشارے کئے ہیں، اور کچھ اصول ان کے اعتراضات سے مستنبط کئے جا سکتے ہیں، بیش لفظ میں اس کی بحث ضروری تھی۔ مرتب کو یہ بھی بتانا تھا کہ غلط اور صحیح اعتراضات کا تناسب کیا ہے۔

ص ۲۴ - یادگار غالب میں ہے کہ غالب کے پاس قاطع کی تصنیف کے وقت برہان کا ایک خطی نسخہ تھا۔ غالب ایک خط میں نسخہ مطبوعہ کا ذکر ہے۔

حالی نے قاطع بالاستیعاب نہیں پڑھی، ورنہ انھیں یہ معلوم ہوتا کہ اس کی فصل "دیباس" میں جو اختلاف یک لفظ قاطع میں ہے۔ برہان منطبعہ کے حاشیہ ۱۰ کے لفظ پر جو اعتراض ہے، اس کی تردید ہے۔

ص ۲۴ تا ۲۸ - قدیم ترین نسخہ مطبوعہ ٹامس روبک کا مرتبہ جو سید کرم حسین بلگرامی کے مقدمہ کے ساتھ کلکتہ میں ۱۸۱۸ء میں شائع ہوا۔ روبک نے اس کی ترتیب میں چند علما اور بہت سی کتابوں سے مدد لی تھی۔ اس کا دوسرا ایڈیشن کلکتہ ہی سے ۱۸۳۴ میں نکلا، اور تیسرا ۱۸۳۴ء میں حکیم عبد المجید نے شائع کیا۔ غالب نے متعدد مقامات میں اس نسخہ کے صفحات کے حوالے دیئے ہیں، لیکن امتیاز علی خاں عرشی نے کتاب خانۂ رضا رامپور سے برہان کا ایک نسخہ ڈھونڈ نکالا ہے، جو ان کے بیان کے مطابق افضل المطابع کلکتہ نے ۱۸۳۲ء میں چھاپا تھا۔ اور جس پر غالب نے برہان کے اغلاط کی نشاندہی کی ہے۔ بتاریخ یکم اگست ۱۸۵۸ء اسے غالب نے علائی کو دیا کتب خانۂ نوابان لوہارو رامپور منتقل ہوا تو یہ بھی وہاں پہنچ گیا۔ ایک آدھ مقام سے مجھے یہ شبہ بھی ہوا ہے کہ غالب کے پاس ان دونوں نسخوں کے علاوہ کوئی نسخہ بھی موجود تھا۔ ماہوچی ثمرہ خضر جس پر ان کا اعتراض ہے، اس کی صحیح شکل نسخہ ۳۴ میں یوں درج ہے۔ ماہی و چشمۂ خضر۔ غالب اگر اسے اس شکل میں دیکھے، تو اعتراض کی ضرورت اور گنجائش نظر نہ آتی۔ میرے پاس جو متعدد مطبوعہ نسخے ہیں، ان میں ماہی چشمہ درج ہے۔ مہر صاحب کی کمک سے یہ راز کھلا کہ اس کے ص ۲۵۲ میں ماہوچی ثمرہ خضر ہے۔ غالب کے پاس کوئی تیسرا نسخہ بھی تھا، جس میں اسی طرح درج تھا۔

نسخۂ روبک کے ساتھ خود اس کا لکھا ہوا انگریزی مقدمہ بھی تھا۔ اور جن علما نے مدد دی تھی، ان میں بعض ایرانی بھی تھے۔ اس نے حواشی جیسا کہ اس نے خود لکھا ہے علمائے ایران شیراز کی اعانت سے تحریر کئے تھے۔ نسخہ ۳۴ جو میں نے دیکھا، نسخۂ ۳۴ جیسا کہ مرتب نے اعتراف کیا ہے، اس کی نقل ہے اس میں حواشی ہیں مگر فارسی و انگریزی مقدمے غائب ہیں۔ مجھے یاد نہیں کہ نسخۂ افضل المطابع کے ساتھ اس نوع کا اعتراف

---

مرتب نے نسخۂ افضل المطابع کے متعلق واقفیت حاصل ہی نہیں کی کہ اس کی کیا کیفیت ہے۔ شبہہ کی وجہ ہی کیا تھی؟

بعض اسما کے بعد شیرازی یا اس قسم کی کوئی دوسری نسبت دیکھ ضروری نہیں کہ تحریر انگریزی کتاب سامنے نہیں، اس کا امکان ہے کہ آبائی وطن ایران ہو، مگر خود ہندوستان میں پیدا ہوئے ہوں۔ ... میں نے اسے دیکھا ہے۔

ہے یا نہیں، لیکن یہ نسخہ ۱۸۴۰ یا نسخۂ ۳۴ سے نقل کیا گیا ہے۔ مہر صاحب کا یہ نسخہ نہ انھوں نے دیکھا ہے نہ مرتب نے اس کے بارے میں جو کچھ لکھا ہے۔ اس کے علاوہ سے کچھ معلوم ہے۔ افسوس ہے کہ موقع ہونے کے باوجود انھوں نے اس کے متعلق بھی اختصار سے کام لیا۔ حواشی کا ذکر قاطع میں صرف ایک جگہ ہے، اور غالب نے یہ لکھا ہے کہ کل (یہ) اعتراض عربی لغات سے علاقہ رکھتے ہیں۔ قاطع کے متعدد اعتراضات حواشی کا ماخذ کو ہی تھے۔ اور معترضین نے اس کی نشاندہی کی تو غالب نے بحث ڈھیلی چھوڑ کر مسئلہ کو اکثر نبا دیا۔ یہ بھی غلط ہے، بیشتر اعتراضات فارسی الفاظ سے متعلق ہیں۔ قاطع میں غالب نے کئی جگہ اس پر اظہار مسرت و اطمینان کیا ہے کہ تہ فضلائے قاطع کی طرح ان لوگوں نے حواشی لکھے ہیں، ان سے متفق الرائے ہیں۔ بحث آخر میں ہے "در برہان مطبوعۂ تصحیح حکیم عبد المجید و مولوی بدیع الدین و مولوی عبد اللہ و چہار فاضل دیگر انطباع شدہ است... این صفت دانشمند از طرفگی جامع برہان ستودہ آمدہ حاشیہ نوشتہ اند۔

او از مرزا رحیم بیگ کہ در رسالۂ برہان این صفت فاضل جلیل القدر را کار طلاقت مطبع نام نہادہ اند۔ من ہیچ نمیگویم اما سعدی راچہ کنم کہ میگوید

سنگ بدگوہر اگر کاسۂ زرین شکند ٭ قیمت سنگ نیفزاید و زر کم نشود

حکیم عبد المجید کا تو علما میں شمار ہو سکتا تھا۔ باقی ۲ وانفی کار پرداز ان مطبع تھے۔ اور اس کا مطلقاً ثبوت موجود نہیں کہ ان کا مبلغ علم انھیں اس کا مستحق بناتا تھا کہ عالم کہے جا سکیں۔ حواشی جیسا کہ پہلے لکھا جا چکا ہے روبک کے ہیں۔ یہ بات کہ جس نسخہ میں غالب کے اعتراضات ہیں وہ رامپور میں تھا، پہلے سے معلوم تھی، اس لئے ڈھونڈ نکالنا صحیح نہیں، یہ البتہ درست ہے کہ عرشی صاحب کے مقالے کی بدولت یہ معلوم ہوا کہ یہ کون سا نسخہ ہے اور اعتراضات کس نوع کے ہیں۔ اگر نسخۂ افضل المطابع قبل اس کے کہ عرشی صاحب اسے دیکھ کر اس کے متعلق مقالہ لکھیں، ضائع ہو گیا ہوتا۔ تو لوگ یہی سمجھتے رہتے کہ صرف نسخۂ ۳۴ ہی غالب کے پیش نظر تھا۔ غالب نے جیسا کہ ان کی عام روش ہے۔ بڑی بے پروائی سے کام لیا تھا۔ ایک نسخہ مطبع مثنی کلکتہ نے غالباً ۱۲۸۶ھ میں شائع کیا تھا، یہ بھی ۱۸۱۸ یا ۳۴ء کے نسخے کی نقل ہے۔ مرتب نے اس کا مطلقاً ذکر نہیں کیا۔ نسخۂ مہر صاحب میں ماہوچی ثمرہ خضر ہی سہی مگر جب نسخۂ ۳۴ اور نسخۂ افضل المطابع میں ماہی و چشمۂ خضر تھا۔ تو غالب کو یہ کہنا تھا کہ یہ چھاپے کی غلطی ہے؛ اور اسے بیان کرنا ضروری ہی تھا، تو یہ کہہ دینا تھا کہ دوسرے نسخوں میں کس طرح ہے۔ قاطع میں یہ نہیں بتاتے، اپنی طرف سے کہتے ہیں "در شعر سکندر کہ ماہی چشمۂ خضر خواہد بود برہان میں ہے کہ یہ زبان دو دہان مشترک ہے اس کے لئے صرف "ماہی" کس طرح آسکتا ہے۔

غالب کا اعتراض اس پر بھی ہے کہ ایسے کنائے جو کسی خاص شاعر نے استعمال کئے اور زبان عام سے محروم رہے۔ برہان میں کیوں درج ہوئے۔ اس اعتراض کی درستی کا مدار اس پر ہے کہ فرہنگ نگار کا نصب العین کیا ہے۔

کلکتہ کے علاوہ برہان بمبئی و لکھنؤ میں بھی چھپی تھی، اور ایران میں غالباً ۵ بار طبع ہوئی ہے۔ مرتب نے نسخۂ مرتبہ ڈاکٹر محمد معین (طہران) کا بہت سرسری طور پر ذکر کیا ہے یہ پہلی بار ۴ اور دوسری بار ۵ جلدوں میں چھپی ہے۔

مرتب نے ملحقات برہان سے مطلقاً بحث نہیں کی، برہان کے کثرت خطی نسخوں میں ان میں سے بعض بہت قدیم ہیں، جا بجا ــــــ الفاظ کا اضافہ حواشی

---

مثلاً مرتب نے حاشیۂ ص ۱۴۸ میں لکھا ہے۔ کہ بیشتر نسخ مسطور میں ماہی و چشمۂ خضر ہے، یہ انڈر اسٹیٹمنٹ ہے۔ باستثنائے نسخۂ ملوکۂ مہر صاحب شاید ہی کوئی نسخہ ہو جس میں ماہوچی ثمرہ خضر ہو۔

میں کیا گیا ہے اور سمجھا جاتا ہے کہ اس کا ذمہ دار خود مولف ہے۔ روڈیک نے انھیں بھی
کر دیا۔ اور بہت سے الفاظ اپنی طرف سے بڑھائے تھے۔ یہ اصل کتاب کے بعد ہیں
اور انھیں ملحقات برہان قاطع کہا گیا ہے۔ روڈیک نے ہر اس لفظ کے ساتھ جو اس
نے بڑھایا ہے، یہ بتایا ہے کہ وہ کہاں سے ماخوذ ہے۔ یہ ملحقات نسخۂ حکیم عبدالمجید اور
نسخۂ افضل المطابع میں بھی اسی طرح درج ہیں جس طرح کہ نسخۂ روڈیک میں ہیں۔ نسخۂ
اور مہر صاحب کے نسخے کا حال مجھے معلوم نہیں۔ نسخۂ ۱۸۴۳ء افضل المطابع کو دیکھنے کے باوجود
غالب نے ملحقات کے بعض اضافات کا ذمہ دار مولف کو ٹھہرایا ہے۔ اس کی وجہ یا تو یہ
کہ کتاب بڑی بے پروائی سے دیکھتے تھے، یا یہ کہ خواہ مخواہ اعتراضات کی تعداد بڑھانا چاہتے
تھے۔ اسناد کے سلسلے میں غالب کا رویہ قابل ذکر تھا۔ غالب نے کئی جگہ مولف کو سند نہ
دینے کے لئے سخت و سست کہا ہے، ایک مقام پر تو انھوں نے یہاں تک لکھا ہے
کہ خود ساختہ الفاظ کی سند کہاں سے لائے، حالانکہ مولف نے دیباچہ برہان
میں سند نہ پیش کرنے کی وجہ یہ بتائی تھی کہ اس طرح کتاب بہت طویل ہو جاتی۔ اس نے
بطور شاذ اسناد دیے بھی ہیں، غالب کے توضیح کردہ کوئی بات بے سند نہ کہیں گے لیکن
قاطع ان کتابوں کے اسناد بہت کم ہیں، کچھ باتیں بحوالۂ عبدالصمد درج کی ہیں۔
قاطع ۲ میں کچھ اسناد کا اضافہ ہوا ہے، اور ایک مجہول الاسم ایرانی کا قول بھی نقل کیا ہے
اس کے باوجود بہت بڑی اکثریت بے سند ہے۔ مرتب نے عبدالصمد کے اصلی یا فرضی ہونے
کی نسبت بھی اپنی کوئی رائے ظاہر نہیں کی۔

## متن

مرتب نے یہ نہیں بتایا کہ متن کس طرح پیش ہوا ہے۔ پیش لفظ کی بحث میں درفش
ب کے متن کی بعض قباحتوں کا ذکر آ چکا ہے۔ انھوں نے کہیں کہیں جو الفاظ قاطع ۱ میں
تھے اور قاطع ۲ میں نہیں، (ان سے مطالب میں فرق نہیں پڑتا،) قلابین کے اندر بڑھا دیے
ہیں، لیکن یہ ضروری نہیں، اور ان کے بغیر بھی کام چل سکتا ہے، مثلاً یعنی ص ۲۰۹
بحث خباوند شہرا میں ہے۔ نظر بکثرت آبادی را در آنجا وند شگفتند عنبر زرد رو
کے لئے لا، تا تنگی آمیختہ۔ یہ عہد غالب میں آتا تھا۔ غالب نے قاطع ۲ میں "ورا" کو ارادۃً
حذف کر دیا ہوگا۔ یہ بات حاشیے میں بتائی جا سکتی تھی۔ متن میں "ورا" کا داخل کرنا ہرگز روا
نہیں۔ بعض الفاظ مرتب نے متن میں اپنی جانب سے بڑھائے ہیں۔ گو یہ قلابین میں ہیں، مگر
اضافہ کسی طرح جائز نہیں۔ یہ تو دل اور ساؤہ رکھنا ہیں۔ ص ۲۸۶ ایک جگہ
مرتب نے برابعظم کو سب بنا دیا ہے، ص ۲۴۹ سطر ۱۴۔ قاطع کے بعض اغلاط مرتب
نے صحیح نہیں کئے۔ یہ بھی نہیں کہ اس جگہ رکنا یا علامت استفہام ہو ص ۱۲۷ میں ہے
تفرقۂ وساوس شیطانی از حضرت رحمانی۔ حضرت کی جگہ صریحاً خطرات ہے۔ مرتب
نے برہان کے عبارات میں اگر کوئی لفظ چھوٹ گیا ہے، تو قلابین کے اندر اسے درج
کر دیا ہے۔ مثلاً بحث آب سیہ میں وغیرہ۔
مرتب نے اضافات جزئی طور پر کئے ہیں یا کلی طور پر، اس کے بارے میں کچھ
نہیں کہہ سکتا۔

متن میں بکثرت اغلاط ہیں جن کی تصحیح غلط نامے میں بھی نہیں ہوئی۔ از آن جملہ
مبدای فیاض ص ۱۰ مبدا و فیاض ص ۵، صحیح مبداء فیاض۔ توانگر ص ۵ قطعاً غلط،
مگر غالب اسی طرح لکھتے تھے۔ صحیح توانگر۔ پنبہ دوزی، ۔ پینہ دوزی، رودگی ص ۸۲
مگر رودکی ص ۲۱۴ میں جو صحیح ہے۔ بنیک ص ۱۱، بینک۔ ایرانی سے ص ۱۲، اگر یہ صحیح ہو
تو ص ۳۳ کے مصرعے — سی کوست علامی بر کلیش — میں "تو" لے ہونا چاہئے۔ ایرانی نے لکھا
تھا جو قاطع ۲ میں ہے۔ لغت بجای، لغت دو جا ص ۴۳۔ ازازل ص ۱۷، ازازل۔
زمزم ص ۱۹ زمزم۔ خربزہ ص ۳۴ دو جا صحیح خربزہ جو اس صفحے میں ایک جگہ ہے
ہے، ص ۳۶ بیچ۔ معرف ص ۳۴ معرف بابک، بحث اساس ہوم صحیح
ہے کہ برہان میں باسک۔ بابک یا باسک درفش کی بحث اساس مطلقاً

آیا۔ آسیاہ بالمد ص ۵۲، فہرست مادہ ہ ا میں بھی یہی، مد نہیں چاہئے۔ الف مقصور ہے
انجلک ص ۵۷ صحیح انجلک رجوع بہ فرہنگ م ا کو قاطع میں انجلک ہے۔ اختیار بخش ص ۹۲ صحیح
مگر غالب اختیار بخش پر معترض ہیں، یہ نہ ہو تو پھر بحث کا مقصد یہ حصہ مہمل ہو جاتا ہے
مرتب حاشیے میں بتا سکتے تھے کہ صحیح کیا ہے۔ منک ص ۹۲، منگ در ستانندہ میں ہے
دفہرست ادہ ہ ا: دوساند۔ سرنہ شبان یا پور دار ص ۱۳۸، کسی نسخے میں پاپیچ
دیکھا ہوگا۔ وہ پاہر کی جگہ پاہور، چوبدست شبانان تجویز کرتے ہیں۔ پاہر کے یہی معنی نہیں،
صحیح پاہور، حاشیے میں تصحیح ضروری تھی۔ ص ۱۹۰ میں دلتنگ دو جگہ ہے، دو جگہ کو ن چاہئے
چاہئے۔ اس صفحے میں اور مرکبات کے ساتھ بھی بجائے تنگ مرتب نے تنگ لکھا ہے۔ رزم
بزم اختیار کن ص ۲۲۳، غالب کے یہاں اسی طرح، مگر صحیح رزم و بزم الخ۔ حاشیے
میں تصحیح ضروری تھی۔ والۂ ہروی ص ۲۵۹ غالب کے یہاں یوں ہی، مگر صحیح والۂ ہروی،
حاشیے میں تصحیح نہیں ہوئی۔

یہ بتایا جا چکا ہے کہ کچھ الفاظ درفش ب میں کس طرح ہیں۔ اس سلسلے میں مختصراً
کچھ اور لکھا جاتا ہے۔ ذال فارسی کے سلسلے میں مرتب نے غالب کی پیروی نہیں کی، اور یہ
ہی حال انگشت کا ہے۔ غالب اس کے منکر تھے کہ فارسی میں ذال ہے، اور انگشت کو
کہ وہ کاف عربی سے صحیح سمجھتے تھے۔ یہ فرہنگ م میں کاف عربی و فارسی دونوں سے ہے
درفش ب میں کیومرث ہے، غالب کیومرث سمجھتے تھے، جو صحیح نہیں۔ اس میں املائے،
غالب اور عہد غالب کا ایرانی اور ہندوستانی املا ادا ہے — "غالب اور عہد غالب
کا ایرانی اور ہندوستانی املا ادا" مرتب نے ایران امروزی کی پیروی کی ہے۔ مگر کشا
گشاد اور نیشاپور کو نیشابور، جیسا کہ آجکل ایران میں لکھا جاتا ہے، نہیں لکھا۔ نون
سے قبل نون غنی دو طرح ملتا ہے۔ نہ پلید، و نگنجد۔

### قطعات تاریخ اشاعت اوّل

عنوان بالا کے تحت قطعے جو پیش لفظ میں بھی ہیں صرف ایک جگہ ہونے تھے۔
اشاعت اول سے مراد قاطع ۲ ہے۔

### حواشی

حواشی سے متعلق کچھ باتیں مباحث بالا سے معلوم ہو چکی ہوں گی، حواشی بہت کم
ہیں، اور جو ہیں، ان کی بڑی تعداد یہ دکھانے کے لئے وقف ہے کہ کون سا لفظ جو متن
میں داخل کر لیا گیا ہے، برہان یا قاطع ۱ میں تھا، مگر قاطع ۲ میں نہ تھا۔ میں نہیں
کہہ سکتا کہ یہ کام کس حد تک مکمل ہے۔ ص ۷ میں فرزود فرجود کے معنی بحوالۂ برہان
درج ہیں، مگر یہ نہیں لکھا کہ فرزود صاحب دساتیر کا ایجاد ہے، اور فرجود بھی غالباً
عادت ہی دساتیری ہے۔ گو فرجود یا فرجوت پہلوی میں ہے۔ مگر مختلف المعنی ہے۔ سروہی کے
بارے میں لکھا ہے کہ سرو یا سروہ کی بنی ہوئی تلوار ہے۔ ص ۱۹ سروہی ایک مقام
ہے اور وہاں کی بنی ہوئی تلوار بھی سروہی کہی جاتی ہے۔ جانا، معہد کے متعلق ص ۱۹
میں نہ جانے کس مصلحت سے یہ اطلاع دی گئی ہے کہ اردو ہے۔ قاطع برہان، قاطع
القاطع، محرق قاطع برہان، ساطع برہان سے متعلق حواشی کا بڑا حصہ پیش لفظ میں بھی
ہے۔ غالب نے خود ایک مصرعے کے متعلق لکھا تھا کہ عرفی کے قصیدۂ مدح کشمیر میں ہے
مرتب نے بتایا ہے کہ قصائد عرفی ص ۸۰ میں ہے۔ یہ باور کرنے کی وجہ موجود ہے
کہ متعدد اشعار جو بطور سند پیش ہوئے ہیں، غالب نے دساتیر کی مصطلحات سمجھے
ہیں، مرتب نے اس کی طرف توجہ نہیں کی۔ ص ۳۰ میں ہے کہ آرفنداک فرہنگ آم میں نہیں۔
اس سے زیادہ ضروری یہ بتانا تھا کہ برہان کے اس نسخے میں جو غالب نے دیکھے تھے
ہے یا نہیں۔ میں نے کسی نسخے میں جو میری نظر سے گذرا ہے، اس کو نہیں پایا۔ پس از
خسرو پرویز ساسان پنجم بظہور آمدہ کہ دساتیر را از لغت ژند کلان در زبان دری ترجمہ
کرد۔ ص ۸ ساسان پنجم بموجب دساتیر معاصر خسرو پرویز، اس نام کا کوئی معروف

محض عہد خسرو پرویز میں یا اس کے معاً بعد نہ تھا۔ مرتب کے نزدیک غلط دساتیر زبان دری یعنی پہلوی میں ہے۔ مگر یہ لکھا ہے کہ آسمانی زبان میں ہے۔ دراصل یہ محض مصنوعی زبان ہے۔ یہ ہرگز عہد پرویز میں یا اس کے کچھ بعد موجود نہ تھی، اور قرائن قوی اس پر دلالت کرتے ہیں کہ متن دساتیر مع ترجمہ و تفسیر آذر کیوان کے رشحات قلم سے ہے ترجمہ و تفسیر کی زبان مروجہ فارسی ہے جس میں کچھ مصنوعی الفاظ شامل ہیں۔ اسی صفحہ میں ہے کہ آذر کیوان عہد اکبری میں وارد ہند ہوا۔ اور ایک فرقے کا بانی جس کا مذہب ادیان زرتشتی و اسلام و برہمنی وغیرہ سے مرکب ہے۔ اس فرقے کا مذہب وہ تھا جو دساتیر پیش کرتی ہے اگر دساتیر اس سے کم و بیش ہزار سال پہلے موجود تھی تو آذر کیوان اس فرقے کا بانی کس طرح ہوا۔ ، عہد اکبری میں ورود ہند ممکن ہے متعین یہ کہ عہد جہانگیری میں بمقام پٹنہ فوت ہوا۔ یہ بات بتانے کی تھی کہ غالب نے باوجود اس کے کہ ان چند اشعار کے سوا جو دبستان مذاہب میں ہیں اس کی کوئی نظم و نثر اس جگہ دساتیر سے بحث نہیں، انہیں دیکھی تھی اس کے بڑے معتقد تھے۔ اس کے متعلق دبستان مذاہب میں (بالقرائن قوی تصنیف پسر آذر کیوان) جو لغویات درج ہیں، ظاہرا انہوں نے بے تامل قبول کر لئے ہیں۔

## فہرست واژہ ہا

فہرست کی ابتدا میں علامات اختصاری درج ہیں۔ الف = اردو، ت = ترکی، ع = عربی، ہ = ہندی۔ فارسی بدون علامت۔ اور الفاظ کی بہت بڑی اکثریت کے ساتھ کوئی علامت نہیں۔ یقین ہے کہ ایسے الفاظ مرتب کے نزدیک فارسی ہیں قاطع میں عرف ہند، پہلوی قدیم، سنسکرت، ہندی قدیم، وغیرہ بھی الفاظ کی اصل کے مباحث میں آئے ہیں، اور غالب نے توضیح نہیں کی کہ کس سے کیا مراد ہے متن دساتیر اور ترجمہ و تفسیر دساتیر کے الفاظ بھی قاطع میں ہیں اور ایسے الفاظ بھی جن کے بارے میں اختلاف ہے کہ کس زبان کے ہیں۔ غالب نے بہت سے الفاظ توافق لسانین کی مثالوں میں پیش کئے ہیں، اور بعض کی نسبت غالب نے دوسروں کی رائے لکھی ہے خود پر فیصلہ نہیں کیا کہ توافق کی مثال ہو سکتے ہیں، یا نہیں۔ کچھ مرکبات ہیں جن کے اجزا دو زبانوں کے ہیں، بعض الفاظ غالب نے خود بنائے ہیں اور ایک لفظ ظاہرا غلط خوانی کی وجہ سے ایسا استعمال کیا ہے۔ جو غالب کے سوا کسی کے یہاں نہیں ملتا۔ مرتب کو اس جھگڑے میں نہ پڑنا تھا کہ کون لفظ کس زبان کا ہے۔

آدش = تعظیم و تکریم بقول غالب پہلوی قدیم فہرست میں بدون علامت، فارسی میں یہ ہے مگر ، آذش بمعنی تعظیم و تکریم، ایران کی کسی زبان میں خواہ قدیم ہو یا جدید نہیں، اور دساتیر میں بھی نہیں تھا۔ فہرست میں صرف ۲۱ الفاظ اردو بتائے گئے ہیں۔ انگڑائی، اودنا، کالا پانی، اور دانا۔ ثانی الذکر فارسی لفظ افشار کی ایک شکل ہے (فرہنگ م) اور ثالث الذکر، میرا حافظہ دھوکا نہیں دیتا، تو ترکی الاصل ہے۔ اچھرتا، اڑواڑ، الگنی، ابند، بہیا، پرداد، پرچھنا، جھوکری، دائی، کوٹھی اور بہت سے دوسرے الفاظ کے مقابل ہ ہے۔ مگر یہ سب اردو میں مستعمل ہیں، ہندی کے بعض لفظ جو فارسی میں نہیں آئے اور غالب بھی اس کے مدعی نہیں، بدون علامت ہیں، جیسے اسدھا بعض لفظ جو غالب کے عقیدے کے مطابق یکسر فارسی و ہندی دونوں میں یک معنی ہیں، مثلاً منگل فہرست میں صرف ہندی بتائے گئے ہیں، پرشاد = تبرک بقول غالب فارسی قدیم و ہندی قدیم دونوں میں ہیں، اور جو اسعد اور ہندی جدید میں بھی مستعمل ہے۔ فہرست میں بدون علامت ہے حالانکہ پرشاد، تبرک ہرگز فارسی نہیں۔ دالان بدون علامت، بقول غالب ہندی مگر فارسی ہے، گو معنی میں اہل ہند نے کچھ تصرف کیا ہے۔ جنگل بدون علامت، قاطع میں مثال تو ہے۔ صدا صفیہ صیحہ، ضلال، ضرب عثمان، طارق وغیرہ بدون علامت، یہ عربی ہیں، اور غالب بھی انھیں فارسی نہیں کہتے۔ غازہ عربی موجب عقیدۂ غالب، فہرست میں اسی طرح، یہ بلا اختلاف فارسی ہے۔ اور نسے نہیں ترے کے ساتھ ہے، فرسندان بدون علامت متن دساتیر کا لفظ ہے۔ اندام بدون علامت، بقول غالب تصحیف اندام یا اندان، مگر متن دساتیر میں ہے، اور آذر کیوان کی فارسی مثنوی میں آیا ہے۔ تورا بالضم بدون علامت، برہان میں ہے کہ لغت زند و پازند بمعنی گاو۔ قاطع کی بحث تورا میں اس کے شمول پر اعتراض نہیں، مگر فوائد میں ہے کہ زند معدوم محض ہے، اس کے الفاظ فرہنگوں میں کہاں سے آئے؟ یہ لفظ محض ہے تورا ایرانی نہیں، ہزوارش ہے۔ انجیہ بدون علامت ساختۂ غالب ہے۔ اشیار بخش کا پہلا جز عربی، دوسرا فارسی ہے۔

فہرست میں شمول یا عدم شمول سے متعلق مرتب کسی قاعدے کے پابند نظر نہیں آتے۔ آمند، آت، آرفنداک، آف، اشگوفہ، بالی، ہزیرا، تندر وغیرہ نہیں ہیں، نیزہ زرریہ کے شمول کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی۔ فہرست میں اغلاط طباعت بھی ہیں جن کی تصحیح غلط نامے میں نہیں ہوئی مثلاً بیم ص ۲۰، دراصل بہم ہے۔ ص ۲۷۸ میں عنبر لرزاں ہے۔ حالانکہ غالب کا اعتراض عنبر ارزان پر تھا۔ مقدم الذکر کا شمول اور موخر الذکر کا عدم شمول پر تھا۔ ممکن ہے کہ یہ خود مرتب کا فعل ہو۔

(آجکل، نئی دہلی۔ مارچ ۱۹۷۲ء)

# تیغ تیز

« تیغ تیز » غالب کا ایک رسالہ ہے ، جس کے صفحۂ اول کے بیچ میں اس کا نام ، اور اوپر نیچے علی الترتیب عبارات ذیل مرقوم ہیں : « اللہ ( کذا ) غالب علیٰ امرہ ،، « در مطبع اکمل المطابع طبع شد ،، صفحہ ۲ تا ٤ میں دیباچہ ہے - ابتدا بسم اللہ الخ سے ہوتی ہے ، اس کے بعد یہ عبارات ہیں :

اللہ جل شانہ ، اپنے بندوں کو ورزش امور خیر کی توفیق دے ، اچھا ہے وہ بندہ جس کو ظلم کی خو نہ ہو ، اور ظلم کی انواع ہیں ، ازآں جملہ ایک سخن پروری ہے جس کو بے ایمانی کہا چاہئے » -

دیباچے میں « برہان قاطع » کی تنقید میں جو « رسالہ » ان کے قلم سے نکلا تھا ، اس کا نام قاطع برہان و درفش کاویانی[2] بتانے کے بعد ان چار کتابوں کا ذکر کرتے ہیں ، جو « برہان قاطع » کی حمایت میں نکلی تھیں - « تیغ تیز » ان میں سے چوتھی کتاب کا رد ہے ، غالب اس کتاب ( مؤید برہان ) اور اس کے مصنف کے متعلق دیباچے میں رقم طراز ہیں

« رابعہم[3] مدرس احمد علی صاحب عربیت میں امین الدین سے بڑھکر ، فارسیت میں برابر ، فحش[4] و ناسزا گوئی میں کمتر ، جتنے الفاظ توہین و تذلیل کے ہیں ، وہ چن چن کر میرے واسطے صرف کئے ، اور یہ نہ سمجھا کہ غالب اگر عالم نہیں ، شاعر نہیں ، آخر شرافت و امارت میں ایک پایہ رکھتا ہے ، صاحب عز و شان ہے ، عالیخاندان ہے ( اس کے بعد یہ کہ امرا ورؤسا و راجگان ہند کا روشناس ہے ، انگریز اسے رئیس زادہ مانتے ہیں ، بادشاہ نے اسے خطاب دیا تھا ، انگریزی دفتر میں خانصاحب بسیار مہربان دوستاں القاب ہے ) : جس کو گورمنٹ خاں صاحب لکھتی ہیں ( کذا ) ، اس کو سڑی اور کتا اور گدھا کیونکر لکھوں - . . یہ تذلیل . . گورمنٹ بہادر کی توہین اور وضیع و شریف ہند کی مخالفت ہے - میرا کیا بگڑا ، مولوی نے اپنا پاجی پن ظاہر کیا ، میں نے . . احمد علی کے الفاظ مذموم سے قطع نظر کر کے ان کے مطالب علمی کا جواب اپنے ذمے لیا »

۱ ــ صفحہ ۲ میں بعد بسم اللہ الخ ۱۰ سطریں ہیں - آگے چلکر دیباچہ کے ابتدائی عبارات جو نقل ہوئے ہیں ، ان میں سطر اول « ظلم کی » پر ختم ہوتی ہے - تیغ تیز کے باقی صفحات میں عموماً ایسی ۱۷ سطریں ہیں -

۲ قاطع برہان دوسری بار چھپی ، تو نام یہی رہا ، لیکن ، غالب نے اس کا لقب درفش کاویانی قرار دیا - اشاعت ۱ کو درفش کاویانی کہنا صحیح نہیں -

۳ - « رابعہم » ، کلیم رابعہم ، کی طرف اشارہ -

٤ - احمد علی کی کوئی عبارت ، اگر فحش کی وہ تعریف جو غالب کی لطائف غیبی میں ہے ، صحیح ہے ، فحش نہیں کہی جا سکتی -

اس کے بعد ۱۷ فصلیں ہیں، جو ص ٤ سے شروع ہوکر ص ۲۹ پر تمام ہوتی ہیں۔
فصل ۱ کے آغاز میں ایک مختصر سی مثنوی ہے، جس کے ٤ شعر یہ ہیں:

بر آنم بنیروی این تیغ تیز — که مغز عدو را کنم ریز ریز..
اگر گفته آید که او مرد و رفت — زمغزش‌چه خواهی همی اے شگفت
زمغزش خرد جستم اماچه سود — که در زندگی نیز مغزش نبود
زهی نامه کز فر اقبال او — یکے تیغ تیز آمده سال او

«یکی تیغ تیز» سے ۱۸۶۷ نکلتا ہے، اور یہی اس کے ساتھ مرقوم ہے۔ اس فصل کا ایک ٹکڑا یہ ہے:

«هف بالفتح ایک لفظ ہے ثنائی، اس میں سے ایک سو کئی لغت پیدا کئے، مزا یہ کہ «برہان قاطع» میں بھی لکھے، اور پھر سواد ملحقات میں بھی رقم فرمائے، مولوی صفحہ ٤۰۲ میں اس لفظ کے باب میں ایک صفحہ پورا سیاہ کرتے ہیں. ایک لفظ سے سو لغت بنانے کا عذر کہاں، .. اس عذر نہ کرنے کو میں نے معاف کیا، دوبارہ ملحقات میں انہیں سو لغت کے لکھنے کا تو مولوی جی جواب دیں»

غالب نے «قاطع برہان» میں «هف» پر اس کے سوا کوئی اعتراض نہیں کیاکہ غریب ہے، ایک سے ایک سو کئی لغت پیدا کرنا «هفت» کے متعلق لکھا تھا، اور ان کی نسبت یہ رائے ظاہر کی تھی کہ «کمتر معقول و بیشتر نامقبول»۔ لطف یہ‌کہ غالب هف سے متعلق عبارت حوالۂ قلم کرنے کے بعد «قاطع برہان» (قاطع) کے الفاظ نقل کرتے ہیں، جن سے صریحاً معلوم ہوتا ہے کہ اعتراض کا تعلق هفت سے ہے۔ احمد علی نے «مؤید برہان» (مؤید) میں ملحقات «برہان قاطع» میں دوبارہ هفت سے پیدا ہونے والے سو سے زیادہ کنایات کے مندرج ہونے کا جواب دیا تھا، وہ «شمشیر تیز تر» (شمشیر) میں جو «تیغ تیز» کا جواب ہے لکھتے ہیں: «ملحقات برہان هر گز و هر آینه از.. محمد حسین. نیست از اهل مطبع است، چنانچه در صفحۂ ۲۱۰ و دو صفحۂ ٤۰۸ از مؤید برہان حقیقت حال ملحقات مرقوم شده، و قطع نظر ازین در ملحقات هفت خم و هفت کهنه همین دو کنایه که در برہان مسطور است، مرقوم است، واین یک صد و چند کنایه بالتکرار هرگز ثبت نیست، و مشاهده شاهد» ص ۳٤۔

حقیقت یہ ہے کہ ایسے مرکبات جن کا جزو اول هفت ہے، «برہان قاطع» (برہان) میں ۱۰۵ ہیں، لیکن یہ صحیح نہیں کہ یہ «سراسر. هفت سپہر[1] و هفت کشور و هفت پردۂ چشم کا کنایہ ہیں» (قاطع، جس کی عبارت تیغ تیز ص ۵ میں منقول ہے)۔ غالب کا یہ قول بالکل غلط ہے کہ یہ سب کے سب ملحقات میں مندرج ہیں، احمد علی صحیح کہتے ہیں کہ ان میں سے ایک بھی ملحقات میں نہیں۔ جہاں تک ملحقات کا تعلق ہے، سچ یہ ہے کہ بہت سے الفاظ «برہان» کے خطی نسخوں کے حواشی میں

۱— مثلاً هفت الوان کنایه از طعامہاے گونا گون.. هفت اندام عبارت از سر و سینه وغیرہ۔ غالب‌کو سراسر نہ لکھنا تھا۔

درج تھے، انویں « برهان » کے انطباع کے وقت اس کے مرتب روبک نے اضافات کے ساتھ بنام ملحقات « برهان قاطع » شامل کتاب کرایا۔ اس نے حواشی کے الفاظ اور اضافات میں تمیز کرنے کی یہ صورت نکالی ھے کہ اضافات کے ماخذ کا ذکر کردیا ھے۔ ملحقات میں جیسا کہ احمد علی نے بتایا ھے هفت سے شروع ہونیوالے صرف دو کنایے ھیں، جو اصل کتاب میں نہیں۔ ان کے ساتھ ماخذ کا ذکر نہیں، جس سے یہ نتیجہ نکلتا ھے کہ یہ حواشی « برہان » سے لے گئے ہیں۔

غالب نے فصل ۱ میں یہ بھی لکھا ھے: « مولوی جی پہلے تو مجھ پر اعتراض کرتے ھیں کہ صحیح کے مقابل غلط ھے نہ غریب (عبارت برهان « این سه لغت اگر غریب است ور صحیح ») ، پھر نظایر کا حوالہ دیکر هفت کشور وغیرہ کی صحت میں غلو کرتے ھیں۔ کوئی پوچھے کہ غالب نے ان الفاظ کو کب غلط لکھا ھے جو تم اس کی صحت کے گواہ گزرانتے ھو » (ص ۵)

احمد علی نے « شمشیر » میں اس کا جواب دیا ھے: « از جواب این اعتراض که مقابل صحیح است، نه غریب باوجود ذکر سکوت چرا ست و اگر غریب بمعنی غلط بود، سند کجاست و در « مؤید برهان » . . . همین نوشته شد که «یک صد و چند لغت که دانای تبریز . . . آورده همه معقول است و قول معترض نامقبول » و این جواب آن قول معترض است که « درین یک صد و چند کنایه کمتر معقول و بیشتر نا مقبول » پس این جمله که « غالب نے ان کو کب غلط لکھا ھے »، یعنی چه؟ اگر همه را غلط نگفته است بیشتری را نا مقبول خود نوشته است » (ص ۳۲)

اسی فصل میں نظامی کا یہ شعر فتحۂ تاے آتش کی سند میں پیش کیا ھے:

مثی کوست حلوای هر غمکشی      ندیده بجز آفتاب آتشی (ص ۶)

اس سے قطع نظر کہ آتش مفتوح التا ھے یا نہیں، یہ شعر اس کی سند نہیں ھوسکتا، اس کی وجہ یہ کہ شین آتش حرف وصل (ی) سے ملکر متحرک ھو گیا ھے، اور اس صورت میں جیسا کہ « المعجم فی معاییر اشعارالعجم » وغیرہ میں ھے، حرف ما قبل روی (اس شعر میں ش سے قبل کا حرف ت) کی حرکت داخل قافیہ نہیں، یعنی یہ کہ مضموم، مفتوح، مکسور سبھی ھوسکتی ھے۔

فصل ۲ کی عبارت ھے: « اچھا مولوی صاحب اگر اس (محمد حسین) کو تبریزی مولد کہتے ھیں، اور صاحب تخلص تھا، تو اس کا دیوان دکھائیں » (ص ۷) مقتضاے مقام یہ تھا کہ « تبریزی مولد » ھونے کی سند بھی طلب کرتے۔

فصل ۳ کی ابتدا یوں ھوتی ھے: « لوطیان ایران میں رسم ھے کہ چند بدمعاش . . . ایک امرد کو کچھ دیکر باغ میں یا کسی مکان میں لیجاتے ھیں، اور نوبت بنوبت اس سے اغلام کرتے ھیں، اسی جماعت میں سے ایک شخص اس امرد کا سر پکڑے رھتا ھے سو « مؤید » کے پانچویں صفحے میں مولوی جی لوگوں کی منتیں کرتے ھیں، اور بلاتے ھیں کہ آؤ اور دکنی کا سر پکڑو » (ص ۷)

یہ عبارت بالکل غالب کے شایان شان نہیں - اسی فصل میں ہے :

" مولانا . . اسدی طوسی اور حکیم[1] قطران کو دو فرہنگوں کا مولف بتاتے ہیں - بھلا صاحب، اگر اسدی . . . نے فرہنگ لکھی ہوتی تو محمود غزنوی کے عصر سے آج تک سب فرہنگ نگاروں کا ماخذ وہی ہوتا اور اختلاف لفظ و معنی کسی لغت میں راہ نہ پاتا . لیس فلیس ،، ( ص ۸ )

غالب کے استدلال کا ضعف " غالب بحیثیت محقق " طبع ۲ ( نقد غالب ص ۳۶۵) میں دکھایا جاچکا ہے ، یہاں پر صرف اس امر کی طرف ناظرین کی توجہ منعطف کرائی جاتی ہے کہ غالب نے فرہنگ قطران کا نام لیا ہے ، لیکن پھر یہ کہنے کی ضرورت متصور نہ کی کہ اس کے وجود خارجی کو تسلیم کرتے ہیں یا نہیں -

۱ ــ قطران کی فرہنگ سے انجو صاحب " فرہنگ جہانگیری " نے کام لیا تھا ، اجکل ناپید ہے - اسدی کی فرہنگ تین چار بار چھپ چکی ہے -

فصل ٤ " جناب مولانا . . . حکم دیتے ہیں کہ پیدائی و زیبائی صحیح ، پیدایش و زیبایش غلط - اقول آخر حاصل بالمصدر بنانے کے لئے دو ہی حرف موضوع ہیں ، یا آخر میں شین یا تحتانی ؟ موافق مولوی جی کے اجتہاد کے سیکڑوں لفظ متروک مطرود ہوجائیگے - ہم کہتے ہیں . . زیبائی و پیدائی و گنجائی بھی کہہ سکتے ہیں مگر آرایش و و آسایش و کاہش و رنجش کے آگے بے ترکیب شین کی جگہ یاے حطی نہیں لاسکتے . اور یہ مقدمہ نہ دلائل کا محتاج ہے ، نہ نظائر کا حاجتمند ،، (ص ۸ )

" شمشیر " میں اس کا جواب یہ ہے : " من در نظایر غلط عوام نوشتم کہ پیدایش و زیبایش بجاے پیدایی و زیبایی ازیں کجا معلوم میشود کہ از برای ساختن حاصل بالمصدر یا و شین ہمیں دو موضوع است - موافق اجتہاد من کدام صدہا لفظ متروک . . . خواہند شد نشان باید داد - . . گنجایی خود موافق قیاس و مستعمل ، اما پیدایش و زیبایش کہ در فارسی محتاج دلائل است و خواہان نظائر تا حال در شعر اہل زبان بنظر فقیر نرسیدہ " (ص ٤٠)

احمد علی نے واقعی کوئی بات ایسی " مؤید " میں نہیں لکھی تھی جس کی بنا پر یہ اعتراض کیا جاسکے کہ ان کے اجتہاد کے موافق سیکڑوں الفاظ متروک ہوجائینگے - پیدائیدن مصدر نہیں کہ اس کے حاصل بالمصدر کا سوال ہو ، پیدایی پیدا کا اسم مجرد ہے ، اور فارسی میں کثیر الاستعمال ، اگر پیدا سے خلاف قاعدہ پیدایش بھی بنتا ہے تو غالب کو اس کی سند پیش کرنی تھی - یہ کہنا کیا کہ یہ " مقدمہ نہ دلائل کا محتاج ہے ، نہ نظائر کا حاجتمند " - حقیقت یہ ہے کہ یہ لفظ خلاف قاعدہ عہد اکبری سے فارسی میں آنے لگا ہے ، اس کی بحث " نقد غالب " ص ٤١١ میں دیکھی جائے - زیبایش کسی ایرانی کے یہاں مجھے نہیں ملا - گنجایی کا ذکر ہی بیکار تھا ، اس کی صحت معرض بحث میں نہ تھی - غالب کی عبارت " آرایش . . . نہیں لاسکتے ،، محل تامل ہے - اضافۂ ی شین کے بعد نہیں ، بلکہ حذف شین کے بعد جو کچھ بچتا ہے اس پر ہوتا ہے - " کے آگے " پر اعتراض ہے -

اسی فصل میں ہے : " کندن کو صحیح اور کندیدن کو غلط بتاتے ہیں ، یارب ،

کندن مصدر اصلی اور کندیدن مصدر فرعی بنا ہوا مضارع سے ، جیسے آوردن اور آوریدن ، یا رُستن . . اور رویدن » (ص ۹)

غالب کو کندیدن اور آوریدن و رویدن میں فرق نظر نہیں آتا ، لیکن ، کندیدن ان سے مختلف ہے ، آوریدن اور رویدن سے یدن نکال دیا جائے تو آور و روی بچ جاتا ہے ، کندیدن میں یدن نہ ہو ' تو کند رہ جاتا ہے ۔ آوریدن و آوردن کا امر آور ہے ، اور رستن و رویدن کا روی ' کندن کا امر کن ہے ، کند نہیں ۔ اگر خلاف قاعدہ کندن سے کندیدن کی جگہ کندیدن بنا ہے ، تو غالب کو اس کی سند دینی تھی ، اظہار حیرت سے کیا ہوتا ہے ۔ یہاں میں اس بحث سے گریز کرتا ہوں کہ مصدر اصلی اور مصدر مضارعی صحیح اصطلاحات ہیں ، یا نہیں کہنا صرف یہ ہے کہ کندیدن کی سند ایرانیوں کی نظم و نثر میں مجھے نہیں ملی ۔

فصل ۵ میں ہے « اگر برعایت قافیہ نثر یا نظم میں منشی یا شاعر نویسد و فریسد لکھ جائے ، تو ایسی قباحت لازم نہیں آتی » ص ۱۰

فریسد نویسد کا قافیہ آسکتا ہے ، تو فرستد کا قافیہ نوستد بھی ہوسکتا ہے ۔ اس قسم کا تصرف جائز نہیں ۔ فریسد ہندوستانی فارسی نویسوں کے یہاں ملتا ہے ، اس کی بحث بھی « نقد غالب » ص ۲۹۳ میں ملیگی ۔

اسی فصل میں احمد علی پر اعتراض کیا ہے کہ ان کی عبارت میں « چشم عیب ساز » آیا ہے (ص ۱۰) اس کا جواب « شمشیر » میں یوں ہے « دیدۂ (چشم نہیں) عیب ساز در عبارتیکہ واقع است ، از احمد نیست ، از زبان . . محمد حسین تبریزیست » (ص ۵۰) ۔

جواب صحیح ہے ' « دیدۂ عیب ساز » اس عبارت میں آیا ہے جو « مؤید » میں دیباچۂ « برہان » سے نقل ہوئی ہے ۔ میں نے « غالب بحیثیت محقق » طبع ۲ میں دیدۂ عیب ساز کے متعلق لکھا ہے کہ « یہ ترکیب ظاہرا نظامی کے شعر ذیل (مخزن اسرار ص ۱۴۴) کو دیکھ کر بنائی گئی ہے :

دیدہ ز عیب دگراں کن فراز صورت خود بیں و درو عیب ساز » (ص ۴۰۲) ۔

اس فصل میں غالب نے احمد علی پر اعتراض کیا کہ انہوں نے میری عبارت « غم تباہی آئین گفتار پارسی خورد » سرقہ کیا ہے اور « مؤید » میں لکھا ہے : « غم گفتار پارسی زبان خورد » ۔ سرقے سے قطع نظر ، غالب یہ کہتے ہیں « بیمعنی کرکے لکھا ہے ، بھلا غم گفتار پارسی زبان خورد کے کیا معنی ؟ » (ص ۱۱) ۔

« شمشیر » ص ۵۳ میں اس کا جواب یہ ہے کہ « مؤید » میں ہرگز « غم گفتار پارسی زبان خورد » نہیں « غم تباہی گفتار فارسی خورد » ہے ۔ رہا سرقہ تو اس کے متعلق وہ یہ کہتے ہیں « فقیر را ہنگام نگارش این مقام بخداے لایزال . . فقرۂ غالب . ہرگز بیاد نبودہ است » میں اس کی تصدیق کرتا ہوں کہ « مؤید » میں اسی طرح ہے جس طرح « شمشیر » میں نقل ہوا ہے ۔ ظاہر ہے کہ اس صورت میں عبارت سقم سے خالی ہے ۔ چوری کا الزام ہرگز قابل قبول نہیں ' غالب کے فقرے میں کوئی خاص بات ایسی نہیں ، جس کا کوئی سرقہ کرے ۔

اس فصل میں غالب نے « سرقۂ مضمون بتغیر الفاظ » کا الزام بھی دیا ہے ۔

« آری دبیران پارس را قاعده چنان بود که . بر سر دال ابجد نقطه نہادندی چون دریں اندیشه وجود دال بینقطه ازمیان میرفت و همه دال منقوطه میماند۔ اکابر عرب قاعدۂ قراز دادند و تفرقۂ دال و ذال بر آن قاعده اساس نہادند » (عبارت قاطع) . . مولوی . . فارسیدان . . یہ عبارت یوں لکھتا ہے « بخاطر فاتر چنیں میرسد کہ چوں در زمان قدیم . . بر زبر دال نقطه مینہاده اند، متاخرین که ازیں قاعده آگاه نیند آن را خیال ذال منقوطه کرده اند . . فرہنگہاے پیشین میں کوئی مجھ کو یہ مطلب دکھا دے تو میں گنہگار ورنہ مولوی اٹھائی گیرا ۔ یہ راز مجھ سے . . عبدالصمد نے کہا ہے، دوسرا کوئی اس کو نہیں جانتا تھا۔ ایسی نئی بات کو چرانا اور اپنا قول بنانا چوری اور سرزوری، خیرہ رائی اور بیحیائی ہے یا نہیں ؟ » (ص ۱۱) ۔

میں نے « ذال فارسی اور غالب » شائع کردہ « آجکل » دہلی میں اس معاملے سے مفصل بحث کی ہے، مجملاً یہاں لکھتا ہوں کہ غالب نے جو عبارت احمد علی کی طرف منسوب کی ہے، وہ ان کی نہیں، صاحب « فرہنگ جہانگیری » کی ہے، اور « مؤید » میں صراحۃً فرہنگ مذکور سے منقول ہے ۔ سرقے کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا ۔ غالب کا ادعا کہ ایک بالکل نئی بات انہوں نے سنی تھی، کسی طرح قابل قبول نہیں ۔ اس سلسلے میں یہ بھی دیکھنا چاہئے کہ اگر واقعی قدما عام طور پر ہر دال کے اوپر نقطہ دیا کرتے تھے، تو یہ ایسی بات نہ تھی کہ صرف عبدالصمد کو معلوم ہوتی ۔ اگر واقعی ایسا تھا، تو عبدالصمد یا غالب سے یہ سوال کیا جاسکتا تھا، کہ اس کے ثبوت میں قدما کے ہاتھ کی تحریریں پیش کریں ۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ عام دستور نہ تھا، چنانچہ فارسی کے قدیم ترین خطی نسخے جو ملتے ہیں ان میں دال کی جگہ دال اور ذال کی جگہ ذال ہے ۔ اہل عرب کو زبان فارسی کے متعلق قاعدہ بنانے سے کیا سروکار، اور ایرانیوں نے اس باب میں جو کچھ لکھا ہے، اس کی غرض یہ ہے کہ ناواقف دھوکا نہ کھائیں اور غلط جگہ نقطہ نہ لگائیں ۔

فصل ۷ میں احمد علی پر یہ اعتراض ہے کہ انہوں نے ایک ایسا شعر کیوں نقل کیا جو « میرے مفید مطلب ہے ، . . بس اس بھروسے پر کہ میں مولوی اور مدرس ہوں، آنکھ بند کرلی ہے اور لکھنا شروع کردیا ہے ، نہ برمحل دیکھنا ، نہ بیمحل دیکھنا »

شعر یہ ہے : « روے بنما و بزم را آرا چون توئی آفتاب بزم آرا »

حقیقت یہ ہے کہ احمد علی نے سروری کی فرہنگ کے عبارات مکمل نقل کئے تھے، جن میں وہ شعر بھی آگیا ، اس سے کسی ایسی بات کو جو ان کے اور غالب کے درمیان مابہ النزاع تھی ثابت کرنا مدنظر نہ تھا ۔ رجوع برای تفاصیل به « غالب بحیثیت محقق » ( نقد غالب ص ۴۲۰ )

اس فصل میں غالب لکھتے ہیں : « مولوی جی . . فرماتے ہیں کہ آ ، ا بمعنی

آرایش نزاری نے لکھا ہے.. نمیساید برافزودن اگر مشاطۂ فطرت
جمالی را بزیبائی نگارے کرد[1] و آرائے

فقیر عرض کرتا ہے کہ.. لعنت اللہ علی الکاذبین - یہ جھوٹ ہے، نزاری نے آرا کو بمعنی آرایش نہیں لکھا، آرائی کو بمعنی آرایش لکھا ہے» (ص ۱۲)

غالب اس جگہ آرائی = آرایش کے وجود پر زور دیتے ہیں، حالانکہ «تیغ تیز» کے ص ۹ میں وہ یہ کہ چکے ہیں کہ آرایش و آسایش و کاهش و بخش کے آگے، بے ترکیب، شین کی جگہ یا، حطی نہیں لا سکتے»

دوسرے الفاظ میں یہ کہ آرائی = آرایش صحیح نہیں - تفاصیل کے لئے «نقد غالب» ص ۴۱۷ کی طرف رجوع ہو۔

اسی فصل میں غالب آرازش = خیر و خیرات کے وجود خارجی کے منکر ہیں اور اس بنا پر کہ بقول ان کے فردوسی نے ہزار جگہ ارزانش کو بمعنی خیر و خیرات استعمال کیا ہے، فرماتے ہیں کہ «دکنی اور آرزوے دهلوی (ان کا بیان مؤید میں پیش ہوا تھا) کون ہوتے ہیں کہ ان کا وہ قول جو شہنشاہ قلمرو زبان دری وپہلوی کے خلاف ہو، اس کو کوئی زبان پر لائے» (ص ۱۳)

فردوسی کے یہاں ارزانش کا بمعنی مذکور بکثرت پایا جانا (ہزار بار میں بہت مبالغہ) صحیح بھی ہو تو وہ اس سے مانع نہیں کہ آرازش اس کا مرادف نہیں - فردوسی نے اس کی تردید کی ہوتی، تو اور بات تھی - یہاں مجھے اس سے بحث نہیں کہ آرازش = خیر وخیرات واقعی ہے یا نہیں۔

فصل ۸ میں ہے «اروند کے معنی میں میرا اور مولوی جی کا بیان ایک ہے، الفاظ میں تغیر بالمرادف ہو تو ہو» ص ۱۳ - «شمشیر» ص ۵۹ میں اس کا جواب یہ ہے: «در معنی اروند نیز بیان من و او یکی نیست، تغایر بالمتباین است - غالب در قاطع برهان لفظ اروند را بمعنی بسیط مقابل مرکب نوشته بود، و اینجا گفته که اروند.. ٹھوس .. ہے..» ۵

غالب نے «قاطع» میں لکھا تھا «اروند بضمۂ الف خلاصه وزبده و بسیط را گویند که مقابل مرکب است و ساسان پنجم.. بمعنی چیزی آورده است که هیچ چیز از خارج داخل آن نتواند شد.. عبدالصمد گاه گاه.. خود را اروند بنده نوشتی، چون پژوهش رفت فرمود که اروند بنده مضاف و مضاف الیه مقلوبست، یعنی بندۂ اروند، بندہ ترجمۂ عبد و اروند ترجمۂ حمد»

اروند «دساتیر» میں عین و زبده و خلاصه کے معنی میں ہے جیسا کہ ملا فیروز نے «فرهنگ دساتیر» ص ۴ میں لکھا ہے - یہ لفظ «دساتیر» میں کئی جگہ آیا ہے، از آن جمله

---

[1] احمد علی کہتے ہیں کہ قصیدۂ نزاری کے دوسرے اشعار موجود ہیں، آرائے ہے، آرائی نہیں، میں اس کی تصدیق یا تکذیب سے قاصر ہوں۔

صفحات ۲۲۷، ۲۳۷، ۲٤۱ ـ غالب نے « دساتیر » کی جس عبارت کا مطلب غلط سمجھ کر اروند کو حمد کا ہم معنی بتایا ہے، وہ غالباً یہ ہے :

آن چناں کہ نکراند و نپیوندد بتو چیزی و نگسلد نہ جدا شود از تو چیزی، مہیر ماید یابۂ یزداں اروند گوہر اوست، وزو بیرون و جدا نیست، چنانکہ ہستی او اروند گوہر وی است، تاہیچ رو درو پیوند و پیوست و شمرد و پیکر نہندد » (ص ۸۳، ترجمۂ انگریزی ص ۵۵)

اسی فصل میں « چشم مخالفان بیاوں بتیر » کو ناموزوں کہا ہے اور طنزاً لکھا ہے : « جس طرح حکم ہو اس طرح پڑھوں، جانتا ہوں کہ کاہی نگار کی شامت آئیگی، اور غلطی اس سے منسوب ہو جائے گی، لیکن مجھے مدرس صاحب سے استفادہ منظور ہے » ص ١٤

« شمشیر » ص ٦٠ میں احمد علی نے اسے موزوں ثابت کیا ہے، اور میں نے اس سے مفصل بحث « ندیم ڈھاکہ » کے شمارۂ اول میں کی ہے ـ احمد علی کا جواب صحیح ہے ـ

فصل ۹ میں احمد علی پر یہ اعتراض ہے کہ خارج از بحث باتیں بہت لکھتے ہیں، لیکن ضروری باتیں قلم انداز کرتے ہیں ـ احمد علی نے بقول غالب ان کے اس « فقرے کا جواب » نہیں دیا کہ « ہر آینہ ماضی (آہنگیدن) آہنگید خواہد بود، نہ آہنگ » ص ١٥

« مؤید » میں اس کا جواب موجود ہے ـ احمد علی کہتے ہیں کہ اگر کاتب کی غلطی نہیں، تو محمد حسین نے خطا کی ہے ـ فصل ١٠ ـ احمد علی نے لکھا تھا کہ فازہ وخمیازہ کی بحث میں غالب نے « غیاث اللغات » سے دھوکا کھایا ہوگا ـ غالب اس کا جواب یوں دیتے ہیں :

« عیاذاً باللہ اگر غالب جامع «غیاث اللغات» کو آدمی جانتا ہو تو وہ خود آدمی نہیں ـ ایک بار .. اس .. کو سراسر دیکھ لیا، جب دیکھا کہ جابجا قتیل کے کلام کا حوالہ دیتا ہے اور ماخذ اس کا فن لغت میں « چار شربت » اور « نہرالفصاحت » ہے، کتاب پر اور مولف پر لعنت بھیجی ـ مدرس جی اتنا نہ سمجھے کہ جو میاں انجو کو نہ مانیگا، وہ میانجی غیاث الدین کو کیا جانے گا ـ رامپور جانے کا اتفاق ہوا اور وہاں کے صاحبزادگان عالی تبار اور رؤسائے نامدار سے ملاقاتیں .. رہیں تو .. معلوم (ہوا) کہ ایک ملائے مکتبدار تھا، نہ رئیس کا روشناس، نہ اکابر شہر کا آشنا، ایک گمنام ملا مکتبدار، چند صاحب مقدور لڑکے اس کے مکتب میں پڑھتے تھے، انہوں نے صرف زر میں اس کو مدد دے، مثل بندر کے کہ جس نے نجار کی تقلید کی تھی، ایک فرہنگ چھپوائی » ص ١٦

غیاث اللغات « فرہنگ نفیس » (قول قزوینی) کہے جانے کی مستحق ہو یا نہ ہو،

غیاث الدین اس کے مولف کے متعلق یہ بات کہ وہ ایک گمنام ملاے مکتبدار تھا، ہرگز نہ سنی ہوگی، اس لئے کہ امیر مینائی کے بیان ۱ کے مطابق جسے خود کلب علیخاں کا قول سمجھنا چاہئے، وہ خود ان کے اور ان کے والد کے استاد تھے -

کسی فرہنگ نگار کے مرتبۂ علمی کا تعیّن اس امر سے نہیں ہوسکتا کہ اس کے تعلقات حکمرانوں اور امیروں سے کس نوع کے تھے؛ یہ صحیح معیار ہوتا تو اکبر و جہانگیر کے عہد اور ظفر کے زمانے میں جو فرق ہے، اس کا لحاظ کرتے ہوئے، انجو کے سامنے جو اکبر و جہانگیر کے دور کے بڑے امیروں میں تھا، اور جس کی فرہنگ کا ذکر جہانگیر نے خود اپنی «تزک» میں کیا ہے، غالب کی کچھ حقیقت ہی نہیں رہتی -

احمد علی نے صاحب «غیاث اللغات» کی حمایت میں کچھ نہیں لکھا، یہ سوال کیا ہے کہ غالب کی گمراہی کا باعث وہ نہیں، تو انہوں نے فاژہ و خمیازہ کے متعلق میرے اعتراض کا جواب کیوں نہیں دیا (شمشیر ص، ٦٦) - غالب فاژہ نہیں، فازہ کو صحیح سمجھتے تھے اور یہ ان کے نزدیک عربی تھا - اس امر میں کہ فارسی ہے اور زاے فارسی سے ہے، شبہے کی مطلقاً گنجایش نہیں (لقد غالب ص ٤١٤) - غالب کا یہ دعویٰ بھی کہ خمیازہ صرف انگڑائی کو کہتے ہیں، جماہی کو نہیں، غلط ہے (نقد غالب ص ۳۹٦) -

فصل ۱۱ میں ہے «راقم موئد . . پاچایہ کو اسی معنی پر کہ دکنی نے ٹھہرائے ہیں (بول و غائط)، از روے فرط رغبت مزالے ایکر استعمال کرتا ہے» اس کے بعد غالب کو اس پر اصرار ہے کہ یہ پاچایہ ہے اور پاخانہ اس کا مصحف ہے بدمذاقی سے جس کا اظہار «راقم . . ہیں» میں ہوا ہے، قطع نظر، پاچایہ دساتیری لفظ ہے، «پاخانہ» کو اس سے کیا تعلق؟

فصل ۱۲ گرفتن کے مفتوح الرا ہونے کے ثبوت میں ایک شعر فردوسی کا (قوافی برفت و گرفت) اور ایک خاقانی کا (قوافی گرفتہ و رفتہ) پیش کیا ہے اور اس کے بعد لکھا ہے «جواز اختلاف حرکت ما قبل روی سے قدما کے دیوان بھرے پڑے ہیں، خصوصاً «قصۂ ویس ورامین» میں . . قید حرکات ثلاثہ الھادی ہے، گشتہ و کشتہ قافیہ، وہ مثنوی منطبع ہوگئی ہے جو چاہے دیکھ لے» ص ۱۹

شعر خاقانی سے فتحۂ را کسی طرح ثابت نہیں ہوسکتا، شعر فردوسی ان کے مفید مطلب ہے، لیکن انہیں خود اقرار ہے کہ فردوسی کے یہاں ہزار جگہ گرفت شگفت (تعجب) کا قافیہ آیا ہے - غالب کے نزدیک شگفت مفتوح الفا ہوتا تو وہ «قاطع» میں یہ نہ لکھتے « گروہے . . گرفتن را بکسرتین صحیح انگارند و شعر زا . . (قافیہ گرفت و شگفت) . . سند آرند »- ظاہر ہے کہ اگر اسے مفتوح الکاف سمجھتے تو ببانگ دہل[۱] اس کا اعلان کرتے - «ویس و رامین» میں احیاناً کوئی غلط قافیہ آگیا ہو لیکن عموماً اس کا مصنف ان قواعد کا جو اس کے عہد میں رائج تھے پابند تھا - قوافی پر اس کے زمانے

---

۱ انتخاب یادگار میں ہے کہ اس کتاب کا مواد کلب علیخاں سے حاصل ہوا -

۱ فصل ۱ کی مثنوی میں شگفت قافیۂ رفت آیا ہے، اسے اقوا سمجھنا چاہئے -

کی لکھی ہوئی کوئی کتاب موجود نہیں ، لیکن ، قرائن اس پر دلالت کرتے ہیں کہ جس طرح صاحب «المعجم» اختلاف حذو و توجیہ کو ناروا قرار دیتا ہے ، فخر گرگانی بھی ناجائز سمجھتا ہوگا - رہا گشتہ و کشتہ کا قافیہ ، یہ ہر زمانے میں صحیح مانا گیا ہے - روی سے قبل کا حرف ساکن ہو تو اسے حرف قید کہتے ہیں ' اور اس سے پیشتر جو حرف ہے ، اس کی حرکت اصطلاحاً حذو کہی جاتی ہے - گشتہ و کشتہ میں روی ت ہے ' اور ش حرف قید ، روی حرف وصل ہائے مختفی سے مل کر متحرک ہوتی ہے ، اس لیے اختلاف حذو بالاتفاق روا ہے - اگر روی ہائے مختفی سے مل کر متحرک نہ ہوئی ہوتی ' تو گشت و کشت کا قافیہ نادرست ہوتا ، اور اسی عیب کو اقوا کہتے - احمد علی کا اعتراض «جواز اختلاف حرکت ماقبل روی» پر ہے ' اور اس میں شک نہیں کہ غالب کی عبارت سقیم ہے - کہنا یہ چاہیے تھا کہ دواوین ایسے اشعار سے مملو ہیں ' جن سے جواز ثابت ہوتا ہے -

فصل ۱۵ دربارۂ پولہ «حضرت کا فقرہ کہ بمعنی میان و میاں تہی بنظر آمدہ ، نہ نرم بخصوصیت میوہ ، یہ فقرہ یہاں تک تو مکذب قول دکنی ہے کہ بمعنی خربزۂ مضمحل نوشت» ص ۲۳

«شمشیر» میں اس کے متعلق یہ مرقوم ہے . . «این فقرۂ فقیر . . ہرگز مکذب قول حکیم تبریزی نیست ، چہ معترض در «قاطع برہان» گفتہ بود کہ پولہ بر وزن لولہ . . خربزۂ مضمحل نوشت ، چوں در ہندی نیز بدین معنی شہرت دارد ، عجب از جامع کہ بتوافق لسانین اشارت نکردہ - فقیر جواب دادم کہ درلغات ہندی . . پولا . . بمعنی نرم و میان تہی بنظر آمدہ . نہ نرم بخصوصیت میوہ و بتقدیر توافق اشعار نکردن بآن از آدم غیر ہندی . ہرگز خطا نباشد کہ جائے تعجب تواند بود» ص ۸۷

پولہ لفظ فارسی کے متعلق «مؤید» میں سروری کا یہ قول نقل ہوا ہے کہ ماوراءالنہر کی زبان میں خربزۂ مضمحل کو کہتے ہیں جو کھانے کے قابل نہ رہا ہو -

اسی فصل میں غالب لکھتے ہیں «بس اب میں عاجز آگیا ، کہاں تک لغت بعد لغت دیکھے جاؤں ' خرافات واہیات ' جھوٹ ، لغو ، مہمل - اب ورق ورق اور صفحہ صفحہ کہاں تک دیکھونگا - دیکھونگا تو سہی مگر چھوڑتا جاؤں گا ، جستہ جستہ جواب لکھونگا ، آخر مجھ کو آغا محمد حسین کی خدمت میں بھی حاضر ہونا ہے اور وہ لغات لکھنے ہیں جو «پنج آہنگ» کے بعد «درفش کاویانی» میں مندرج ہوئے ہیں - فصل کا اشارہ بنا رہیگا اور ہر لغت کا جواب الجواب نہ لکھونگا» ص ۲۳

«اب . . چھوڑتا جاؤنگا» محل تامل ہے - «مؤید» ایک ضخیم کتاب ہے ، جس میں «قاطع برہان» کی مکمل تنقید ہے ، شاید ہی کوئی ضروری بات قلم انداز ہوئی ہو - غالب نے اس کا جوابہ صرف ۲۳ صفحوں میں لکھا ہے جس میں دیباچہ بھی شامل ہے - «جستہ جستہ جواب لکھونگا» سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ فصل ۱۵ کے بعد بھی وہ «مؤید» کے مندرجات سے بحث کرینگے ، لیکن ، انھوں نے بالکل اس وعدے کا لحاظ نہیں کیا -

« پنج آہنگ » سے « قاطع،، طبع اول مراد ہے۔ « درفش کاویانی » میں جو تبے اعتراض « برہان » پر ہیں ، « تیغ تیز » میں ان کا ذکر بالکل فضول تھا ، « درفش کاویانی » « تیغ تیز » سے پیشتر طبع ہوچکی تھی ۔ « ہر لغت . . نہ لکھونگا » محل تامل ہے ۔

فصل ۱٦ میں پہلے یہ لکھا ہے کہ سعادت علی « تھا کوڑیالا ، یعنی مالدار ۔ بھلا اگر دستمزد تحریر نہیں ، نہ سہی صرف مطبع و کاغذ اپنے بیت المال خاص سے بھجوادیا ہوگا ۔ خیر ، اب منشی جی کے واسطے دعاے تخفیف عذاب اور تمہارے واسطے دعاے سلامت ذات اور توفیق انصاف مانگتا رہونگا » ص ۲٤ ۔

« کوڑیالا » سے سانپ مراد ہے ،کسی شاعر کا مصرع ہے « تمہارے گیسوؤں کے بال اب تو کوڑیالے ہیں » سعادت علی جیسا کہ غالب کی اس تحریر سے ثابت ہے ، اشاعت « تیغ تیز » سے قبل مرچکے تھے ، غالب نے جن الفاظ میں ان کا ذکر کیا ہے ، ان کے لئے زیبا نہ تھا ۔ یہ بھی حد درجہ دور از قیاس ہے کہ سعادت علی نے . . « صرف مطبع و کاغذ » احمد علی کو جو کلکتہ میں رہتے تھے ، بجھوایا ہو ۔

اسی فصل میں ہے « جو علما و شعرا ایران سے آئے ، لب و لہجہ ان کا ہندی نہیں ہوا ، املا اہل ہند کی املا کے موافق رہی ، مثلاً تھوڑا ، گھوڑا جان جائینگے کثرت سماعت سے کہ یہ دونوں ترکیبیں ہندی ہیں ، مگر تلفظ میں تورا اور گورا کہیں گے ۔ چوکھنڈی شعر میں اسی صورت سے لکھیں گے ، مگر بولیں گے چوکندی » ص ۲٤ ۔

ایرانی ہندی الفاظ کو عموماً مفرس[1] کرلیتے تھے ، اور انہیں مفرّسی شکل میں لکھتے تھے ، ظاہر ہے کہ اس صورت میں املا بدل جائیگا ۔ یہ بات کہ « املا اہل ہند کی املا کے موافق رہی » بطور کلیہ غالب نے کہاں دیکھی اس کی خبر نہیں ۔ « مثلاً . . ہندی ہیں » سے مستفاد ہوتا ہے کہ غالب کے نزدیک ایک لفظ مفرد کو بھی ترکیب کہنا روا ہے ۔

فصل ۱۷ میں غالب نے بقول خود « برہان،، کی وہ « قباحتیں » دکھائی ہیں جو « بعد اتمام « پنج آہنگ » « بہم » پہنچیں ، اور « صرف درفش کاویانی میں لکھی گئی ہیں » ص ۲۵ ۔

غالب نے جن باتوں پر اعتراض کیا ہے ان میں یہ بھی ہیں کہ « برہان » میں کرگدن کا کاف اول عربی درج ہے اور اس کی ایک شکل « ظاہرا بر وزن گلبدن بھی قرار » دی ہے ص (۲۷) ۔ کاف اول کو فارسی کہنے میں غالب منفرد ہیں « بر وزن گلبدن » ہر گز صحیح نہیں ، « برہان » میں کرکزن تشدید زا کے ساتھ معرّب کرگدن بتایا گیا ہے ۔

بحث کرگدن کے بعد یہ عبارات ہیں : « مولوی احمد علی صاحب تم صورت پرست ہو اور فرہنگ نگاروں کے قرار دیئے ہوئے (باہمزہ ، جس سے ضور مذکر ہوگیا ہے) الفاظ کو مانتے ہو ۔ اب یہاں ایک صورت کے باب میں کہ ہر صورت کے معنی میں کچھ کچھ تفاوت ہوی ہے ، کیا ارشاد کرتے ہو ؟ مولوی اور کیا ارشاد کریگا ، چونکہ مخالفت قول دکنی کو کفر جانتا ہے ، میری تکفر کریگا اور کافر کہیگا پھر کہ بھائی ، جہاں اور

[1] یعنی جہاں تفریس کی مطلقا ضرورت نہ ہو ، وہاں اصل صورت میں بھی لکھتے ہونگے ۔

بڑے بڑے خطاب دئے ہیں، کافر بھی کہہ لے۔ میں تو اس حالت میں بھی مولوی کو مسلمان کہے جاؤنگا، بقول استاد مصرع «تا ھر دو دروغ گفته باشیم» ص ۲۸ ۔

«اب . . ارشاد کرتے ہو»، کا مفہوم سمجھ میں نہ آیا ۔ احمد علی نے غالب کی تکفیر نہیں کی، مگر غالب نے خود انہیں کافر قرار دینے کی صورت نکال لی ۔

اس فصل اور اصل کتاب کا خاتمہ عبارت ذیل پر ہوتا ہے :

«پرسشیں بہت باقی ہیں، لیکن، بڑھاپا اور امراض اور ضعف مفرط نہیں لکھنے دیتا ۔ صبح سے شام تک پڑا رہتا ہوں، لیٹے لیٹے مسودہ کیا اور احباب کو دیدیا، انھوں نے صاف کرلیا . . صاحب نفسانیت کا برا ہو، اکابر امت میں باہم کیا کیا ناخوش و ناشایستہ کلام درمیان آئے ہیں . . شفائی . . نے عرفی کی . . کیا کیا مذمتیں کی ہیں . . اور یقین ہے کہ عرفی و شفائی کے زمانے[1] میں اسی قدر تقدیم و تاخیر ہو، جتنی «برھان» و غالب کے عہد میں تھی ۔ علمائے ماوراء النہر اور علمائے مشہد میں ایسے مکاتبات کی آمد و رفت درمیان رہی ہے کہ فریقین کی توہین و نفرین سے مملو ہے بلکہ خود شاہ ایران اور سلاطین روم کے درمیان وہ نامے جاری ہوئے ہیں جس (کذا) میں سراسر مغلظ گالیاں مرقوم ہیں ۔ غرض اس اظہار سے یہ ہے کہ جہاں عمائد اہل اسلام و سلاطین اہل اسلام کی وہ باہم ناسزا تحریریں صفحۂ روزگار پر یاد رہیگی، وہاں تمہارے بدکہاؤ صفحۂ دہر پر نمودار رہینگے ۔ نہیں نہیں، صرف اللہ کا نام رہ جائیگا اور کچھ نہیں ۔ یبقی وجہ ربک ذی الجلال والاکرام» ص ۲۸ و ص ۲۹ ۔

انسان سمجھتا کچھ ہے، ہوتا کچھ ہے ۔ غالب نے «قاطع برھان» لکھی تو انہیں یہ گمان بھی نہ ہوگا کہ لوگ اس قدر ان کی مخالفت پر کمر بستہ ہوجائینگے، دشنام طرازی سے بھی دریغ نہ کریں گے ۔ لیکن غالب نے جو افراسیابی و سلجوقی ہونے کے مدعی تھے، اپنے دل کو خوش کرنے کی ایک صورت نکال لی اگر مجھے لوگوں نے . . گالیاں دی ہیں، ایران و روم کے بادشاہ عرفی سا بلند پایہ شاعر اور علمائے ماوراءالنہر و مشہد کب اس سے بچے ہیں ۔

ص ۳۰ تا ص ۳۲ ایک استفتا[1] غالب کی طرف سے بعنوان «اللہ اکبر» ہے ۔ غالب نے ۱۶ سوالات کے جواب مانگے ہیں تمہید یہ ہے ۔

«. . احد (احدی ہونا چاہئے) الغتین میں سے جو لغت[2] صحیح ہو اس کی صحت اور لغت کی غلطی لکھ کر خاتمۂ عبارت پر اپنا نام لکھ دیں، مثلاً جہاں میں نے لکھا ہے کہ چشم عیب بیں صحیح ہے یا چشم غلط ساز (دیدۂ عیب ساز چاہئے)، اس کے جواب میں رقم فرمائیں کہ چشم عیب بیں صحیح اور چشم عیب ساز غلط ہے . .»

غالب نے «مثلاً . . غلط ہے» لکھ کر مفتیوں کو یہ بھی بتا دیا ہے کہ کیا جواب دینا چاہئے ۔

---

۱ ـــ یہ صحیح نہیں، عرفی و شفائی معاصر تھے ۔

سوالات کے جواب محمد المدعو بہ مصطفی (یعنی مصطفیٰ خاں شیفتہ) نے لکھے ہیں اور ہر معاملے میں غالب کی تائید کی ہے۔ آخر میں الطاف[3] حسین (حالی)، محمد سعادت علی مدرس گورنمنٹ اسکول دہلی اور محمد الملقب بہ ضیاءالدین (ضیاءالدین احمد خاں، نیر) نے جوابات سے اپنا اتفاق ظاہر کیا ہے۔ جوابات میں کہیں کسی کتاب کی سند نہیں، صرف یہ لکھا ہے کہ میری یہ رائے ہے۔ غالب اپنے سوا کسی ہندوستانی کی فارسیدانی کے قائل نہ تھے، اور "قاطع" میں ببانگ دہل اس کا اعلان کرچکے تھے اس صورت میں شیفتہ وغیرہ سے جو خود ان کے شاگرد یا معتقد ہیں اپنے اقوال کی تصدیق کرانی مناسب نہ تھی، انہیں ایرانیوں کی رائیں پیش کرنی تھیں۔

ص ۳۲ کی آخری سطر یہ ہے "۔۔ تیغ تیز در مطبع اکمل المطابع باہتمام فخر الدین مطبوع گردید" اس کے بعد کے صفحے میں جس پر ہندسہ نہیں، غلط نامہ ہے جو بہت بےپروائی سے تیار ہوا ہے، بکثرت اغلاط صریح کی تصحیح نہ ہوسکی۔

غالب نے جس زمانے میں "تیغ تیز" لکھی ہے، ان کی صحت بہت خراب تھی، اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ ان کے قوائے ذہنی بھی اچھی طرح کام نہ کر رہے تھے، معلومات کی کمی بیشی اور بات ہے، وہ ایسی باتیں کہتے ہیں جن کی کچھ اصل ہی نہیں۔ ان کے دوستوں کو اشاعت سے قبل اسے اچھی طرح دیکھ لینا تھا، وہ اپنے فرض کی انجام دہی سے قاصر رہے۔

۱۔ اس سے مفصل بحث نائر غالب کے حواشی میں ہوچکی ہے۔ ۲۔ سوالات صرف لغت سے متعلق ہیں۔
۳۔ نام کے "عفی اللہ عنہ" پر احمد علی کا اعتراض ہے کہ عفی کی جگہ عفا چاہئیے، شمشیر۔

(فکر و نظر، علی گڑھ: جولائی ۱۹۶۱ء)

(فکر و نظر، علی گڑھ، جولائی ۱۹۶۱ء)

شمشیر تیز تر احمد علی کا وہ رسالہ ہے جو انھوں نے غالب کے رسالے تیغ تیز کے جواب میں لکھا تھا۔ اس کے صفحہ نمبر ۱ میں جو کچھ مرقوم ہے، اس سے معلوم ہوتا ہے کہ رسالہ ("شمشیر تیز تر = ۱۸۶۷") ۱۲۸۶ھ میں بسعی عبداللہ خاں مطبع نبوی "مولوی غلام نبی خاں" میں چھپا تھا۔ صفحہ ۲ تا ۵ اس میں غالب، عبدالصمد، فدا شاگرد احمد علی، باقر علی باقر، فخرالدین حسین سخن تلامذۂ غالب کے قطعات اور فدا کی طرف سے باقر و سخن کے قطعوں کا جواب بطور قطعہ ہے۔ یہ سب قطعات ایک ہی زمین میں ہیں۔

صفحہ ۵ کی پشت پر جو صفحہ ہے، وہ صہ۱ قرار دیا گیا ہے اور اصل رسالہ وہاں سے شروع ہو کر صفحہ ۴۰ میں تمام ہوا ہے۔ صفحہ نمبر ۱ میں بسم اللہ۔۔۔۔ الخ کے بعد دس سطریں ہیں لیکن علی العموم فی صفحہ ۱۷ سطریں ہیں۔ پہلی سطر یہ ہے:

"الحمد للہ رب العالمین حافظ العباد عن سیف لسان المتقلبین"

تیسری سطر سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مصنف سنی تھا۔

دیباچہ شمشیر تیز تر = ش کی عبارات ذیل ملاحظہ ہوں:

"چوں۔۔۔۔۔ مؤید برہان مطبوع گشتہ بنظر۔۔۔۔ غالب۔۔۔۔ رسیدہ، بمرور مدتی پراگندہ گفتاری چند ناتمام بر بعض مواضع آں بطریق التقاط جمع کردہ موجز رسالہ مسمیٰ بہ تیغ تیز نہ بفارسی بل بحکم آں کہ ترکی او تمام شد، بزبان خورش اردو برقم آوردہ۔۔۔۔۔ و پیش ازیں برہان قاطع را پس از مطالعہ جوابہا چیزی محو و اثبات نمودہ بار دیگر بطبع آوردہ و نقش در نقش کادیانی کردہ۔۔۔۔۔ و نیندیشید کہ چوں بدست احمدی کیشان افتد پارہ پارہ شود۔۔۔۔۔ و وقتی تیغ تیز برآوردہ و نفہمید کہ این پیش جوہر شناسان تیغ چوبینہ بیش نیست۔ ہمانا ہماں مثل است کہ گفتہ اند ہیثم ابن ربیع کہ شخصی جبان و کذاب بودہ است۔ تیغی داشت کہ درود و در چوب فرقی نہ بودہ است داد بمصداق "برعکس نہند نام زنگی کافور" آں تیغ را لعاب المنیہ نام کردہ بود۔۔۔۔۔ اگرچہ مرا احتیاج گفتگو در خصوص ایں رسالۂ ہندی نبود زیرا کہ آنچہ درین رسالہ است با جواب مؤید برہان تعلقی ندارد۔۔۔ لیکن از برای آنکہ کوتہ اندیشاں فریب نخورند۔۔۔ سکوت درین مقام نامناسب نمود" صہ تا صہ۲

غالب نے قاطع برہان کی اشاعت اول میں تو نہیں، لیکن اس کی اشاعت ثانی میں یہ دعویٰ کیا تھا کہ ہندوستانیوں کے سوا کسی نے فارسی لغت نہیں لکھا۔ احمد علی نے اپنے دیباچے میں یہ ثابت کیا ہے کہ سروری صاحب مجمع الفرس ایرانی تھا۔ اس کے بعد اس نے فرہنگ جہانگیری اور اس کے جامع سے بحث کی ہے۔ وہ لکھتا ہے کہ

"شہادت سروری۔۔۔ کہ شاعر فاضل است بر جلالت قدر میر جلال الدین حسین انجو و فرہنگ او حجت بین است مر اسکات منکران را۔۔۔۔ در۔۔۔۔ مآثر الامرا۔۔۔۔

مرقوم است میر جمال الدین انجو..... از اعیان سادات شیراز اند ... بولایت دکن
وارد شدہ حکام آنجا مراسم احترام ..... بجا آوردہ ...... بملازمت عرش آشیانی
(اکبر) رسیدہ..... با شاہزادہ سلیم خصوصیت تمام داشت، پس از جلوس بمنصب
چہار ہزاری و مرحمت نقارہ و علم پایہ برتر افراخت بہ منصب پنج ہزاری و پس از آں بحکومت بہار نامزد گردید"

مگر جمال الدین حسین انجو کا باپ ایران سے آیا تھا۔ وہ خود ہندوستان میں متولد ہوا تھا۔ احمد علی نے لکھا ہے کہ انجو نے زردشتیوں سے بھی تحقیق لغات کی تھی اور یہ صحیح ہے۔ اس نے سروری و انجو دونوں کے مآخذ کی فہرست بھی دی ہے۔ جس میں بہت سی فرہنگیں ایرانیوں کی لکھی ہوئی شامل ہیں۔ وہ یہ بھی کہتا ہے کہ جب عربی لغات صحاح، قاموس، صراح جو اہل زبان کی تالیف نہیں، مستند سمجھے جاتے ہیں تو اس کی کیا وجہ ہو سکتی ہے کہ ہندیوں کی فارسی فرہنگیں یک قلم غیر معتبر متصور ہوں۔ (ص ۲۳ تا ص ۲۸)

احمد علی نے معترضات تیغ تیز سے بحث کرتے ہوئے امور ذیل کی خاص طور پر تردید کی ہے:

(۱) غالب نے لکھا تھا کہ قاطع برہان کے خلاف جو کتابیں نکلی تھیں، ان میں تیسری قاطع القاطع اور چوتھی مؤید برہان تھی۔ وہ دونوں کے سنین طبع دے کر ثابت کرتا ہے کہ قاطع القاطع چوتھی اور مؤید برہان تیسری ہے۔

(۲) غالب نے الزام لگایا تھا کہ احمد علی نے ان کا ایک فقرہ چرایا تھا اور اسے مسخ کر دیا تھا۔ غالب جو فقرہ اس کی طرف منسوب کرتے ہیں یہ ہے "غم گفتار پارسی زبان خورد" خود ان کا فقرہ یہ ہے: "غم تباہی آہنیں گفتار پارسی خورد" احمد علی کہتا ہے کہ میرا فقرہ دراصل یہ ہے "غم تباہی گفتار فارسی خورد" ظاہر ہے کہ اس میں کچھ سقم نہیں۔ سرقے کے متعلق وہ بقسم کہتا ہے کہ وقت تحریر غالب کا فقرہ مجھے یاد نہ تھا (شمشیر ص ۵۳)

(۳) غالب کا اعتراض یہ ہے کہ دال و ذال سے متعلق ایک بالکل نئی بات جو عبد الصمد نے مجھ سے کہی تھی اور کوئی دوسرا اس سے واقف نہ تھا، احمد علی نے چرائی اور اپنے قول کی حیثیت سے پیش کی۔ احمد علی کا جواب یہ ہے کہ وہ عبارتیں جن میں یہ مطالب ہیں، اس کی نہیں، صراحتہً فرہنگ جہانگیری سے منقول ہیں۔ ظاہر ہے کہ چوری کا الزام نہ صاحب فرہنگ پر ہو سکتا ہے، نہ احمد علی پر۔

(غالب) "مدرس صاحب کا یہ قاعدہ کہ سوال کا جواب نہ دیں اور خارج از مبحث دفتر کے دفتر لکھے جائیں، ایسا استوار ہے کہ کبھی چوکتے نہیں۔ چنانچہ صفحہ ۱۶۸ اور صفحہ ۱۶۹ میں پازاج کی بحث میں حضرت نے کیسے کیسے کنویں جھانکے ہیں۔ زاج کو جیم سے بھی جائز رکھتے ہیں۔ میں کہتا ہوں کبھی نہیں ہو سکتا۔ زچہ بجیم سہ نقطہ، لفظ زاج بجیم سہ نقطہ ہے۔ جو اس کو جیم ابجد سے کہے وہ غلط گو اور اس کا قول مردود"

(احمد) "معترض در قاطع برہان گفتہ کہ بے پازاج دایۂ شیر و ہندرا کی گویند پازاج زنے را گویند کہ خدمت زنان باردار کند و بچہ از شکم بروں آرد و در عربی آں را قابلہ و در ہندی دائی و مجیب در مؤید برہان نوشتہ کہ در شرفنامۂ مستندۂ غالب مرقوم است و پازاج دایۂ ناف کہ متعہد زچہ کند و تقبل با جیم فارسی و مؤید جیم تازی ایں بیت منصور شیرازی ؎

بنازد در ایام طفل بخت ترا
بزرگ بشکند اندر کنار چوں پازاج

انتہی و کہ ذات مؤید الفضلاء و مدار الافاضل و سروری کاشانی میفرماید پازاج بزائے معجمہ و جیم تازی بوزن تاراج دایہ باشد مثالش منصور شیرازی گوید ؎ بنازد مادر ایام ..... الخ و در فرہنگ (فرہنگ جہانگیری) بمعنی قابلہ آوردہ کہ نام ناف و مادہ چہ نیز گویند و بایں بیت سوزنی متمسک شدہ ؎

گفتہ من حلال زادہ بطبع
نبود ہر خشوک را پازاج

و فرمودہ کہ منصور شیرازی سہو کردہ کہ بمعنی دایہ نظم کردہ۔ اما بخاطر ایں بے بضاعت میرسد کہ چوں زاج زن زایندہ باشد پازاج

یعنی زنے کہ خدمت او کند۔ پس دایہ را بازاج تواں گفت چہ او نیز مقعد زنان را بندہ می کند۔ تم کلام السروری و در رشیدی نیز گفتہ حق آنست کہ بازاج بجیم تازی ہمپایی کنند بازن نوزای اعم ازانکہ مرضعہ باشد یا قابلہ۔ پس تخطئہ جہانگیری غرق است انتہی۔ و خان آرزو در سراج از قوسی ایرانی وغیرہ ہر دو معنی نقل کردہ و نفتہ کہ تخطئہ بمعنی شیردہ خطاست تم کلامہ۔ پس تخطئہ غالب ہم بمعنی شیردہ خطا باشد۔ تمام شد اینجا نقل مؤید برہان۔

اے اہل تمیز و انصاف! خدارا در بیان معترض و مجیب نگاہی و مصداق ایں مقولہ "کیسے کیسے کنویں جھانکے ہیں" کیست و جواب سوال دادہ شد یا خیر و کلام خارج از مبحث کردہ شد یا نہ۔ از شادی (کذا) و منصور شیرازی و سروری کاشانی و قوسی ایرانی وغیرہم کہ بازاج بر قافیہ تاراج و مانند آں بجیم ابجد آوردہ صادق اند یا معترض و از روی ایں فتوی کہ "ہندوستانی اہل زبان کے برخلاف لکھیں تو جھوٹے" بمخالفت ایں اہل زبان گفتار غالب ہندی مقبول است یا مردود۔ و ازینکہ معترض دریں رسالہ ہمیں از جیم یا تاج کنہ زائدہ از معنی آں لفظ حرفی نزد معلوم میشود کہ آں انکار معنی مرضعہ کہ اورا در قاطع برہان بود بعد از مطالعہ مؤید برہان نماند و محاکمہ سروری کاشانی را تسلیم نمود۔ کاش لفظ او را ہم مثل معنی صحیح داشتی و جیم ابجد را درست پنداشتی" ص ۴۹

احمد علی نے غالب کے ان نئے اعتراضات پر بھی توجہ کی ہے جو قاطع برہان کی اشاعت دوم میں بڑھائے گئے تھے۔ اور غالب نے اشاعت دوم میں جو مطالب کی ترمیم کی ہے، ان کا بھی ذکر کیا ہے۔

آخر میں یہ عبارات ملتی ہیں:

"کاش بخدمت مرزا نوشہ بدیں چنیں امور اقدام نکردی و طرح قاطع برہان و متعلقات آں نمیانداختی کہ پیش ہر کس ستودہ و مجموعہ لوی آری چہ ہر کتاب آبرو کہ ایکہ مرزا کردہ است "چوں معترض بود ب مناظرہ سخن نمی کند و بیشتر بمکابرہ در میتابد۔ بہمیں قدر اکتفا نمودم و راہ خموشی پیمودم۔ انشاءاللہ دیگر با او دریں باب سخن نکنم۔ سخن بپایاں انجامید و رسالہ باختتام رسید"

اس کے بعد ایک قطعہ تاریخ ہے اور اس کے بعد "و صلی اللہ علی خیر خلقہ محمد و آلہ و اصحابہ اجمعین تمت" مرقوم ہے۔ صفحات ۱۰۵، ۱۰۶، ۱۰۷ میں تین قطعات تاریخ ہیں۔ پہلے قطعے (۱۸۶۷ء) کے جو محمد اشرف خاں یکے از معلمین مدرسہ احمدیہ کا ہے دو شعر یہ ہیں:

ہر آنکس ز احمد بود منحرف | نہ غالب کہ مغلوب و مرتد بود
ہر آنکس بپیش خرد کافر است | کہ او مبطل قول احمد بود

دوسرا قطعہ امداد علی مضطر کا ہے (۱۸۶۸ء) آخری کاتب کتاب کا ہے۔ مصرع تاریخ یہ ہے "ترکی دادہ جواب ترکی" = ۱۲۸۶ھ۔ غالب ۱۲۸۵ھ میں فوت ہوئے تھے۔ اس رسالے کا انطباع ان کی زندگی میں شروع ہوا تھا ختم اس وقت ہوا جب وہ اس دنیا سے رخصت ہو چکے تھے۔

---

# آغا احمد علی اور غالب

غالب کی قاطع برہان کے رد میں جو کتابیں ان کے معاصرین نے لکھی تھیں ان میں سب سے زیادہ قابلِ اعتنا مؤید برہان مصنفہ آغا احمد علی تھی۔ غالب نے اس کا جواب تیغ تیز کے نام سے لکھا، اور آغا احمد علی کے جواب الجواب کا نام شمشیر تیز تر ہے۔

ذیل میں تین الفاظ سے متعلق جو کچھ قاطع و برہان میں ہے اس کا آزادانہ ترجمہ پیش کیا جاتا ہے۔ اس سے آغا احمد علی اور غالب کے معلومات، لہجے، طریق فکر اور طرز استدلال کا کسی حد تک اندازہ ہوگا۔ قسط آئندہ میں میں اپنی رائے ظاہر کروں گا۔

(۱) برہان قاطع "ایثار بخش با ثای مثلثہ و خای نقطہ دار بروزن بیار نقش ہوشنگ پسر سیامک را گویند"

قاطع برہان "بموزن مہمل و لغو! بیار نقش کی جگہ دینار بخش یا دیدار بخش لکھنا تھا۔ اس خبط سے قطع نظر، ایثار بخش ہوشنگ کا نام کیونکر ہو سکتا ہے؟ اس زمانے اور ان لوگوں (مردم) میں ثائے مثلثہ[1] کہاں تھی؟ اس سے بھی قطع نظر، ایثار بخش کے کیا معنی ہیں؟ یہ مان بھی لیا جائے کہ اس عہد میں ایثار بمعنی بخشش مستعمل تھا، بخش کے کیا معنی ہیں؟ بخشی ترکی میں بمعنی نیک آتا ہے اور پیشدادی کہ ہوشنگ بھی ان میں سے ایک ہے، نہ عربی جانتے تھے، نہ ترکی۔ سیامک نہ کہ بادشاہ، اور بقول ساسان پنجم مترجم دساتیر پیمبر نامور نامہ آور بھی تھا، اپنے بیٹے کے تسمیے میں عجیب رنگ آمیزی سے کام لیا، ایک ترکی لفظ کی ی حذف کر دی، اس کے آگے ایک عربی لفظ لایا، اور اس مرکب کے معنی بخشش نیک سمجھا۔ لاحول ولا قوۃ الا باللہ۔"

مؤید برہان "برہان نے چھٹے حرف کو ی سے نہیں لکھا اور اس کے جزوِ ثانی کو ترکی نہیں بتایا۔ اس کے نزدیک بخش ب سے ہے، جو بخشیدن مصدر زبان فارسی سے نکلا ہے۔ ہوشنگ بڑی داد و دہش کا بادشاہ تھا، اس بنا پر اسے ایثار بخش کہا ہے اور یہ تسمیہ فرہنگ جہانگیری کی عبارت ذیل کے موافق ہے۔

ہوشنگ با واو مجہول یکی از سلاطین پیشدادی بودہ و پیدایش سیامک و جدیش کیومرث نام داشتہ، وگویند در زمانِ او آتش پدید آمد، و در کتاب کنوز الودیعۃ امام راغب اصفہانی آوردہ کہ ہوشنگ پیشداد کہ بقول بعضی از مورخان ارفخشد بن سام اوست و بروفق مدعا یکی جمعی پیغمبر بودہ، و از وی کتاب جاویدنامہ خرد یادگار ماندہ۔ مولانا فضل اللہ نیشاپوری صاحب تاریخ معجم گوید کہ بحکم "الاسماء تنزل من السماء" ہوشنگ بہ پیشداد از آن شہرت یافت، کہ ہموارہ از اشاعت عدل و افاضت احسان سخن راندی و خلق او را بداد و دہش ایثار بخش خواندندی و تحریص ملازمان درگاہ و ترغیب متقیان بروش پروری دستگاہ گستری کردی۔ انتہی۔

لیکن مجھے حق پوشی منظور نہیں اس لیے یہ گذارش کرتا ہوں کہ اس نقل سے استنباطِ اسمیت ایثار بخش صحیح نہیں اور غلطی کا سبب عبارت کا نقص ہے (غلطی[2] عبارت) جس کا ذمہ دار جہانگیری کے بعض نسخوں کا کاتب ہے۔ صحیح عبارت جو اکثر نسخوں میں دیکھی گئی یہ ہے:

"ہموارہ از اشاعت عدل و افاضت احسان سخن راندی و خلق را بداد و دہش و ایثار و بخشش خواندی، و تحریص ملازمان درگاہ و ترغیب متقیانِ خویش بدروش پروری دستگاہ گستری کردی"

راندی و خواندی و کردی کل افعال کا فاعل ہوشنگ باہوش و سہنگ ہے" ص۱۲۸ و ص۱۲۹

(۲) برہان قاطع "ابدام با دال (قاطع و برہان میں یہی موید میں بای) ابجد بروزن بدنام بمعنی جسم است کہ در مقابلِ جوہر باشد۔"

قاطع برہان "ابدام بمعنی جسم ہو تو ہو جوہر مقابلِ جسم کس طرح ہو سکتا ہے؟ جسم کا تقابل روح اور عرض کا تقابل جوہر سے ہے۔ اس تفرقے سے قطع نظر، ابدام بمعنی جسم کے کیا معنی ہیں؟ ابدام یا تو ابدام ہے جو عربی میں جمع بدن ہے یا اندام کہ لغت فارسی ہے"

موید برہان "غالب کی عبارت میں امور معترض علیہ کی خوبی ترتیب ("خوبی ترتیب منتہا") دیکھنے کے قابل ہے۔ خان آرزو سے ابدام کے متعلق غلطی ہوئی ہے، انھوں نے لکھا ہے کہ ابدام بمعنی جسم کسی معتبر فرہنگ میں نہیں ملا۔ یہ تصحیف اندام ہے حقیقت یہ ہے کہ ابدام بیائے موحدہ متن دساتیر کا لفظ ہے جو نامۂ شت و خشوران وخشور مہ آباد کے گیارہویں فقرے میں آیا ہے[3]:

"بیزدانت لاتین، و نزمز متاتین و اساتین نواز سیامک و کاموس فرسو تینی لی جور کند و وات جور دکاز و ابدام و ابدامانی دنیاس ز دن و راب و ذاب بہرام تماد و فرو ہوشید نہاد افسر یہ"

لہ عبارت نادرست ہے، وضاحت کرنی تھی کہ کس ملک میں اور کس عہد میں ثائے مثلثہ نہ تھی۔ ؎۲ غالب کی فارسی نثر میں "غلطی املا" آیا ہے (آثار غالب ص۲) اور ان کا یہ مصرع ہے 'غلطیہائے مضامیں مت پوچھ'، آغا احمد علی نے ایک سے زیادہ جگہوں میں غلطی کو استعمال کیا ہے لیکن میں نے کسی ایرانی کی نظم و نثر میں غلطی (غلط + یای زائد) نہیں دیکھا۔ ٹیک چند بہار نے جواہر الحروف یا ابطالِ ضرورت میں اس کی جو سند دی ہے اس میں ط کے بعد یائے مجہول ہے۔ ؎۳ دساتیر طبع اول ص۳

ملا فیروز بن کاؤس صاحب فرہنگ دساتیر نے لفظ اندام کو اس جگہ انھیں حروف واعراب سے تصحیح کیا ہے۔ بندگی ساسان پنجم اس کے ترجمے میں فرماتے ہیں:

"یکتای بی امید مزد از بخشندگی و نیکوئی کردن نخست آزاد هده گوهری بی پیوند و بیدومایه و پیکر و دمان و هنگام و تن تنانی و نیاز و آرزو بیَن و گوهر و فرزه بهنام وسروشید و فرشته سالار مهر خان آفرید۔"

تن تنانی ترجمۂ ابدام وابدامانی ہے اور یہ فقرہ عقل اول کی پیدائش کے بیان میں ہے کہ وہ ترکیب و مادہ، صورت و زمان اور جسم وجسمانی سے آزاد و مجرد ہے۔ ساسانِ پنجم ترجمے کے بعد اس فقرے کی توضیح میں لکھتے ہیں:

"خهی ایزد بخشائندہ بخشایشگر و مهربان دادار دهش دوست کہ بے خواست خواهشگر و نیاز نیازمند و آرزوی آرزومند هستی بخشیده۔ آفرینش را کرانہ پدید نیست۔ سپاس سزا شناس اورا۔"

یہ پہلے بتایا جا چکا ہے کہ متن دساتیر کی زبان کسی متعارف زبان سے نہیں ملتی اور حکیم برہان نگارش لغات دساتیر میں منفرد ہے۔ متداول فرہنگوں میں ابدام کا نہ ہونا برہان کی تغلیط کا باعث کیوں ہو؟ یہ لغت ان کے السنۂ مبحوثہ کا نہیں۔ تقابلِ جسم وجوہر سے غالب کا مطلقاً انکار صحیح نہیں۔ شاید کتب کا مطالعہ انھوں نے نہیں کیا، اگر ان کی کتابیں دیکھی ہوتیں تو ایسا "حرف بیجوہر" ان کی زبان پہ نہ آتا۔ اس طبقۂ علیہ نے تصریح کی ہے کہ موجوداتِ خارجی دو قسم کے ہیں، عین اور عرض، اور اعیان بھی دو نوع کے ہیں جسم یا جوہر۔ جیسا کہ عبارت عقائد نسفی سے ظاہر ہے:

العالم بجمیع اجزائہ محدث، اذ ھو اعیان و اعراض۔ فالاعیان مالہ قیام بذاتہ وھو اما مرکب، وھو الجسم، او غیر مرکب کالجوہر۔

الحاصل عین کہ مقابلِ عرض دو قسم کا ہے مجرد و مادی۔ اطلاق جوہر مجردات پر ہوتا ہے اور مادیات پر جسم کا۔ جسم و جوہر کہ باہم قسیم ہیں، تقابل رکھتے ہیں۔ بربنائے ترکیب و عدم ترکیب اور اسی نوع کا تقابل اسم و صفت اہلِ نحو میں ہے۔ ص۸۶ تا ص۸۹

(۳) برہان قاطع "اسا بر وزن رسا خمیازہ و دہاندرہ باشد و آن بسبب خمار یا کاہلی بہم رسد و بمعنی شبہ و نظیر و مانند ہم آمدہ است۔"

قاطع برہان "برہان کی بحث الف ممدودہ میں بھی یہ لغت آیا ہے اور اس کی تعریف یوں ہوئی ہے:

"آسودن و آسودگی و آسائش و آسایندہ را نیز گویند و امر بدین معنی ہم ہست یعنی بیاسا و آسودہ شو۔" دل می رود ز دستم صاحب دلان خدا را! آسا آسودن کا صیغۂ امر ہے، یہ معنی مصدری میں کہاں مستعمل ہے کہ آسودن و آسودگی و آسائش کی جگہ آسکے؟ تنہا صیغۂ امر افادۂ معنی فاعلیت نہیں کرتا۔ یہ آسایندہ کا ہم معنی کیونکر قرار پایا؟ معنی امر کی توضیح میں "یعنی بیاسا" لکھا ہے، یہ خود آسا ہے جس کے اول میں بائے زائد بڑھا دی گئی ہے۔ یہ اعتراض پہلے بھی کئی بار کر چکا ہوں۔ تنگیِ حوصلۂ ضبط سے پھر اس جگہ اس کا اعادہ کرتا ہوں۔ پڑھنے والا یہ نہ سمجھے کہ شرح سے غافل اور افادے سے قاصر رہا ہوں، کان کھول لیں کہ ہوش میں اضافہ ہو۔ جاننا چاہیے کہ آسا آسودن کا صیغۂ امر ہے، اور معلوم ہونا چاہیے کہ آسا بالف ممدودہ لغت جامد غیر منصرف بھی ہے بمعنی مثل و مانند، اور بمعنی دہاندرہ جسے عربی میں فاژہ اور ہندی میں جمائی کہتے ہیں، لیکن بالف ممدودہ نہ بالف مقصورہ بر وزن رسا۔ اگر کہا جائے کہ اسا مخفف ہے آسا سے، تو جواب یہ ہے کہ مسموع نہیں، اور یہ ایسا ہی ہے کہ دوار کو مخفف دیوار اور دوانہ کو مخففِ دیوانہ قرار دیں۔ ہاں، اسا بمعنی مانند کی ایک توجیہ ہے۔ ایسا لغت ہندی ہے جس کا تلفظ باندازِ تکشیر کریں تو اسا ہو جاتا ہے۔ بے ربطیِ الفاظ سے قطع نظر، یہ شخص جو ژاژ خائی میں بے نظیر ہے، بکتا ہے کہ اسا بمعنی دہاندرہ بھی ہے جو خمیازہ ہے۔ دہاندرہ اور خمیازہ ایک نہیں۔ خمیازہ وہ "چیز" ہے جسے اردو میں انگڑائی کہتے ہیں، اور دہاندرہ و آسا وہی فاژہ ہے جسے ہندی میں جمائی کہتے ہیں اور عربی میں تثاؤب و تمطی۔ تپ آنے کے وقت فاژہ و خمیازہ دونوں رونما ہوتے ہیں، بلکہ قراشا بوزن تماشا بھی، جس کی عربی قشعریرہ ہے۔ معیت وقت موجب اتحاد اسم نہیں ہو سکتی۔

موید برہان "اے غالب آشفتہ نوا، پرانی زبان نہیں جانتا تو ہرزہ گوئی کیوں کرتا ہے؟ واقفیت نہیں تو ژاژ خائی کی کیا ضرورت ہے؟ آ، عقل کے کان کھول اور سن کہ احمد کیا کہتا ہے۔ شرفنامہ میں کہ تیرے نزدیک بھی معتبر ہے اور جس سے تو نے استناد کیا ہے، مرقوم ہے:

آسا بالمد مانند و آسائش و امر و آسایندہ و بدین معنی استعمالش مرکب آید و نیز آنکہ دہن از ہم باز شود از غلبۂ خواب و آن را اسا بالقصر و فاژہ و خمیازہ و خامیازہ و باسک و دہاندرہ ہم گویند۔ بتازیش ثوبا و بہ ہندی جنبھائی نامند۔

موید الفضلا و مدار الافاضل میں ہے کہ آسا بمد کے ۳ معانی ہیں: مانند جیسے جم آسا و خور آسا، فاژہ و خمیازہ جسے عرب ثوبا کہتے ہیں اور اہلِ ہند جنبھائی، آسائش جیسے خاطر آسا و دلاسا۔

۵۲ " " ص۳ و ص۴
۵۳ " " ص۴

ادات الفضلا میں ہے کہ بعض کے نزدیک آسا و اسا میں فرق ہے۔ آسا آسایش و مانند ہے، اسا فاژہ۔ بہار عجم میں ہے کہ دہا سا بمعنی آسائش وادن بدل ہے۔ جہانگیری و سراج میں ہے: اسا بمعنی دہن و ساعت کا کھلنا ہے بسبب خواب یا کاہلی، جیسے فاژہ و فاژ و دہانہ دہ بھی کہتے ہیں۔ یہ بالف ممدودہ بھی ہے۔ سروری و رشیدی میں مرقوم ہے کہ آسا امر و آسائش و آساینده و مانند اور اس معنی میں بغیر مد بھی آیا ہے۔ شعر ابوالفرج

عزم جزمش بجنبش وبسکون آسمان و زمین اسا باشد

سراج میں بھی اسی طرح ہے، یہ اعتراضات کہ آسا بمعنی مصدر کہاں مستعمل ہے، اور اسا بالقصر بمعنی مانند و دہاندره مسموع نہیں۔ دعوائے زبان دانی اور فاژہ کو جو نرے فارسی سے ہے عربی لفظ سمجھنا عجائب سے ہے۔ مجمع الفرس و رشیدی و سراج و ذاد المصادر میں فاژیدن بزائے فارسی بمعنی خمیازہ کشیدن جماہی لینا بھی آیا ہے۔ بسند شعر بو اشکل

شراب شب و نشار آں نیز زدبفاژیدن و یاماد و خمارش

شعر طیان "میکند چوں زبید ماغی فاژ

بر دہانش نہادہ باید تراژ

قول معترض ہے کہ دہاندرہ اور خمیازہ ایک نہیں، خمیازہ انگڑائی اور دہاندرہ جماہی ہے، اس کا جواب یہ ہے:

سراج میں ہے کہ فاژ و فاژہ بزائے فارسی دہاندرہ و خمیازہ کو کہتے ہیں۔ تحقیق یہ ہے کہ قدما فاژہ کو بمعنی دہاندرہ استعمال کرتے تھے، اور خمیازہ کو بمعنی تشنج آغوش وغیرہ بسبب خمار و تپ، لیکن صرف متاخرین عراق میں خمیازہ کا اطلاق دونوں پر ہے اور فاژہ متروک ہے۔ صاحب بہار عجم و مصطلحات الشعرا نے لکھا ہے: حق تحقیق یہ کہ خمیازہ عام ہے، اس کا اطلاق دہندرہ اور کشیدگی اعضا دونوں پر ہوتا ہے۔

اشباع سے خمیازہ خامیازہ ہو جاتا ہے، مرکب از خم و یاز جو یازیدن بمعنی دراز کردن ہے۔ شعر رومی

ایں نمیدانم دلی مستی تن ہیگشاید بہ مرادمن دہن

آنچناں کز عطسہ و از خامیازہ ایں دہن گردد بناخواہ تو باز

ظہوری" نباشد صراحی چرا عطر بیزکہ کام و دہان گشت خمیازہ خیز

صائب طاعت زاہد ما ہی بود اگر کیفیتے

مہر می زد بر دہن خمیازۂ محراب را

می کند چرخ ستمگر بشکر خندہ حساب

لب مخمور بخمیازہ اگر باز کنم

یہ بات کہ ہندی میں جماہی اور عربی میں ثاؤب و تمطی ہے غیر محققانہ ہے، اس لیے کہ نہ تمطی و تثاؤب ایک ہیں اور نہ جماہی کو عربی میں تمطی و تثاؤب کہتے ہیں۔ اصل یہ ہے کہ جماہی عربی میں ثاؤب بالتحریک اور ثوبا بالضم ہے اور عربوں کی مثل ہے "اللمحدی من الثوباء" جماہی لینا مصدر ہے اس کا ترجمہ تثاؤب از تفعل اور تثاؤب از تفاعل ہے۔ اسی طرح انگڑائی عربی میں مطوا بالفتح ہے اور تمطی اس کا مصدر ہے یعنی انگڑائی لینا۔ ظن غالب یہ کہ غالب عربی داں کو غیاث نے گمراہ کیا ہوگا جس میں یہ مرقوم ہے کہ تثاؤب دہندرہ جسے ہندی میں جماہی کہتے ہیں، اور تمطی خمیازہ ہے جو ہندی میں انگڑائی ہے۔ خلط اسم ذات و اسم حدث دانا سے بعید ہے۔ ص۹۸ تا ص۱۰۱

(تحریک دہلی نومبر ۱۹۶۵ء)

مقالۂ ہذا کی قسط اول[1] میں تین الفاظ سے متعلق غالب اور آغا احمد علی کے اقوال درج ہوئے ہیں۔ قسط ثانی میں بعض دیگر الفاظ کی نسبت جو کچھ ان دونوں کے قلم سے نکلا ہے۔ اس کا خلاصہ دیا جاتا ہے، اور قسط ثالث میں ان سب کے بارے میں میں اپنی رائے ظاہر کروں گا۔

ماہوچہ ٔ چشمۂ خضر

قاطع: برہان میں ماہوچی چشمۂ خضر "نوزبان و دہان معشوق" کا کنایہ لکھا ہے۔ برہان کے کئی مطبوعہ نسخے یہی ہے، خدا جانے ماہوچی چشمۂ خضر کیا ہے۔ مجھے تو یہ معلوم ہوتا ہے کہ ماہوچی چشمۂ خضر ہوگا۔ یہ ایک مضمون بطریق استعارہ بالکنایہ ہے جو کسی سخنور نے بہت سا خون جگر کھا کر اختراع کیا ہے۔ اب اگر کوئی دوسرا استعمال کرے تو سرقہ ہے۔ "شیر خدا" کی طرح کنایہ مشہور ہوتا تو ہر چاہنے والا اپنی نظم و نثر میں لا سکتا۔ ایسا مضمون لغت مستقل نہیں کہ فرہنگ میں جگہ پانے کا حقدار ہو۔

موید: کل نسخ مطبوعہ جو میرے پیش نظر ہیں، ماہی و چشمۂ خضر ہے۔ یہ اندازہ ہی گویا ہی چشمۂ خضر، اور یہ ماہی گویا میان چشمۂ خضر۔ موید الفضلا، مدار الافاضل و فرہنگ جہانگیری وغیرہ میں ہی ہے۔ ماہوچی چشمۂ خضر کسی نسخہ میں چھپ گیا ہے تو یہ کارپردازان مطبع کا سہو ہے۔ مولف برہان کو اس کا ذمہ دار ٹھہرانا اور اس کی جگہ ماہوچہ چشمۂ خضر تجویز کرنا بعینہٖ حیرت

مندل

قاطع: برہان میں مندل بوزن صندل کے جو معانی درج ہیں۔ ان میں یہ بھی ہے کہ بزبان ہندی نوعی از دہل "لاحول ولا قوۃ الا باللہ" مندل فارسی الاصل ہے۔ ہندی میں مندل کو پکھاوج کہتے ہیں۔

موید: غالب ہندی میں پاپتال کہ الفاظ ہندی سے بھی واقف نہیں۔ فرہنگ جہانگیری و فرہنگ رشیدی و مصطلحات الشعرا میں ہے کہ ہندی میں دہل کی ایک قسم ہے جسے پکھاوج بھی کہتے ہیں۔ دلیل ساطع میں جو لغت زبان ہندی ہے اسے لفظ سنسکرت بتایا گیا ہے۔ اور بہار عجم و سراج اللغۃ کے مطابق یہ مخفف مندیلا مرقوم ہے۔

مارندر

قاطع: برہان: برہان میں مادرندر و مادندرہ زن دوم پدر ہے اور یہ قابل قبول ہے، لیکن اس کی ایک فصل میں مارندر ہے اور یہ صاحب برہان کا قیاس ہے۔

موید برہان: مجمع الفرس سروری اصفہانی میں مادندرہ زن پدر بسند شعر رودگی اور مادر اندر بسند سامی فی الاسامی درج ہے اور فرہنگ جہانگیری کے حوالے سے مرقوم ہے کہ بمعنی زن پدر مارندر و ماہندر بھی ہے۔ مدار الافاضل میں بھی مارندر، مادندر ملتا ہے۔ اس لئے یہ غلط ہے کہ یہ برہان کا قیاس ہے۔ فرہنگ رشیدی میں مارمخفف مادر ہے۔

رومی: "...... ماندۂ این عشق ترا مار و پدر نیست" پوشیدہ نہ رہے کہ لفظ اندر، اندر پدر، اندر پسر و دختر، خواہر اور برادر کے ساتھ ترکیب پاتا ہے تو اس سے معنی غیریت پیدا ہوتے ہیں۔

ماہی شور

قاطع برہان: برہان میں ماہی شور نام یکے از پیمبران ہند درج ہے۔ یہ بڑی خندہ آور بات ہے۔ مہیشر چاہیے جو کہا جاتا ہے کہ سنسکرت میں مہیشور الیزن لیسی زور رہا ہے۔

موید برہان: کئی بار کہہ چکا ہوں کہ مردم ولایت سے الفاظ ہندیہ میں خطا ہو تو وہ معذور ہیں۔ خان آرزو کا قول ہے کہ ہر چند اہل ولایت معذور رہیں لیکن بغیر تحقیق کچھ لکھنا "محض خطا و غلط" ہے، اور تنہا صاحب برہان سے یہ غلطی نہیں ہوئی۔ صاحب ملل و نحل اور دوسرے اہل تواریخ سے بھی اس لفظ کے بیان اور مذہب ہنود ان کی تحقیق میں فاحش غلطی سرزد ہوئی ہے۔ "لفظ صحیح مہیشر بفتح اول و ہای ہوز بیای تحتانی رسیدہ و شین مضموم خلوط التلفظ بیا، وراے مہملہ بمعنی خداوند بزرگ یا خداوند زمین" ہے۔

یاختن

قاطع: یاختن = برون کشیدن برہان میں ہے۔ مولف اسے یہ دریافت نہیں کہ یہ آختن ہے۔ اس کے مضارع [illegible] ہمدان نے از روی قیاس یاختن مصدر قرار دیا۔

موید: سبحان اللہ، مصدر کچھ مضارع کچھ! معترض مضارع بالیا روا رکھتا ہے، لیکن مصدر بالیا کو ناجائز جانتا ہے۔ یازد میں الف کا ی سے بدلنا ٹھیک ہے تو آختن میں کیوں ممنوع ہے؟ اصل یہ ہے کہ آختن و یاختن دونوں مستعمل ہیں، جیسے آراستن و پیراستن، توانستن۔ یازد مضارع یاختن ہے۔

فردوسی "زمان تا زمان دست بر یاختی" جہانگیری و رشیدی و مدار و نوادر الافاضل وغیرہ میں اسی طرح۔ مجمع الفرس میں یازدن و یازیدن و یاختن تینوں موجود ہیں۔ سوزنی "تا بیاموزد خرامان کبک یازیدن بباز"

نماد

قاطع: برہان میں نماد = نمود ماضی نمودن اور بمعنی ظاہر کنندہ۔ نمادن

---

[1] قسط اول شمارہ نومبر میں شائع ہوئی تھی۔

مصدر موجود نہیں، تو نماد اس کا ماضی کہاں سے آگیا بہ لہجہ مغلیہ میں جان جون ہے، نمود نماد کس طرح ہو گیا؟ حیرت در حیرت یہ کہ بمعنی فاعل بھی لکھتا ہے۔ صیغۂ ماضی بمعنی مصدری مستعمل ہے نہ بمعنی فاعل۔

موید: مجمع الفرس میں نماد = بحوالہ تحفہ درج ہے، نماد نمود کی ایک شکل ہے، جیسے کشاد و کشود۔ نماد نوادر المصادر میں بھی ہے۔ خان آرزو کا قول ہے کہ نماد بمعنی نمود کی صحت ظاہر ہے، حروف علت کا ایک دوسرے سے بدلنا مسلمات سے ہے۔

**یورغ**

قاطع: برہان میں یورغ و جون دونوں = جوا۔ صحیح مقدم الذکر ہے۔ جوغ کو یورغ کی ایک شکل قرار دینا تحقیق سے اپنی بیگانگی کا اعلان کرنا ہے۔

موید فرہنگ رشیدی میں جغ، یوغ، یورغ تینوں موجود ہیں فرہنگ جہانگیری و مدار الافاضل و مؤید الفضلا میں بھی جغ ہے، جواہر الحروف میں ہے کہ بعض متتبعین کا قول ہے کہ ح حرف فارسی نہیں، اور کسی کلمے میں پایا جائے تو دراصل ت، جی، خ، د، ماز، تریاگ ہے۔ جیسے کالیوش و کالوخ، یورغ و جوغ جس کا مخفف جغ ہے۔

**نعنا و پودنہ**

قاطع: برہان میں نعنا نوعی از پودنہ" اصل اس کی نعناع ہے۔ فارسیوں نے عین آخر کو حذف کر دیا۔ پہلے نعناع لکھنا تھا، اس کے بعد حذف حرف آخر کا ذکر کرنا تھا، یہ بھی غلط ہے کہ پارسیوں نے حرف آخر کو حذف کیا ہے۔ اس غلط فہم تیرہ رائے نے اس بنا پر کہ عین آخر ٹھیک طور پر تلفظ میں نہیں آتا (اور اس میں ایران کی قید نہیں، ہندی کا بھی یہی حال ہے) قیاس سے کام لے کر نعنا کو ایک لغت سمجھ لیا ہے۔ پودنہ کا نعناع سے تعلق نہیں، یہ ایک مشہور جڑی کا نام ہے، نعناع کو فارسی میں پودینہ بوزن مومنیہ کہتے ہیں۔ صاحب کشف اللغات بھی نعناع کو عربی اور نعنا کو فارسی بتاتا ہے "کاش عین اول را...... الف یا ساخت و ..... نوشتہ، این اسم مفرس میشد و لغت ہندی نیز وجہ نیز ریفت۔ یعنی حبذ قاسمہ

موید: نعنا کا مدار قیاس پر نہیں۔ شرفنامہ میں ہے۔ نعنا پودنہ، اصل اس کی نعناع ہے، اور یہ عربی ہے، ایرانی نعنع کو بغیر عین مستعمل کرتے ہیں۔ یہی اتفاق علیہ۔

"منہم از شارح ترخان زنے بر روی اپنز میکشم از برگ نعنا و چمنہ برروی نان" مؤید الفضلا و مدار الافاضل میں بھی اسی طور پر ہے، سلوی کو جس کی ہندی بٹیر ہے، فارسی میں پودنہ بیائے عربی کہتے ہیں۔ جیسا کہ سراج اللغتہ وغیرہ میں ہے، پودنہ البتہ بیائے فارسی ہے۔ اے غالب غلط فہم حیرانی تحقیق زبان بہرزہ کشادی و مفت آبروی خود برباد دادی" کیا تو نے نصاب الصبیان بھی نہیں پڑھی جس میں یہ شعر ہے:

..... نعناع پودنہ است و اناث و متاع رحمت"

(تحریک دہلی جنوری ۱۹۶۶ء)

# غالب — زباں پہلوان

زخویشاں بہ بیگانگی شادمانم | نمانم بکس چوں بکس می نمانم
به میدانِ معنی خداوند رخشم[1] | به مضمارِ پہلو زبان پہلوانم

(دیباچۂ جدید، قاطع ۲)

قاطع برہان (= قاطع) کی اشاعت کے معاً بعد غالب نے اپنی فارسی تحقیقات کے بارے میں جو قاطع میں ہیں یہ دعوی کیا ہے کہ "اس سے بڑھ کر متصوّر نہیں" (مکتوب اُردو بنام قدر) لطائف غیبی (= لطائف) میں وہ بے تکلف اپنے کو "محقق اکمل" "محقق مدقق" اور "ہمہ داں عدیم النظیر" کہتے ہیں (ص ۲۰۶، ۲۳۲، ۲۰۵) اور اپنی نثر کو "نثاران سابق وحال" کی نثر سے بہتر بتاتے ہیں (ص ۱۹۴) پنج آہنگ طبع (= ط) ۲ کے سرورق میں اُنھیں "شہنشاہ ممالکِ علوم عربی و فارسی" کا لقب دیا گیا ہے، یہ دہلی میں چھپی تھی اور یہ باور کرنا مشکل ہے کہ پہلے سے انھیں اس کا علم نہ ہو۔ خاتمۂ کلیاتِ نظم فارسی کی ایک رباعی میں غالب نے یہ کہا ہے کہ اگر شاعری "دین" ہوتی تو میرا کلیات اس کی "ایزدی کتاب" ہوتا۔ سطور بالا سے یہ واضح ہے کہ غالب ایک محقق، ایک نثار اور ایک شاعر کی حیثیت سے اپنے کو دنیا کے سامنے کس طرح پیش کرنا چاہتے تھے۔

غالب بقول خود ہندیوں میں خسرو کے سوا، سب کے "منکر" تھے (عود ہندی، ط ۱، ص ۱۷)

---

[1] خداوند رخش = رستم۔ یہ زباں پہلواں، جہاں پہلواں، القب رستم کے ڈھنگ پر ہے۔

مگر گمنام معاصر فارسی گویانِ ہند کی مدح میں اُن کے قلم سے یہ الفاظ بھی نکل گئے تھے: مولانا قلق (انقاد مکتوب الیہ انور الدولہ شفق) نے ..... خسرو سعدی و جامی کی روش کو سر حدِ کمال کو پہنچایا ہے ..... اور مولانا شفق اور مولانا ہاشمی اور مولانا عسکری ..... صائب و کلیم و قدسی کے انداز کو آسمان پر لے گئے ہیں اور تکلف و تملق سے کہتا ہوں تو مجھ کو ایمان نصیب نہ ہو" (عود ص ۵۰) - ایک ہندی فرہنگ نگار و شارح دساتیر کی فارسی دانی کی وہ تعریف کی ہے کہ اس سے زیادہ مشکل ہے (تقریظ سفرنگ دساتیر: باغ دو در)

اواخر ۱۸۹۷ء میں حالی کی یادگار غالب نکلی تو فارسی کا بازار سرد ہو چکا تھا اور اس وقت شاید ہی کوئی ایسا شخص رہ گیا تھا جس نے قاطع یا اس کی مخالفت[1] یا مدافعت میں جو کتابیں شائع ہوئی تھیں، ان کا بالاستیعاب مطالعہ کیا ہو اور امور متنازعہ فیہ سے متعلق آزادانہ رائے قائم کرنے کی صلاحیت رکھتا ہو - حالی کی استاد پرستی نے جو کچھ اُن سے لکھوایا، عام طور پر آمنّا صدقنا کہہ کر قبول کر لیا گیا - حالی کا قول ہے کہ چند مقامات کے سوا جہاں فی الواقع غالب سے غلطی ہوئی تھی اور جن میں سے بعض کا اعتراف بھی انھوں نے کیا تھا، قاطع میں جو کچھ ہے صحیح ہے - حالی یہ بھی کہتے ہیں کہ برہان قاطع (= برہان، یہ مولف کا تخلص بھی ہے) پر جو غالب کے اعتراضات ہیں ان کی تائید جا بجا فرہنگِ انجمن آرائے ناصری (= ناصری) میں کی گئی ہے "جو غلطیاں اور بے ربطیاں ... مرزا نے بتائی ہیں، ان کے علاوہ بیشمار غلطیاں صاحب

---

[1] قاطع کے رد میں کتب ذیل شائع ہوئیں: محرق قاطع برہان (= محرق)، ساطع برہان، موید برہان (= موید) قاطع القاطع - غالب نے سوالات عبدالکریم (= سوالات) اور لطائف غیبی دوسروں کے نام سے محرق کے جواب میں لکھے - ساطع کا جواب نامۂ غالب کے نام سے دیا - اور موید کا جواب تیغ تیز (= تیغ) لکھا - محرق و ساطع کی اشاعت کے بعد غالب نے قاطع کو دوبارہ چھپوایا "قاطع برہان و رسائل متعلقہ" مرتبہ قاضی عبدالودود میں غالب کی پانچوں کتابیں شامل ہیں اور اس مقالے میں حوالہ اسی کے صفحات کا دیا گیا ہے - صاحب موید نے جواب الجواب بنام "شمشیر تیز تر" شائع کیا تھا - نجف علی خاں نے غالب کی حمایت میں ایک کتاب بنام "دافع ہذیان" لکھی تھی -

... ناصری نے اس میں نشان دی ہیں ۔ اس سے زیادہ ایک ہندوستانی محقق کی سلامت طبع کا اور کیا ثبوت ہو سکتا ہے ؟

اس صدی کے عشرہ ۴ میں جناب مہر کی کتاب " غالب " نکلی تو انھوں نے دیباچۂ ناصری کی عبارت جس کا خاتمہ " فقیر تصدیق میکنم کہ حق بامعترضست " نقل کی اور اس کے بعد فیصلہ کن انداز میں کہا " اس کے بعد اس ہنگامے کے لیے کونسی وجہ جواز باقی رہ جاتی ہے جو ... قاطع ... کے خلاف ہندوستان کے دعویداروں نے بپا کیا تھا ۔

ابو الکلام آزاد جو قاطع ۱ و ۲ اور قاطع کی مخالفت یا موافقت میں جتنی کتابیں لکھی گئی تھیں سب کے مطالعے کے مدعی ہیں، کہتے ہیں " مرزا غالب نے یہ چند اجزا (قاطع) لکھ کر علم و تحقیق کی بڑی خدمت انجام دی ہے ۔ برہان کی جو خرافات انھوں نے نقل کی ہیں، انھیں پڑھ کر تعجب ہوتا ہے کہ کوئی صاحب علم و بصیرت کیونکر ان کی تائید کر سکتا ہے، مگر مصیبت یہ ہے کہ سارا معاملہ ایک قسم کا منطقی مصادرہ تھا، اعتراض ہندی لغت نویسوں پر تھا، اور ہندی لغت نویسوں ہی کا کام بطور دلیل ... پیش کیا جاتا " (نقش آزاد ص ۳۳۰)

ہدایت صاحب ناصری نے تذکرۂ شعرا بھی لکھا ہے اور اس میں کچھ ہندی فارسی گو بھی شامل ہیں لیکن غالب کا نام تک اس میں نہیں آیا، اور قریب بہ یقین ہے کہ وہ ان سے واقف بھی نہ تھا، یہ خارج از بحث ہے کہ وہ برہان پر غالب کے اعتراضات کی تائید کرتا ہے ۔ یہ دوسری بات ہے کہ ناصری میں کچھ امور مذہب غالب کے مطابق ہوں اور کچھ ایسے اعتراضات بھی اس میں ہوں، جو قاطع میں نہیں ۔ دیباچۂ ناصری میں صاحب برہان جامع کے مجمل اعتراضات کی تصدیق ہوئی ہے، رہا موخر الذکر تو اسکی فرہنگ قاطع سے چند سال قبل ہی اشاعت پذیر ہوئی تھی ۔ میں نے معاصر پٹنہ میں ایک مضمون لکھا تھا جس میں، یہ دکھایا تھا کہ ناصری میں کونسی باتیں مسلک غالب کے مطابق ہیں اور کن امور میں ہدایت برہان کا ہمنوا ہے ۔ اس مضمون میں جو فہرستیں ہیں، ان سے واضح ہے کہ ۸۰ فی صدی بلکہ اس سے بھی زیادہ معاملات میں برہان کے ساتھ ہے، مؤلف برہان جامع تو برہان سے اتفاق میں ہدایت سے بھی آگے ہے ۔

غالب اور حامیان برہان میں یہ بحث تھی کہ برہان محقق ہے یا نہیں ۔ اس مقالے میں اصلی

سوال یہ ہے کہ غالب کا شمار بھی محققین میں ہو سکتا ہے یا نہیں، میرا مقالہ "غالب بحیثیت محقق" (کم و بیش ۴۰ صفحوں پر مشتمل، غالب نمبر علی گڑھ میگزین میں شائع ہوا تھا، بعد ازاں اسی نام سے ایک دوسرا مقالہ (غ م، کم و بیش ۷۲ صفحات) میں نے لکھا جو نقدِ غالب میں شامل ہے۔ 'زبان پہلوان' کا نام بھی یہی ہو سکتا تھا مگر میں نے نام بدل دیا۔ اس کی ضخامت مقالۂ ثانی سے بھی بہت زیادہ ہو سکتی تھی لیکن جس مجموعے میں یہ شامل ہونے والا ہے[1] وہ اس کا متحمل نہیں ہو سکتا کہ ۴۰۰-۵۰ صفحات سے زیادہ کا مقالہ ہو، بہت سے مباحث قلم انداز ہوں گے اور بہت سے مقامات میں اجمال سے کام لینا پڑے گا۔ مجھے اس کا افسوس ہے کہ کسی جگہ صفحات یا اوراق کے ہندسے نہ دیے جا سکے۔ اس کے لیے معذرت طلب ہوں۔

## باب اوّل

ذیل میں ایک میزان پیش کی جاتی ہے جس میں غالب کے اسلوب بیان، طرزِ استدلال، طریقِ استناد بمعیار اخلاق وغیرہ کو تولنا ہے۔

بات بجائے خود غلط ہو یا صحیح، ایسی عبارت میں ہو کہ اس کے مفہوم کے متعلق شبہے کی گنجائش نہ رہے۔ ترتیب مطالب منطقی ہو۔ مقدمات سے نتائج نکلیں "من چہ می سرایم و طنبورہ من چہ می سراید" کا معاملہ نہ ہو۔ کسی بات کے لیے مقدمات ضروری ہوں تو اُن کے بغیر پیش نہ ہو۔ کسی بیان میں کوئی امر جو اس کے واسطے ضروری ہے، چھوٹنے نہ پائے اور زوائد داخل نہ ہوں، تکرار مطالب سے بے سبب نہ ہو، اور مرادفات بے ضرورت نہ لائے جائیں، کلیات قائم ہوں تو مستثنیات فراموش نہ ہوں۔ مختلف بیانات میں تفاوت حقیقی تبدیل رائے کی وجہ سے ہو تو اور بات ہے، ورنہ یہ کسی مصنف کے لیے بڑا عیب ہے۔ حسبِ ضرورت تبدیل رائے کی وجہ لکھنی چاہیے، علمی مباحث میں نامانوس الفاظ اور طرق استعمال سے احتراز واجب

---

[1]: یہ مقالہ ایک امریکی ادارے کی طرف سے شائع ہونے والے مجموعے کے لیے لکھا گیا تھا۔ بوجوہ وہ مجموعہ شائع نہیں ہو سکا (ادارہ)

ہے۔ آرائشِ گفتار کی بہت زیادہ فکر ہو تو قوی اندیشہ ہے کہ اُن امور کا لحاظ جیسا چاہیے، نہ ہو سکے

راستی کا دامن کسی حال میں ہاتھ سے نہ چھوٹے اور دوسروں کا حق بہر صورت ادا ہو۔ اپنی سبت غلط گوئی سے کام نہ لیا جائے، اور اس کی کوشش رہے کہ دوسروں کے متعلق بھی کوئی خلاف واقع بات قلم سے نہ نکلے۔ اتفاقاً اگر ایسا ہو جائے تو اس کا علم ہوتے ہی تردید کرنی چاہیے۔ دوسروں کی نشاندہی کے بعد بھی غلطی کی تصحیح نہ کرنا ایک سنگین جرم ہے، کبھی کسی بات کی، خواہ اپنی ہو یا دوسرے کی غلط تاویل نہ کی جائے، اپنی غلطی کی خواہ مخواہ تخفیف کی کوشش فائدہ مند نہیں، مضرت رساں ہوتی ہے۔ اعتراض سے قبل عبارات کا اصلی مفہوم معین کرنا چاہیے، اگر اسلوب کے سقم کی وجہ سے کسی کے مدعا کے خلاف مطلب نکلتا ہے، تو اسے اس کا اصلی مطلب نہیں قرار دینا چاہیے، اسلوب پر اعتراض امر دیگر ہے، عبارات نقل ہوں تو اُن کا کوئی ضروری جزو حذف نہ ہو اور اگر بضرورت کچھ تصرف ہوا ہے تو اس کی اطلاع دی جائے۔ اپنی عبارت میں مطلب پیش ہو تو لکھنے والے کی ترجمانی صحیح طور پر کرنی چاہیے۔ صریح اغلاط کو، جن کا ذمہ دار کاتب یا مطبع ہے، مصنف کے اغلاط نہیں گننا چاہیے، اور اس کا امکان ہو تو نسخۂ پیش نظر کے علاوہ دوسرے نسخے کی طرف رجوع کرنا چاہیے۔ سوقیانہ لہجہ اختیار کرنا، خود اپنی بدذوقی کا اعلان کرنا ہے، علمی مباحث میں سب وشتم کی تو گنجائش ہی نہیں۔ دوسروں سے استفادہ ہوا ہے تو اس کا مناسب اعتراف لازم ہے، کوئی کتاب نظر سے نہیں گزری، تو اس کا حوالہ اس طرح نہ دیا جائے کہ قاری اس کے خلاف سمجھے۔ دوسروں سے یہ توقع نہیں رکھنی چاہیے کہ جو امور ہم اپنے لیے جائز سمجھتے ہیں وہ اپنے واسطے ناروا قرار دیں۔

۱۔ "نام آوران پارس از دانائے فرزبود و دارائے فرجود، حکیم جاماسپ تا سرآمد خداشناسان انجمن ساسان و دردا بیان بحرالعلوم آذر کیوان، و در سخن گستران ایران آن سخن جہانگیران کہ پس از آن روشن ضمیران و پیش از ما فروغ پذیریان بودہ اند از آدم الشعراء ابوالحسن رودکی، نشانہا نگران، و نامہا شمران، فردوسی طوسی، و تا دمین خاقانی

فرزانہ قاآنی کہ بر مردِ نشس یسی روزگار گذشتہ، بیائی و بیائی و بنشین و ببین کہ ہیچ کس فرہنگ طراز نگشتہ" (دیباچہ حدید قاطع)

پارس خود ایران ہے، تو دو گروہوں "نام آوران" اور "سخن گستران" میں تقابل نہیں، نام آوری اور سخن گستری میں مطلقاً منافات نہیں اور دوسرے گروہ کے کل سخن گستر بلاشبہ نام آور ہیں۔ اگر پارس ایران کے ایک خاص علاقے کے لیے آیا ہے، تو کل وجوہ کا تقابل درست نہیں۔ مزید یہ کہ جاماسپ باشندۂ پارس نہ تھا۔ ہند میں پارسیوں سے زردشتی مراد لیے جاتے ہیں۔ میرا خیال ہے کہ غالب کے ذہن میں یہی بات تھی اور وہ یہ سمجھے کہ "نام آوران پارس" کام چل جائے گا۔ ایک بات اور ہے؛ ساسان پنجم کی طرف سے دعوائے نبوت ہوا ہے، وہ ویسا ہی دساتیری[1] نبی ہے، جیسا کہ زردشت ہے، ہاں یہ فرق البتہ ہے کہ اس کا کوئی ثبوت موجود نہیں کہ جس عہد کا وہ نبی بتایا جاتا ہے (عہدِ خسرو پرویز) اس میں اس نام کا کوئی نامور شخص موجود بھی تھا۔ آذر کیوان کو بھی زردشتی نہیں کہا جا سکتا، اس کے معتقدوں نے خود اس کو نبی کہا ہے۔ پہلے گروہ کے آخری فرد کو متاخرین میں شمار کیا ہے تو باقی کو اُن کے زمانے کے لحاظ سے متقدمین یا متاخرین میں محسوب کرنا تھا۔ غالب کا بیان ہے کہ "زبانِ پارسی بدالست پارسیان با آفرینش عالم توام است، و مورخین اسلام نیز از عصر کیومرث گیرند۔" (قاطع بحث نہیں) میرے علم میں ایسی "پارسی" نہیں اور دساتیر بھی یہ نہیں کہتی کہ پارسی زبان آغازِ عالم سے موجود ہے۔ بالفرض ایسا ہے تو یہ لکھنے سے کہ جاماسپ کے عہد سے آذر کیوان تک کوئی نامور پارس فرہنگ طراز نہیں ہوا۔ اس کی تردید کس طرح ہو گئی کہ جاماسپ سے قبل جو بے شمار سنین گزرے ہیں، ان میں کسی نے فرہنگ نہیں لکھی؟ ایسے مورخین اسلام بھی جن پر غالب کا قول صادق ہو سکے، میرے علم میں نہیں، اگر ہیں تو کیومرث و جاماسپ معاصر زردشت کے درمیان ہزاروں سال ہیں اور عبارت مذکورہ سے اُن کی تردید نہیں ہوئی کہ جاماسپ سے قبل فرہنگ کا وجود نہ تھا، واضح

---

[1] دساتیر جعلی کتاب ہے اور زردشت کے سوا، اس کے پیغمبروں میں سے ایک بھی ایسا نہیں جسے زردشتی نبی مانتے ہوں، دساتیر میں زردشت کو چنداں اہمیت حاصل نہیں۔

رہے کہ زردشتی عقیدہ یہ ہے کہ کیومرث ابوالبشر تھا، مگر عمر بھر تنہا رہا۔ اس کی نسل ایک خاص طور سے جو مرقوم ہے، اس کے بعد چلی، اس کے عہد کی پارسی کا کیا سوال ہے! غالب زردشت کو نبی کاذب کہتے ہیں (مہرِ نیمروز) مگر اس کے متبع جاماسپ کی کرامت (فرجود) کے قائل ہیں، یہ عجیب بات ہے اور عجیب تر یہ کہ ساسانِ پنجم سے عقیدت رکھتے ہیں، حالانکہ وہ عین اس زمانے میں جب ظہورِ اسلام ہوا تھا، مدعی نبوت تھا اور دساتیری خدا نے اس سے وعدہ کیا تھا کہ تیری نسل میں پیغمبری رہے گی۔ غالب جو ختم نبوّت کے قائل ہیں، اس کے معتقد اسی صورت میں ہو سکتے ہیں کہ وہ کسی نبی کی نبوّت کا اقرار ہی ضروری نہ سمجھتے ہوں۔ آذر کیوان سے بھی انھیں بلاسبب عقیدت ہے۔ یہ بات بھی حیرت کی ہے کہ جاماسپ و ساسانِ پنجم اور آذر کیوان سے وہ فرہنگ نگاری کی توقع کیوں رکھتے تھے، ان میں سے ایک کی حکمت مشہور ہے، دو مدعیٔ نبوّت ہیں۔ آذر کیوان کا لقب جو دبستان میں ہے، بحر العلوم نہیں، ذوالعلوم ہے۔ یہ کہنے سے کہ رودکی سے لے کر قاآنی تک کسی ایرانی سخن گستر نے فرہنگ نہیں لکھی، اس کی تردید نہیں ہوتی کہ رودکی سے قبل اور قاآنی کی موت کے بعد بھی نہیں لکھی گئی تھی۔ رودکی کو آدم الشعرا کہنا صحیح نہیں۔ اس کا نام جعفر اور کنیت ابو عبداللہ تھی۔ "پیش از ما بودہ ....." اندازاس پر مشعر ہے کہ پہلے گروہ کا ہر فرد، دوسرے گروہ کے ہر فرد سے زماناً مقدم ہے اور جہاں تک رودکی اور آذر کیوان کا تعلق ہے، "مرحباً" غلط ہے اور رودکی کا متاخر ہونا غالب کے مافی الضمیر کے خلاف بھی ہے، وہ دونوں کے زمانے سے واقف تھے، اس عبارت سے یہ نتیجہ بھی نکلا کہ قاآنی غالب سے قبل گزرا ہے حالانکہ وہ ان کے بعد پیدا ہوا تھا۔ یہ ممکن ہے انھیں معلوم نہ ہو لیکن وہ یہ تو ضرور جانتے تھے کہ قاآنی ان کے زمانے کا آدمی ہے۔ قاآنی نے کہیں کہیں اپنے کو خاقانی ثانی کہا ہے مگر دونوں کی طرزیں مختلف ہیں، غالب کو اسے قبول نہ کرنا تھا۔ "فرزبود" و "فرجود" فارسی نہیں، دساتیری ہیں۔ "فروغ پذیراں" کی جگہ "فروغ پذیر" ہونا چاہیے۔ "نامہا..... بیہودہ" بیکار ہے۔ "فرسو" کا استعمال شاید اس لیے ہوا ہے کہ ان کے عہد میں لوگ اس سے چنداں مانوس نہ تھے۔ "بیاق"، "ببین" نری قافیہ بندی ہے۔ غالب جو کچھ کہنا چاہتے تھے اس طرح ادا ہو سکتا تھا، کسی ایرانی نے خواہ وہ کسی زمانے اور مذہب کا

ہو لغت فارسی نہیں لکھی۔ مگر قاری اس سے مرعوب نہ ہو سکتا۔

۲- مویدکی بحث آرائیں اس کی نسبت سروری کا مکمل بیان درج ہے جس میں یہ شعر شامل ہے: "چوں تو ئی آفتاب بزم آرا" یہ اس کی سند ہے کہ "آرا" دوسرے لفظ سے مل کر اسم فاعل بن جاتا ہے۔ "آرا" کے حاصل بالمصدر ہونے سے اس کا تعلق نہ تھا، مگر غالب تیغ میں فرماتے ہیں "یہ بیت تو میرے مفید مطلب ہے۔ پھر... کیوں... لکھی؟... نہ برمحل دیکھنا، نہ بے محل دیکھنا، سند کے اشعار لکھ دیتے" — "آرا" کا طریق مذکور سے بطور فاعل آنا معرض بحث میں نہیں۔ "آرا" کے حاصل بالمصدر ہونے نہ ہونے کی بحث میں غالب کو اس شعر سے کیا مدد مل سکتی ہے، میں نہیں سمجھ سکتا

۳- "پارچۂ جامہ نیز زائد" قاطع ص ۹ - کہنا یہ تھا کہ دونوں میں سے ایک زائد ہے، قلم سے یہ نکل گیا کہ دونوں زائد ہیں۔

۴- "و لغتیست باستانی"، کافی تھا، مگر اس کے معاً بعد "لفظیست قدیم" لاتے ہیں (قاطع ص ۵) ایک کے بعد دوسرے کی ضرورت نہ تھی۔ غالب نے برہان پر اعتراض کیا ہے کہ شرح الفاظ میں مرادفات لاتا ہے (قاطع ص ۱۲، ۷ وغیرہ) فرہنگ میں تو اس کی وجہ جواز بھی ہو سکتی ہے، قاطع میں کیا ضرورت تھی کہ "لفظیست قدیم" لائے جس سے معنی میں مطلقاً اضافہ نہ ہوا؟

۵- غالب برہان پر معترض ہیں کہ لغاتِ غریبہ لاتا ہے (دیباچۂ قاطع) حالانکہ جامع فرہنگوں میں اُن کا ہونا لازم ہے (غریب کو غلط سمجھنا صحیح نہیں)، لیکن خود غالب بے تکلف دساتیری الفاظ استعمال کرتے ہیں جو دساتیر کے سوا کہیں نہیں ملتے اور اس بنا پر کہ غالب کے نزدیک عہدِ خسرو پرویز کی کتاب میں ہیں، اور اُن کے عہد میں مدتوں سے متروک الاستعمال ان کی غرابت میں شبہے کی گنجائش نہیں۔ ایک مثال لفظ آزنگ بمعنی ہرگز کا استعمال ہے آزنگ کے معانی جو برہان میں ہیں، ان میں "گمان بری" بھی ہے، پہلے غالب نے لکھا تھا کہ یہ سند طلب ہے، محرق میں رودکی کی بیت "... آزنگ نخواہد کہ شود شاد دلِ من" دیکھی تو قاطع ۲ ص ۱۹ میں اضافہ کیا کہ یہ مفید مطلب نہیں، اس لیے کہ یہاں بمعنی ہرگز ہے

غالب نے خود یہ لفظ قاطع[۲۱] میں استعمال کیا ہے: آرنگ نباید کہ ایں راز بدن... نام نہند" آرنگ خواہ بمعنی "گمان بری" خواہ بمعنی ہرگز اس بیت کے سوا کہیں نہیں ملتا اور بلا شبہ اس مفہوم میں غریب ہے۔

۶۔ "نہاوند... مرکب است از نہاد وند" قاطع ص ۱۳۹ (ہر دو اشاعت) اس سے قبل یہ کہ برہان میں ہے مگر برہان میں یہ الفاظ جو مہمل ہیں، نہیں ہیں، یہ ہے کہ نہاوند نہ و آوند سے مرکب ہے۔

۷۔ 'میرا قول خاص ہے، نہ عام ہے، مجموع فرہنگ نگاروں کے محقق ہونے میں کلام ہے" نامۂ غالب ص ۴۰۸ "میرا... عام ہے" اس پر مشعر ہے کہ خاص ہے عام نہیں، لیکن بعد کے جملے سے عمومیت ظاہر ہے۔

۸۔ "تا آتش فراہم آورندگان، لغات گزانہ دیانہ بیش نیست، دروغ و ترفند چرا بزبان رود؟ آری، جز آں.... مرد کہ بنیہ دوزی برہان قاطع کرد"۔ قاطع ص ۷۔ بنیہ دوز نے کیا کیا، غالب نے نہیں بتایا و گزانہ، دیانہ میں سے ایک زائد 'دروغ' و 'ترفند' کا بھی یہی حال ہے۔

۹۔ سیمناد بمعنی سورہ بروایت عبدالصمد ان الفاظ میں سے جو بعد استیلائے اسلام منافقین ایران نے گڑھے تھے۔ قاطع ص ۱۵۰۔ مگر یہ لفظ دساتیر میں ہے، اور فرہنگ ملا فیروز میں اس کے یہی معنی ہیں۔ اگر غالب کے نزدیک یہ معنی غلط ہیں، تو عبارات دساتیر جن میں یہ لفظ آیا ہے نقل کر کے بتانا تھا کہ ان میں کس مفہوم میں مستعمل ہوا ہے اور اگر ان کی رائے میں عبارات دساتیر میں دراصل یہ لفظ نہ تھا، بعد کو منافقین نے بڑھا دیا ہے تو اس کا ذکر ضروری تھا

۱۰۔ "ابدام بمعنی جسم اگر باشد، گو باش جوہر مقابل جسم چگونہ تواند بود؟" اس کے بعد یہ کہ اندام کوئی لفظ نہیں، یہ ایدان ہے یا اندام۔ قاطع ص ۳۰۔ ابدام بمعنی جسم متن دساتیر میں ہے اور آذر کیوان کی ایک فارسی مثنوی میں بھی آیا ہے جس کے کچھ اشعار دبستان میں ہیں۔ یہ ہے غالب کی دساتیر سے واقفیت مگر اس جگہ کہنا یہ ہے کہ ابدام کوئی لفظ ہی نہیں، تو

پہلے یہ کیوں لکھا کہ " ابدام ..... باش "

۱۱- دربارۂ مولفین کشف اللغات و برہان قاطع: " این ہر دو بزرگ دریں صفت کہ مدار حلِ لغت بر رائے و قیاس خویش نہند... چہ قدر باہم ہماہم اند، و دریں بارہ کہ قیاس ہیچ گاہ صحیح نبود چہ مایہ بایکدگر انباز" قاطع ص ۱۴۲-۴۴ کم و بیش بیس ہزار لغات برہان میں ہیں، مولف اپنے کو ناقل و متتبع ارباب لغت کہتا ہے (دیباچۂ برہان) اور بطور شاذ ذاتی قیاس سے کام لیتا ہے - رہا قیاس کا ہر جگہ غلط ہونا، اس کے معنی یہ کہ ایک لغت بھی صحیح طور پہ درج نہیں، حالانکہ دیباچہ قاطع میں یہ ہے کہ دساتیری لغات اور تھوڑے غیر دساتیری لغات درست ہیں - یہ بھی غلط ہے، غلطیاں برہان میں بہت ہیں، لیکن یہ بھی نہیں کہا جا سکتا کہ بیشتر لغات غلط درج ہیں -

۱۲- "کندن کو صحیح اور کندیدن کو غلط بتاتے ہیں - یا رب کندن مصدر اصلی، اور کندیدن مصدرِ فرعی، بنا ہوا مضارع سے، جیسے آوردن اور آوریدن، یا رستن ... اصلی اور روئیدن مصدر فرعی نکلا ہوا روید سے جو رستن کا مضارع ہے" تیغ ص ۶۹-۷۰ غالب اعتراض پہ حیرت کا اظہار کرتے ہیں اور قاری کو یہ باور کرانا چاہتے ہیں کہ آوریدن و روئیدن جس طرح مضارع آوردن و رستن سے بنے ہیں، اسی طرح کندیدن مضارع کندن سے بنا ہے مگر یہ حقیقت کے خلاف ہے - آوریدن و روئیدن میں مصدر اصلی (یہاں اس سے بحث نہیں کہ اصلی و فرعی کتنا صحیح ہے یا نہیں) کے مضارع کی علامت 'د' کے اسقاط کے بعد جو کچھ بچتا ہے اس پر اضافہ 'یدن' سے بنے ہیں - کندیدن کندن کے مضارع 'کند' کی 'دال' کے اسقاط کے بعد جو کچھ باقی رہا اس پر "یدن" کے اضافے سے پیدا ہوا - اصلی و فرعی مصادر میں اس قسم کا فرق کہیں اور نہیں دیکھا - دعویٰ یہ ہے کہ خلاف قاعدہ ہونے کے باوجود یہ صحیح ہے تو ایرانیوں کی سند پیش کرنی تھی -

۱۳- "چبنود باعراب مجہولہ، بمعنی بلصراط، نتیجۂ لفظ آفرینی این گروه (منافقین ایران) است" بحوالہ عبدالصمد قاطع ص ۱۵۰ - لطائف میں فرماتے ہیں " استاد شاگرد کو لفظ

بتاتے اور اعراب چھپا رکھے'' ص ۲۲۴-۱ اس جگہ صریحاً اس سے انکار ہوا تھا کہ یہ لفظ عبدالصمد سے معلوم ہُوا تھا۔ استاد لفظ بتا سکتا ہے اور حرکات وسکنات کے متعلق اپنی لاعلمی ظاہر کر سکتا ہے، مثلاً وہ یہ کہہ سکتا ہے کہ منافقین کا اختراع کردہ لفظ ج ی ن و د سے مرکب ہے مگر اس کے حرکات وسکنات سے میں واقف نہیں۔ برہان میں چینود اور بہت سے الفاظ جو محض غلط خوانی کی بدولت فرہنگوں میں داخل ہُوئے ہیں، دیے ہیں۔ غالب کہتے ہیں کہ ان کے نکالنے میں آتنی محنت کی کہ پیشانی سے پسینہ ٹپکنے لگا، لیکن قاطع میں اور الفاظ تو لکھے لیکن چینود پل نہ لکھ سکے جو برہان میں ہے، غالب چھ الفاظ لکھ کر پوچھتے ہیں کہ ان میں سے صحیح کون ہے، حالانکہ اگر انھوں نے وبستان کی طرف بھی رجُوع کیا ہوتا تو معلوم ہوتا کہ اصلی لفظ چینود ہے، آد فنداک کی متعدد شکلیں صحیح یا غلط، برہان میں ہیں۔ غالب کا یہ فیصلہ نہ کر سکنا کہ صحیح شکل کیا ہے، شرمناک ہے (قاطع ص ۱۲۱) مگر اس جگہ غالب کو اس کا احساس نہ ہُوا کہ وہ خود "ننگ عدمِ تحقیق" سے بچ نہ سکے۔

۱۴- "قاطع برہان میں جا بجا لکھتا آیا ہوں مگر اب ہندی کی چندی کر کے لکھتا ہوں کہ..... فرہنگ لکھنے والے جتنے گزرے ہیں، سب ہندی نژاد ہیں .... نہ آپ شیرازی، نہ استاد اصفہانی، نہ ہی رگ گردن وہ خھی دعوی زباندانی! میرا یہ قول خاص ہے نہ عام ہے۔ مجموع فرہنگ نگاروں کے محقق ہونے میں کلام ہے" (نامۂ غالب ص ۲۴۸)۔ انطباع ساطع سے قبل، قاطع صرف ایک بار چھپی تھی، ظاہر ہے کہ طبع ثانی کے مندرجات کا علم تحریر ساطع کے وقت اس کے مؤلف کو نہیں ہو سکتا تھا۔ لغاتِ فارسی کے متعلق وہ بات جو عبارت بالا میں ہے، (یعنی کل فرہنگ نگاروں کا ہندی اور معتبر ہونا)، قاطع طبع (۱) میں مطلقاً نہیں۔ یہ باتیں پہلے پہل لطائف میں غالب کے قلم سے نکلیں۔ اور قاطع طبع ۲ میں اُن کا اعادہ ہُوا۔ قاطع طبع (۱) میں برہان مورد اعتراض رہا ہے، اور ایک جگہ صاحب کشف[1] اللغات کی خاص طور پر

---

[1]: حاشیہ اگلے صفحہ پر دیکھیے۔

مذمت کی ہے، قاطع کے فوائد میں متعدد فارسی دانان ہند کے خاص اقوال کی تردید کی ہے۔ اس سے یہ نتیجہ نہیں نکلتا جو عبارتِ بالا سے نکلتا ہے[1]، غالب نے قاطع طبع (۱) میں شرفنامہ (ص ۳۱۸، ۳۸، ۴۶، ۱۳۵) اور فرہنگ جہانگیری (ص ۷۹)، سے استناد کیا ہے۔ "ائمۂ فن کلام" (کلام = زباندانی) اور "ائمۂ فن لغت" (ص ۴۴، ۴۷) کا وجود تسلیم کیا ہے، انھوں نے جا بجا فرہنگوں کی سند مانگی ہے (قاطع ص......) بحث آسیم میں اُن کا قول ہے "مارا سخن در صحت لغت آسیم است، اگر از روی زند و پازند نباشد از روی فرہنگہای دگر" ص ۲۱۹، اگر سب فرہنگیں نامعتبر ہیں، تو صحت لغت میں "از روی فرہنگہای دگر" کلام کے کیا معنی ہیں؟ حقیقت یہ ہے کہ صرف ہندیوں کا لغاتِ فارسی لکھنا اور اُن کا قطعاً نامعتبر ہونا، نکات بعد الوقوع ہیں۔ قاطع کی اشاعت کے بعد حامیانِ برہان نے فرہنگوں کی مدد سے غالب کے اعتراضات کی تردید کی، غالب نے ان سے استناد کی جڑ ہی کاٹ دی۔ رہی یہ بات کہ قاطع طبع (۱) میں خود بھی استناد کیا تھا، انھیں پریشان کرنے والی نہ تھی، تناقض و تضاد سے بچنے کی انھیں کبھی زیادہ فکر نہیں رہی۔ یہاں یہ بھی لکھ دیا جائے کہ مؤلف فرہنگ جہانگیری ممکن ہے کہ ہندی المولد ہو، لیکن اس کا باپ ایران سے ہند آیا تھا اور ایرانیوں سے ملنے جلنے کے جو مواقع اسے حاصل تھے ان کا عشر عشیر بھی غالب کو حاصل نہیں ہوا تھا۔ مزید یہ کہ جو مواد اس کے پیشِ نظر تھا، وہ زمانۂ حال کے بعض فرہنگ نگاروں سے قطع نظر، کسی کے سامنے نہ تھا بروری جس کی فرہنگ سے موید میں کام لیا گیا تھا، بے شائبۂ ریب ایرانی المولد تھا، اور

(صفحۂ گزشتہ کا حاشیہ) غالب کا قیاس ہے کہ مؤلف کشف برہان سے زماناً مقدم ہے۔ اگر کشف کے مآخذ پر غور کرتے اور دیباچۂ فرہنگ جہانگیری پڑھتے جس میں اس کا ذکر فرہنگ عبدالرحیم بہاری کے نام سے ہے، تو یہ نہ کہتے۔ [1] اگر میں نے کہیں اس کے خلاف لکھا ہے تو اسے غلط سمجھنا چاہیے

غالب تیغ تیز میں شاکی ہیں کہ احمد علی نے اس اعتراض کا جواب نہیں دیا " اگر.. است " جواب نہیں تو اور کیا ہے ؟ یہ کہا جائے کہ " اگر از جامع است " کیوں لکھا ، یہ کیوں نہ مان لیا کہ غلطی جامع کی ہے ، تو غلطی ایسی ہے کہ ایک طفلِ مکتب سے بھی سرزد نہیں ہو سکتی، اور احتمال قوی ہے کہ سہوِ کاتب ہو۔

۲۷- غالب نے قتیل پر اعتراض کیا ہے کہ اُس نے ایک نواب زادہ کالپی کو خواہ مخواہ جامہ گذاشتن کے استعمال میں احتیاط کی تاکید کی تھی (عود ص ۴۴) مجموعۂ رقعات قتیل مرتبہ امامی یکی از نواب زادگان کالپی میں جو غالب کی زندگی میں طبع ہو چکا تھا، ایک خط ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ مکتوب الیہ نے اودھ کے کسی با اقتدار شخص کی وفات کی افواہ سُن کر قتیل کو اس کی اطلاع دی تھی، اور اس موقع پر " جامہ گذاشت " لکھا تھا قتیل نے ہدایت کی ہے کہ ہر چند اس اصطلاح سے کم لوگ واقف ہیں، لیکن قرینے سے معنی دریافت کر سکتے ہیں، کسی کا نام لے کر ایسی خبر نہ لکھو، کنایہ ہو تو مضائقہ نہیں، اس لیے کہ خبر جھوٹ نکلی تو اُس کے لکھنے والے پر آفت آ سکتی ہے۔ رقعات ط ۱۲۵۱ھ ص ۳۳ ، رقعہ ۱۶۔

۲۸- غیاث اللغات اور اس کے مؤلف پر لعنت بھیجنے کے بعد فرماتے ہیں " رامپور جانے کا اتفاق ہوا اور وہاں کے صاحبزادگان عالی تبار اور روساتے نامدار سے ملاقاتیں رہیں تو.. معلوم ہوا کہ ملّائے مکتب دار تھا ، نہ رئیس کا روشناس اور نہ اکابر شہر کا آشنا ایک گمنام مکتب دار " تیغ تیز ص ۷۷- انتخاب یادگار ص ۲۲۶ میں امیر مینائی نے لکھا ہے کہ صاحب غیاث اللغات رامپور میں بڑی عزت کی نظر سے دیکھے جاتے تھے اور وہاں کے دو حکمرانوں یوسف علی خاں و کلب علی خاں کے استاد تھے ۔ اس کتاب کے متعلق خود اس کتاب میں اور ایک خط میں امیر مینائی کا بیان ہے کہ کل مطالب کے ذمے دار کلب علی خاں ہیں، اس لیے اقرار تلمذ خود ان کی طرف سے سمجھنا چاہیے۔ کیا یہ ممکن ہے کہ غالب نے وہ باتیں جو اُن کے قلم سے نکلی ہیں، رام پور میں سُنی ہوں؟

۲۹- قاطع اشاعت (۱)، منتظمین مطبع نے جا بجا حاشیے لکھے ہیں اور برہان کی غلطیاں

بطور سند آئے ہیں۔ مصرع فردوسی ۹، شعر استاد (نام نہیں) ۱۲، شعر خسرو، شعر خاقانی ۱۴، شعر زلالی ۱۷، شعر منسوب بہ نظامی دور اصل شعر خسرو) ۳۲، قطعہ دو بیتی سعدی ۴۳، شعر ظہوری ۴۴، شعر ناصر خسرو ۴۹، ایک شعر (اسے رباعی سلیم کہا ہے)، ۷۰، سنائی ۸۴، فردوسی ۸۸، شعر عرفی ۹۰، شعر فردوسی ۹۱، مصرع نظامی ۹۷، شعر سعدی ۱۰۲، شعر حافظ ۱۰۳، شعر جامی دراصل نظامی) ۱۰۹، شعر استاد (نام نہیں) ۱۱۴، شعر حافظ ۱۲۶۔ ان میں سے بعض اسناد مسائل متنازعہ فیہ سے سروکار نہیں رکھتے، بعض تعلق رکھتے ہیں، مگر اثبات دعویٰ میں اُن سے مدد نہیں مل سکتی۔ غالب نے اس پر بھی غور نہیں کیا کہ کثیر المعانی الفاظ کے کوئی خاص معنی چند اشعار میں نہیں ہیں تو اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ ہیں ہی نہیں۔ ابوالکلام کا قول متعلق اسناد پیش کردۂ مخالفینِ غالب نقل ہو چکا ہے، اور میں فرہنگ سروری سے استناد کا ذکر کر چکا ہوں، فرہنگ جہانگیری، فرہنگ رشیدی، چراغِ ہدایت، مصطلحات شعراء، بہارِ عجم وغیرہ جو ہند میں لکھی گئی ہیں، اسناد سے معمور ہیں، اور یہ زیادہ تر ایرانیوں کی نظم و نثر سے ہیں، انھیں نامعتبر کس طرح کہا جا سکتا ہے؟ ہاں، یہ ثابت کیا جائے کہ غلط انتساب ہے، جعلی اسناد ہیں، یا ان کے معنی غلط بتائے گئے ہیں، تو اور بات ہے۔ غالب جلال اسیر کی طرف منسوب شدہ سند کو نہیں مانتے (رجوع بحث بے پیر)، مگر رامپور میں عرفی کے بعض اشعار پر اعتراض ہوا تو انھوں نے اور ظہوری کے مستعملہ گوش شگفتن کو تسلیم نہیں کرتے۔ نثر نامہ سے ان کے استناد کا ذکر آ چکا ہے۔ سوالات ص ۲ ۱۸، میں ایک ہندوستانی کی کتاب، بہار دانش کا شعر بطور سند پیش کیا ہے۔ اس رسالے کے آخر میں بعض امور سے متعلق استفتا ہے، مفتی سب ہندی ہیں، اور باستثنا تے نجف علی خان سب قطعاً ناقابلِ اعتنا۔ تیغ کے آخر میں خود غالب نے سوالات کئے ہیں، جن کا جواب شیفتہ نے دیا ہے اور ۳ مویدین سے ۲، حالی و نیّر تلامذۂ غالب ہیں۔ غالب کو یہ نہ سوجھا کہ جو لوگ مجھے نہیں مانتے، میرے شاگردوں کو کب خاطر میں

لائیں گے۔

۱۷۔ غالب نے ہرمزد ثم عبدالصمد کے بارے میں لکھا ہے کہ ساسان پنجم کی نسل سے تھا۔ اور علوم عربیہ و معقولات میں تبحر رکھتا تھا۔ بعد قبول اسلام ہند آیا اور دو سال غالب کے یہاں رہا، اور غالب نے اُس سے استفادہ کیا۔ یہ ایک فرضی شخص ہے، جس کی تخلیق کی وجہ یہ ہے کہ غالب دوسرے ہندی فارسی دانوں پر اپنا تفوق جتا سکیں، اور اس کے حوالے سے جو چاہیں سپردِ قلم کریں۔ انھوں نے صراحتہً اس سے جو اقوال منسوب کیے ہیں وہ یا تو لغوِ محض ہیں یا پیش پا افتادہ ہیں۔ (میں نے ایک مقالے میں جو احوال میں شامل ہے، اس سے مفصل بحث کی ہے) ذال فارسی کا نہ ہونا، چینود کا لفظ اختراعی ہونا، پشتن کا پشتن ہونا اور دوسری باتیں اُس کے حوالے سے لکھی ہیں۔ بروایاتِ صحیحہ یہ بھی ثابت ہے کہ غالب زبانی گفتگو میں اس کا اقرار کرتے تھے کہ یہ فرضی شخص ہے۔

۱۸۔ "صدرہ آں بینی کہ مصدر ہی را با برخی از مشتقات جلوہ داد...؛ چوں بدیں مایہ پر گوئی دلش از غصہ خالی نہ شد" قاطع ص ۴۔ یہاں غصہ بے محل ہے۔

۱۹۔ "ابنِ فرازمان را بازمان نپسندد" قاطع ص ۵۔ فرازمان و بازمان ہر دو ساتیری الفاظ۔

۲۰۔ "بیشتر الفاظِ غریب می آرد، و آنچہ نگاشتہ اند، می نگارد،" ایضاً ص ۹۔ "این سہ لغت اگر غریب است ور صحیح" ص ۱۴۳۔ ظاہر ہے کہ غالب "غریب" کو "صحیح" کا متقابل سمجھتے ہیں اور یہ غلط ہے۔

۲۱۔ "انبوہی ہبابہای رشولیدہ جامع" ایضاً ص ۸ غرض کثرتِ اغلاط سے ہے اور ان الفاظ کا مفہوم نہیں۔

۲۲ "رعایت لفظ سومیں و چارمیں از ہر لغت" ص ۴۔ لفظ کی جگہ "حرف" چاہیے۔ یہ غلطی اور جگہ بھی ہے

۲۳۔ "اشعار... درست ہو گئے... اور اصلاح اور اشارے اور فوائد جیسا کہ میرا شیوہ ہے عمل میں آیا" خطوطِ غالب ص ۵۔ فعل میں 'فوائد' کی رعایت ہونی تھی۔ اس سے قطع نظر،

اصلاح عمل میں آ ئی ٹھیک، اور اشارے عمل میں آنا بھی بتکلف صحیح؛ فوائد عمل میں آنا، چہ معنی دارد؟

۲۴- پاخانہ تصحیف پاجابہ، قاطع ص ۵۳- در رجوع بہ پاچابہ) یہ دساتیری لفظ ہے، اور اس کے سوا (قطع نظر از برہان و فرہنگہائے مابعد) کہیں نہیں ملتا۔ پاخانہ ہندی فارسی ہے، تصحیف کے لیے یہ ضروری ہے کہ پاجابہ ہندوستان میں مستعمل رہا ہو، اور یہ ہند در کنار کہیں بھی استعمال ہی نہ تھا۔ صاحب دساتیر کے اختراعات سے ہے۔ غالب فرہنگ نگارانِ ہند کے قیاس کے علی العموم غلط ہونے کے شاکی ہیں، مگر حقیقت یہ ہے کہ جس قدر اس کا اطلاق غالب پر ہوتا ہے کسی اور پر نہیں ہوتا۔

۲۵- اروند "نہ چیزی از دی بروں رود و نہ چیزی بدرون در آید، نہ زیادہ شود، و نہ کم گردد" تیغ ص ۲۷، عبدالصمد کی زبانی۔ یہ لفظ دساتیر ص ۲۲۷ و ۲۴۳ و ۲۴۱ وغیرہ میں آیا ہے اور ملا فیروز کی فرہنگ دساتیر ص ۲ میں اسی کے معنی "عین وزبدہ وخلاصہ" درج ہیں، اور عبارات کے مطالعے سے معلوم ہو جائیگا کہ وہ مطلقاً خارج از بحث ہیں۔ جس عبارت سے بظاہر غالب نے وہ مطلب نکالا ہے جو اوپر درج ہے، یہ ہے "آنچناں کہ نکرا ندو نہ پیوندد تیو چیزی دنگسلد و نہ جدا شود از تو چیزی، می پرمابدبابہ یزدان ارو ند گوہر اوست، دزو بیرون وجدا نیست، چنانکہ ہستی او ارو ند گوہر دلیست، تا ہیچ ود پیوندد و ہیچ دستم ود و بیکر نبندو ص ۴۳۔ ترجمۂ انگریزی ص ۵۵، غالب کے بیان کردہ معنی پر موید میں صحیح اعتراض ہوا تھا، غالب نے تیغ ص ۲۷ میں جواب دیا کہ میرا اور صاحب موید کا بیان ایک ہے "تغیر بالمرادت ہو تو ہو" شمشیر تیز تر میں اُس کی تردید ہوئی تھی۔ غالب نے عبارت نافہمی کا ثبوت دیا تھا، لیکن کو ہٹ دھرمی پہ اُتر آئے۔ پایہ۔ صفت۔

۲۶- آہنگ کو برہان نے ماضی بھی لکھا تھا اور غالب کا اس پہ بجا اعتراض تھا، قاطع ص ۲۹۔ موید برہان میں اس کا جواب یہ دیا گیا تھا کہ "اگر از جامع است البتہ خطا کردہ است"۔

تقی اوحدی (صاحب سرمۂ سلیمانی) کا بھی یہی حال ہے۔ یہ تینوں فرہنگیں برہان کے مآخذ خاص میں ہیں۔ غالب نے اپنی بعض تحریروں میں جو اشاعت کے لیے نہ تھیں سروری و تقی اوحدی کے ایرانی المولد ہونے سے انکار کیا ہے۔ دیباچۂ فرہنگِ جہانگیری میں ایسی متعدد فرہنگوں کا ذکر ہے جو ایرانیوں نے لکھی تھیں۔ ممکن ہے کہ یہ غالب کی نظر سے نہ گزرا ہو، لیکن اس مآخذ کا مفصل ذکر محرق میں بھی ہے۔ اور ممکن نہیں کہ غالب نے نہ دیکھا ہو۔ فرہنگوں (بشمول برہان) کی مفصل بحث غ م، ص ۳۵۸ تا ۳۸۲ میں ہے۔

۱۵۔ "مولانا (احمد علی)، .... اسدی طوسی اور حکیم قطران کو دو فرہنگوں کا مؤلف بتاتے ہیں۔ اگر اسدی.... نے فرہنگ لکھی ہوتی تو محمود غزنوی کے عصر سے آج تک سب فرہنگ نگاروں کا ماخذ وہی ہوتا، اور اختلاف لفظ و معنی کسی لغت میں راہ نہ پاتا۔ لیس فلیس" تیغ ص ۲۶۸۔ متعدد فرہنگ نگاروں نے اس سے کام لیا ہے۔ ازانجملہ سروری و مؤلف فرہنگ جہانگیری۔ اسدی فرہنگ نگار، صاحب گرشاسپ نامہ، عہدِ محمود میں پیدا ہو گا لیکن اس کی فرہنگ اس کے بہت بعد میں لکھی گئی اور زمانا فرہنگ قطران سے بھی مؤخر ہے، جیسا کہ دیباچۂ فرہنگ اسدی سے ظاہر ہے۔ اختلافاتِ صورت و معنی کی وجہ سے فرہنگ کے وجود ہی کے منکر ہو گئے، عجیب و غریب استدلال ہے۔ یہ بات بھی حیرت انگیز ہے کہ فرہنگ قطران کا ابتدا میں ذکر کیا، اور پھر اس کے ہونے نہ ہونے سے مطلقاً بحث نہ کی۔

غالب نے برہان پر سختی کے ساتھ اعتراض کیا تھا کہ وہ سند نہیں دیتا اور اس کی وجہ بتائی تھی کہ الفاظ اختراع کرتا ہے۔ سند لاتے تو کہاں سے لاتے۔ قاطع ص ۱۱۹۔ برہان میں شعر کی سند برائے نام ہے، مگر متعدد مقامات پر فرہنگوں سے استناد کیا ہے۔ اس کی وجہ یہ بتائی ہے کہ اختصار مدِ نظر ہے (دیباچہ)، الزام اختراع بے اصل ہے مگر یہاں اس سے بحث نہیں، کہنا یہ ہے کہ قاطع کے اس حصے میں جس کا تعلق برہان پر اعتراضات سے ہے، اس میں حسب ذیل اشعار یا مصرع

دکھائی ہیں۔ لیکن سب ضمیمہ ۳، اعتراض لغات عربی سے متعلق ہیں، ص ۸۲ محشی کے ۱۸ اعتراضات میں سے بیشتر کا عربی سے سروکار نہیں۔ مخالفین نے کہا کہ قاطع کے بہت سے اعتراضات حواشی مذکور سے ماخوذ ہیں، تو غالب نے اشاعت ۲ میں ضمیمہ کو اکثر بنا دیا۔ اور جا بجا اس پر اظہار طمانیت کیا۔ فاضل محشیان برہان میرے ہمخیال ہیں۔ حقیقت سے کسی قدر انحراف اب بھی رہا اور ایسے مقامات بھی رہے جہاں حواشی کا مطلقاً ذکر نہیں، گو زیرِ بحث سے متعلق حواشی موجود ہیں۔

۳۰۔ غالب نے برہان پر اعتراض کیا ہے کہ آبرو، باورچی، تپ، یاقوت (۷، ۳ الفاظ دیے ہیں) سے مشہور الفاظ کو لغت قرار دیکر ملحقات میں داخل کیا ہے۔ تپ ملحقات میں تب ہے اور یاقوت یا قوب۔ ان ۷، ۳ میں سے زائد از نصف ملحقات قدیم سے سروکار نہیں رکھتے، بلکہ روبک مرتب برہان کے اضافات ہیں۔ صاحب موید نے ملحقات کے متعلق صراحتہً لکھا تھا لیکن غالب نے تیغ میں اعتراض واپس نہیں لیا۔

۳۱۔ "برہان... در شرح لفظ خانہ گیر می فرماید کہ آن فارد، زیاد، ستارہ، خانہ گیر، طویل، ہرا ران منصوبہ باشد" کیست تا معنی این فقرہ را خاطر نشان من کند؟" قاطع ص ۲۔ عبارت منقولہ سے قبل، برہان میں یہ الفاظ ہیں: "بازی چہار است از جملہ ہفت بازی نرد"۔ فارد... تا منصوبہ، سات بازیوں کے نام ہیں اور یہ اپنی اپنی جگہ پر الگ الگ بھی برہان میں موجود ہیں عبارت صحیح اور آسان ہے۔ موید برہان میں دکھایا گیا تھا کہ غالب کا اعتراض غلط ہے لیکن تیغِ تیز میں غالب نے اپنی غلطی کا نہ تو اقرار کیا اور نہ جواب میں کچھ لکھا۔

۳۲۔ موید برہان ایک ضخیم کتاب ہے، جس میں قاطع برہان سے مفصل بحث ہے اور شاید ہی کوئی بات قاطع میں ایسی ہو جس کے متعلق آغا احمد علی نے کچھ لکھا نہ ہو۔ غالب نے تیغ تیز محض چند امور سے بحث کرنے کے بعد تحریر کیا ہے: "بس اب میں عاجز آگیا ـــــ کہاں تک لغت بعد لغت دیکھے جاؤں، خرافات، واہیات، جھوٹے لغو، مہمل! اب ورق ورق اور صفحہ صفحہ کہاں تک دیکھوں گا۔ دیکھوں گا تو سہی،

مگر چھوڑتا جاؤں گا، جستہ جستہ جواب لکھوں گا۔" ص ۴۸،۴۔ مگر اس کے بعد متنازعہ فیہ امور میں سے کسی ایک سے بھی بحث نہیں کی، قاطع کی اشاعت ثانی میں برہان پر جو اعتراضات کیے ہیں، انھیں باستثنائے بعض نقل کیا ہے، اور اُن کا جواب طلب کیا ہے۔ یہی مدِ نظر تھا تو یہ لکھنے کی کیا ضرورت تھی کہ "جستہ جستہ جواب لکھوں گا"؟

۳۳۔ غالب نے قاطع ص ۴۷ میں لکھا تھا "غم تباہی آئین گفتار پارسی خورد" احمد علی کی موید برہان میں "غم تباہی گفتار پارسی خورد" غالب تیغ تیز ص ۱۷،۲ میں اس جملے کو تحریف یوں لکھتے ہیں "غم گفتار پارسی زبان خورد" وہ اسے مہمل تو بتاتے ہی ہیں، احمد علی کو چوری کا الزام بھی دیتے ہیں۔ عبارت بدل دی جائے گی تو مہمل ہو ہی جائے گی۔ رہا سرقہ تو غالب کے جملے میں کونسا ایسا نکتہ ہے یا بیان کی کونسی ایسی خوبی ہے کہ چرایا جاتا؟

۳۴۔ غالب نے فارسی میں وجود ذال معجمہ کی یہ وجہ بتائی تھی کہ دبیران پارس دالِ ابجد پہ نقطہ دیا کرتے تھے اور اس طرح دال مہملہ کا خاتمہ ہی ہو رہا تھا۔ اکابر عرب نے دونوں میں تفرقے کے لیے قاعدہ بنایا، قاطع ا ' موید برہان ص ۲۴ میں یہی بات کچھ اختلاف کے ساتھ یوں لکھی ہے:

"بخاطر فاطر چنیں می رسد کہ چوں در زبان قدیم و عہد باستان بر زیر دال نقطہ می نہادہ اند، متاخرین کہ ازیں قاعدہ آگاہ نیستند، آنرا خیال ذال منقوطہ کردہ اند۔"

غالب کہتے ہیں کہ میں نے ایک بالکل نئی بات کہی تھی جو عبدالصمد سے سنی تھی، کوئی اور اس سے واقف نہ تھا، احمد علی نے اسے چرا لیا، تیغ تیز ص ۱۱،۲۔ "بخاطر" سے قبل احمد علی نے یہ لکھا تھا "صاحب جہانگیری شیرازی چنیں افادہ فرمودہ" اور "کردہ اند" کے بعد انھوں نے یہ بتایا ہے کہ "تم افاختہ"۔ ظاہر ہے کہ چور اگر ہے تو صاحب فرہنگ جہانگیری جس کی کتاب گیارھویں صدی ہجری کے نصف اول میں تالیف ہوئی تھی۔ غالب نے اس پر غور نہیں کیا کہ نقطے والی بات کا عبدالصمد کے سوا کسی کو معلوم نہ ہونا اثباتِ دعویٰ کے لیے مضر ہے مفید نہیں۔ اگر ایسے مخطوطات تھے جن میں نقطہ

تھا تو اوروں کو بھی خبر ہوتی۔ یہ عبدالصمد کا خاندانی راز نہ تھا کہ نسلاً بعد نسلٍ اس کے یہاں چلا آتا تھا اور ایک زمانے میں اس خاندان کے صرف ایک شخص کو اس کا علم ہوا کرتا تھا!

۳۵۔ غالب کے نزدیک آتش صرف مفتوح التا ہے۔ اُن کے مخالفین کی رائے میں مکسور التا بھی ہے۔ اس سلسلے میں ایک شعر کسی مخالف نے نقل کیا، جس کے مصرع آخر کے متعلق غالب کا قول ہے: "درخانہ بجز شعلۂ آتیش ندارم" کہ جامع فرہنگ جہانگیری اس کو بنائے قرشت مکسور و یائے معروف سمجھ کر تحتانی کو مشبع (کذا) جانتا ہے اور آتش بروزن تابش کا مدعی ہے!... یہ مصرع اُستاد کے قطعہ کا ہے جس کے قوافی عیش و طیش و جیش ہیں۔ فرہنگ مذکور میں آتش یا آتیش کوئی لغت نہیں بلکہ آتیش بیا کا تو کوئی ذکر ہی نہیں۔ آویش کی بحث میں مؤلف نے آتش کو اصلاً مکسور التا البتہ لکھا ہے۔ مصرع زیر بحث کس کا ہے، مجھے معلوم نہیں، احمد علی وغیرہ کے یہاں مصرع اول تو ہے لیکن کسی نے مصنف کا نام نہیں بتایا۔ احمد علی نے "یکے از شعرائے متقدمین" لکھنے پر قناعت کی ہے۔ قیاس کسی طرح قوافی عیش وغیرہ کا مؤید نہیں۔ ت مفتوح ہے تو اثبات ہے آتاس اور مکسور ہے تو آتیش بکسرۂ تا پیدا ہوتا، قطعہ فرضی ہے، ہوتا تو غالب اُسے ضرور پیش کرتے۔

۳۶۔ برہان میں آہنگ کے دس بارہ معانی دیے ہیں۔ غالب نے مجملاً ان کے متعلق لکھا تھا "بیشتر ازان بسند محتاجست" قاطع ص ۲۹، مؤید برہان میں اسناد پیش ہوتے تو تیغ تیز ص ۶-۲۷ میں لکھا کہ "سوال کا جواب نہیں اور خرافات ہزار در ہزار" سند مانگنے پر سند بیجیے تو مجرم، دیجیے تو مجرم! غالب خرافات کہنے میں حق بجانب اس وقت ہوتے جب وہ اسناد کو غلط ثابت کر سکتے۔

۳۷۔ "یکصد و چند لغت ہے... از ہفت... مرکب ساخت (صرف ایک لفظ سے مرکب ہونے کے کیا معنی؟)... سراسر کنایہ از ہفت سپہر ہفت ستارہ و ہفت پردۂ چشم و ہفت کشور کمتر معقول و بیشتر نامعقول" قاطع ص ۱۴۳۔ اضافہ اشاعت ۲ "بازدہ ملحقات

ہماں صد لغت باز آورد" ص ۱۴۰۸ - ایسے مرکبات کی تعداد صرف ۶۲ ہے - ملحقات میں ایسے مرکب جن کا ایک جزو ہفت ہو، صرف دو ہیں: ہفت خم کنایہ از ہفت آسمان' ہفت کہنہ یار و مصاحب کہنہ، 'کتاب کہنہ و شراب و جام کہنہ و شمشیر کہنہ و چینی کہنہ' دونوں اصل کتاب میں نہیں -

۳۸ - آغا احمد علی نے مرکبات ۳۷ کے بارے میں لکھا تھا: "یکصد و چند لغت کہ ... آوردہ ہمہ معقول است و قول معترض نا مقبول" ص ۲۰۴ - غالب نے اس کا جواب تیغ تیز میں یہ دیا ہے: "پھر نظائر کا حوالہ دیکر ہفت کشور وغیرہ کی صحت میں غلو کرتے ہیں، کوئی پوچھے کہ غالب نے ان الفاظ کو غلط کب لکھا ہے جو تم اس (کذا) کی صحت کے گواہ گزرانتے ہو" ص ۲۶۶ - اس کے بعد دوبارہ ملحقات میں انھیں لکھنے کا جواب مانگا ہے -
اگر "ہمہ ... نامقبول" یہ نہ صحت میں غلو کرنا ہے، نہ گواہ گزراننا ہے - غالب نے سب تو نہیں بیشتر لغات کو "نامعقول" کہا تھا، جسے غلط کا بدل کہا جا سکتا ہے - دوبارہ لکھنے کا جواب اس طرح مانگا ہے کہ گویا یہ اعتراض اشاعت (۱) میں نہ تھا، اور آغا سے جواب نہ بن سکا - تعداد مرکبات زیر ہفت ۷۰ سے بھی کم ہے -

۳۹ - ص ۳۹ دیباچۂ جدید اشاعت ۲ میں مخالفین کے اعتراضات کی طرف اشارہ کرکے فرماتے ہیں "حاشا کہ در ہیچ محل از عقیدۂ خویش رجوع کردہ باشم" ص ۸ - وہ اصحاب جنھوں نے صرف اشاعت ثانی دیکھی ہے لازماً یہ سمجھیں گے کہ غالب نے کسی جگہ اپنی رائے نہیں بدلی - مگر نامۂ غالب میں آویزہ و افسوس سے متعلق تبدیل عقیدہ کا صریحاً اعتراف کیا ہے - ص ۲۴۹، اور اشاعت ثانی میں اور جگہ بھی بدون اعلان رائے بدلی ہے -

۴۰ - افسوس بہ الف مفتوح و واؤ مجہول عربی ہے اور تاسف و متاسف و وا اسفاہ اس سے مستخرج ہیں - اس کے معنی صرف دریغ ہیں، بہ قاطع کی اشاعت (۱) میں نہ تھا، ص ۱۰۶ فعلول کے وزن پر جو عربی الفاظ ہیں وہ ایک دو کو چھوڑ کر سب کے سب مضموم الاول ہیں اور وہ ایک دو فارسی میں مستعمل نہیں لیکن فارسی میں جو الفاظ آتے ہیں ان میں سے بکثرت مفتوح الاول تلفظ میں آتے ہیں - افسوس اگر عربی ہوتا تو

مضموم الاوّل ہوتا - یہ عربی ہوتا تو اسم جامد ہوتا - اس سے کسی دوسرے لفظ کے مستخرج ہونے کے کیا معنی ؟ تاسف کا مادہ اسف ہے اور متاسف تاسف کا اسم فاعل، وا اسفاہ میں بھی اسف ہے - لیکن یہ ایک سے زیادہ کلمات سے مرکب ہے - کسی ایک سے اس کا استخراج کیا - مزید یہ کہ عربی میں واؤ مجہول نہیں - ان میں سے ہر ایک غلطی اتنی فاحش ہے کہ اس کے ارتکاب کے بعد اُس کا حق باقی نہیں رہتا کہ عربی زبان کے متعلق غالب کے کسی قول کا کچھ بھی وزن ہو سکے - سخت لے دے ہوئی تو لطائف میں اس کا اقرار کیا کہ عربی نہیں اور اسف کے مشتقات کو افسوس کے مشتقات لکھا ہے - ص ۲۰۶ - لیکن اس سلسلے میں اپنی اور کسی غلطی کا اعتراف نہیں کیا، اور معنی کے متعلق اپنی سابق رائے پر قائم رہے - رجوع بحث فسوس، اپنی غلطی کی اہمیت گھٹانے کے لیے انھوں نے بڑا اہتمام کیا، اپنی عمر زیادہ کر کے دکھائی (۷۰ برس، ہر چند کہ تحریر قاطع کے وقت وہ ۶۰ برس سے کچھ ہی زیادہ تھے ) اور کتاب عجلت میں نہیں بلکہ بار بار رد و بدل کے بعد شائع ہوئی تھی، اپنی غلطی کو 'سہوِ طبیعت' کہا، اس کے قصورِ فہم ہونے سے انکار کیا اور سہوِ طبیعت کو ماہرینِ فن کے نزدیک قابلِ درگزر بتایا - انھوں نے اسی پر قناعت نہ کی، تفتازانی (صاحبِ متن کیدانی) سعدی (جامی) کی طرف جو شعر منسوب کیا ہے " بہ بر و ایں دام ..... آشیانہ " وہ در اصل حافظ کا ہے، اور غلطی سے قطعاً مبرا) کے اصلی یا فرضی اغلاط کا ذکر کیا اور یہ لکھا کہ جس طرح یہ اصحاب موردِ اعتراض نہیں ہو سکتے، غالب پر بھی اعتراض نہیں ہو سکتا - لطائف ص ۲۰۵، ۲۰۶ - انھوں نے یہ بھی کمال کیا کہ افسوس کی عربیت کے متعلق قاطع کی عبارت قاطع ا میں بجنسہ رہنے دی اور بڑے بے پروایانہ انداز میں لکھا " افسوس، اگر عربی نباشد، گو مباش " ص ۲۰۶ -

۱۴۱ - ہوس بواؤ مجہول برہان میں ہے، اعتراضِ غالب یہ کہ 'ہ' اور 'واؤ' دونوں مفتوح ہیں. قاطع ص ۱۴۴ - سند میں ابنِ یمین کا شعر پیش ہوا تو اشاعت ۲ میں لکھا: "یہ مطلع نہیں فرد ہے (مطلع کو بھی فرد کہہ سکتے ہیں - اصطلاحات سے واقفیت ہوتی تو

تو یہ کہتے کہ بیت غیر مصرع ہے، یعنی یہ کہ ایک ہی مصرع میں قافیہ آیا ہے) ایک قطعے کی جس کے قوافی فوس و فردوس ہیں، بیت زیر بحث:

زرم برازم (کذا) اختیار مکن | ہست مارا بخود ہزاراں ہوس
---|---

لفظ منتعملۂ ابنِ یمین، ہوس بفتح ہا و سکون واؤ ہے۔ لطائف ۲۲۰ میں لکھا کہ ابنِ کا قطعہ سہ بیتی نظر سے گزرا ہے مگر اس وقت یاد نہیں۔ اس میں ہوس، بفتحہ ہا و سکون واؤ ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ بیت ایک غزل میں آئی ہے جو دیوان قطعات و رباعیات وغیرہ ط ایران میں نہیں، لیکن کتاب خانۂ خدا بخش پٹنہ کے نسخہ کلیات ۱۳۷ میں غزل کے دیگر ابیات کے ساتھ ہے:

| | |
|---|---|
| اے دریغا کہ عمرِ شر بفوس | از لبت تا ستاندہ داد ببوس |
| ساقیا گلشن از نسیم بہار | گشت آراستہ چو روئے عروس |
| در قدح کن ز حلق بط خونی | ہمچو روئے عقیق و خون خروس |
| رزم بر بزم اختیار مکن | ہست مارا بخود ہزار افسوس |
| ہرگز ابنِ یمین عوض نکند | نغمۂ چنگ را بنغمۂ کوس |

غالب نے کلیات دیکھا ہوتا تو یہ کہتے کہ ہوس کسی شکل میں شعر زیر بحث میں آیا ہی نہیں، اس لیے ہوس بواؤ مجہول کی کوئی سند نہیں، لیکن لڑائی جیتنی تھی، اور محنت کی طرف طبیعت مائل نہ تھی، ایک فرضی قطعے کا حوالہ دے دیا۔

۴۲ - برہان میں آرغنداک کی کئی شکلیں ہیں اور آدرنگ کی بھی، غالب کا قول ہے قطع نظر از ننگ عدم تحقیق، عذر ایں خطا کہ در شرح دو لغت ... ہشت فصل آوردہ، و یک ورق ضائع کردہ است، چہ خواہد بود؟ قاطع ص ۲۱ - برہان میں باب گفتار ہے اور فصل بیان، ہر لغت کی شرح کو فصل قرار دینا غلط ہے۔ موید میں یہ دکھایا گیا تھا مگر تیغ میں اعتراض واپس نہیں لیا گیا۔ ایک ورق کی بات بھی بے اصل ہے۔ نسخۂ حکیم عبدالمجید (قاطع ۲ میں اسی کا حوالہ) میں عموماً ایک ورق میں ۴۴ سطور ہیں، اور ان لغات نے صرف ۱۳ سطریں لی ہیں۔ آرغنداک (حرف ثانی ر) جو بقول

غالب برہان میں ہے، اس میں نہیں۔

۴۳- غالب معترض ہیں کہ برہان نے 'سرایان' کے معنی خوانندگی و گویندگی لکھے ہیں، قاطع ص ۹۰- برہان نے "خوانندگی و گویندگی و نغمہ سرائی کناں یعنی خوانندگی کناں و گویندگی کناں و نغمہ سرائی کناں لکھا ہے۔

۴۴- تیزیِ "عربی نژادان فارسی زباناں" برہان میں ہے غالب نے 'زباناں' کی جگہ "داناں" کہا ہے اور اس پر اعتراض کیا ہے۔ ص ۶۵-

۴۵- ماہو چی چشمۂ خضر، پر غالب معترض ہیں، قاطع ص ۱۲۰- مگر برہان میں ماہی و چشمۂ خضر ہے۔

۴۶- غالب معترض ہیں کہ برہان نے آذرم کے متعلق بہ مہمل بات لکھی ہے کہ "اسپے را گویند کہ نمد زین آں دونیم باشد" قاطع ص ۱۷، مگر اس میں "زین اسپے...."

۴۷- اعتراض ہے کہ برہان میں ناطوری بمعنی مزارع ہے، قاطع ص ۱۲۸، مگر اس میں یہ عبارت ہے:

"کشت بان را گویند کہ زراعت نگاہ دارندہ باشد"

۴۸- آذر بوزن مادر (برہان) "چادر را گذاشتن و مادر را آوردن بے حیائی ست" قاطع ص ۱۴ -

۴۹- بزعم غالب ایک نوع کی دو غلطیاں برہان سے سرزد ہوئیں، اسی طرح کی ایک تیسری غلطی کا ذکر کر کے لکھتے ہیں "ایں خطائے سوم است و مثل ہندی مشہور اینجا صادق" قاطع ص ۴۷- مثل مشہور وہ جو تیسری خطا مادر بخطا ہونے سے متعلق ہے۔ مثل نہیں لکھی، مگر اشارہ صریح ہے۔

۵۰- انباشتن و انباشت برہان میں ہیں، انباشتہ نہیں' ارشاد ہے کہ "دریں بحث علم مفعولیت نیفراشت" - قاطع ص ۳۸ -

۵۱- "پاچایہ- بول و غائط" (برہان) "ہیچ کس نمی بیند کہ از دہان ایں مردچہ فرو می ریزد" قاطع ص ۵۳۔

۵۲۔ ''لوطیان ایران میں رسم ہے کہ چند بد معاش جمع ہو کر ایک امرد کو کچھ دے کر باغ یا کسی مکان میں لے جاتے ہیں اور نوبت بنوبت اس سے اغلام کرتے ہیں۔ اس جماعت میں سے ایک شخص اس امرد کا سر پکڑے رہتا ہے۔ مولوی جی (مصنف موید) لوگوں کی منتیں کرتے ہیں اور بلاتے ہیں کہ آؤ اور (کسی کا سر پکڑو)'' تیغ ۲۶۸۔

# باب دوم

۱۔ افسوس کے عربی نہ ہونے سے متعلق غالب کے اعتراف کا ذکر باب اوّل میں ہے۔ غ م میں بحث افسوس و فسوس ص ۲۴۲ تا ۲۵۴ میں ہے۔ غالب آخر تک اس پر مصر رہے کہ افسوس ''بمعنی حسرت و حیف و مرادف دریغ'' ہے۔ اور استہزا سے اس کا کچھ تعلق نہیں۔ مگر حقیقت یہ ہے کہ پہلوی میں صرف استہزا اور مماثل معنی کے لیے آتا تھا۔ فارسی میں نئے معانی پیدا ہوئے اور لفظ پرانے اور نئے دونوں معانی میں استعمال ہوتا رہا۔ اردو کا معاملہ جداگانہ ہے، اس میں صرف وہی معنی ہیں، جو غالب کہتے ہیں۔ منجملہ اسنادِ غ م:

(ا) ''آں قوم بروے خندید و افسوس کردند''۔ ترجمہ تاریخ طبری از بلعمی ص ۱۴۱

(ب) بخندید آنگہ بافسوس گفت — کہ ترکان ز ایران نیابند جفت

شاہ نامہ جلد ۱، ص ۱۸۹

(ج) بروعدۂ ہر کس مگر افسوس کند بس — لا افسوس کند وعدۂ خسرو مگر بر

دیوان عنصری، ص ۶۵

(د) دگر کنم طلب نیم بوسہ صد افسوس — ز حقۂ دہنش چوں شکر فرو ریزد

حافظ

۲۔ آبست کوئی لفظ نہیں (خطوط ۱۸۱)، منجملۂ اسناد غ م ''حاملہ چوں مریم آبست نیست'' (دیوانِ رومی ص ۱۸۶)

۳۔ ابنوذن بمعنی ''اصل کائنات و آفرینش'' برہان میں ہے، غالب کی قطعی رائے ہے کہ

ان معانی میں فارسی نہیں، عربی ہو، تو ہو۔ (قاطع ص ۲۹)
فرہنگ اسدی میں بمعنی انبوسش لبشعر رودکی:
"بودنت درخاک باشد یافتی		همچناں کز خاک بود انبودنت"
۴۔ الفنجیدن (حرف ۳ ن)، مصدر مضارع الفنجتن، الفنجد مضارع الفنجتن (ک ن ص ۲۷)
مویدین اعتراض ہے کہ یہ کس طرح ممکن ہے، غالب نے نہ اپنی غلطی کا اقرار کیا، نہ کوئی ثبوت پیش کیا۔
۵۔ انتقام گرفتن "صائب اگرچہ اصفہانی نژاد تھا، مگر وارد شاہجہان آباد تھا۔ انتقام کشیدن و انتقام گرفتن دونوں بول گیا" (عود ہندی) یہ واضح نہیں کہ غالب دونوں میں کسے ہندی روزمرے کا ترجمہ سمجھتے تھے، لیکن انتقام کشیدن فارسی میں متابلتہً بہت زیادہ آتا ہے اور اردو میں انتقام لینا مستعمل ہے، یہ متیقن ہے کہ اُن کی مراد انتقام گرفتن ہی سے ہے۔ لطف یہ کہ خود کلیاتِ نظم غالب میں ہے:
از خضر انتقام سکندر گرفتہ ایم" ص ۲۰۴

منجملہ اسناد
ا۔ "انتقام راہ رامی بایداز صحرا گرفت" دیوانِ فرخ شوستری ورق ۴۰
ب۔ "بر انتقامہاز فلک میتوان گرفت" دیوانِ جلال اسیر ص ۱۷۹
ج۔ "انتقام ترا دار غش رامیگیرم" رموز حمزہ ص ۶
د۔ قہر تو روز و شب ز عدو انتقام گیرد" دیوانِ قاآنی ص ۵۸
ہ۔ انتقام خون پاک از مغان خواہم گرفت" وحید دستگردی، مجلہ ارمغان جلد ۱۴ ص ۱۸
۶۔ غالب ابنبان کو جو مصنوعی لفظ ترجمہ یا دساتیر میں ہے، اصل فارسی سمجھتے تھے۔
۷۔ یہی حال اخواستی کا ہے۔
۸۔ "اہمہ = الف نفی + ہمہ۔ غالب نے تقریظ سفرنگ دساتیر میں استعمال کیا ہے۔
۹۔ اویژہ غالب کے نزدیک بمعنی ناپاک اور ویژہ بمعنی پاک ہے، مقدم الذکر کو بمعنی پاک سمجھنا ایسا ہے کہ گلاب سے پیشاب مراد لیں۔ اسے لوگوں نے تسلیم نہ کیا، تو

"قاطع"[۲] میں انھوں نے پیغمبرانہ شان سے ارشاد فرمایا:

"یاران ... اگر تعصب و رزندہ بلا تشبیہی گویند پذیرفتن قول .. برہان .. پرستیدن گوسالہ و انکار من بمنع ہارون از آں کردار ماند، وآزردن قوم از من ہماں معاملہ بنی اسرائیل است با ہارون"۔

غالب کو اس قدر تیقن اس لیے تھا کہ عبارات منسوب بہ ساسان پنجم میں یہ الفاظ ہیں:

"چوں اوبژگی وناپاذی آشکارگی" (نامہ ساسان، ص ۹۹)

یہ بات سمجھ میں نہیں آتی کہ اس سند کے ہوتے ہوئے انھوں نے اسے پیش کیوں نہیں کیا۔ اس سے قطع نظر، اوبژگی بمعنی ناپاکی دساتیری معنی ہیں، ایران کی کسی قدیم و جدید زبان سے اس کا تعلق نہیں۔ اوبژہ مسلمانوں کی فرہنگوں میں تو ہے مگر فرصت شیرازی کے آثار عجم کے سوا کسی مسلمان کے یہاں اس کے استعمال کی مثال نہیں ملتی اور فرصت کے یہاں بمعنی پاک آیا ہے۔ اس امر کا کہ فارسی میں بمعنی ناپاک نہیں، خود ملا فیروز کو فرہنگ دساتیر میں اقرار ہے۔ منجملہ اسناد غ م (ص ۴۰۰):

(۱) "دین اوبژگ" ایا تکار زریران

(۲) "اوبژگ یگوہر" زردشت کے لیے (آئین نامہ نویسی)

(۳) درود ایزد تعالےٰ بروان اوبژہ زرالسنت" صدور ص ۲

۱۔ امیرہ: نامیرندہ (قاطع ص ۱۶۸) اس کی سند طلب کی گئی تھی، جس کے پیش کرنے سے غالب قاصر رہے۔ میری نظر سے امیر بمعنی نامیرندہ قاطع کے علاوہ کہیں اور نہیں گزرا۔

۱۱۔ الفغتن غالب کے نزدیک بضمۂ فا ہے (قاطع ص، ۴۷)، فرہنگ اسدی میں رودکی کے ۲ شعر ہیں، بیت امصرع ہے، جس کے قوافی بخت و لخت ہیں، شعر ۲ کا مصرع آخر یہ ہے:

ہر کہ بخورد و بداد از انک بیلفخت

معیار جمالی کا یہ مصرع بھی فتحۂ فا پر مشعر ہے: "بعدل و داد نام نیک الفخت"،

قوائی لغت وغیرہ ص ۱۳

۱۲۔ غالب کو آگنیدن و آگنیدہ کے وجود میں شبہ ہے (قاطع ص ۲۵) منجملہ اسناد غ م، ص ۴۰۲ :۔

(۱) "آگنیدہ خم سفال بود" ہفت پیکر، ص ۲،

(۲) "آں را تو نہان در آگنیدہ" جامِ جم، اوحدی ص ۱۸،

۱۳۔ "اشباع دہند" (قاطع ص ۱۳۹) اس پر اعتراض ہوا تھا۔ غالب نے سکوت اختیار کیا۔ 'دادن' کے ساتھ 'اشباع' کہیں اور میں نے نہیں دیکھا، 'کردن' کے ساتھ آتا ہے: غ م، ص ۴۰۲

۱۴۔ آبگاہ بمعنی آبگیر برہان میں ہے، غالب طالبِ سند ہیں (قاطع ص ۱۳) منجملہ اسناد غ م، ص ۴۰۲۔ "پائمال آرزو چوں آبگاہ لشکر است" دیوان کلیم

۱۵۔ آلفتہ "لفظیست مستور، نہ در عبارات مسطور و نہ برزبانہا مشہور" (قاطع) اگر واقعی ایسا ہوتا تو اردو میں الفتا اس سے نہ پیدا ہوتا۔ منجملہ اسناد (غ م ص ۴۱۱):

(۱) "ز حداثِ فلک آلفتہ باشد۔ معیار، ص ۱۱۶

(۲) "کوئی الفتگاں را یار د مونس" دیوان فوقی ورق ۴۸

(۳) "مستفیض ایں روانِ آلفتہ" دیوانِ قاآنی ص ۳۷۴

۱۶۔ "خاص افتادن میں دیکھو کہ نہ افتندہ مستعمل ہے.. نہ افتا.. افتان صیغۂ اسم فاعل کہاں سے آگیا... افتان کو ہم اسم فاعل جب مانتے کہ افت و نیفت بمعنی امر اہلِ زبان کی نظم و نثر میں آیا ہوتا۔ اصل مادہ افتاں جو افت ہے، موجود ہی نہیں، افتان کہاں سے بمعنی فاعل نکل آیا؟ مگر ہاں گرنے کی حالت جس پر طاری ہو، وہ افتان ہے از روئے حالت نہ بحسب فعل" (مکتوب غالب بنام ضیاء الدین، جس کا عکس غالب نمبر علی گڑھ میگزین میں شائع ہوا تھا)، 'افت' موجود نہیں تو افتان خواہ اس کی حیثیت کچھ ہی کیوں نہ ہو، آ کہاں سے گیا؟ غالب لکھتے وقت غور نہیں کرتے کہ عبارت کا مطلب کیا نکلتا ہے، اس سے قطع نظر، افتندہ و افت دونوں کی اسناد

موجود ہیں۔ منجملہ اسناد غ م، ص، ۱۷۰، ۴۱ :

(۱) "افتندہ وخیزندہ بود دولت بادام" "قطران" ماخوذ از کتاب سعید نفیسی متعلق رودکی جلد ۲ ص ۶۹۸،

(۲) "میفت از بہر گندم در تگ ودو"، خمسۂ خسرو، ورق ۵۲

(۳) "غرقۂ خون بخاک باش بیفت"، کلیاتِ جامی، ص ۵۸۴

(۴) "ورہ اوانت وخیزاں میروم" دیوان سیف اسفرنگی، ورق ۲۰۵

۱۷۔ آرا: غالب کی رائے میں حاصل مصدر نہیں، اس کی سند میں نزاری کا یہ شعر پیش ہوا تھا :

نمی باید برافزودن اگر مشاطۂ فطرت جمالی را بزیبائی نگاری کہ دو آرائی

غالب باوجود اس کے کہ تیغ تیز میں اس سے انکار کر چکے تھے کہ آرائی دیبائے مجہول، آرائش کی جگہ آسکتا ہے۔ اسی کتاب میں اسے قطعاً فراموش کر کے ارشاد کرتے ہیں :

"مولوی جی (احمد علی، احمد مصنف موید برہان) ... فرماتے ہیں کہ آرا بمعنی آرائش نزاری نے لکھا ہے، اور فقیر عرض کرتا ہے کہ میں تو گستاخی نہیں کر سکتا مگر خدا سے میرا زور نہیں چلتا کہ وہ فرماتا ہے : "لعنت اللہ علی الکاذبین" (کذا)۔ نزاری نے ... آرا .. نہیں .. آرائی لکھا ہے"

احمد نے شمشیرِ تیز تر رد تیغ تیز میں اس کا جواب یہ دیا ہے کہ قصیدہ نزاری کے دوسرے قوافی رائے، جائے وغیرہ ہیں۔ تخم بیائی مجہول (ص ۵۰)۔ قصیدۂ مذکور میری نظر سے نہیں گزرا اور احمد نے اس کے وہ اشعار جو اس کے دعویٰ کا ثبوت ہو سکتے تھے پیش نہیں کیے۔ یقین کامل ہے کہ غالب نے بھی یہ قصیدہ نہیں دیکھا، اس لیے وہ کسی طرح لعنت بھیجنے کا حق نہیں رکھتے۔ میں خود احمد کی تصدیق یا تکذیب نہیں کر سکتا۔ اس سے قطع نظر شعر ذیل سے جو تذکرۂ اوحدی وغیرہ میں بنام رودکی، لیکن سعید نفیسی مرحوم کو اس میں شک ہے کہ واقعی رودکی کا ہے "آرا" کا حاصل

مصدر ہونا ثابت ہوتا ہے۔ رودکی کا نہ ہو جب بھی:

شکستہ سنبل زلف تو مشک سارا را ـــــ بذہے فزودہ جمالِ تو زیب و آرا را

شاہنامہ جلد ۳ ص ۶۲ کے شعر ذیل میں بھی میری رائے میں "آرائے" آرائش آیا ہے۔

بدست چپ خویش برجائی کرد
ز رستم ہمی مجلس آرائی کرد

اس کی مثال بہت ملتی ہے کہ امر و حاصل مصدر ایک ہوں (رجوع بہ غ م ص ۴۱۹)

۱۸۔ الفغدن والفغدہ غالب کے نزدیک وجود خارجی نہیں رکھتے (قاطع ص ۳۷)

منجملہ اسناد غ م ص ۴۲۱:

(۱) "بیالفغد باید کنوں چارہ نیست" بوشکور، ماخوذ از فرہنگ اسدی

(۲) "کہ نیز آنچہ الفغدی از جاہ اوست" گرشاسپ نامہ اسدی، ص ۶۸)

(۳) "دریں ایام الفغدن شراب و مال و درمانہا" ص ۲۱

۱۹۔ استر برہان میں بفتحۂ الف دیتا ہے۔ مگر صحیح بضمۂ ہر دو (قاطع ص ۴۳) فتحۂ الف کا ثبوت شعر سے نہیں دیا جا سکتا' اس لیے کہ حرکت الف داخل قافیہ نہیں' لیکن شعر ذیل میں است اس کا مخفف مفتوح الالف آیا ہے، فرہنگ جہانگیری میں بنام خسیدی بعض دوسری کتابوں میں بنام طیان مرغزی:

آں خبیس مرا مزادہ چو است ـــــ ہمچو خر خرخری کند بہ یوست

اغگر، اختر، اژدر وغیرہ کا قافیہ سیکڑوں جگہ آیا ہے' اور بے خوف تردید کہا جا سکتا ہے کہ کسی ایک جگہ بھی مفتوح اتنا نہیں نظم ہوا۔ غالب نے اپنے دعوے کے ثبوت میں اس کے سوا کچھ نہیں کہا کہ اس کا مخفف ستر سو بوزن پُر دُر ہے' اور ستور مزید علیہ (اس کے بعد قطعۂ سعدی، ایک قافیہ ستور، دوسرا گور) (قاطع ص ۴۳)

منجملہ اسناد غ م ص ۴۳۶:

(۱) "بجائے موکب گوہر نہاد بر استر" دیوان عنصری، ص ۶۰

(۲) "بسبک داشتن پائے با سپ و استر" دیوان فرخی ص ۱۸۰

(۲) "نواز گوہر ہمی مانی باستر" ولیس ورامین ص ۱۳۱

۲۰- "آواز گشتن" یا "آوازہ گشتن بمعنی شہرت ندارد، نہ من شنیدہ ام و نہ کس شنیدہ باشد" قاطع ۱، میں یہی تھا، محرق قاطع برہان میں فخر گرگانی کا شعر ذیل جو اس نے فرہنگ جہانگیری سے لیا تھا، دیکھا تو قاطع ۲، میں لکھا:
اگر گفتہ آید کہ فخر گرگانی میفرماید۔

اگر نومید زین در باز گردم ۔۔۔ بزشتی در جہان آواز گردم

گوئیم این نادرست، و بر نادر حکم نتوان کرد.... کلامی کہ ہمیں یکجا مذکور باشد، و آن نیز خلاف عقیدۂ جمہور باشد، بذیرفتن آن کدام دستور باشد؟ نہ در معاصرین فخر ازین ترکیب نشان و نہ آنان را کہ بعد از وی در فن سخن کوس انا و لا غیری بلند آوازہ ساختہ اند این کلمہ غریب بر زبان" (قاطع، ص ۲۷)۔

یہ ویس و رامین، فخر گرگانی میں ایک اور جگہ آیا ہے:

گہے گفتی ہم اکنون باز گردم ۔۔۔ بہل تا در جہاں آواز گردم

صاحب موید برہان کا خیال ہے کہ خاقانی کے اشعار ذیل (تحفۃ العراقین، ص ۵) میں جو "آوازہ شدہ" ہے (اسے "آوازہ گشت" سمجھنا چاہیے) وہ بمعنی مشہور شدہ ہے، موید، ص ۷۸:

چتر ش فلک المحیط خوانند ۔۔۔ تختش محمل عرش دانند

آوازہ شد اندرین کہن فرش ۔۔۔ کالسلطان استوی علی العرش

آواز یا آوا، جو آواز ہی کی ایک شکل ہے، بجائے آوازہ مستعمل ہوا ہے: "شنیدی ہمہ نام و آواز شان" شاہنامہ (۱)، ص ۵۲ "ہمانا شنیدستی آوای سام" ایضاً ۲، ص ۶۳۔
غالب نے بے تکلف لکھ دیا ہے کہ آواز کا جس طرح ویس و رامین میں استعمال ہوا ہے خلاف عقیدۂ جمہور ہے، مگر اس کی مطلق ضرورت متصور نہیں کی کہ کسی ایک شخص کا قول بھی اثبات دعویٰ کے لیے پیش کریں۔ "بلند آوازہ گشتن" کا مقابلتہً کثیر الاستعمال ہونا اسے ثابت نہیں کرتا کہ آواز یا آوازہ گشتن صحیح نہیں (رجوع بہ

غ م ص ۴۳۷)

۲۱- الف لام عربی کا غلط استعمال: "مع الزاء الهمزة" (قاطع ص ۱۱۷) مؤید میں اعتراض ہوا ہے کہ الف لام غلط ہے۔ غالب نے اس کا جواب نہیں دیا۔

۲۲- الف لام عربی چاہیے مگر غالب کے یہاں نہیں: 'مع الواو عاطفہ' (قاطع ص ۲۹) 'مع الواو العاطفہ' چاہیے۔

۲۳ "العلمۃ طاقتہ" شیو نراین نے دستنبو اشاعت اول کے سرورق میں باجازت غالب لکھا تھا (خطوط غالب ص ۳۸۲) العلمۃ کوئی لفظ نہیں۔

۲۴- احد اللغتین (تیغ ص ۹۲) 'احدی اللغتین' چاہیے۔

۲۵- 'اصلاح بین الذاتین' (عود ص ۱۶۴)، نظم طباطبائی کا اعتراض ہے کہ 'اصلاح ذات البین' چاہیے۔

۲۶ 'اجلہ بدیہات' (مآثر غالب ص ۲۸ وص ۶۸) اس سے قطع نظر کہ میں نے اس سلسلے میں کیا لکھا تھا، "اجلای بدیہیات" چاہیے۔

۲۷- اعراب "فارسی زبان اعراب کی لونڈی" (مکتوب بنام ضیاء الدین) عبارت قاموس ۱، ص ۱۲۰: "العرب .... مونث" وہم سلطان الامصار او عام و لاعراب منہم سکان البادیۃ، لا واحد لہ" غالب اعراب کو جمع عرب سمجھتے تھے، اور یہ غلط ہے۔

۲۸- استغدار (قاطع ص ۱۶۳) بجائے اعتذار، یہ غلط ہے۔

۲۹- "استفسار" بجائے استفسار (مآثر غالب، ص ۱۴)

۳۰- اداش پنج آہنگ کی فہرست مفرداتِ فارسی میں ہے، مگر یہ ترکی یا مغلی ہے۔

۳۱- الدش مثل اداش ہے

۳۲- اردو دستنبو میں ہے اور یہ ترکی یا مغلی ہے، حالانکہ غالب نے التزام کرنا چاہا تھا کہ اسمائے خاص سے قطع نظر اس میں کوئی غیر فارسی لفظ نہ آنے پائے۔

۳۳- آدربش "در زبان پہلوی قدیم لفظیست ..... بمعنی تعظیم و تکریم"، "قاطع ص ۱۶۔ یہ لفظ بمعنی مذکور ایران کی کسی زبان میں نہیں۔ میرا خیال ہے کہ متن دساتیر یا ترجمہ و تفسیر دساتیر میں بھی

نہیں۔ عجب نہیں اگر شاہنامۂ فردوسی ج ۴ ص ۱۳۸ کے مصرع "بزرگی و دادیش پیش من است" میں "دادیش" کو "آدیش" سمجھ کر اسے ایک لغت بمعنی مذکور قرار دیا ہو۔

۲۴۔ اجبنہ جمع جبین ہے، مگر غالب نے اسے بطور جمع "جبہ" استعمال کیا ہے تا طبع ص ۱۳۲۔ یہ اردو والوں کی بولی ہے۔ اور ممکن ہے ایران کی عوامی زبان میں بھی داخل ہو۔

۲۵۔ الف وصل "سپید و شکم دو لغت جامد ہیں، ان پر الف وصل لاتے ہیں، چاہو عکس یعنی اشکم و اسپید کو لغت اصلی اور شکم و سپید کو مخفف کہو" تیغ ۶۹ ۔ یعنی یہ کہ کچھ فرق نہیں پڑتا۔ یہ کہو یا وہ کہو، یہ بات بالکل غیر محققانہ ہے۔ ہر لفظ کی اصل کو دیکھنا پڑے گا، اور اس سے یہ معلوم ہوگا کہ الف اصلی ہے یا بعد کو بڑھا ہے۔

۱۔ بالفعل کی جگہ غالب کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تحریر میں یا الفعل (مکاتیب غالب)

۲۔ بالکل کی جگہ غالب کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تحریر میں باالکل (مکاتیب غالب)

۳۔ باللہ کی جگہ غالب کے ہاتھ کی لکھی ہوئی تحریر میں باالله (مکاتیب غالب)

۴۔ بےپیر، ظاہرا کسی نے غالب کو لکھا تھا کہ یہ لفظ جلال اسیر کے یہاں آیا ہے۔ وہ اس کے متعلق اردوئے معلی کے ایک خط میں لکھتے ہیں:

"تورانی بچہ ہائے ہندی نژاد کا تراشا ہوا ہے، جب اشعار اردو میں اپنے شاگردوں کو باندھنے نہیں دیتا تو تم کو شعر فارسی میں کیونکر اجازت دوں گا؟ اسیر۔۔۔ کا۔۔۔ کلام سند ہے، میری کیا مجال ہے کہ ان کے باندھے ہوئے لفظ کو غلط کہوں لیکن ۔۔ بہت تعجب ہے کہ امیرزادۂ ایران ایسا لفظ لکھے۔"

یہاں بحث اس بےپیر کی ہے جو بطور مرکب مستعمل ہوا ہے۔ اس طرح کا استعمال بھی نہیں، جیسے مرغوب القلوب کے اس شعر میں ہے:

اگر بےپیر کاری پیش گیرد — ہلاکت راز بہر خویش گیرد

منجملہ اسناد غ م ج ص ۴۰۹ : (ص ۱۴۹)

۱۔ مرید کیستی اے کودک بے پیر پیرت کو (ص ۱۴۹)

(دیوان طالب آملی)

ب۔ اختلاط ما و این بے پیر برہم میشود (دیوان صائب ص ۴۴۵)

ج۔ دشمنِ جان جوانانند این بے پیرہا (دیوان خالص)

د۔ جہان باب محمود بے پیر شد۔ (دیوانِ اشرف ورق ۶۴)

ہ۔ آن بختیں پیرپے پیر کلان شمشیر را او حید ونگرد ۔ مدیر ارمغان)

۵۔ "بوسیدن بد و بدِ معنی" عدم صراحت کے باوجود ظاہر ہے کہ دو معنی کیا ہیں، بوسیدن بیائے عربی، فارسی میں صرف چومنے کے لیے آتا ہے۔ دوسرے معانی کے واسطے بیائے فارسی ہے۔ اتفاق سے دونوں مصادر دیوانِ کمال خجندی مکتوبہ ۸۸۶ھ جس کا کاتب عجب نہیں کہ ایرانی ہو، آگئے ہیں:

آن نشد بوسیدہ امادیدہ پوسیدن گرفت    سالہا بوسیدنِ پالیش مرادِ دیدہ بود

(ورق ۳۰)

دیوان کے ایک اور نسخے میں بھی جو آٹھویں صدی کا ہے، اسی طرح ہے۔ زمانۂ حال کے ایک ایرانی شاعر صبوری کے ایک شعر میں جو ارمغان جلد ۱۲ میں ہے، بوسیدگان و پوسیدگان جمع ہو گیا ہے:

زسر تا بپا خاک بوسیدگان    ہمہ استخوانہائے پوسیدگان

(ص ۳۲۷)

یہ بات کہ بوسیدن و پوسیدن مختلف ہیں، صاحب غیاث اللغات تک کو معلوم ہے، وہ پوسیدہ بمعنی کہنہ و فرسودہ و مندرس کو باب بائے عربی میں درج کرکے ناظرین کو متنبہ کرتے ہیں: در اصل ببائے عربی است، و ببائے عربی شہرت گرفتہ شرح الشعرا" درجوع بہ نغم ص ۱۵، ۱۴)

۶۔ بوسیدہ و بوسیدن از مخترعات برہان (قاطع ص ۵۳)۔ برہان میں بیوس و بیوسد ہے، بیوسید ماضی نہیں، ہاں بیوسیدن، بیوس بیائے فارسی اور نابیوساں ہیں، اور ان سب کے اسناد ملتے ہیں۔ منجملہ اسناد نغم ص ۴۲۰۔

ا۔ "بیوس طمع وانتظار کردن بکیخیزی" فرہنگ اسدی بحوالہ شعر عنصری۔

ب "الدبل ہبو سیدن" "کتاب زوزنی متعلق مصادر عربی

(ج) "مختنی نا بیوسان" مرزبان نامہ ص ۲۶۵ - قزوینی نے اس جگہ یا کسی اور جگہ اسی کتاب میں بحوالۂ برہان نا بیوسان کے معنی "غیر متوقع" لکھے ہیں -

۷- پر پروشان بمعنی است جو برہان میں ہے - غالب کے نزدیک جنبان اقصای ملک دکن کی زبان ہے - دراصل "برساں" "بمعنی است" ہے مگر بے مضاف الیہ نہیں آتا - یعنی "برسان فلان نبی" بر بمعنی "علی"، سان، بمعنی طرز و اسلوب - یہ قاطع امین نہا بحرق ہیں دقیقی کی طرف شعر ذیل کا انتساب دیکھ کر زبان جنبیان سے متعلق عبارت نکال دی اور بغیر اس کے کہ حذف و اضافہ کا ذکر کریں، یہ عبارت بڑھا دی:

"ضرورت وزن نظم لغت را صورت دیگر می تواند بخشید، چنانکہ پاداش و پاداشت چاہیے) و بالفت ہمان پاداش و آمش است و تبدل شین ... و سین با ہمدگر اصلیست محکم در ضوابط ایران - لاجرم، بر پروشان ہماں برسان است باضافۂ حرفے چند در وسط .... و تبدل سین ... بشین" قاطع ص ۴۷، ۴۸، شعر دقیقی " .. کہ مصطفیٰ بر دادار بر پرشان را" ایک لغت کی مختلف شکلیں نہ صرف فارسی میں ملتی ہیں بلکہ دوسری زبانوں میں بھی، تصرفِ شاعرانہ اس سے مختلف ہے - غالب کی رائے ہیں بر پروشان ضرورتِ وزن نظم سے آیا ہے، فارسی زبان اس کی کوئی مثال نہیں پیش کر سکتی کہ شاعر نے کسی لفظ کے وسط میں ۳ حروف کا اضافہ کر دیا ہو - شعر دقیقی فرہنگ اسدی میں ہے اور لغت بر پروشان بمعنی است بھی - محققین ایران کا خیال ہے کہ یہ دراصل 'بر روشان' (دہلوی) ہے اور یہ ٹھیک معلوم ہوتا ہے - معیار جمالی کی رو سے مرتب کی بھی یہی رائے ہے - واضح رہے کہ بر پروشان اس کتاب میں بھی مولف کے شعر میں بمعنی است نظم ہوا ہے (غ م ص ۴۲۵)

۸- "برسان بمعنی است آمدہ' اما بے مضاف الیہ نیارند' یعنی برسان فلان نبی، و آن خود پیداست کہ بر بمعنی علی و سان بمعنی طرز و اسلوب است" قاطع ۴۸ - برسان فرہنگوں میں ہے - میرا خیال ہے کہ یہ کوئی مستقل لغت نہیں کہ فرہنگوں میں جگہ پائے غالب

کو اس پر اعتراض کرنا تھا۔ یوں بھی کہہ سکتے ہیں: "شیفتہ بر سان غالب شعر میگو یید"۔
عجب نہیں اگر فرہنگوں میں شمول منوچہری کے شعر ذیل (نسخہ کاز مرسکی) یا ایسے ہی کسی
دوسرے شعر کی وجہ سے ہوا ہو۔

در کسی گوید کہ در گیتی کسی برسان اوست　　گر ہمہ پیغمبری باشد بود یافہ درای

۹- بائے زائد مصادر کے ساتھ: نوشتن مصدر با فزائش بائے موحدہ از ائمۂ فن کلام کہ روا
داشتہ است؟" (قاطع ص ۴۴) مگر اس سے قبل پنج آہنگ میں اُن کے قلم سے
یہ عبارت نکل چکی تھی:

"استعمال ہر صیغہ از ماضی و مضارع و امر با آوردن بائی زائدہ در اوّل آں رواست،
لیکن مصدر ازیں حکم مستثنیٰ است و آوردن بائی زائدہ در اوّل مصدر جز بضرورت شعر
روا نیست"۔

انھوں نے خود بھی بائے زائدہ مصدر کے ساتھ باد مخالف میں استعمال کی ہے "خیرہ
بگذاشتن بدادو ریم" بہار نے اپنی کتاب متعلق اسلوب ہائے نثر فارسی میں لکھا ہے:
"بای تاکید کہ آں را صاحبان فرہنگ بای زینت نامیدہ اند، و بعضی از فضلا... بای زائدہ
نام دادہ اند، و ما آں را بای تاکید دانیم... در دورۂ اول گاہ بر سر تمام صیغ جز اسم فاعل و اسم
مصدر (بمعنی حاصل مصدر) داخل می شدہ است، مثال آں "بکردن، بکند، نبکند، بکن،
بمکن" ص ۳۳۲

غ م ص ۴۲۸ - ۴۲۹ - میں بلعمی در اوندی و بلخی کی کتابوں اور
کشف المحجوب، صد در بندہش، نفحات الانس، قابوسنامہ وغیرہ سے اس کی مثالیں
دی گئی ہیں کہ بای زائدہ مصدر کے ساتھ نثر میں آتی ہے۔ غ م میں یہ بھی بتایا گیا
ہے کہ روزنی نسخی۔ بیہقی کی کتابوں میں جو عربی مصادر سے متعلق ہیں بہت کثرت
کے ساتھ مصادر بہ بای زائدہ ہیں۔

۱۰- غالب بخش کو بمعنی برج تسلیم نہیں کرتے (قاطع ص ۴۷) منجملہ اسناد غ م ص ۴۷۷:
(۱) آفتاب آید ز بخشش ذی برہ　　روے گیتی سبز گردد یکسرہ

(۲) چو پیدا شد آن چادر عاجگون — خور از بخش دو یک برآمد برون

(شاہنامہ)

یہ دونوں فرہنگ سروری (ایرانی فرہنگ نگار) ہیں ہیں اور صاحب فرہنگ خود بمعنی برج لکھتا ہے۔

(۳) "زیر این طارم دوازدہ بخش" جام جم ص ۵۰

۱۱- برزیگر غالب کے نزدیک بمعنی مزارع غلط ہے (قاطع ص ۴۸) منجملہ اسناد غ م ص ۴۷۸

(۱) ببرزیگری گشت بہ راستاں — بجمہ دار فرزانۂ باستان

(برزونامہ از ملحقات شاہنامہ)

(۲) چو برزیگران گشت مبساختند" شاہنامہ

(۳) چو بنگری ہمہ برزیگران ... "مرزبان نامہ ص ۲۹۶

فرہنگ شیرازی ببیروصال (یہ غ م میں نہیں)، "چناں برزیگر مدیون مفلس" (مجمع الفصحا ص ۳۸۵)

۱۲- بسمل "مخترع فقہائے اہلِ اسلام نیست بلغیت باستانی ... چنانکہ خرد خود گواہست کہ وضع لفظ بسمل پیش از ظہور جلوۂ بسم اللہ است۔ لاجرم پارسیان از عہد کیومرث تا عصر یزدجرد چوں اسم ذبح و گفتن بسم اللہ نبود، جاندار خستہ و گلو بریدہ را چہ میگفتہ باشند؟ اگر گویند بسمل لفظ مستحدث است گویم مسلّم، لیکن ... لفظ آفرینندگان را ہرگز ایں وجہ تسمیہ در ضمیر نگذشتہ باشد" (قاطع ص ۵)

بسمل بمعنی خستہ برہان میں نہیں، یہ اضافۂ غالب ہے اور یہ معنی کہیں اور نظر نہیں آتے۔ غالب نے پہلے قطعیت کے ساتھ اس کا انکار کیا تھا کہ بسمل نیا لفظ ہے، لیکن اس کے معاً بعد اس کے مستحدث ہونے کا اقرار کیا تھا، صاحب مؤید نے اس پر لکھا تھا کہ اقرار ہے تو ہذیانات نخستین کو کتاب سے محو کیوں نہیں کر دیا کہ تناقض نہ ہو، ص ۷، ۱۵۔ غالب نے تیغ تیز میں اس کا کچھ جواب نہیں دیا۔ قدامت بسمل کی یہ دلیل سخت کمزور ہے کہ لفظ کی شکل قدامت کی شاہد ہے، عہد کیومرث کی زبان کا ذکر لاحاصل ہے اِس

لیے کہ وہ اساطیری شخص ہے۔ غالب نے کسی جگہ یہ نہیں تبایا کہ بسمل کا بسم اللہ الخ سے کچھ سروکار نہیں، تو اس کی اصل کیا ہے، اور ایک جگہ دستنبو میں اسے استعمال کیا ہے "اے نوبہار چون تن بسمل بخون ....." ص ۱۲ جو اس پر مشعر ہے کہ اُن کے نزدیک لفظ فارسی ہے۔ اس کی بحث غ م ص ۵۰۰ تا ۵۰۴ میں دیکھی جائے۔ یہاں صرف فرہنگ اسدی کی یہ عبارت نقل کی جاتی ہے:

"بسمل یعنی کشتہ وگویند بسمل کن یعنی بکش، واین لفظ تازی است"

بسمل عربی ہے تو ظاہر ہے کہ بسم اللہ سے اس کا تعلق ہے۔

۱۴۔ باختر برہان میں بمعنی مغرب و مشرق ہر دو۔ غالب لکھتے ہیں:

"باختر را از اضداد شمردن ... علت غائی وضع لفظ را کہ حصولِ علم ویقین است از میاں برد" داعتراض صاحبِ مؤید کہ بر د کی جگہ برون چاہیے، غالب نے محرق میں باختر بمعنی مغرب کے اسناد دیکھے تو جواب دیا: تین شعر میں باختر بمعنی مغرب ہے، معاصرین محمود کی یہ روش بھی۔ سنائی، ناصر، خسرو، خاقانی انوری وغیرہ اور اُن کے بعد رومی و سعدی، نظامی وغیرہ کے یہاں یہ ڈھنگ نہیں۔

ساسان پنجم کے یہاں بمعنی مغرب ہے۔ فارسی جدید کا آغاز ہوا تو دو تین صاحبوں نے خاور و باختر کو مخلوط کر دیا مگر چند دنوں کے بعد یہ بدعت اُٹھ گئی اور معنیٔ حقیقی میں مستعمل ہونے لگا۔ قول دکنی مردود ہے۔ لطائف ۔ یہ تسلیم بھی کر لیا جائے کہ عہدِ محمود کے بعد سے باختر بمعنی مشرق مستعمل نہیں ہوا جب بھی بحیثیت فرہنگ نگار برہان کا فرض تھا کہ دونوں معانی کا ذکر کرتا، ہاں اگر اُس کے نزدیک یہ متحقق تھا کہ اُس کے عہد میں بمعنی مشرق مطلقاً مستعمل نہیں تو یہ لکھ دیتا تھا۔ مگر برہان قاطع میں اس قسم کی تفصیلات عموماً نہیں۔ یہ اعتراض کہ یہ لفظ بمعنی مشرق و مغرب مستعمل ہوا، دراصل فارسی زبان پر ہے جس میں ایسے الفاظ جو معانی متضادہ کے حامل ہوں موجود ہیں، اور یہی حال عربی کا ہے۔ فرہنگ نگار کا فرض زبان کی اصلاح نہیں۔

وہ تین اشعار جن کا ذکر آیا ہے، ان میں سے ایک سکندر نامۂ نظامی میں ہے۔ اگر غالب نے تحقیق کی زحمت گوارا کی ہوتی تو ہرگز یہ نہ کہتے کہ نظامی بمعنیٔ مشرق نہیں لاتا:

چو خورشید سر برزد از باختر — سیاہی بخاور فرو برد سر

غ م ص ۵۰۵ تا ۵۰۹ میں باختر و خاور کی بحث ہے، اس میں باختر بمعنی مشرق کے جو اسناد ہیں، ان میں سے چند یہ ہیں:

(۱) چو خور برکشیدی بخاور فرود — سوئے باختر رفتی آن ژرف رود
چو از باختر باز بر تافتی — سوئے خاور آن آب بشتافتی

گرشاسپ نامہ، ۳۰۷۔ اس مثنوی میں ہر جگہ باختر = مشرق

(۲)۔ شعر ازرقی بحوالۂ مجمع الفصحا، جلد ۱، ص ۱۴۳

(۳) شعر شمالی دہستانی

(۴)۔ فخر کن یا دکر دن شروان — کہ مباہات خور بباختر است

دیوان خاقانی ص ۲۳۶

(۵) بس کافتاب صبح تو طالع شود زمن — گردوں ہمی خطاب کند باختر مرا۔

و مثال

۱۴۔ برہان میں بشگوفہ = شگوفہ ہے۔ غالب کہتے ہیں کہ اسم پر بائے زائدہ دبرانگی ہے فردوسی کے یہاں جو "بہنگام بشگوفہ گلستان" ہے، یہ کاتبوں کی غلطی ہے، دراصل اشگوفہ با ضافۂ الف زائد ہے (قاطع ص ۵۱) شاہنامہ میں یہ ایک جگہ اور آیا ہے۔ اور کل مطبوعہ اور خطی نسخوں میں جو میری نظر سے گزرے ہیں شگوفہ یا بشگوفہ ہے۔ اور غالب بھی یہ نہیں کہتے کہ کسی نسخے میں اشگوفہ ہے۔ اصل یہ ہے کہ پارسی میں وشکوفک ہے۔ واؤ پہلوی فارسی میں بکثرت ب سے بدل جاتا ہے (جیسے وہار، وبیمار) اور کاف آخر پہلوی کی جگہ ہائے مختفی معمولاً فارسی میں آتی ہے، جیسے کندک و کندہ) فارسی میں وشکوفک بشگوفہ ہوگیا۔ دیوان منوچہری میں یہ تو نہیں، مگر اس کا مخفف

بشگفہ آیا ہے۔ "برشاخ نار بشگفتہ سُرخ شاخ ناز"

۱۔ پیدائش پر مویدبیں اعتراض ہُوا تھا۔ تیغ میں اس کا جواب یہ ہے "آخر حاصل مصدر بنانے کے لیے یہ دو ہی حرف موضوع ہیں، یا آخر میں شین یا تحتانی ؟ موافق مولوی جی کے اجتہاد کے سیکڑوں لفظ متروک و مطرود ہو جائیں گے۔ ہم کہتے ہیں کہ "پیدائش" کو "پیدایی" بھی کہہ سکتے ہیں۔ مگر آرائش و آسائش و کاہش و بخشش کے آگے یے ترکیب شین کی جگہ یائے حطی نہیں لا سکتے اور یہ مقدمہ نہ دلائل کا محتاج ہے نہ نظائر کا جا جتمند" ص ۲۶۹۔ مگر اس کے باوجود کہ غالب کے نزدیک ثبوت کی مطلق ضرورت نہ تھی۔ انھوں نے پیدائش کے وجود کی تصدیق شیفتہ اور حالی وغیرہ سے کرائی۔ یہاں بحث حاصل بالمصدر کے بنانے کے مختلف طریقوں سے نہیں، سوال یہ ہے کہ پیدا اسمِ جامد سے پیدایی تو پیدا ہو سکتا ہے، پیدائش کس طرح وجود میں آ سکتا ہے۔ اس کے لیے ضروری ہے کہ مصدر پیدائیدن ہو۔ اگر یہ خلاف قاعدہ لیکن صحیح ہے تو شیفتہ وغیرہ کی جگہ ایرانیوں کی سند دینی تھی۔ یہ تو صریحاً اقرارِ شکست ہے۔ وہ چاہتے تو عبارت منسوب بہ ساسان پنجم سند میں پیش کر سکتے تھے: "پیدائش را کنارہ نباشد" دساتیر ۶۳۔ صاحبِ دساتیر کے یہاں اس نوع کے اختراعات بہت ہیں۔ یہ بھی ممکن ہے کہ اس نے ابوالفضل کا تتبع کیا ہے جس کے یہاں پیدائش ملتا ہے۔ اس سے پیشتر کی سند خواہ ہندی خواہ ایرانی میرے علم میں نہیں، بعد کے اہلِ قلم کے یہاں یہ لفظ موجود ہے اور ایران حاضر میں مستعمل ہے۔ اسناد: "نژاد مرا جائے پیدائش است" عارف اکی معاصر صاحب میخانہ، میخانہ ص ۲۲۴۔ "مقصود ز پیدائش (اس جگہ پیدایی بھی ہو سکتا ہے) این کون و مکان چیست" دیوان مخفی ص ۴۰۔ احمد نے کوئی بات ایسی نہیں کہی جس کی بنا پر کوئی لفظ باستثنائے پیدائش و زیبائش متروک ہو سکے۔ غالب نے اس عبارت "مگر آرائش.. لا سکتے" پر غور نہیں کیا۔ عجیب مطلب نکلتا ہے۔

۲۔ پارسی الاصل (قاطع ص ۶۷)، فارسی الاصل چاہیے۔

۳- پرچم مغلی یا ترکی ہے، مگر دساتیر میں ہے، جس سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ غالب اسے فارسی سمجھتے ہیں۔

۴- پرشاد، فارسی قدیم اور ہندی دونوں ہیں "ترجمۂ تبرک" قاطع ص ۱۶۹،
میرے علم میں یہ نہیں کہ پارسی قدیم میں یہ لفظ ہے اور اس کے یہ معنی ہیں۔

۱- تومان.. ترکیبت.. تومان نویسند و تمن خوانند.. وتمن در ترکی بیست را گویند" (قاطع ص ۶۳، ۶۴) قزوینی نے مقدمۂ جہانگشائی جوینی میں بحوالۂ قاموس عدن لکھا ہے: "تومان بترکی بمعنی عدد ده ہزار است" انھیں نے تسلیتہ الاخوان، مصنفۂ جوینی سے یہ عبارت نقل کی ہے "شش صد تومان را که شش ہزار ہزار دینار باشد"۔ کسی ترکی لغت میں یہ لفظ مل سکتا ہے۔

۲- ترخان پنج آہنگ کی فہرست مفردات فارسی میں ہے، مگر یہ ترکی، یا مغلی لفظ ہے۔

۳- تمغا، دساتیر میں آیا ہے، مگر یہ ترکی یا مغلی ہے۔

۴- تیمور کا مغلی تلفظ تمر ہے اور اس بنا پر غالب نے اپنے ایک شاگرد کے مصرع:

رشک کھانے لگے مرقد میں امیرِ تیمور

کو نظری کر دیا ہے (مکاتیب غالب)

اصل چیز رواج ہے اور اردو میں تمر لکھنے یا بولنے والا غالب سے قطع نظر، شاید ہی کوئی ہو۔ فارسی میں دونوں طرح مستعمل ہے" رسانید بر خودِ تیمور تیغ: قدسی پر تو دو دمان تیموری" دیوان اشرف۔

۵- "در تخطیۂ حقیقت یک لفظ" قاطع ص ۳۵، تخطیہ غلطی کرنا نہیں، کسی کی غلطی کی گرفت کرنا ہے۔

۶- "تقریظ، عبارتے را تقریظ نام نهند که کتاب را بدان انجام دہند- آنچه من بنشتہ ام تقریظ است نہ دیباچہ" (پنج آہنگ)، غالب نے قاطع کے آخر میں جو

عبارات لکھے ہیں، انھیں بھی تقریظ کہا ہے۔ تقریظ کا مدار ہرگز اس پر نہیں کہ وہ اول کتاب میں ہے یا آخر میں۔

۷۔ تمطّی کے معنی غالب نے جماہی بتائے ہیں (قاطع ص ۳۳)، موید میں اس پر اعتراض ہوا کہ اس کے معنی انگڑائی ہیں، جماہی نہیں۔ غالب نے اس کا کچھ جواب نہ دیا۔

۸۔ ترّہات بروزن اُمّہات برہان میں لغت عربی ہے، غالب کہتے ہیں "پناہ بخدا، ترّہات لغت فارسیست، مرکب از ترہ و آت کہ لفظیست بمعنی مثل مانند امازرہ پودینہ گندنا و امثال ایں ہا را گویند کہ بطریق تفنن خورند، لاجرم کلمات نشاط انگیز را ترّہات گویند، یعنی جز انبساط خاطر مدعائے دیگر در ضمن آں نیست" (ق ) غالب نے اس پر اعتراض نہیں کیا کہ برہان میں ترّہات بالضم کیوں ہے، حالانکہ ترہ جو ان کے نزدیک اس کا ایک جزو ہے، بالاتفاق مفتوح الفا ہے۔ ترہ کی ہ مختفی ہے۔ اگر ترہات کا یہ ایک جز ہوتا، تو ہ تلفظ میں نہ آتی۔ خود غالب نے بھی قادرنامہ میں کہا ہے: سیر لہسن، ترب مولی، ترہ ساگ" آت ہرگز فارسی میں مانند نہیں۔ "ترّہ بقول اصمعی ترہتہ الطریق الصغار تتشعب عن الطریق الاعظم ثم لعود الیہ" جمہرۃ صحاح جوہری میں قول اصمعی کے بعد یہ لکھا ہے "ترہتہ فارسی معرب ثم استعیر فی الباطل" صحاح اور تعریب کی بحث خ م ص ۴۹۵ میں دیکھی جائے، جس میں لسان العرب، تاج العروس، قاموس، المزہر، فقہ اللغۃ ثعالبی کے حوالے ہیں۔

میرا خیال ہے کہ اس کا معرب ہونا ثابت نہیں، اور مان بھی لیا جائے کہ اصلاً فارسی ہے، تو یہ خبر نہیں کہ فارسی میں کس طرح تھا۔ غالب کا دعویٰ صریحاً بے بنیاد ہے۔ فارسی میں خرافات و مہملات شطحیات مشائخ وغیرہ کے لیے مستعمل ہے "کلمات نشاط انگیز" کہیں سے ثابت نہیں، یہ دوسری بات ہے کہ بعض مہملات نشاط طبع کا سبب ہو سکتے ہیں۔ منجملہ اسناد غ م: اکاذیب و ترّہات، مرزبان نامہ ص ۶۲۔ ایں ترّہات از انجلاست دبرائے جواب قرآن از مسیلمہ) ہفت اقلیم مطبوعہ ص ۵۴ "دنیا و آخرت بر او ترہات بود" دیوان اہلی ورق ۱۸۴۔

۹۔ نہم کی بحث نغم ص ۴۹۱ تا ۴۹۲ میں ہے۔ غالب کے نزدیک اصلا بفتحتین ہے۔ بسکون ہا اگر آیا ہے تو بضرورت شعری۔ غالب کا قول ہے کہ یہ پارسی قدیم میں بمعنی فلک نہم ہے۔ نہم کی جو اصلی شکل ہے وہ نُہُم ہے' اور یہ بسکونِ ہا ہے 'ہ' جو اس کا بدل ہے ساکن ہونی چاہیے۔ فارسی میں نہم بسکون ہا و فتحۂ ہا دونوں طرح ملتا ہے۔ غالب کے پاس یہ کہنے کی کوئی وجہ نہیں کہ سکون ہا بضرورت شعری ہے۔ فلک نہم سے متعلق ان کا قول ظاہرا فرہنگ۔ دساتیر پہ مبنی ہے، مگر عبارات منسوب بہ ساسان پنجم میں نہم اس طرح آیا ہے: "سراسر جہان یک کس است، تنے دارد از ہمہ تنہا و آن را نہم گویند"۔ ظاہر ہے کہ یہ فلک نہم نہیں ہو سکتا۔

۱۰۔ تمسخر مستعملۂ غالب پر محرق میں اعتراض تھا، لطائف میں جواب یہ ہے کہ یہ باب تفعل سے ہے، جو شاذ ہے۔ بحوالۂ منتعب۔ مگر اس کتاب میں ہے:

ان ھذا الباب شاذ من قبیل الغلط علیٰ توھم المیم اصلا (ص ۱۵)

مصادر عربی سے متعلق جوزونی، بیہقی اور بستی کی کتابیں ہیں، ان میں مصدر کے اس وزن کا ذکر نہیں، مگر بعض مصادر تمسکن، تمذہب وغیرہ عربی میں ہیں جو مسکین اور مذہب سے بترتیب بنے ہیں۔ تمسخر عربی میں مطلقاً نہیں آیا۔ فارسی میں اِس کے استعمال کی قدیم ترین مثال طبقاتِ ناصری میں ملتی ہے، جو ساتویں صدی ہجری کی تصنیف ہے "بر من تمسخر میکنید" دوسری مثالوں کے لیے رجوع بہ نغم ص ۴۶۰

۱۱۔ "تان نشستید رو سیاہی من" "من چنان تان چنین دریغ دریغ" ہر دو باد مخالف "از غم گردوں بنیاد ہید تان" موید میں اس پر اعتراض ہے کہ لفظ صحیح، لیکن محل استعمال غلط ہے، تیغ میں اِس کا جواب نہیں۔

۱۲۔ "گھوڑا، گھوڑا ... یہ دونوں ترکیبیں" تیغ ص ۲۸۶۔ ترکیب کے لیے کم از کم دو لفظ ضروری ہیں۔

۱۔ جرگہ دستبو میں ہے، مگر یہ ترکی یا مغلی ہے۔

۲۔ جلو کا بھی وہی حال ہے جو جرگہ کا ہے

۲۔ جمع عربی، باضافہ علامت جمع فارسی: آما لہا یہ کھلی شہرت ہے ... اغلاط میں سند کیوں ڈھونڈتے پھریں؟ ... فقیر گوارا نہیں رکھنے کا جمع الجمع کو، اور بُرا نہ کہیے گا حضرت صاحب کو" (خطوط غالب ص ۔)، ایرانی بکثرت اسے روا رکھتے ہیں تو غالب کی ناپسندیدگی کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ زیادہ سے زیادہ یہ کہ جن جمعوں کے ساتھ علامت جمع کی ایرانی سند نہیں ملتی، ان پر اضافہ ناجائز قرار پائے گا۔ مصرع آما لہا صاحب کے یہاں ہے۔ غ م ص ۴۹۷ - ۴۹۸ میں طلعی، سنائی، عنصری، فرخی، منوچہری، رودکی ناصر خسرو، خاقانی، رومی، عطار، بہاء اللہ، جمال الدین اصفہانی، جامی، ناصر الدین قاچار وغیرہ کے اسناد ہیں۔

۴۔ جامک = جام + ک ظہوری وغیرہ کے یہاں نہیں، اس کی جگہ ساغر چاہیے (مکتوب اردو بنام قدر) غ م ص ۵۱۷ تا ۵۲۴ میں دکھایا گیا ہے کہ کس کثرت کے ساتھ ہر عہد کے ایرانی الفاظ کے آخر میں کاف زائد کا اضافہ کرتے ہیں۔ جامک بھی کلیات طغرا ورق ۲۷۶ میں موجود ہے:

جامکی در دست و مینا در بغل  مستکی در کار خود ہشیار کی

۱۔ چین چین گردیدہ، کا مضحکہ اڑایا ہے قاطع ص ۷۴، اسناد: فتادہ زلف چین چین تا بپا آتش۔ دیوان واعظ قزوینی سے مؤید ص ۱۴۶ میں منقول، قاآنی کی ۳ سندیں غ م میں، ایک یہ ہے "چین چین فتادہ گیسوش از فرق تا قدم" دیوان ص " روی چین چین ... بر وی ہم افتادہ" رموز حمزہ ص ۲۹۹، اس میں دو جگہ اور، وصالی مازندرانی، سامانی پسر قاآنی کے اسناد بھی غ م میں ہیں، ص ۴۰۵

۲ خاور: آجکل بمعنی مشرق، پہلے بمعنی مشرق و مغرب ہر دو مستعمل تھا، غالب اس پر مصر تھے کہ صرف مشرق کے لیے ہے۔ بعد کو جب مغرب کی سند مخالفین نے پیش کی تو یہ کہنے لگے کہ بہت تھوڑے دن کے لیے بمعنی مغرب آیا تھا، مگر جلد ہی صرف اصلی معنی میں مستعمل ہونے لگا۔ غ م میں اس کی بحث بھی باختر کے ساتھ ہے۔ اسناد از انجملہ شعر رامش معاصر غالب ہے جو مجمع الفصحا جلد ۲ ص ۱۳۷ میں ہے۔

آں می کہ چوں ز مشرقِ ساغر کند طلوع　　　از شرمش آفتاب گریبان بجا دراست

۳- خم خم پر بھی غالب کا اعتراض قاطع (۱) میں تھا، مگر طبع ۲ میں محذوف ہے مگر یہ اقرار نہیں کہ اعتراض غلط تھا۔ خم خم، چیں چیں، شکن شکن سر زلفش، دیوانی قاآنی ص ۸، دیگر اسناد غ م ص ۴۰۵، ۴۰۶۔

۴- خم و چم نظم و نثر فارسی میں غالب نے نہیں دیکھا، کہتے ہیں کہ جو "اپنے پیشواؤں سے نہ سنا ہو اس کو کیونکر صحیح مانوں؟" وارد کے معنی 'خم و چم و چم و خم' دونوں فارسی میں ملتے ہیں: فرہنگ رشیدی میں تحت چام ظاہرا اسامانی کی عبارت نقل ہوئی ہے:
"بواسطۂ حرکت دوری گویا چم و خم دارد" ہر چند فلک تازہ نماید خم و چم را "دیوان طغرا" ورق ۲۰۱، زمانۂ حال کے ایک ایرانی شاعر کا شعر ارمغان جلد ۱۲ ص ۱۵۱ میں ہے: "پنہاں کنیم با چم و خم عیب خویش را" (رجوع بہ غ م ص ۴۰۶)

۵- غالب نے قاطع میں چین چین کے ساتھ خم خم پر بھی اعتراض کیا تھا، لیکن اشاعت ۲ سے وہ عبارت جو خم خم سے متعلق ہے، اس پر اعتراف کے بغیر کہ اعتراض صحیح نہ تھا، نکال دی ہے: سند "زلف خم خم رسیدہ تا بکمر" دیوان قاآنی ص ۱۰۸۔ دیگر اسناد غ م ص ۴۰۵، ۴۰۶۔

۶- خمیازہ صرف انگڑائی ہے، جماہی نہیں، قاطع ص ۴۳، مگر برائے ہر دو غ م ص ۳۹۶، سند فغانی و عرفی، موخر الذکر کے ۲ اشعار میں سے ایک یہ:

"..... لبم را دشمن خمیازہ گردان"

(دیوان ص ۵۱)

۱- دشتان برہان میں بفتحۂ دال، غالب کے نزدیک بضمۂ دال مرکب از دشت یعنی زشت و نجس، والف نون حالیہ قاطع ص ۹۔ دشت بمعنی نجس نہیں، 'دشتان بالفتح او ستاقی دخشت بفتحۂ دال سے نکلا ہے'۔

۲- دالان لغت ہندی ہے، قاطع ص ۸۷۔ غالب کے سوا کسی نے اسے ہندی نہیں لکھا، منجملۂ اسناد غ م ص ۴۶۶، "در پشت دالان رنگی ہست" اور ا مد ہوش نمودہ رموز حمزہ ص ۱۵۵۔

دالان لأبدر نبردره مہیج سو گر رہبردی بجادۂ الآدر آر با"

دیوان فیاض، ورق ا۔

۳۔ دوسیدن "اگر غلط نہ کنم مصدر آفریدۂ صاحب برہان است، تا در کلام سخنوران یا فرہنگ دیگران از نظر نگذرد باور نتوان کرد" قاطع ص ۸۲۔ دوسیدن کی مثالیں بکثرت ملتی ہیں، کچھ غ م ص ۴۵۲، ۵۳۰، ۴۵۴ میں ہیں، از آں جملہ شعر جام جم مصنفۂ اوحدی:

آب گندیدہ خاک پوسیدہ در تو چون نفس و روح دوسیدہ
(ص ۷۹)۔

۴۔ دانشگر لفظ غریب ہے، خدا کے سوا کسی پر اس کا اطلاق روا نہیں۔ قاطع ص ۷۹۔ کبھی 'گر'، دارندہ و 'صاحب' کے معنیٰ میں بھی آتا ہے، جیسے "توانگر" جسے غالب التزاماً تونگر لکھتے ہیں، دانش گر = دارندہ یا صاحب دانش، فرہنگ جہانگیری میں طیان مرغزی کا شعر اس کی سند میں موجود ہے۔ غ م ص ۸۸۴۔

۱۔ دال فارسی۔ فارسی میں دو حرف متحد المخرج بلکہ قریب المخرج نہیں۔ س ہے، ث و ص نہیں، ت ہے ط نہیں، الف ہے عین نہیں، بلکہ غ و ق نہیں۔ ز ہے تو ض و ظ و ذ کس طرح ہو سکتے ہیں۔ اور دو حرف متحد المخرج کا ہونا کیونکر روا ہو سکتا ہے؟ دبیران پارس کا قاعدہ تھا کہ دال کے سر پر نقطہ دیا کرتے تھے۔ متاخرین کو گمان ہوا کہ ذ ہے۔ اس طرح ذ معدوم ہوا جاتا تھا، لہٰذا اکابر عرب نے دال و ذال میں تفرقے کے لیے قاعدہ بنایا۔ یہ بات میں نے عبد الصمد سے سُنی تھی (قاطع ص ۱۵) قریب المخرج حروف کے وجود سے انکار بدیہیات کا انکار ہے۔ اکابر عرب کو قاعدے سے کیا سروکار، یہ بات غالب کے سوا کسی نے لکھی بھی نہیں۔ یہ لکھ کر کہ دال و ذال میں تفرقے کے لیے قاعدہ بنا، غالب نے خود ہی اپنے دعوے کی جڑ کاٹ دی۔ ذال ہی نہیں تو صرف یہ کہنا کافی ہوتا کہ فارسی میں کوئی نہیں آتا۔ غالب نے جو دال کے سر پر نقطہ دیا جانا لکھا ہے، اس کی تصدیق کسی عہد کے مخطوطات سے نہیں ہوتی۔ ترجمان میں دال کے نیچے البتہ نقطہ آتا ہے۔ اس کتاب میں جس کا عکس چھپا ہے، ذال فارسی کے سر پر التزاماً نقطہ ملتا ہے۔

راقم کا مقالہ "غالب و ذال فارسی" مجلۂ آجکل دہلی میں شائع ہو چکا ہے، جس میں اسناد موجود ہیں۔ ایک سند جو اس میں درج نہیں حافظ شیرازی کی ہے، جس نے ایک مادۂ تاریخ میں جو دیوان مرتبۂ قزوینی و عبدالغنی میں ہے "امیذ" کا ۵۵ لیا ہے۔ اگر یہ بدال مہملہ ہوتا تو صرف ۵۹ لیا جا سکتا تھا۔

۱۔ رخشا و رخشاں کے مفہوم الرّاہونے کو غالب قبول نہیں کرتے (قاطع ص ۷، ۸) اسناد غ م ص ۴۹۳ میں ہیں، از انجملہ سند تاریخ گزیدہ نسخۂ نوشتۂ ایران۔

۲۔ روشنائی بمعنی مداد، متفرقات غالب کے ایک خط میں آیا ہے "امروز۔۔ فرصت نامہ و سالی و انصراف کاغذ و روشنائی و مہلت انشا آرائی بخود یافتہ ام" ص ۴۷۔ یہ لفظ معنی مذکور میں اردو والے استعمال کرتے ہیں۔ اور بعض ہندی فارسی دانوں کے یہاں بھی ملتا ہے۔ کسی ایرانی کی نظم و نثر میں مداد کے لیے نہیں آیا۔

۳۔ زیبایش بجائے زیبائی پر موید میں اعتراض ہے، غالب نے تیغ میں اس کا جواب دیا ہے، لیکن محض فضول، اس کی اور بیدایش کی بحث یک جا ہے، زیبایش کی کوئی ایرانی سند موجود نہیں۔

۴ زہر کشیدن۔ تفتہ غالب کے عزیز تلامذہ میں تھے اور وہ اُن کی تربیت میں کوئی دقیقہ اٹھا نہیں رکھتے تھے۔ ایک خط میں انھیں لکھتے ہیں: یہ نکات سوائے تمھارے میں کسی کو نہیں بتاتا دخطوطِ غالب ص ۲۲۔ ظاہر اتفتہ نے "سم درکشیدہ ایم" نظم کیا تھا۔ غالب کے اعتراض پر تفتہ نے شرف قزوینی کا مصرع "پیمانۂ ما تے زہر ستم درکشیدہ ایم" سند میں پیش کیا تھا، غالب اس سے مطمئن نہیں ہوئے اور انھوں نے تفتہ کو لکھا: "درکشیدن کو ربط پیمانے کے ساتھ ہے یا زہر کے ساتھ؟ اگر زہر درکشیدن جائز ہوتا تو وہ سم کے قافیے کو کیوں چھوڑتا؟ .... کیا زہر پانی ہے؟ اگر بشکل "زہراب" ہوتا تو روا تھا۔ شرف زہر کجا درشہد بلکہ پیمانۂ زہر درکشید۔ خیر رہنے دو ہند میں اسے کون سمجھے گا؟" واضح رہے کہ یہاں بحث "کشیدن و درکشیدن" کی نہیں ہے۔ اور محض کشیدن کے ساتھ زہر یا سم ہو تو یہ سند کافی ہے، غ م ص ۳۹۷، میں متعدد اسناد ہیں،

ایک جز اس میں نہیں ہے، یہ ہے:

درکشیدم ز ہر این پیمانہ خویش

(دیوان نظیری ۱۸۸)

۱- ستاد (ماضی)، مخفف ستاند ہے۔ غالب اس سے منکر ہیں۔ قاطع ص ۸۰۔ غ م میں اسناد رومی و نقی کمرہ و حبیب اللہ خاقانی۔ اس کی ایک شکل ستیدن ایک زمانے میں کثیرالاستعمال تھی۔ غ م میں اسناد دیوان مسعود سعد سلمان و نفحات الانس۔

۲- ستدن، ستادن و ستاندن کی ایک شکل ہے۔ غالب کے نزدیک س، و ت مضموم قاطع۔ باتفاقِ فرہنگ نگاران س مکسور اور ت مفتوح ہے اور تاریخ گزیدہ ص ۹۰ میں انھیں حرکات کے ساتھ ہے۔ ظاہر ہے کہ کسرۂ سین کی سند شعر سے نہیں دی جا سکتی۔ منجملہ اسناد غ م ص ۴۱۳:

'یکے وستخلی بباید ستد کہ سرباز گرداند از راہِ بد'

شاہنامہ ۲۔ ص ۲۷۵

۳- ستر مخفف استر، س و ت ہر دو مضموم قاطع ص ۳۶۴۔ قطعۂ پوربہای جامی سے جو فرہنگ سروری میں ہے، فتحۂ 'ت' ثابت ہے، ظاہر ہے کہ حرکت 'س' کی سند شعر سے نہیں دی جا سکتی۔ سروری ستر کو مفتوح السین لکھتا ہے، غ م ص ۴۳۷ (رجوع بہ بحث استر)

۴- ستور بضمتین مزید علیہ، ستر مخفف استر، سند میں قطعۂ ذیل سعدی:

آن شنیدستی کہ وقتی تاجرے — در بیابانے بیفتاد از ستور
گفت چشمِ تنگ دنیا دار را — یا قناعت پر کند یا خاکِ گور

قاطع ص ۳۴۔ اس قطعے سے ہرگز ثابت نہیں کہ ستور ستر کا مزید علیہ ہے۔ اوستائی زبان میں ستور (س ساکن، ت مفتوح، ہمزہ بضمہ کوتاہ، ر مفتوح) چارپایان بزرگ مثل شتر و استر و اسپ و گاو و خر کے لیے آتا ہے (دبشتہا ص ۳۷۲۔ یہ فارسی میں ستور اور استور ہو گیا) مقدم الذکر زیادہ اور موخر الذکر کم مستعمل ہے۔ شعر ذیل عنصری

سے ثابت ہے کہ خر و اسپ پر ستور کا اطلاق ہو سکتا ہے، دوسرے چار پایوں سے اس شعر میں بحث نہیں:

اگر بجنس ستوری یکی بود خر و اسپ　　　باسپ تازی ہرگز چگونہ ماند خر

(دیوان ص ۶۱)

فردوسی کے شعر ذیل سے جو داستان رستم و سہراب میں ہے۔ صاف معلوم ہوتا ہے کہ ستور سے مراد استر نہیں۔ اس لیے کہ استر کے بچہ نہ ہونا مسلمات شعرا سے ہے۔

ہمی بچہ را باز داند ستور　　　چہ ماہی بدر یا چہ در دشت گور

(۲ ص ۲۰۱)

برزونامہ (شامل طبقات شاہنامہ میں اس کے اشعار) کے شعر ذیل میں استور سے رخش رستم کی طرف اشارہ ہے، رخش کا ذکر اس سے قبل آچکا ہے:

بدو گفت کاین مایۂ جنگ و سور　　　چہ تازی بریں دشت ہرزہ ستور

یہ ہرگز ستر کا مزید علیہ نہیں، غ م ص ۴۳۷۔

۵۔ سرشار، غالب کے نزدیک شارب کو نہیں کہہ سکتے۔ (عود) غ م ص ۴۲۱ - ۴۲۲) میں دکھایا گیا ہے کہ یہ لفظ فارسی میں کس کس طرح آتا ہے۔ کلیاتِ حزیں کی یہ سند ملاحظہ ہو: "زیں ساغر مرد افگن سرشار نباید شد" ص ۱۰۴۔ ثمانۂ حالی کے ناول 'ہما' میں ہے۔ "حسین علی خان از جام نشاط سرشار بود" ص ۰۸، اور بہت سی مثالیں جن سے دعویٰ غالب کی تردید ہوتی ہے۔

۶۔ سداب عربی الاصل ہے (اردوئے معلیٰ ص ۲، ۳)، جمہرۃ العرب جز ۲ ص ۲۵۰ میں ہے کہ سذاب معرب ہے۔ سیوطی کی المزہر میں بھی یہ قول بدون اظہارِ اختلاف نقل ہوا ہے۔

۷۔ سر تراش صفت جلاد ہے 'نہ صفت حجام'، عبارات "بلغا" میں ایک دو جگہ مبنی ہو تراش ملتا ہے اور اس میں غرابت تمام ہے۔ قاطع ص ۹۲۔ یہ فارسی میں کثیر الاستعمال ہے۔ بلعمی سے لے کر عارف تک کے اسناد (غ م ص ۸۰۴-۸۱) میں موجود ہیں، "حضرت رسالت

پناہ.. سرمبارک تراشید، ترجمۂ طبری از بلعمی ص ۱۷، ۴۸-

۸۔ سرخاریدن کے متعدد معانی برہان میں ہیں جن میں سے ایک معنیٰ 'عاجز شدن در جواب خصم' ہیں۔ غالب کے نزدیک اس کے صرف یہ معنیٰ ہیں "انسان درآں حالت کہ فرو ماندہ باشد و ہیچ کار نتواند کرد، کارے پیش گیرد"۔ سند شعر عرفی غ م، میں اسناد ص ۴۸۱ تا ۴۸۴ جن سے دعویٰ غالب کی تغلیط ہوتی ہے۔ ازاں جملہ:

بگویش کہ از آمدن سر مخار  بدستان بگو آنچہ دیدی ز کار

شاہنامہ ا ص، ۱۲۳

۹۔ ساچچہ مستعملۂ غالب در دستنبو، مغلی یا ترکی ہے، فارسی نہیں۔

۱۰۔ سریر بقول غالب ہندی و فارسی قدیم میں بمعنی جسم، تاطبع ۱۷، فارسی نظم و نثر میں میری نظر سے نہیں گزرا، حتیٰ کہ برہان میں بھی نہیں۔ یہ متن دساتیر میں البتہ ہے، جو خود غالب کے قول کے مطابق آسمانی زبان میں ہے، جو کہیں دنیا میں نہیں بولی جاتی۔

۱۱۔ سپید، غالب کے ہاں تحریروں میں بضمۂ با، لیکن صحیح بفتحۂ با ہے (غ م ص ۴۰۳)

۱۲ صندق یا سمّی اسد الغالب (لطائف ۲۱۳) حرف ندا 'یا' کے ساتھ صندق، صیغۂ واحد غائب غلط ہے۔

۱۔ فرِسید مضارع فرستادن و فرِیس امر پنج آہنگ میں ہے' اور غالب نے فرِسید کو برعایتِ قافیہ اور بدون رعایت قافیہ دونوں طرح استعمال کیا ہے' اور یہ ہندوستانی فارسی ہے موید میں اعتراض ہوا تو جواب دیا 'سکتا'، لیکن اگر برعایت قافیہ... منشی یا شاعر لکھ جائے تو ایسی قباحت لازم نہیں آتی" تیغ ۷۰-۲۔ قباحت، اس وقت تک رہے گی، جب تک ایرانی دعوائے غالب کی تصدیق نہ کریں اور غالب نے مستعملات ہند کو نشانۂ تعریض نہ بنایا ہوتا۔ اگر فرِسید، نولیسد کا قافیہ آسکتا ہے تو اس کی کیا وجہ ہو سکتی ہے کہ فرستد (صحیح مضارع)، کا قافیہ نوشتد نہ آئے؟ اسی پہ کیا موقوف ہے، جس لفظ کو برعایت قافیہ جس طرح چاہیے استعمال کیجیے۔ زیادہ مفصّل بحث مع امثلہ غ م ص ۴۹۵-۴۹۶ میں ملے گی۔

۲- غالب کو اصرار ہے کہ ' فراز' بستہ ہے ، کشادہ کے لیے نہیں آتا اور بمعنی بستہ کے استعمال کی دو سندیں دیکر (جن میں سے ایک کشادہ بھی ہوسکتا ہے)، مطمئن ہو جاتے ہیں کہ اثبات دعویٰ ہو گیا۔ قاطع ص ۱۰۲، ۱۰۳، غ م ص ۴۶۶ تا ۴۷۱ میں اس کی طویل بحث دیکھی جائے۔ اس جگہ عہدِ حاضر کے ایک ایرانی شاعر، رشید یاسمی کا ایک شعر پیش کیا جاتا ہے۔ اس میں فراز کشادہ آیا ہے۔

به از بهشت همانا ز دوری معشوق — بروئے عاشق باشد در جحیم فراز

۳- فاژه، ژاے فارسی سے بالاتفاق ہے۔ غالب نے اُسے التزاماً زاے عربی سے لکھا ہے، قاطع ۱۰۲ میں اسی طرح لیکن قاطع برہان و رسائل متعلقہ میں بزاے فارسی۔ معیارِ جمالی ص ۱۲۶ میں فاژه۔ دُوسرے اسناد کے لیے غ م ص ۴۸۴ دیکھا جائے۔

۴- فسوس بضمتین افسوس سے اصل و معنیٰ میں بالکل مختلف ہے: یہ فارسی ہے اور بمعنی استہزاء۔ قاطع ۱۰۶- یہ افسوس کا مخفف ہے اور ہم معنیٰ۔ غ م میں اس کی بحث افسوس کے ساتھ ہے۔ انوری: "آسمان ہر ساعتے گوید کہ آوخ اے فسوس" لباب الالباب ۱ ص ۲۰۰- ہدایت "اے فسوسا عزیز چوں شد خوار" مجمع الفصحا ۲ ص ۶۰۵-

۵- قران - کسی نے یہ مصرع "از خواندن قران تو قاری چہ فائدہ" خسرو کی طرف منسوب کیا ہے۔ جس غزل میں یہ مصرع ہے اس کی نسبت غالب نے لکھا کہ کسی گدھے کی ہے۔ عیاذاً باللہ.. خسرو قران لکھیں (اُردوئے معلیٰ ص ۲۱۹)، غالب جس نوع کے تصرفات شاعرانہ کے قائل ہیں اس کے مقابلے میں یہ کچھ نہیں۔ یہ قول اساتذہ کے یہاں آیا ہے۔ غ م ص ۵۰۴-۵۰۵ میں اساد لبیبی و فرخی و منوچہری و ابوالفرج رونی و قطران و ناصر خسرو و سنائی و داوری پسر وصال۔ سندِ قاآنی "بنشست و قران خواند و بجنبانید ہمہ سر"

۱- کیومرث غالب کے نزدیک کیومرث ہے۔ معنیٰ بزرگ شکوہ دمهر نیمروز بہ خدا جانے یہ معنی غالب کہاں سے لائے۔ اوستائی و پہلوی دونوں میں بکاف فارسی

اس کی اوستائی شکل گیہ" مریتن ہے، گیہ = جان، مرتن = مردنی (غ م ص ۳۵۳)

۲- گرگدن - غالب کی رائے میں "گدن ہے۔ بہر دو کاف فارسی" قاطع (اضافہ ۲) ص ۴" غالب کے سوا کسی نے بہر دو کاف فارسی نہیں لکھا اور یہ غلط محض ہے۔ کتب مطبوعہ ایران جن میں دو کافوں میں فرق کیا جاتا ہے، التزاماً بکاف اول عربی فرہنگ سروری میں یہ تحت کاف عربی ذیل کرگ میں ہے (غ م ص ۵۱۳)

۱- گرفت کو ایک گروہ بموجب اجتہاد مولف کشف اللغات بکسرۂ کاف درا صحیح سمجھتا ہے اور شعر سعدی سے جس میں بہ قافیہ شگفت (متعجب) آیا ہے، استناد کرتا ہے۔ یہ اس سے بے خبر ہے کہ فردوسی اسے شاہنامہ میں سو جگہ قافیہ خفت اور ہزار جگہ قافیہ شگفت کا قافیہ لایا ہے۔ یہ "تغایر حرکت ماقبل روی ہے"، جو فردوسی و سعدی اور بعض متاخرین نے روا رکھا ہے، دراصل بفتحۂ ہر دو حرف ہے، شعر فردوسی جس میں گرفت قافیہ برفت، شعر خاقانی جس میں رفتہ قافیہ گرفتہ۔ اگر کوئی شخص یہ کہے کہ شعر شگفت و گرفت کی طرح یہ بھی جواز اختلاف حرکت ماقبل روی" کی ایک مثال ہے، تو وہ تحقیق سے بہرہ نہیں رکھتا اور مجھے اس سے بحث نہیں (قاطع ص ۱۶۷ - ۱۶۸) معیار جمالی میں گرفت ان الفاظ سے جن میں حرف ماقبل فا مفتوح یا مضموم ہے، علیحدہ ہے، جس سے یہ ثابت ہے کہ یہ اس کے نزدیک مکسور الرا تھا۔ جامی اور اُن کے معاصرین کے کلام میں را مکسور و مضموم، لیکن مفتوح نہیں۔ اس کے بعد سے صرف مکسور مستعمل ہے اور زبانِ حال یہی ہے۔ گرفت وامق و عذرائے عنصری میں قافیہ گفت (بالکسر، ارمغان جلد ۱۲- معیار میں یہ لفظ شگفت کے ساتھ ہے، سروری نے اسے بکسرۂ کاف و را لکھا ہے۔ کشف اللغات کو کوئی مجتہد نہیں سمجھتا اور شعر سعدی موجود ہے تو اس کی رائے کی ضرورت ہی کیا ہے۔

۲- مہ حرف نفی نہیں۔ قاطع ص ۱۲۵ "مہ علامت نفی و دعای نفی متقدمان مانند مخز گ ...... آوردہ اند۔ سنائی

"باچنیں ظلم در ولایت تو — مہ تو د مہ سپاہ ورایت تو"

اسکندر نامہ دنثر، زمانہ بہار کی رائے میں اواسط ماہ پنجم، مکرر آوردہ است" (کتاب متعلق نثر فارسی) شاہنامہ خطی نسخہ لکھا میں یہ بکثرت آیا ہے جملہ "کہ مہ تاج اوت مہ انگشتری" ورق ۹۳ "کہ مہ نام شاں باد و مہ کام شان" ورق ۱۳۴ از رجوع بہ غ م ص ۴۷۴ - ۴۷۵)

۳- مندل نوعے از دہل بزبان ہندی (برہان)، ہندی نہیں "فارسی الاصل" ہے۔ ہندی میں پکھاوج۔ قاطع - اسے بمعنیٰ پکھاوج غالب کے سوا کسی نے فارسی نہیں کہا۔ شیکسپیر، فوربس، پلیٹس، فیلن وغیرہ اسے ہندی بتاتے ہیں۔ ظہوری کے ساقی نامے میں آیا ہے۔ مگر اس کے یہاں متعدد ہندی الفاظ ہیں۔ ہندوستان کی قدیم ترین فارسی کتاب جس میں یہ ہے برنی کی تاریخ ہے ص ۲۱۶۔

۴- مایاں، ہند کے متصدیان عامی کی زبان ہے، سوالات عبدالکریم ص ۱۸۲۔
"مایاں" تزک جہانگیری میں ہے (مرتبہ سید احمد خاں ص ۸۹)
"آفتاب مایاں را می سوزد" (ترجمہ طبری ص ۱۶۸)

۵- ماتم دستنبو میں ہے، مگر یہ عربی ہے،

۶- معترض بفتحۂ را بجائے معترض علیہ (مآثر غالب ص ۲۶)

۷- ملیدہ مخفف مالیدہ قاطع ص ۵۲ - اس پر اعتراض ہوا تھا۔ غالب خاموش رہے۔ یہ خود غالب کا قول ہے کہ مخففات سماعی ہوتے ہیں۔ قاطع ص ۴۳ - سند پیش کرنی تھی، ورنہ غلطی کا اعتراف کرنا تھا۔ ملیدہ اردو والوں نے بنایا ہے۔

۸- مارساں کس فرہنگ میں ہے؟ برہان اشعار سند اس لیے نہیں دیتا کہ لغات اپنے قیاس کے مطابق درج کرتا ہے، سند کہاں سے لاتے ؟ قاطع - فرہنگ جہانگیری میں مار = بیمار ہے اور مارساں = بیمارستان اور شعر ذیل منسوب بہ جامی:

بروش از فقر چوں نگارستان — ہمچو دیوانگاں بمارستان

السامی فی الاسامی میں المارستان بیمارستان ہے۔ ورق ۲۰۰ اور صراح میں اسے

صراحتہً معرّب بیمارستان لکھا ہے، فارسی میں مار = بیمار کی کوئی قابلِ قبول سند میری نظر سے نہیں گزری۔ عربی میں مارستان اور اس کی جمع مارستانات کے استعمال کی مثال رحلت ابن جبیر (گب میموریل سیریز) ص ۲۲۵ وغیرہ میں ملے گی۔ فارسی کی ایک مجہول المصنف کتاب سیرت فیروز شاہی (کتب خانۂ خدا بخش) میں آیا ہے: دار الشفا و مارستان بیمارستان" ورق ۱۱۹ ب۔ ماستان کا ساں ہو جانا۔ فردوسی کہتا ہے۔

بسے شارساں گشت بیمارساں        بسے بوستاں نیز شد خارساں

شاہنامہ ص ۲۲۷ غ م ص ۴۲۵ - ۴۲۶

۹۔ میامار = شمار، امار وامارہ = حساب (برہان) اوار داوارہ ہے۔ امار و امارہ اس اس کا مبدل ہو سکتا ہے۔ میامار کہاں سے آگیا؟ اس کے لیے مصدر چاہیے اور لفظ "غیر منصرف" ہے (قاطع) فرہنگ سروری میں میامار = در حساب میار بسند شعر سوزنی (یہ دیوان میں ہے)۔ میزان ہمہ افعال من و ہیچ میامار: اس میں آمار بمعنی استقصا و حساب وغیرہ بسند فرہنگ نگار ایران حسین وفائی بھی ہے۔ فرہنگ رشیدی میں امارہ بسند شعر لبیبی۔ اصلاً امار و شمار ایک ہے (رجوع بہ غ م)

۱۰۔ ماہی شور نام یکے از پیغمبران ہند برہان میں ہے۔ نعوذ باللہ یہ مہیشر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ سنسکرت میں مہیشور ہے (قاطع ص ۱۱۹) غالب اس کے شمول پر معترض ہو سکتے تھے لیکن یہ کہنے کا حق نہیں رکھتے کہ اصلی شکل میں کیوں درج نہیں ہوا۔ تاریخ بناکتی میں ماہیشور یکے از پیغمبران ہند ہے۔ ورق ۱۹۰ (غ م ص ۴۹۵ - ۴۹۶)

۱۱ برہانِ مطبوعہ میں سرخ شبان یا ہوداربرائے حضرت موسٰی ہے۔ غالب نے قاطع ۱۱ میں اظہار حیرت کیا تھا کہ یہ کس طرح ہے اور التجا کی تھی کہ لوگ اس کی حقیقت بتائیں اور میں زندہ نہ ہوں، تو حاشیۂ قاطع میں لکھ دیں لیکن شامت ... خود ہی یہ اضافہ کیا کہ سیاہ چوبدست شباناں ہے، برہان نے اُسے یا ہو کر دیا۔ غالب نے فارسی دانان ہند پر بہت جگہ اعتراض کیا ہے کہ یہ لوگ کاتب کی غلط نویسی کی وجہ سے مضحکہ خیز غلط فہمیوں میں مبتلا ہو جاتے ہیں لیکن اس سے آگاہی کے باوجود کہ حضرت موسٰی کا عصا سے کیا تعلق

ہے۔ ان کے ذہن میں مدت دراز تک یہ بات نہ آئی کہ 'یاہو' 'ماہو' ہو سکتا ہے۔ یہ مان بھی لیا جائے کہ 'ماہو' معنی مذکور ہیں ہے۔ جب بھی ظنی تصحیح کے مسلمہ قاعدے کے مطابق اسے باہو پڑھنا تھا۔ فرہنگ اسدی میں شعر رودکی "... چوں گرد بماندستم تنہا من و این باہو' بمعنی چوب سطبر شبانان دغ م میں ص ۹۹ ھ اس کے اور اسناد بھی) یہ الزام بھی بے اصل ہے کہ برہان میں یاہو ہے۔ کتب خانۂ خدابخش کے دو خطی نسخوں ۸۰۲ ر ۸۰۲ صاف 'باہو' لکھا ہوا ہے۔

۱۲- نیرّ، بیائے مفتوح مشدّد، غالب کے یہاں کئی جگہ بطور قافیہ آیا ہے، اور کسی جگہ اصلی شکل میں جو بکسرۂ یائے مشدد ہے نہیں آیا۔ (دغ م ص ۲۶ھ) یہ اُن الفاظ میں نہیں، جن میں ایرانیوں کا تصرّف ہُوا ہے۔

۱۳ "اگر در صدر فرہنگ بینم کہ پنی بمعنی مصحف مجید است، باور نخواہم داشت۔ قرآن۔ بزبان عربی نازل شدہ است۔ ہر آئینہ روا نباشد کہ آنرا در زبان دری نامی بودہ باشد۔ ظہور... دین مبین ... در عہد خسرو پرویز است و سر آغاز زبان پارسی بدانست پارسیان با آفرینش عالم توام است، و مورخین اسلام نیز از عصر کیومرث گیرند۔ وجود اسم پیش از شہود مسمیٰ چگوں تواند بود؟ مگر گفتہ آید کہ پنی بپارسی... گفتار خدا را گویند آرے پارسیان نیز دساتیر و ژند (صحیح زند) واستا را کلام الہٰی گویند لیکن آں را نامۂ آسمانی و فرازین نواد نامند نہ پنی۔ با ایں ہمہ پذیرفتیم کہ کلام الہٰی را پنی گویند... چنانکہ وسوال را پیمبر گفتند، قرآن را پنی چرا نگفتند؟ مگر گویند کہ اگر غالب نداند چہ زیاں، و اگر ساسان پنجم در ترجمۂ دساتیر نبارد چہ باک، و اگر زیاں زد خلق نباشد چہ غم، چوں وکنی بغشتہ است صحیح خواہد بود۔ گویم ایں قولِ فیصل است، و مارا مجالِ گفتار نیست۔ وانستی ایں است کہ ایں فارسی مستحدث است۔ فارسی مستحدث آنست کہ چوں عرب و عجم باہم آمیختند، اہلِ عجم مقاصد اہلِ عرب را در زبانِ خویش نامہا نہادند۔ ہر آئینہ متاخرین را باید کہ .... بہ مستحدث بودن ایں الفاظ اشارت کنند۔" قاطع ۱۲۹، ۱۳۰۔

یہ تسلیم ہے کہ پنی فارسی مستحدث ہے تو اس سے قبل جو کچھ لکھا تھا، محض فضول ہے۔ اعتراض صرف یہ رہا کہ برہان نے یہ کیوں نہیں کہا کہ یہ پرانا نہیں، نیا لفظ ہے۔ برہان کی جو عام روش ہے۔ اس کے پیش نظر، یہ اعتراض بیکار نہیں ہوتا۔ مستحدث کی تعریف

غلط ہے۔ خود غالب نے لکھا ہے "در ہندی چھانگی .... چنگل با فارسی مستحدث است یا مفرس" قاطع ص ۶۹ "فرامین نواد" دساتیری زبان میں آسمانی زبان ہے، نامۂ آسمانی نہیں۔

نبی یا پنی، ایرانی نظم و نثر میں بہت ملتا ہے اور سب سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ مراد قرآن سے ہے، غ م ۴۵۹ "میں استاد شہید معاصر رودکی و کمال اصفہانی و رومی وغیرہ۔ بلعمی کی تاریخ میں بھی آیا ہے۔

۱۔ واو معدولہ "ائمۂ فن بریں اتفاق دارند کہ ماقبل واو معدولہ مکسور نمی باشد، مگر در دو جا: یکے در لفظ خویش، دوم در لفظ خویدہ" (قاطع ۷۶)، مگر خوید بروزن عید اشعار عمارہ و کسائی و ازرقی و منوچہری و انوری وغیرہ میں آیا ہے۔

غ م ص ۴۱۶، ۴۱۷

۱۔ ہزبر دستنبو میں آیا ہے مگر عربی ہے۔

۲۔ پشتن جو فتحۂ یا سے ہے، غالب کے نزدیک دراصل پُشتن ہے۔ وہ کہتے ہیں کہ اس کی ایک شکل پوشتن بھی ہے، جس کا مصدر مضارعی پوزیدن ہے۔ انھیں اعتراف ہے کہ دلبستان مذاہب میں یشتن بیا ہی ہے مگر وہ مدعی ہیں کہ یہ غلط کاتب ہے۔ یشت، بیا او ستا کا ایک جز ہے۔ اور زردشتیوں کا بچہ بچہ جانتا ہے کہ یہ 'ی' سے ہے، پوزیدن کا اس سے سروکار نہیں، غ م ص

۳۔ یغما دستنبو میں ہے مگر یہ مغلی یا ترکی ہے۔

۴۔ یام۔ دستنبو میں ہے مگر یہ مغلی یا ترکی ہے۔

(سہ ماہی 'اردو': جنوری ۔ مارچ ۱۹۷۰ء)

# دساتیر

دساتیر طبع اوّل کے مرتب و ناشر ملّا فیروز لکھتے ہیں :-

کتاب مستطاب دساتیر[1] یعنی کلام ربّانی . . . کہ در زبول اقل و اجہل عباد فیروز بن مرحوم ملّا کاؤس بمعاونت . . صاحب عالی شان . . مسٹر ولیم[2] ارسکین صاحب جلیل المناقب بزبان انگریزی ترجمہ و در طبع خانہ[3] بندر معمورۂ بمبئی[4] معروف بہ کوریر[5] مطبوع و منتشر میگرداند . . . زبان اصل صحائف منزلہ اصلاً و قطعاً مناسبت بزبان[6] زند و پہلوی و دری بلکہ بجمیع السنۂ مشہورہ . . . این زبان ندارد . . و در عہد خسرو پرویز حضرت ساسان پنجم این صحف را بزبان فرس در غایت سلاست و فصاحت و بلاغت . . ترجمہ فرمودہ و ہر چہ از آیات بینات کہ محتاج بزیادت شرح و بسط است بعد ترجمۂ الفاظ آیات شرحی واضح مرقوم تا طالبان را دریافت بسہولت میسّر گردد . .

این صحیفۂ مقدسہ تا عہد شاہ جہان . . کالشمس فی الضحیٰ ظاہر . . . بود و بعد ازاں . . مخفی و ناپدید بود تا آنکہ قبل ازیں یکصد و چہار سال در اوقاتی کہ والد ماجد . . سفر ایران اختیار[7] و اتفاق نیز ہمراہ بودہ در اصفہان این نعمت عظمیٰ . . نصیب والد[8] ماجد گردید و مصنفِ کتاب شارستان چہار چمن فرزانہ بہرام بن فرہاد کہ در فرقۂ زردشتیہ از اعاظم حکما در عہد اکبر و جہانگیر بودہ غایت عقیدت و نہایت رسوخیت باین صحف مقدسہ داشتہ و حکیم[9] برہان تبریزی جامع . . برہان قاطع کہ فی الواقع اشمل و اکمل سائر فرہنگہائے لغات فرس . . بودہ شاید بغور . . مطالعہ این کتاب فائز . . گشتہ چہ اغلب لغات این صحیفہ با نام نامیش کہ در فرہنگہائے دیگر مفقود الذکر است آوردہ . و مؤلف . . دبستان[10] المذاہب کہ بظن غالب این حقیر میر ذوالفقار علی نام دارد . . از دساتیر کیشہائے[11] جداگانہ اہالی ایران . . و با اکثر ارباب آں علل نیز ملاقات و مرقوم فرمودہ . و سر ولیم جونس . . اگرچہ دساتیر . . باو نرسیدہ . اما در یکے از تالیف معتبرہ خود از . . دبستان . . ذکری چند منتخب و مرقوم فرمودہ . . و چوں آں کتاب بفرد واحد منحصر و ثانی آن مفقود الاثر . این اقل را اکثر اوقات با اصحاب علم و ارباب عقل فرقۂ انگریزیہ مجالست و . . مکالمت بہتر و فطرت . . این گروہ تحقیق . . و تجسس . . . مجبول . . بعد اطلاع بر وجود این صحیفہ ترغیب و تحریص بترجمہ آن در زبان انگریزی مے نمودند تا آنکہ نواب مغفرت مآب امین الملک گورنر ڈنکن فرمانفرمائے بندر بمبئی باستبداد تمام بترجمہ مشغول و بذل جہد در اتمام و انتشار آں مبذول میداشت . اما از اجل امان نیافت . . . بعد ازاں . . . . . جنرل سر جان مالکم بہادر از انگلستان مینو نشان . . . تاکید اختتام ترجمہ . . و خود نیز در کتابی کہ مشتمل بر احوال ایران بزبان انگریزی تالیف فرمودہ شمّہ از اوصاف این صحیفہ . . مندرج ساختہ . . این حقیر نیز مدتی صرف اوقات در دریافت زبان اصل کتاب و مضامین آں بالغات فارسیہ غیر مستعملہ زمانا ہذا مصروف و . . تصحیح سہو و تصحیف لغات و تحریف عبارات کہ از کاتب در صحیفہ واقع شدہ بود پرداختہ و . . فرہنگ علٰحدہ مساوی لغات متداولہ و غیر متداولہ این صحیفہ مرقوم . . . مگر سہ چہار لفظ کہ معنی آں در حجاب اختفا محجوب در ذیل آں الفاظ مکتوب کہ معنی

---

۱- ملّا نے انگریزی میں اسے DESATIR لکھا ہے۔ ۲- یعنی ولیم ۳- طبع خانہ = مطبع ۴- بمبئی با لیم ، بمبئی ۵- COURIER ۶- زند یعنی اوستائی زبان مگر اوستائی کو زند کہنا نہیں چاہئے ۷- یہاں پر فعل حذف - یہ درست نہیں مگر ملّا سے یہ غلطی کئی جگہ سرزد ہوئی ہے۔ ۸- انگریزی دیباچے میں ہے کہ آقا محمد طاہر کتاب فروش سے دساتیر ملی تھی اور اس پر کتاب گبری مرقوم تھا۔ ۹- نہ جانے حکمت کا کیا تصور ذہن میں تھا کہ برہان کو حکیم لکھا - وہ اپنی کتاب سے حکیم درکنار فہیدہ شخص بھی معلوم نہیں ہوتا۔ ۱۰- کوئی اس طرح اور کوئی دبستان مذاہب لکھتا ہے۔ ۱۱- کذا

معلوم نگردیدہ ...۱۰۰ اصل این صحیفہ .. در یک جلد علیٰحدہ و ترجمۂ آن در زبان انگریزی و فرہنگ بخط فارسی در جلد دیگر مطبوع و بنام نامی .. جنرل صاحب مشہور و مشتہر گردانید و قیمت این ہر دو جلد مع اسی و پنج روپیہ مقرر است۔

ان عبارات کا خلاصہ یہ ہے: دساتیر کی زبان عہد حاضر کی کسی مشہور زبان سے یا اوستائی دہلوی ودری سے کچھ مناسبت نہیں رکھتی۔ عہد خسرو پرویز میں ساسان پنجم نے اس کا ترجمہ فارسی میں کیا۔ عہد شاہ جہان میں یہ کتاب سورج کی طرح ظاہر تھی لیکن اس کے بعد مخفی ہو گئی۔ اس کا ایک نسخہ ملا کاؤس کو اصفہان میں ملا۔ انگریزوں کو جب اس کے وجود کی اطلاع ہوئی تو وہ اس کے ترجمۂ انگریزی پر مصر ہوئے۔ یہ کام گورنر بمبئی نے شروع کیا۔ لیکن قبل اتمام راہیٔ عدم ہوئے۔ اس کے بعد جنرل سرجان مالکم نے خود ملا فیروز سے ترجمہ کی تحریک کی اور ملا نے یہ کام مسٹر ارسکن کی اعانت سے انجام دیا۔ ہر دو جلد کی قیمت ۳۵ روپے تھی۔

فہرست مندرجات جلد ۱: نامۂ شت[12] مہ آباد ص۱۔ نامۂ جی افرام ص۱۵، نامۂ شاہی کلیو ص۶۲، نامۂ یاسان ص۹۰، نامۂ گلشاہ[13] ص۱۰۶، نامۂ سیامک ص۱۱۵، نامۂ ہوشنگ ص۱۲۳، نامۂ تہمورس ص۱۲۹، نامۂ جمشید ص۱۳۵، نامۂ فریدوں ص۱۵۶، نامۂ منوچہر ص۱۶۴، نامۂ کیخسرو ص۱۶۹، نامۂ زرتشت ص۱۷۶، پند نامۂ سکندر ص۲۲۳، نامۂ ساسان نخست ص۲۲۳، نامۂ ساسان پنجم ص۲۹۸، اصل کتاب ص۳۰۵ سطر ۲ میں ختم ہوتی ہے۔ اس کے بعد ص۳۰۵ تا ص۳۱۶ ملا فیروز کی عبارات ہیں جن کے اقتباسات اوپر درج ہو چکے ہیں۔ آخر میں ۴ صفحوں کا غلط نامہ ہے

جلد ۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ کتاب ۱۸۱۸ عیسوی میں شائع ہوئی تھی۔ ملا نے سب سے پہلے سرجان مالکم سے خطاب کیا ہے جن کے نام یہ کتاب معنون ہے۔ دیباچے (ص۱ تا ۱۲) میں سرولیم جونس نے دساتیر کی نسبت دبستان کے حوالے سے جو کچھ لکھا تھا وہ اور مارکوئس ہیسٹنگس نے ترجمۂ ملا کے متعلق وابستگان فورٹ ولیم کالج سے ۱۸۱۶ء میں جو کچھ کہا تھا نقل ہوا ہے۔ مترجمہ ڈنکن کے بارے میں دیباچے سے یہ اطلاعات ملتی ہیں: ڈنکن تقریباً ۵ سال ملا کی مدد سے ترجمہ کرتے رہے۔ لیکن نامکمل تھا کہ صحت خراب ہو گئی اور وہ ملا کو ساتھ لے کر ISLE OF FRANCE جاتے اور بعد تکمیل ترجمہ کو ملکہ وکٹوریہ کی نذر کرنا چاہتے تھے لیکن قضا نے مہلت نہ دی اور وہ بمبئی ہی میں فوت ہو گئے۔ ان کا ترجمہ ان کی دوسری چیزوں کی طرح انگلستان بھیج دیا گیا۔ ملا نے یہ بھی لکھا ہے کہ انگریزوں کے ہندوستان فتح کرنے کے موضوع پر ان کا رزمنامہ منظوم موسوم بہ جارجنامہ قریب الاختتام ہے۔ انگریزی ترجمہ ۲۰۳ صفحوں میں آیا ہے، اور فرہنگ دساتیر نے ۸۱ صفحے لئے ہیں۔ جلد ۲ سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ کچھ کم ۴۰۰ نسخوں کے خریدار اشاعت سے قبل ہی پیدا ہو گئے تھے۔ ۱۰۰ نسخوں کی خریداری حکومت بمبئی نے کی تھی اور ۵۰ باشندگان انگلستان نے جن کے نام درج نہیں۔ وہ خریدار جن کے نام کتاب میں ہیں ان میں سے ۱۹، اپنے ناموں سے زرتشتی معلوم ہوتے ہیں۔ ۲ مسلمان اور باقی عیسائی جن میں سے بعض کے سوا ظاہراً سب یورپی ہیں۔ خریداران ذیل علی الخصوص قابل ذکر ہیں۔ ہز رائل ہائی نس پرنس ریجینٹ (۲ نسخے)، مارکوئس ہیسٹنگس گورنر جنرل (۶) لارڈ بشپ کلکتہ مسٹر ارسکن (۳) اٹرز میکن[14]

(۱) فیروز ۱۱۲۷ یزدگردی میں بروچ میں پیدا ہوئے۔ ۱۰ سال کے تھے کہ ان کے والد ملا کاؤس اپنے گھر والوں کے ساتھ ہجرت کر کے سورت آگئے اور ۲ سال فیروز کو ساتھ لے کر ایران گئے۔ فیروز نے وہاں علوم مذہبی کی تحصیل کی اور ''زند و پہلوی و اوستا و فارسی'' سیکھی۔ اور ''مراتب موبدی'' کو اتمام پر پہنچایا۔ ملا نے اس کے بعد نجوم، منطق، فلسفہ، حکمت، الٰہیات وصرف ونحو کی طرف بھی توجہ کی، اور آخر میں بغداد وغیرہ میں سہ سالہ اقامت کے بعد ۱۱۴۹ یزدگردی میں سورت واپس آئے مگر تھوڑے ہی زمانے کے بعد بمبئی میں توطن گزیں ہو گئے۔ ''حکومت انگلستان'' نے چار سو روپے ماہانہ ان کی مدت عمر کے لئے ان کے واسطے مقرر کر دیئے تھے۔ ملا کی وفات بتاریخ ۸ اکتوبر ۱۸۳۰ عیسوی واقع ہوئی۔ یہ حالات آقائے رشید شہمردان[15] کی کتاب فرزانگان زرتشتی سے ماخوذ ہیں

(۲) آذر کیوان کا نسب نامہ دبستان مذاہب میں یوں درج ہے: ''آذر کیوان ابن آذر گشسپ ابن آذر زردشت ابن آذر برزین

---

۱۲۔ شت تعظیمی لفظ، دساتیری فہرست میں آباد کی طرح ہر پیمبر کے نام سے قبل ۱۳۔ یعنی کیومرث۔
۱۴۔ ناشر شاہنامہ فردوسی۔ ۱۵۔ میرے کرم فرما ہیں اور باوجود زردشتی ہونے کے نقشبندی سلسلے میں مرید ہیں۔

ابن آذر خورین ابن آذر آمین ابن آذر بہرام ابن آذر نوش ابن آذر مہتر ابن کہتر آذر ساسان کہ او را پنجم ساسان گویند ابن مہتر آذر ساسان کہ چہارم ساسانش میخوانند ابن کہین آذر ساسان کہ مشہور بسوم آذر ساسان است ابن دوم آذر ساسان ... ابن ... آذر ساسان نخست ابن خرد داراب ابن بزرگ داراب ابن بہمن ابن اسفندیار ..."

آقائے ڈاکٹر محمد معین نے "آذر کیوان و پیروان او" (مجلۂ دانشکدۂ ادبیات شمارہ ۳ سال ۴) میں آذر مہتر کی تصحیح "آذر مہر" سے کی ہے اور لکھا ہے "نام پدران آذر کیوان تا آذر مہر ہمہ نامہائے آتشکدہ ہاست کہ در فرہنگ ہائے پارسی بعنوان "ہفت آتشکدہ" یاد شدہ اند و این ہفت آتشکدہ بصورتی کہ نقل کردہ اند وجود خارجی نداشتہ ص ۲۷"۔

واضح رہے کہ اس نسب نامے میں مسلسل ۵ ساسان آتے ہیں۔ آقائے محمد معین اس سلسلے میں لکھتے ہیں :-

مؤلف دساتیر پنج ساسان را از خود ساختہ است و این امر سوابقی دارد، از جملہ در فارسنامہ ابن البلخی میخوانیم ؛

"... اردشیر بن بابک[16] بن ساسان بن بابک بن ساسان ابن بابک بن ساسان بن بہمن بن اسفندیار" مولف مجمل التواریخ والقصص گوید "بہمن را پسری بود نام وے ساسان چون بہمن پادشاہی دختر را داد ننگ آمدش ازین کار و بہ در جائے رفت .. و از وی پسری ماند ہم ساسان نام بود، تا پنجیں پسر ہم چنان ساسان نام ہمی نہادند"۔ یہ صحیح ہے کہ ۵ ساسان پہلے سے کتابوں میں چلے آتے تھے۔ لیکن ان کا تعلق تاریخ سے نہیں، اساطیر سے ہے۔ مزید یہ کہ ان کا مفروضہ زمانہ عہد خسرو پرویز سے بہت پہلے ختم ہو گیا تھا۔ اس عہد میں کوئی گمنام شخص ساسان نام کا ہو تو ہو لیکن کوئی ایسا شخص جس کا اس زمانے کی کتابوں میں ذکر آیا ہو اور اس عہد کے اہم معاملات سے اس کا سروکار رہا ہو، نہ تھا۔ ڈاکٹر محمد معین کا قول ہے کہ "ناگفتہ خود پیداست کہ این شجرۃ النسب مجعولست و شاید نام پدر او را صحیح نقل کردہ باشد"۔ ساسانوں سے قطع نظر یہ کب ممکن ہے کہ آذر کیوان اور ساسان پنجم کے درمیان ۸ ہی پشتیں ہوں۔ دبستان میں جو نسب نامہ ہے وہ کیسا ہی کیوں نہ ہو، باحتمال قوی خود آذر کیوان اس کا ذمہ دار ہے۔

دبستان میں آذر کیوان کے متعلق مرقوم ہے : ۵ سال کی عمر سے کم خواری اور شب بیداری شروع کی اور ریاضت کے وقت اس کی غذا کا وزن ایک درم رہ گیا تھا۔ ۲۸ برس خم نشیں رہا۔ اور اواخر عمر میں ایران سے ہند آیا۔ اور کچھ دن پٹنہ میں مقیم رہ کر ۱۰۲۷ھ میں فوت ہوا۔ ۸۵ سال کی عمر ہوئی۔ ابتدائے سلوک میں حکمائے ہند و ایران و یونان نے خواب میں "اقسام حکمت" اس کے سپرد کئے۔ ایک دن مدرسے گیا جو کچھ پوچھا گیا اس نے اس کا جواب دیا۔ لوگ ذو العلوم کہنے لگے۔ ہیمبر صاحب نے ایک سید صوفی کو ہدایت کی کہ آذر کیوان کو برا نہ کہو۔ وہ ایک خدا رسیدہ شخص ہے۔ اس کا مرید یہ سن کر کہ ہیمبر صاحب آذر کیوان کے مداح ہیں۔ اس سے ملنے گیا۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ وہ حال ہی میں اسطخر[17] سے آیا ہے۔ آذر کیوان کو یہ سب معاملہ پہلے ہی معلوم تھا۔ وہ گوشت کھانے اور جانداروں کو مارنے اور آزار دینے سے مانع تھا۔ اس کا دعویٰ تھا کہ اس کی روح اس کے جسم سے جب چاہتی ہے۔ باہر نکل آتی ہے۔ اس نے اپنے بعض مشاہدات کو منظوم کیا ہے :-

چو ز ابدا[18] مہابر گزشتم روان
رسیدم سوی پاک فرخ روان

اکبر کے زمانے میں آذر کیوان ہندوستان طلب کیا گیا لیکن اس نے عذر کیا اور اپنی کتاب بھیج دی۔ "در ستائش واجب الوجود و عقول و نفوس و سماوات و کواکب و عناصر و در نصائح بادشاہ مشتمل بر چہاردہ جزو۔ ہر اول سطر آن پارسی بجہت دری بود و تصحیف آن عربی می شد۔ چون قلب میکردند ترکی بود، چون تصحیف آن میخواندند ہندی میگشت"۔ ابو الفضل کو اعتقاد تام آذر کیوان سے تھا۔ اس کے دوسرے مسلمان معتقد بھی تھے۔ از انجملہ ابو القاسم فندر سکی۔

---

۱۶- فارسنامہ اور مجمل التواریخ والقصص کا بیان ایک نہیں۔

۱۷- کیا اسطخر آذر کیوان کے زمانے میں موجود تھا ؟ ۱۸- دبستان (نولکشور ۱۸۸۸ء) میں ابدا نہا رہا ہے لیکن دراصل ابدا مہابیم ہے اور آذر کیوان کی نظم میں اسی طرح ہے۔ اس نظم میں سیر سماوات کا ذکر ہے۔

آذر کیوان کا حال دبستان کے علاوہ چہار چمن میں تھا لیکن اس کتاب کا چوتھا چمن جس میں یہ تھا نا پید ہے۔ اس بات کا کوئی قابلِ قبول ثبوت نہیں کہ عہد اکبری میں اس سے ہندوستان آنے کی استدعا کی گئی تھی، یا فیضی اس کے معتقد تھے۔ صاحبِ دبستان یا دوسرے دساتیریوں کی شہادت کا عدم و وجود برابر ہے۔ ۱۴ جز کی ایسی کتاب کہ عربی فارسی، ترکی، ہندی سب میں پڑھی جا سکے نہ کبھی لکھی گئی نہ لکھی جا سکتی ہے۔

ڈاکٹر محمد معین کا قول ہے کہ آذر کیوان اواخر قرن دہم ہجری میں اپنے مریدوں کے ایک گروہ کے ساتھ ہند گیا اور پٹنہ میں مقیم ہوا پٹنہ جانا مسلّم، لیکن اس کا ثبوت و وجود نہیں کہ وہ اواخر قرن مذکور میں ہند آیا تھا۔ آذر کیوان نے بہت سی کتابیں لکھی ہوں گی لیکن اس نظم کے سوا جس کا ذکر آ چکا ہے کوئی چیز جو خود اس کے نام سے ہو موجود نہیں

اس کا قطعی طور پر ثابت کرنا ممکن نہیں لیکن قرائن قوی اس پر دلالت کرتے ہیں کہ خود آذر کیوان دساتیر کا مصنف ہے۔ نامۂ ساسان پنجم میں یہ عبارت ملتی ہے:-

"در تخمہ تو پیغمبری ہمیشہ ماند" دساتیر ص ۲۰۴

آذر کیوان کے معتقدین نہ صرف اسے بلکہ اس کے بیٹے کو بھی نبی لکھتے ہیں۔ یہ پیشگوئی کہ ساسان پنجم کی نسل سے نبی آئندہ بھی ہوتے رہیں گے۔ اس غرض سے تھی کہ دعوی کا موقع مل سکے۔

(۳) فرزانہ بہرام آذر کیوان کے قیام پٹنہ کے زمانہ میں شیراز سے آیا۔ اور ریاضت میں مشغول ہوا۔ پارسی و پہلوی و عربی سے جیسا چاہیے واقف تھا اور منطق و طبیعیات و ریاضیات و الہیات سے بخوبی آگاہ۔ چہار چمن میں وہ کہتا ہے "بیاوری حضرت کیوان بملک و ملکوت و جبروت رانیز و لاہوت[19] رسیدم و تجلیات آثاری و فعالی و صفاتی و ذاتی وصول یافتم" فرزانہ بہرام تاجر پیشہ تھے۔ لوگوں کا عقیدہ ہے کہ کیمیا گر تھے۔ تجارت اسے چھپانے کی غرض سے تھی۔ بمقام لاہور ۱۰۴۳ھ میں وفات پائی (دبستان ص ۱۴۱)۔

(۴) دبستان مذاہب کے مصنف نے اپنے حالات تو دیئے ہیں لیکن کسی جگہ اپنا نام نہیں لکھا۔ ملا فیروز نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ میر ذوالفقار علی اس کے مصنف ہیں۔ مآثر الامرا نے ذوالفقار اردستانی موبد کو اس کا مصنف لکھا ہے۔ یہ قول بھی کہ کیخسرو پسر آذر کیوان اس کا مصنف ہے۔ میں اس سے متفق ہوں۔ یہ بخوبی ممکن ہے کہ اس نے کبھی اپنے کو میر ذوالفقار علی اور کبھی صرف ذوالفقار کہا ہو۔ موبد تخلص کے ایک شاعر کا دیوان فارسی کتابخانۂ خدا بخش میں موجود ہے اور اس کتاب خانے کی طرف سے شائع ہو گا۔ میرے نزدیک اس میں شبے کی بہت کم گنجائش ہے کہ یہ موبد خواہ وہ آذر کیوان کا بیٹا ہو یا نہ ہو۔

(۵) برہان قاطع پہلی فرہنگ ہے جس میں خاص دساتیری الفاظ ملتے ہیں۔ لیکن دساتیر کا حوالہ ایک آدھ جگہ ہو تو ہو۔ یہ بھی صحیح نہیں کہ بیشتر دساتیری الفاظ اس میں موجود ہیں۔ اس فرہنگ میں ان لغات کے شمول کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ بعد کی فرہنگوں میں بھی داخل ہوئے اور ان کی خاصی تعداد نظم و نثر فارسی میں ایران و ہند دونوں ممالک میں مستعمل ہونے لگی۔ علی اکبر دہخدا کے لغت نامہ تک میں دساتیری الفاظ مثل آرش و آرشی بغیر حوالۂ دساتیر آ گئے ہیں۔ ایرانی شعرا مثل فرصت ہدایت وغیرہ کے یہاں بھی دساتیری الفاظ ملتے ہیں اور غالب کی دستنبو تو ان سے مملو ہے۔

(۶) یہ بات کہ عہد شاہجہان تک دساتیر ایک بہت مشہور کتاب تھی غلط محض ہے۔ دساتیریوں نے جو کتابیں قرن یازدہم میں لکھی ہیں ان سے اور برہان قاطع سے قطع نظر دساتیر کا نام تک کہیں نہ آیا۔ اور نہ اس کے خاص الفاظ و مطالب کہیں ملتے ہیں۔ اس کی اشاعت کے بعد ہی مستشرقین مغرب نے اس کی مجعولیت کا بالاتفاق اعلان کیا۔ زردشتی البتہ دو گروہوں میں تقسیم ہو گئے۔ ایک گروہ اس کی اصلیت کا قائل تھا اور دوسرا اسے جعلی قرار دیتا تھا۔ بالآخر اوزیشیل کانگریس کے اجلاس جنیوا میں شہریار جی دادا بھائی بروچا نے اپنا مقالہ اس کے خلاف پڑھا اور اس کے بعد سے شاید ہی کوئی زردشتی ہو جو اس کی اصلیت کا قائل ہو۔ ان کے مقالے کا ایک اقتباس آقائے شہردان

---

۱۹- ان بزرگوں میں انکسار کی کمی نہیں! چہار چمن کے ۳ چمن چھپ چکے ہیں۔ مگر وقت تحریر پیش نظر نہیں۔

کے الفاظ میں یہ ہے۔

"پس از مطالعات دقیق دساتیر باین نتیجہ میرسیم کہ این کتاب بہیچ وجہ نمیتواں جزو کتاب مذہبی مزدیسنا بشمار آورد، زیرا مندرجات آن نہ با مندرجات اوستا برابر است و نہ با مندرجات کتب پہلوی دورۂ ساسانیاں و یقیناً محصول دورۂ بعید تری می باشد۔ ہر چند تعلیمات این کتاب با تعالیم زرتشت، نیز شباہت ندارد بلکہ تعلیمات ہنود، بودا و مذہب افلاطونی متمایل است۔ چنانچہ خوردن گوشت حرام و ریاضت و زہد و فاقہ کشی و تجرد و ترک دنیا را موعظہ مے نماید۔ دساتیر از نقطۂ نظر تقویم و اساطیر و تاریخ و کتب مذہبی مزدیسنا مغایرت تامی دارد و زبان آسمانی آن تحریفی است از السنۂ پہلوی پارسی و ہندی۔"

(۷) زردشتیوں کے کتب مقدس میں زردشت سے قبل کے پیمبروں کی طرف اشارہ ہے لیکن کسی کو بصراحت پیمبر نہیں بنایا، اور یہ زردشتی عقیدہ ہے کہ زردشت کے بعد کوئی نبی آئے گا۔ زردشتی مذاہب میں زردشت کو مرکزی حیثیت حاصل ہے، اور دساتیری پیمبروں میں اسے کوئی خاص اہمیت حاصل نہیں۔ زردشتی و دساتیری عقائد بھی مختلف ہیں۔ پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ زردشتیوں کے ایک گروہ نے اسے اپنی کتاب مقدس تسلیم کیا؟ اس کا راز اس کی فرضی قدامت میں مخفی ہے۔ جس پر سر ولیم جونس نے بہت زور دیا تھا۔

دساتیر کے مطابق آبادیوں کی حکومت (اس کے بعد جی افرامی وغیرہ آئے) "سوزاد" سال رہی اور "سوزاد" سال بیس ہزار مہا سنگ برس ہوتا ہے (دساتیر صفحہ ۵) یہ کس طرح ممکن تھا کہ ملا فیروز وغیرہ دنیا کی قدیم ترین کتاب کے مصنف ہونے کے فخر سے زردشتیوں کو محروم کردیتے۔ رہی دساتیری اور زردشتی عقائد کے احکام کے اختلافات تو صاحب دبستان نے اس کے باوجود دساتیر کو قبول کرنے کے لئے زمین ہموار کردی تھی۔ دساتیری فن تاویل میں بڑی مہارت رکھتے تھے۔ لفظوں کے الٹ پھیر سے وہ کوئی دعویٰ ایسا نہیں جسے ثابت نہ کرسکتے ہوں جو بستان میں ہے۔

آبادی کہتے ہیں کہ زردشت کا مدار رموز و اشارات پر ہے۔ حقیقت کو صرف خواص سمجھ سکتے ہیں۔ عوام سے ایسی باتیں کہنی چاہئیں جو ان کے فہم کے ماورا نہ ہوں۔ بعض آبادیوں کا قول ہے کہ زند دو قسم کی تھی۔ ایک صحیح اور بے رمز جسے مہ زند کہتے تھے اور دوسری مرموز جسے صرف زند کہتے ہیں۔ پہلی نامہ آباد کے مطابق تھی لیکن یہ تسلط بیگانگاں مثل ترکان و رومیاں کے بعد غائب ہوگئی اور زند کا بھی ایک بڑا حصہ ضائع ہوگیا۔ عہد اشکانیاں میں زند پر عمل تھا لیکن اردشیر ساسان دوم کا مطیع تھا اور مہ زند پر عامل۔ نوشیرواں کے عہد میں بھی اسی پر عمل تھا۔ آبادیوں کا عقیدہ ہے کہ "اگرچہ دین زردشت از گشتاسپ تا یزدگرد، رواجی تمام داشت، اما بادشاہان تاویل کردہ آں را با شریعت آذر ہوشنگ یعنی مہ آباد مطابق مے ساختند۔"

(۸) آجکل زردشتیوں کے دو گروہ ہیں۔ ایک دساتیر کو عہد اکبری سے قبل کی کتاب نہیں مانتا۔ دوسرا یہ سمجھتا ہے کہ جعلی ہونے کے باوجود یہ اس قدر جدید نہیں اور واقعی خسرو پرویز کے عہد یا اس کے کچھ بعد کی ہے۔ اس گروہ کے دلائل بہت کمزور ہیں۔

یہ مقالہ بہت سرسری طور پر لکھا گیا ہے۔ موضوع کا حق ادا کرنے کے لئے پچاسوں صفحات کی ضرورت ہے۔

---

# کچھ دساتیر کے بارے میں

دساتیر طبع اوّل کے مرتب و ناشر ملّا فیروز لکھتے ہیں :

کتاب مستطاب دساتیر[1] یعنی کلام ربانی . . . کہ در نیولا اقل و اجہل عباد فیروز بن مرحوم ملّا کاؤس بمعاونت . . صاحب عالی شان . . مسٹر ولیم[2] ارسکین صاحب جلیل المناقب بزبان انگریزی ترجمہ و در طبع خانۂ[3] بندر معمورۂ ممبئی[4] معروف بہ کوریئر[5] مطبوع و منتشر میگرداند . . . زبان اصل صحایف منزل اصلاً و قطعاً مناسبت بزبان زند[6] و پہلوی و دری بلکہ بجمیع السنۂ مشہورۂ[7] . . . این زمان ندارد . و در عصر خسرو پرویز، حضرت ساسان پنجم این صحف را از زبان قدس در غایت سلاست و فصاحت و بلاغت . . ترجمہ فرمودہ و ہرچہ از آیات بیّنات کہ محتاج بزیادت شرح و بسطست بعد ترجمۂ الفاظ آیات شرحی واضح مرقوم تا طالبان را ادریافت بسہولت میسّر گردد . . این صحیفۂ مقدّسہ تا عہد شاہ جہان . . کالشمس فی الضحیٰ ظاہر و . . ہویدا و بعد ازان . . مخفی و ناپیدا بود تا آنکہ قبل ازین پنجاہ و چہار سال در اوقاتی کہ والد ماجد . . سفر ایران اختیار و اقل نیز ہمراہ بودہ در اصفہان این نعمت عظمیٰ[8] . . نصیب والد ماجد گردید و مصنّف کتاب شارستان چہار چمن فرزانہ بہرام بن فرہاد کہ در فرقۂ زرتشتیہ از اعاظم حکما در عہد اکبر و جہانگیر بودہ غایت عقیدت و نہایت رسوخیت باین صحف مقدمہ داشتہ و حکیم[9] برہان تبریزی جامع . . برہان قاطع کہ فی الواقع اشمل و اکمل سائر فرہنگہای دیگر مفقود الذکر است آوردہ ۔ و مؤلف . . دبستان[10] المذاہب کہ بظن غالب این حقیر محسن ذو الفقار علی نام دارد . . از دساتیر کیشہای جداگانہ اہالی ایران . . و باکثر

---

۱۔ ملّا نے انگریزی میں اسے DESATIR لکھا ہے ۔ ۲۔ یعنی ولیم ۳۔ طبع خانہ = مطبع

۴۔ ممبئی یا ملیم، بمبئی ۵ ۔ COURIER ۔ ۶ ۔ زند یعنی اوستائی زبان، مگر اوستا کو زند کہنا نہیں چاہیئے۔

۷۔ یہاں پر فعل حذف ۔ یہ درست نہیں، مگر ملّا سے یہ غلطی کئی جگہ سرزد ہوئی ہے ۔ ۸ ۔ انگریزی دیباچے میں ہے کہ آغا محمد طاہر کتاب فروش سے دساتیر ملی تھی اور اس پر "کتاب گبری" مرقوم تھا ۔ ۹ ۔ نہ جانے حکمت کا کیا تصور ذہن میں تھا کہ برہان کو حکیم لکھا ۔ وہ اپنی کتاب سے حکیم در کنار فہمیدہ شخص بھی معلوم نہیں ہوتا ۔ ۱۰۔ کوئی اس طرح اور کوئی دبستان مذاہب لکھتا ہے ۔

۱۱۔ کیخسرو

ارباب آن طل نیز ملاقات دمرقوم فرموده - وسر ولیم جونس .. اگرچہ دساتیر .. بادنرسیده .. اما دند یکی از تالیف معتبرۂ خود از .. دبستان .. ذکری چند منتخب و مرقوم دفرمود .. وچون آن کتاب بفرد واحد منحصر و ثانی آن مفقود الاثر، این اقل را اکثر اوقات با اصحاب عمل وارباب عمل فرقۂ انگریزیہ نسبت و مکالمت میسر و فطرت .. این گروه تحقیق .. وتجسس ... مجہول .. بعد اطلاع بر وجود این صحیفہ ترغیب وتحریص بترجمۂ آن در زبان انگریزی می نمودند تا آنکہ نواب مغفرت مآب امین الملک گورنر ڈنکن فرمانفرمای بندر بمبی باستعداد تمام بترجمہ مشغول و بذل جہد در اتمام وانتشار آن مبذول میداشت - اماں اجل امان نیافت ... بعد از ان ...... جنرل سر جان مالکم بہادر از انگلستان مینوشان ... تاکید اختتام ترجمہ .. وخود نیز در کتابی کہ مشتمل بر احوال ایران بزبان انگریزی تالیف فرموده شمۂ از اوصاف این صحیفہ .. مندرج ساختہ .. این حقیر نیز مدتی صرف اوقات در دریافت زبان اصل کتاب و مضامین آن بالغاتِ فارسیۂ غیر مستعمل زمانناہٰذا مصروف و .. بتصحیح سہو وتصحیف لغات وتحریف عبادات کہ از کاتب در صحیفہ واقع شده بود پرداختہ و .. فرہنگی علحده مساوی لغات متداولہ و غیر متداولۂ این صحیفہ مرقوم ... مگر سہ چہار لفظ کہ معنی آن در حجاب اختفا محجوب در ذیل آن الفاظ مکتوب کہ معنی معلوم نگردیده ... اصل این صحیفہ .. در یک جلد علحده وترجمۂ آن در زبان انگریزی و فرہنگ بخط فارسی در جلد دیگر مطبوع وبنام نامی .. جنرل صاحب مشہور ومشتہر گردانید وقیمت این ہر دو جلد معاًسی و پنج روپیہ مقرر است۔"

ان عبارات کا خلاصہ یہ ہے : دساتیر کی زبان عہد حاضر کی کسی مشہور زبان سے یا اوستا، دری و پہلوی سے کچھ "مناسبت" نہیں رکھتی - عہد خسرو پرویز میں ساسان پنجم نے اس کا ترجمہ فارسی میں کیا - عہد شاہ جہاں میں یہ کتاب سورج کی طرح ظاہر تھی - لیکن اس کے بعد مخفی ہو گئی - اس کا ایک نسخہ ملا کاؤس کو اصفہان میں ملا - انگریزوں کو جب اس کے وجود کی اطلاع ہوئی تو وہ اس کے ترجمۂ انگریزی پر مصر ہوئے - یہ کام گورنر بمبئی نے شروع کیا - لیکن قبل اتمام راہیٔ عدم ہوئے - اس کے بعد جنرل سر جان مالکم نے خود ملا فیروز سے ترجمہ کی تحریک کی اور ملا نے یہ کام مسٹر اڈسکن کی اعانت سے انجام دیا - ہر دو جلد کی قیمت ۳۵ روپے تھی -

فہرست مندرجات جلد ۱ : نامۂ شت[1] مہ آباد ص۱ - نامۂ جی افرام ص۵۱ ، نامۂ شاہی کلیو ص۴۲ ، نامۂ یاسان ص۹ ، نامۂ گلشاه[2] ص۱۰۶ ، نامۂ سیامک ص۱۱۵ ، نامۂ ہوشنگ ص۱۲۳ ، نامۂ تہمورس ص۱۲۹ ، نامۂ

---

۱- شت تعظیمی لفظ، دساتیری فہرست میں آباد کی طرح ہر پیمبر کے نام سے قبل - ۲- یعنی کیومرث

جمشید ص ۱۳۸، نامۂ فریدون ص ۱۵۶، نامۂ منوچہر ص ۱۶۴، نامۂ کیخسرو ص ۱۶۹، نامۂ زرتشت ص ۱۸۶، بندنامۂ سکندر ص ۲۲۳، نامۂ ساسان نخست ص ۲۳۶، نامۂ ساسان پنجم ص ۲۹۸؛ اصل کتاب ص ۳۰۵ سطر ۲ میں ختم ہوتی ہے۔ اس کے بعد ص ۳۰۵ تا ص ۳۱۶ ملاّ فیروز کی عبارات ہیں جن کے اقتباسات اوپر درج ہو چکے ہیں۔ آخر میں ۴ صفحوں کا غلط نامہ ہے۔

جلد ۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ کتاب ۱۸۱۸ء میں شائع ہوئی تھی۔ ملاّ نے سب سے پہلے سر جان مالکم سے خطاب کیا ہے جن کے نام یہ کتاب معنون ہے۔ دیباچہ (ص ا تا ص ۱۱) میں سر ولیم جونس نے دساتیر کی نسبت دبستان کے حوالے سے جو کچھ لکھا تھا وہ اور مارکوئس ہیسٹنگس نے ترجمۂ ملاّ کے متعلق دانشگاہ فورٹ ولیم کالج سے ۱۸۱۶ء میں جو کچھ کہا تھا نقل ہوا ہے۔ ترجمۂ ڈنکن کے بارے میں دیباچے سے یہ اطلاعات ملتی ہیں: ڈنکن تقریباً ۵ سال ملاّ کی مدد سے ترجمہ کرتے رہے۔ لیکن نامکمل تھا کہ صحت خراب ہوگئی اور وہ ملاّ کو ساتھ لے کر ISLE OF FRANCE جانے اور بعد تکمیل ترجمہ کو ملکہ وکٹوریہ کی نذر کرنا چاہتے تھے لیکن قضا نے مہلت نہ دی اور وہ بمبئی ہی میں فوت ہو گئے۔ ان کا ترجمہ ان کی دوسری چیزوں کی طرح انگلستان بھیج دیا گیا۔ ملاّ نے یہ بھی لکھا ہے کہ انگریزوں کے ہندوستان فتح کرنے کے موضوع پر ان کا رزم نامہ منظوم موسوم بہ جارجنامہ قریب الاختتام ہے۔ انگریزی ترجمہ ۲۰۳ صفحوں میں آیا ہے اور فرہنگ دساتیر نے ۸۱ صفحے لئے ہیں۔ جلد ۲ سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ کچھ کم ۴۰۰ نسخوں کے خریدار اشاعت سے قبل ہی پیدا ہو گئے تھے۔ ۱۰۰ نسخوں کی خریداری حکومت بمبئی نے کی تھی اور ۵۰ باشندگان انگلستان نے جن کے نام درج نہیں۔ وہ خریدار جن کے نام کتاب میں ہیں ان میں سے ۱۹ اپنے ناموں سے زرتشتی معلوم ہوتے ہیں۔ ۲ مسلمان اور باقی عیسائی جن میں سے بعض کے سوا ظاہراً سب یوروپین ہیں۔ خریداران ذیل علی الخصوص قابل ذکر ہیں۔ ہز روئل ہائی نس پرنس ریجنٹ (۲ نسخے)، مارکوئس ہیسٹنگس گورنر جنرل (۶) لورڈ بشپ کلکتہ مسٹر ارسکن (۳) ٹرنر میکن۔

(۱) فیروز ۱۱۲۷ یزدگردی میں بروچ میں پیدا ہوئے۔ ۸ سال کے تھے کہ ان کے والد ملاّ کاؤس اپنے گھر والوں کے ساتھ ہجرت کر کے سورت آ گئے اور ۲ سالہ فیروز کو ساتھ لے کر ایران گئے۔ فیروز نے وہاں علوم مذہبی کی تحصیل کی اور "زند و پہلوی و اوستا و فارسی" سیکھی اور "مراتب موبدی" کو اتمام پر پہنچایا۔ ملاّ نے اس کے بعد "نجوم، منطق، فلسفہ، حکمت، الٰہیات و صرف و نحو" کی طرف بھی توجہ کی اور

---

۲۔ ناشر شاہنامہ فردوسی۔

آخر میں بغداد وغیرہ میں ۱۴ سالہ اقامت کے بعد ۱۱۴۹ یزدگردی میں سورت واپس آئے ۔ مگر تھوڑے ہی زمانے کے بعد بمبئی میں توطن گزین ہو گئے ۔ "حکومت انگلستان" نے چار سو روپے ماہانہ ان کی مدّتِ عمر کے لئے ان کے واسطے مقرر کر دیے تھے ۔ ملاّ کی وفات بتاریخ ۸ اکتوبر ۱۸۳۰ء واقع ہوئی ۔ یہ حالات آقای رشید شہمردان کی کتاب فرزانگان زرتشتی سے ماخوذ ہیں ۔

(۴) آذر کیوان کا نسب نامہ دبستان مذاہب میں یوں درج ہے : "آذر کیوان ابن آذر گشسپ ابن آذر زردشت ، ابن آذر برزین ، ابن آذر خورین ، ابن آذر ابین ، ابن آذر بہرام ، ابن آذر نوش ، ابن آذر مہتر ابن کہتر آذر ساسان کہ او را پنجم ساسان گویند ، ابن مہتر آذر ساسان کہ چہارم ساسانش میخوانند ابن کہین آذر ساسان کہ مشہور بسوم آذر ساسان است ۔ ابن .. دوم آذر ساسان ... ابن ... آذر ساسان نخست ابن خرد داراب ابن بزرگ داراب ابن بہمن ابن اسفندیار .."

ڈاکٹر محمد معین ۳۴۲ھ نے "آذر کیوان و پیروان او" (مجلۂ دانشکدۂ ادبیات شمارہ ۳ سال ۴) میں آذر مہتر کی تصحیح "آذر مہر" سے کی ہے اور لکھا ہے : "نام پدران آذر کیوان تا آذر مہر ہمہ نامہای آتشکدہاست کہ در فرہنگ ہای پارسی بعنوان 'ہفت آتشکدہ' یاد شدہ اند و این ہفت آتشکدہ بصورتی کہ نقل کردہ اند وجود خارجی نداشتہ اند" ۲۷ ۔

واضح رہے کہ اس نسب نامے میں مسلسل ۵ ساسان آئے ہیں ۔ آقای محمد معین اس سلسلے میں لکھتے ہیں : "مؤلف دساتیر پنج ساسان را از خود نساختہ است و این امر سوابقی دارد ، از جملہ در فارسنامہ ابن البلخی میخوانیم :

"... اردشیر بن بابک ۲ بن ساسان بن بابک ، بن ساسان ابن بابک بن ساسان ، بن بہمن بن اسفندیار" مؤلف مجمل التواریخ والقصص گوید "بہمن را پسری بود نام وی ساسان چون بہمن پادشاہی دختر را داد ، ننگ آمدش ازین کار و بدور جائی رفت .. و از وی پسری ماند ہم ساسان نام بود تا پنجمین پسر ہمچنان ساسان نام ہمی نہادند" ۔ یہ صحیح ہے کہ ۵ ساسان پہلے سے کتابوں میں چلے آتے تھے ۔ لیکن ان کا تعلق تاریخ سے نہیں ، اساطیر سے ہے ۔ مزید یہ کہ ان کا مفروضہ زمانہ عہد خسرو پرویز کے

---

۱- میرے کرم فرما ہیں اور باوجود زردشتی ہونے کے نقشبندی سلسلے میں مرید ہیں ۔ ۲- فارسنامہ اور مجمل التواریخ والقصص کا بیان ایک نہیں ۔

بہت پہلے ختم ہو گیا تھا۔ اس عہد میں کوئی گمنام شخص ساسان نام کا ہو تو ہو، لیکن کوئی ایسا شخص جس کا اس زمانے کی کتابوں میں ذکر آیا ہو اور اس عہد کے اہم معاملات سے اس کا سروکار رہا ہو، نہ تھا۔ ڈاکٹر محمد معین کا قول ہے کہ "ناگفتہ خود پیداست کہ این شجرۃ النسب مجعولست، وشاید نام پدر او را صحیح نقل کردہ باشند"۔ ساسانوں سے قطع نظر یہ کب ممکن ہے کہ آذر کیوان اور ساسان پنجم کے درمیان آٹھ ہی پشتیں ہوں۔ دبستان میں جو نسب نامہ ہے، وہ کیسا ہی کیوں نہ ہو، باحتمال قوی خود آذر کیوان اس کا ذمہ دار ہے۔

دبستان میں آذر کیوان کے متعلق مرقوم ہے: ۵ سال کی عمر سے کم خواری اور شب بیداری شروع کی اور ریاضت کے وقت اس کی غذا کا وزن ایک درم رہ گیا تھا۔ ۲۸ برس خم نشیں رہا اور اواخر عمر میں ایران سے ہند آیا اور کچھ دن پٹنہ میں مقیم رہ کر ۱۰۲۷ھ میں فوت ہوا۔ ۸۵ سال کی عمر ہوئی۔ ابتدائے سلوک میں حکمائے ہند و ایران و یونان نے خواب میں "اقسامِ حکمت" اس کے سپرد کیے۔ ایک دن مدرسے گیا جو کچھ پوچھا گیا اس نے اس کا جواب دیا۔ لوگ 'ذوالعلوم' کہنے لگے۔ پیمبر صاحب نے ایک سید صوفی کو ہدایت کی کہ آذر کیوان کو برا نہ کہو، وہ ایک خدا رسیدہ شخص ہے۔ اس کا مرید یہ سُن کر پیمبر صاحب آذر کیوان کے مداح ہیں اس سے ملنے گیا۔ دریافت کرنے پر معلوم ہوا کہ وہ حال ہی میں اسطخر سے آیا ہے۔ آذر کیوان کو یہ سب معاملہ پہلے ہی معلوم تھا۔ وہ گوشت کھانے اور جاندار کو مارنے اور آزار دینے سے مانع تھا۔ اس کا دعوٰی تھا کہ اس کی روح اس کے جسم سے جب چاہتی ہے باہر نکل آتی ہے۔ اس نے اپنے بعض مشاہدات کو منظوم کیا ہے:

چو زابدا ابہا[1] بر گذشتم روان رسیدم سوی پاک فرخ روان

اکبر کے زمانے میں آذر کیوان ہندوستان طلب کیا گیا۔ لیکن اس نے عذر کیا اور اپنی کتاب بھیج دی، "در ستایش واجب الوجود و عقول و نفوس و سماوات و کواکب و عناصر و در نصایح بادشاہ مشتمل بر چہاردہ جزو۔ ہر اوّل سطر آن پارسی بحت دری بود و تصحیف آن عربی میشد، چون قلب میکردند ترکی بود، چون تصحیف آن میخواندند ہندی میگشت"۔ ابوالفضل کو اعتقاد تمام آذر کیوان سے تھا۔ اس کے دو مسلمان معتقد بھی تھے، از انجملہ ابوالقاسم فندرسکی۔

---

۱۔ دبستان (نول کشور ۱۸۸۸ء) میں ابدا انہا (نون)، لیکن درصل ابدا ایہا بمیم ہے اور آذر کیوان کی نظم میں اسی طرح ہے۔ اس نظم میں سماوات کا ذکر ہے۔

آذر کیوان کا حال دبستان کے علاوہ چہار چمن[1] میں تھا۔ لیکن اس کتاب کا چوتھا چمن جس میں یہ تھا نایاب ہے۔ اس بات کا کوئی قابلِ قبول ثبوت نہیں کہ عہدِ اکبری میں اس سے ہندوستان آنے کی استدعا کی گئی تھی، یا فندرسکی اس کے معتقد تھے۔ صاحبِ دبستان یا دوسرے دساتیریوں کی شہادت کا عدم و وجود برابر ہے۔ ہم اجزئی ایسی کتاب کہ عربی، فارسی، ترکی، ہندی سب میں پڑھی جا سکے، نہ کبھی لکھی گئی، نہ لکھی جا سکتی ہے۔

ڈاکٹر محمد معین کا قول ہے کہ آذر کیوان اواخر قرن دہم ہجری میں اپنے مریدوں کے ایک گروہ کے ساتھ ہند گیا اور پٹنہ میں مقیم ہوا۔ پٹنہ جانا مسلّم، لیکن اس کا ثبوت موجود نہیں کہ وہ اواخر قرن مذکور میں ہند آیا تھا۔ آذر کیوان نے بہت سی کتابیں لکھی ہوں گی، لیکن اس نظم کے سوا جس کا ذکر آ چکا ہے کوئی چیز جو خود اس کے نام سے ہو، موجود نہیں۔

اس کا قطعی طور پر ثابت کرنا ممکن نہیں۔ لیکن قرائن قوی اس پر دلالت کرتے ہیں کہ خود آذر کیوان دساتیر کا مصنّف ہے۔ نامۂ ساسان پنجم میں یہ عبارت ملتی ہے:

"در تخمۂ تو پیغمبری ہمیشہ ماند" دساتیر ص ۳۰۴

آذر کیوان کے معتقدین نہ صرف اسے بلکہ اس کے بیٹے کو بھی نبی لکھتے ہیں۔ یہ پیشنگوئی کہ ساسان پنجم کی نسل سے نبی آئندہ بھی ہوتے رہیں گے اس غرض سے تھی کہ دعوے کا موقع مل سکے۔

(۳) فرزانہ بہرام آذر کیوان کے قیامِ پٹنہ کے زمانہ میں شیراز سے آیا اور ریاضت میں مشغول ہوا۔ پارسی و پہلوی و عربی سے جیسا چاہیئے واقف تھا اور منطق و طبیعات و ریاضیات و الٰہیات سے بخوبی آگاہ۔ چہار چمن میں وہ کہتا ہے "بیاوری حضرت کیوان بمالک ملکوت و جبروت و لاہوت[2] رسیدم و تجلیات آثاری و افعالی و صفاتی و ذاتی وصول یافتم" فرزانہ بہرام تاجر پیشہ تھے۔ لوگوں کا عقیدہ ہے کہ کیمیا گر تھے۔ تجارت اسے چھپانے کی غرض سے تھی۔ بمقام لاہور ۱۰۴۳ھ میں وفات پائی۔ (دبستان ص [illegible])

(۴) دبستانِ مذاہب کے مصنف نے اپنے حالات تو دیے ہیں لیکن کسی جگہ اپنا نام نہیں لکھا۔ مُلّا فیروز نے یہ خیال ظاہر کیا ہے کہ میر ذوالفقار علی اس کے مصنف ہیں۔ مآثر الامرا نے ذوالفقار اردستانی موبد کو اس کا مصنف لکھا ہے۔ یہ قول بھی ہے کہ کیخسرو پسر آذر کیوان اس کا مصنف ہے۔ میں اس سے متفق ہوں۔ یہ بخوبی ممکن ہے کہ اس نے کبھی اپنے کو میر ذوالفقار علی اور کبھی صرف ذوالفقار کہا ہو۔ موبد تخلّص

---

۱- چہار چمن طبع ہو چکی ہے۔ لیکن اس میں چوتھا چمن الحاقی ہے، اصل غائب ہے۔ میں نے بمبئی اور پونا میں بہتوں سے اس کے متعلق دریافت کیا، کسی کے پاس موجود نہیں پایا گیا۔

۲- ان بزرگوں میں انکسار کی کمی نہیں۔

ے ایک شاعر کا دیوان فارسی کتابخانۂ خدابخش میں موجود ہے اور اس کتاب خانے کی طرف سے شائع ہوگا۔ میرے نزدیک اس میں شبہے کی بہت کم گنجائش ہے کہ یہ تیلدہی دبستانِ مذاہب کا مصنف ہو، خواہ وہ آذر کیوان کا بیٹا ہو نہ ہو۔

(۵) برہان قاطع پہلی فرہنگ ہے جس میں خاص دساتیری الفاظ ملتے ہیں۔ لیکن دساتیر کا حوالہ ایک آدھ جگہ ہو تو ہو۔ یہ بھی صحیح نہیں کہ بیشتر دساتیری الفاظ اس میں موجود ہیں۔ اس فرہنگ میں ان لغات کے شمول کا نتیجہ یہ ہوا کہ یہ بعد کی فرہنگوں میں بھی داخل ہوئے اور انکی خاصی تعداد نظم و نثر فارسی میں ایران و ہند دونوں ممالک میں مستعمل ہونے لگی۔ علی اکبر دہخدا کے لغت نامہ تک میں دساتیری الفاظ مثل آرشں و آرشی بغیر حوالۂ دساتیر آ گئے ہیں۔ ایرانی شعرا مثل فرصت و ہدایت وغیرہ کے یہاں بھی دساتیری الفاظ ملتے ہیں اور غالب کی دستنبو تو ان سے مملو ہے۔

(۶) یہ بات کہ عہد شاہجہاں تک دساتیر ایک بہت مشہور کتاب تھی غلط محض ہے۔ دساتیر والوں نے جو کتابیں قرن یازدہم میں لکھی ہیں ان سے اور برہان قاطع سے قطع نظر دساتیر کا نام تک کہیں نہ آیا اور نہ اس کے خاص الفاظ و مطالب کہیں ملتے ہیں۔ اس کی اشاعت کے بعد ہی مستشرقین مغرب نے اس کی مجعولیت کا بالاتفاق اعلان کیا۔ زردشتی البتہ دو گروہوں میں تقسیم ہو گئے۔ ایک گروہ اس کی اصلیت کا قائل تھا اور دوسرا اسے جعلی قرار دیتا تھا۔ بالآخر اورنٹیل کانگریس کے اجلاس جینوا میں شہریار جی دادا بھائی بروچہ نے اپنا مقالہ اس کے خلاف پڑھا اور اس کے بعد سے شاید ہی کوئی زردشتی ہو جو اس کی اصلیت کا قائل ہو۔ ان کے مقالے کا ایک اقتباس آقای شہمردان کے الفاظ میں یہ ہے:۔

”پس از مطالعۂ دقیق دساتیر باین نتیجہ میرسم کہ این کتاب بہیچ وجہ نمیتوان جز کتاب مذہبی مزدیسنا بشمار آورد، زیرا مندرجاتش نہ با مندرجات اوستا برابر است و نہ با مندرجات کتب پہلوی دورۂ ساسانیان و یقیناً محصول دورہ اخیر می باشد۔ ہرچند تعلیمات این کتاب با تعالیم ... زرتشت نیز شباہت ندارد، بلکہ تعلیمات ہنود، بودا و مذہب افلاطونی متمایل است۔ چنانچہ خوردنِ گوشت حرام و ریاضت و زہد و فاقہ کشی و تجرد و ترک دنیا را موعظہ مینماید۔ دساتیر از نقطۂ نظر تقویم و اساطیر و تاریخ و کتب مذہبی مزدیسنا مغایرت تامّی دارد و زبان آسمانی آن تحریفی است از السنۂ پہلوی پارسی و سنسکرت“

(۷) زردشتیوں کے کتب مقدس میں زردشت سے قبل کے پیمبروں کی طرف اشارہ ہو، لیکن کسی کو بصراحت پیمبر نہیں بتایا اور نہ یہ زردشتی عقیدہ ہے کہ زردشت کے بعد کوئی نبی آئیگا۔ زردشتی مذہب میں زردشت کو مرکزی حیثیت حاصل

ہے اور دساتیری ہمیں اں میں اسے کوئی خاص اہمیت حاصل نہیں۔ زردشتی و دساتیری عقاید بھی مختلف ہیں۔ پھر اس کی کیا وجہ ہے کہ زردشتیوں کے ایک گروہ نے اسے اپنی کتاب مقدس تسلیم کیا؟ اس کا راز اسکی فرضی قدامت میں مخفی ہے جس پر سر ولیم جونس نے بہت زور دیا تھا۔

دساتیر کے مطابق آبادیوں کی حکومت (اسکے بعد جی افرام وغیرہ آئے) "سوزاد" سال رہی اور سوزاد سال ۳۰ ہزار مہاسنگ برس ہوتا ہے (دساتیر ص۵۶)۔ کس طرح ممکن تھا کہ مُلّا فیروز وغیرہ دنیا کی قدیم ترین کتاب کے مصنّف ہونے کے فخر سے زردشتیوں کو محروم کر دیتے۔ رہے دساتیری اور زردشتی عقائد کے احکام کے اختلافات تو صاحب دبستان نے اس کے باوجود دساتیر کو قبول کرنے کے لیے زمین ہموار کر دی تھی۔ دساتیری فن تاویل میں بڑی مہارت رکھتے تھے۔ لفظوں کے الٹ پھیر سے وہ کوئی دعویٰ ایسا نہیں جسے ثابت نہ کر سکتے ہوں جو دبستان میں ہے۔

آبادی کہتے ہیں کہ زردشت کا مدار رمز و اشارات پر ہے۔ حقیقت کو صرف خواص سمجھ سکتے ہیں۔ عوام سے ایسی باتیں کہنی چاہئیں جو ان کے فہم کے ماورا نہ ہوں۔ بعض آبادیوں کا قول ہے کہ ژند دو قسم کی تھی۔ ایک صحیح اور بے رمز جسے مہ ژند کہتے تھے اور دوسری مرموز جسے صرف ژند کہتے ہیں۔ پہلی نامہ آباد کے مطابق تھی۔ لیکن یہ تسلط بیگانگاں مثل ترکان و رومیان کے بعد غائب ہو گئی اور ژند کا بھی ایک بڑا حصّہ ضائع ہو گیا۔ عہد اشکانیاں میں ژند پر عمل تھا، لیکن اردشیر ساسان دوم کا مطیع تھا اور مہ ژند پر عامل۔ نوشیرواں کے عہد میں بھی اسی پر عمل تھا۔ آبادیوں کا عقیدہ ہے کہ "اگرچہ دین زردشت از گشتاسپ تا یزدگرد رواج تمام داشت، اما بادشاہان تاویل کردہ آن را با شریعت آذر ہوشنگ یعنی مہ آباد مطابق می ساختند۔"

(۸) آجکل زردشتیوں کے دو گروہ ہیں۔ ایک دساتیر کو عہد اکبری سے قبل کی کتاب نہیں مانتا۔ دوسرا یہ سمجھتا ہے کہ جعلی ہونے کے باوجود یہ اس قدر جدید نہیں اور واقعی خسرو پرویز کے عہد یا اس کے کچھ بعد کی ہے۔ اس گروہ کے دلائل بہت کمزور ہیں۔

# غالب اور ذال فارسی

۱۔ غالب پر کلکتے میں جو اعتراض ہوئے تھے، ان میں سے ایک یہ بھی تھا کہ وہ گذاشتن، گذشتن اور پذیرفتن کو ذ سے لکھتے ہیں۔ اس اعتراض سے واقف ہونے کے بعد غالب نے جو خط مرزا احمد بیگ خاں طپاں کو بھیجا تھا، اس میں انھوں نے اقرار کیا ہے کہ ان لفظوں کو ز سے لکھتا ہوں، مگر وہ اسے غلطی املا تسلیم کرنے کے لیے آمادہ نہیں۔

"دیگر ہم درآں صحیفہ مندرج بود کہ گزاشتن و گزشتن و پزیرفتن بہ زائے ہوز نوشتن غلطی املاست۔ نکتہ شناسا، غلطی املا وقتے ست کہ آں گفت کہ کاتبِ دانا بدل بلند شد و سہو در تحریر افتد، حال آں کہ تحقیق ما برائے ما کافی و در نفس خویش تمام است۔" آثرِ غالب ص۲۲

اس خط میں صرف تین لفظوں سے بحث ہے، اور غالب نے یہ دعویٰ نہیں کیا کہ فارسی میں کسی لفظ کو ذ سے لکھنا چاہیے، لیکن اس کے کم و بیش تین برس بعد قاطع برہان میں ذال سے متعلق یہ الفاظ ان کے قلم سے نکلے۔

"جگر تشنگانِ تحقیق را، در شیخ خانہ سن سیرابی معنی یابی روزی باد کہ در فارسی دو حرف متحد المخرج، بل کہ قریب المخرج نیز نیامدہ بسین سعفص و ثائے مثلثہ و صاد و حطی نیست، تائے قرشت ہست و طائے حطی و ضاد نیست، الف است و عین نیست، بل کہ غین ہست و قاف نیست۔ ہر آئینہ چوں زائے ہوز ہست، ذا و ضدیت و ظائے تا ظر نیست، ذال ذخذ چرا باشد؟ بودن دو حرف متحد المخرج چوں روا باشد؟ آرے، دبیران پارس را قاعدہ چناں بود کہ بر دال ابجد نقطہ نہادندے و پیشینیاں از ایں رسم انحا بہ وجود ذال منقوطہ در گماں افتادند۔ چوں در ایں اندیشہ وجود دال بے نقطہ از میاں ہے رفت، ویں ذال منقوطہ ماند۔ اکابر عرب قاعدہ قرار دادند و تفرقہ دال و ذال را بر آں قاعدہ اساس نہادند۔ و ایں کہ من سے گویم، گفتار من است، بل کہ زبان آموز من است و آں شخص ہرمزد نام پارسی نژاد فرزانہ بود۔" درفش کاویانی ص۱۳

اس عبارت کا خلاصہ یہ ہے: (۱) ذال سے متعلق غالب کا بیان ہرمزد کے قول پر مبنی ہے۔ (۲) فارسی میں دو حرف متحد المخرج یا قریب المخرج موجود نہیں (۳) فارسی میں جب ز ہے تو جس طرح متحد المخرج حروف ض، ظ اور ذ نہیں ہیں، ذ بھی نہیں ہے (۴) زمانۂ قدیم میں کاتب 'د' 'ذ' میں کچھ فرق نہ کرتے تھے اور د پر بھی نقطہ دیا کرتے تھے جس کی وجہ سے 'د' کا وجود خطرے میں تھا۔ (۵) اکابر عرب نے یہ دیکھ کر ایک قاعدہ بنایا کہ دونوں حرفوں میں تمیز ہو سکے۔

اس سلسلے میں امور ذیل توجہ طلب ہیں: (۱) ہرمزد کے وجودِ خارجی کا کوئی ثبوت موجود نہیں، اور یہ مان بھی لیا جائے کہ اس نام کا ایک ایرانی غالب کا استاد رہا تھا اور غالب کا بیان اس کے قول پر مبنی ہے، تو فارسی میں ذ کے ہونے یا نہ ہونے کی بحث میں اسے کچھ اہمیت حاصل نہیں، اس لیے کہ ہرمزد ایک مجہول الحال شخص ہے جس کی نہ کوئی تحریر موجود ہے، اور نہ جس سے غالب کے علاوہ کوئی شخص واقفیت کا مدعی ہے۔ (۲) فارسی میں قریب المخرج حروف کا ہونا بدیہیات سے ہے۔ ب پ ف و قریب المخرج ہیں۔ ل ر ایک دوسرے کے قریب سے نکلتے ہیں، اور یہی حال ک و خ کا ہے۔ خود غالب نے بھی قاطع میں ایک دوسری جگہ اس کا اعتراف کیا ہے کہ ت د قریب المخرج ہیں۔

"دراستا دغلط است صحیح 'ستا' و است کہ مرکب از 'ستی' و داد است۔ چوں ت و د دو حرف قریب المخرج بر انگشت ان احد المتجانسین رسم است 'ستاد' ماند:" درفش ص۳

(۳) ض ظ ذ اور ز متحد المخرج نہیں، اگر ایران کے مروجہ تلفظ کی بنا پر یہ حروف متحد المخرج قرار دیے گئے ہیں، جب بھی ض کا معاملہ مشکوک ہے۔ سعدی کے ایک شعر میں عدل و فیض کا قافیہ آیا ہے۔ (۴) غالب کو یہ بتانا تھا کہ کن قدیم کتابوں میں د و ذ بالالتزام یکساں لکھے گئے ہیں۔ یہ بات فرہنگ جہانگیری میں بھی ہے، مگر اس کا جامع بھی غالب کی طرح ان نسخوں کا ذکر نہیں کرتا جن سے یہ دعویٰ ثابت ہو سکتا ہو۔ (۵) اس دعوے کا کہ اکابر عرب نے د و ذ میں تفرقے کے لیے ایک قاعدہ بنایا، کوئی ثبوت موجود نہیں، اور یہ بات لگتی ہوئی نہیں معلوم ہوتی۔ (۶) غالب نے یہ کہہ کے کہ د و ذ میں تفرقے کے لیے قاعدہ بنا تھا، خود تسلیم کر لیا ہے کہ فارسی میں ذ تھی، یہ دوسری بات ہے کہ انھیں اس کا احساس نہ ہو

غالب نے قاطع میں آذر (آتش) ص۲۱ اور گنبد روحہ کو د سے اور آذر (نام ماہ و روز) ص۲۱، پذیرفتن و پذرفتن ص۲۲، گذاشتن و گذاردن ص۲۲، اسپندارمذ اور اسپندارمذ ص۲۱ کو ذ سے لکھنے کا حکم دیا ہے (بعض نامانوس الفاظ کے بارے میں بھی غالب نے رائے ظاہر کی ہے، مگر میں ان سے بحث

---

اس مقالے میں علامات و مخففات ذیل مستعمل ہوئے ہیں: ص = صفحہ، س = سطر، ش = شعر یا اشعار، مؤ = مؤید برہان، م = کتب خانۂ مشرقیہ پٹنہ، ط = مطبوعہ

۱۔ فارسی میں یائے زائد بہت ہے، لیکن غلط کی جگہ غلطی ایرانیوں کے یہاں اب تک نہیں ملا۔ بہار نے ابطال ضرورت میں اس کی سند غلطی کمن نظارا، حافظ کے کلام سے دی ہے۔ مگر اس میں یائے معروف نہیں، یائے مجہول ہے اور زائد نہیں۔

۲۔ کاتب آثرِ غالب میں نہیں، مگر مؤید برہان میں ہے (غالب کے خط کا ایک ٹکڑا اس میں نقل ہوا ہے) آثر میں غالباً طباعت کی غلطی ہے۔

۳۔ یہ بات احمد نے فرہنگ جہانگیری کا حوالہ دے کر اس سے نقل کی تھی، لیکن غالب نے تیغ تیز میں ان پر سرقے کی تہمت لگائی ہے، اور لکھا ہے کہ یہ بات بالکل نئی ہے جو میں نے ہرمزد سے سنی تھی، کسی قدیم فرہنگ میں نہیں مل سکتی۔

۱۔ میں اس کا قائل نہیں کہ ہرمزد ثم عبدالصمد وجود خارجی رکھتا تھا۔ اس موضوع پر میرا مقالہ علی گڑھ میگزین کے غالب نمبر میں شائع ہو چکا ہے۔

۲۔ بوستان طبع ص۲۱، مگر جام جم اوحدی طبع ایران میں ص۹۶ میں فیض قافیہ غیظ

نہیں کرتا۔

۲۔ آغا احمد علی، احمد نے مؤید برہان میں فارسی میں وجود یا عدم ذال سے متعلق مختلف فرہنگ نگاروں کے اقوال نقل کیے تھے، اور صراحت کے ساتھ یہ دکھایا تھا کہ فارسی میں قریب المخرج حروف نہ ہونے کے بارے میں غالب کا دعویٰ کس قدر غلط ہے۔ غالب نے تیغ تیز میں جو اس کا جواب دیا ہے، درج ذیل ہے۔

"میں نے اتحاد مخرج موافق تلفظ کہا ہے نہ موافق قرأت کہ وہ خاص کلام مجید کی تلاوت کے واسطے موضوع ہے۔ گنبذ کو بہ ذال نقطہ دار ہم نے لڑکوں اور فرومایہ لوگوں کے سوا کسی سے سنا بھی نہیں جو اس کی املا میں دخل دیں۔ ہاں، کاغذ درحقیقت دال ابجد سے ہے، مگر خاص و عام کے تلفظ میں اور ہر کتاب میں عموماً ذال نقطہ دار سے ہے، اور اس کتابت اور تلفظ کی وہ تعمیم ہے کہ اگر کوئی خلاف اس کے لکھے یا بولے تو دیکھنے اور سننے والے اس کو مسخرہ بنائیں۔ اس تلفظ اور اس املا کے احاطے سے نکلا نہیں جاتا۔ میں دال سے لکھوں گا اور اس پر نقطہ دوں گا، اور تلفظ میں دال نقطہ دار لاؤں گا۔ خلاصہ میری تحقیق کا یہ ہے کہ پذیرفتن، گذاشتن، گذشتن، گذاردن اور ان کے مجموع مشتقات اور اسمائے مشہورۂ ایام مثل آرذ و اسفندارمذ وغیرہ سب زائے ہوز سے ہیں، اور تندرو اور کاغذ اور گنبد یہ تین لغت بھی بہ دال ابجد ہیں اور یہ فارسی قدیم کے موافق ہے۔ گنبد کی دال پر نہ اسلاف نقطہ دیتے تھے نہ اخلاف دیتے ہیں۔ تندرو کی دال پر نقطہ دینے والے لغو اور پوچ اور بے خبر ہیں۔ کاغذ کا نقطہ دینا اور پڑھنا چار ناچار قبول کرنا پڑا اور مرگ انبوہ کو جشن سمجھنا پڑا۔" ص۳۲

توجہ طلب امور: (۱) عرب ث، س، ص، ت، ط وغیرہ کے تلفظ میں فرق کرتے ہیں، یہ قرآن کے لیے مخصوص نہیں۔ ایرانی بھی اگر ض اور ز کے تلفظ میں فرق کرتے تو عجب نہیں۔ (۲) احمد نے فارسی میں قریب المخرج حروف کے وجود کے بارے میں تفصیل کے ساتھ لکھا تھا، غالب نے اس کا کچھ جواب نہیں دیا (۳) غالب اس دعوے کے باوجود کہ 'ذ' فارسی میں مطلقاً نہیں، کاغذ کے مروجہ تلفظ و املا سے تعرض نہیں کرنا چاہتے، خوف یہ ہے کہ لوگ کہیں مسخرہ نہ بنائیں۔ یہ جرأت کی کمی ہے۔ غالب اگر تلاش کرتے تو بڑے ایرانی شاعروں کے یہاں کاغذ ایسے الفاظ کا قافیہ مل جاتا جو 'د' پر ختم ہوتے ہیں۔ اسرار نامۂ عطار م ۴۸ / ۱۵۵ میں کاغذ، قافیہ 'خود' آیا ہے، اور رومی کی مثنوی میں ہے:

گر نویسم شرح این بے حد شود    مثنوی هفتاد تا کاغذ شود

(۴) فارسی میں وجود ذ کے جو شواہد مؤید برہان میں تھے، غالب نے اُن کی طرف مطلق توجہ نہیں کی، اور اُنھیں کالعدم قرار دے کر وہی بات جو قاطع میں کہی تھی دُہرا دی ہے۔ ان کے پاس جیسا کہ میں اوپر لکھ آیا ہوں، عبدالصمد کے قول کے سوا اپنے دعوے کا کچھ ثبوت نہیں، اور یہ بات کہ کس لفظ کو 'د' سے اور کسے 'ذ' سے لکھنا چاہیے، لازماً اس کے حوالے سے نہیں

۱؎ گنبد تندرو وغیرہ کی طرح نہیں کہ اب بھی ذال سے لکھا جاتا ہو، لیکن ہندوستان میں بہت سے لوگ جن میں اچھے فارسی داں بھی شامل تھے ذال سے لکھتے تھے۔ چناں چہ بکثرت کتابوں میں اسی طرح ہے۔ اس کا ایک ثبوت گنبد کی تصغیر گنبذی کا وجود ہے۔ (ایسی کتابوں کے نام جن میں گنبد ذال کے ساتھ ہے، میں کسی دوسرے موقع پر پیش کروں گا)

لکھی گئی۔ غالب نے اس کی کوئی وجہ نہیں بتائی کہ کچھ الفاظ 'د' سے اور کچھ 'ذ' سے کیوں لکھے جائیں۔

۳۔ ذیل میں کچھ وہ باتیں جو فارسی میں وجود ذال کے ثبوت میں پیش کی جا سکتی ہیں، درج کی جاتی ہیں، ان میں سے بعض غالب کے علم میں بھی تھیں۔

(۱) یہ بات عام طور پر تسلیم کی جاتی ہے کہ ایران کی قدیم زبانوں میں ایک حرف موجود تھا جس کا تلفظ وہی تھا جو عربی ذال کا ہے۔ لیکن مجھے اب تک یہ پتا نہ چل سکا کہ یہ بات پایۂ ثبوت کو کس طرح پہنچی۔ اوستائی زبان میں ذال کا قائم مقام ? سمجھا جاتا ہے۔ مگر یہ حرف وسط کلمہ میں آتا ہے۔ اس کے متعلق زیادہ تفصیل کے ساتھ میں کسی اور موقع پر لکھوں گا۔

(۲) شہید بلخی کے یہاں تائید کا قافیہ پدید ملتا ہے (لباب الالباب جلد ۲ ص۳) لیکن ابوطاہر خسروانی کے یہاں رسید کا قافیہ تعوید آیا ہے۔ (لباب ۲ ص۳)۔ یہ دونوں شعرائے عہد سامانی میں تھے۔ شعرائے آل سبکتگین میں کسائی مروزی (لباب ۲ ص۳۵) چکید و شنبلید کا قافیہ عربی لفظ جنید لاتا ہے، اور شاہنامۂ فردوسی میں جنید، چکید کی قبیل کے الفاظ کا قافیہ تو ملتا ہے، لیکن اس کے پچاس ساٹھ ہزار اشعار میں تائید کی قسم کا لفظ جو دال پر ختم ہوتا ہے، ایک جگہ بھی چکید، رسید وغیرہ کا قافیہ نہیں آیا۔

"بیارید کس گفت جام نبید    بیاد تہمتن بلب درکشید

شاہنامہ لکھنؤ جلد ۱ ص۱۳۳

(۳) کتاب الابنیہ عن حقائق الادویہ مصنفہ موفق ہروی کا ایک نسخہ جسے اسدی طوسی شاعر مشہور نے ۴۴۷ھ میں لکھا تھا یورپ میں موجود ہے اور مطبوعہ نسخہ اسی پر مبنی ہے۔ اس مخطوطے کے ایک صفحے کا عکس بیست مقالۂ قزوینی جزو اول میں موجود ہے جس کے مطالعے سے معلوم ہوتا ہے کہ فارسی دال و ذال کے معاملے میں اسی قاعدے پر عمل ہے، جسے ظہیر وغیرہ نے نظم کیا ہے۔ چنانچہ اس میں باذ، ایزذ، بوذ، واذ اور دروذ کی دالوں پر بہ استثنائے دال اول واذ و دروذ نقطہ دیا ہوا ہے، اور دال اول واذ و دروذ اور دال گسترند پر نقطہ نہیں ہے۔

(۳) اسدی طوسی کی فرہنگ فارسی ایک بار یورپ میں اور ایک بار ایران میں طبع ہو چکی ہے۔ اس میں الفاظ بہ ترتیب حروف تہجی جمع کیے گئے ہیں، لیکن پہلے حرف نہیں، آخری حرف (یا بعض صورتوں میں حرف ماقبل آخر) کی رعایت ملحوظ رکھی گئی ہے۔ اس میں دال و ذال کے باب الگ الگ ہیں، نادرد، نبرد، آسغدہ، فرزد، ازدند، ترقند وغیرہ میں دال کے باب میں، اور بانیذ، امیذ، پدیذ، بغلاذ، راذ وغیرہ ذال کے باب میں ہیں۔

(۴) ابوعبداللہ حسین نطنزی کی مستر اللغۃ میں (جو پانچویں صدی ہجری کے اواخر کی تالیف ہے) یہ عبارت ہے جس سے صاف ظاہر ہے کہ نطنزی ث، ص وغیرہ کے برخلاف ذ کو ایک فارسی حرف سمجھتا ہے "والحروف لاتدخل الفارسیۃ ثمانیۃ یجمعہا صح حط ثظ قض ع ۱۵۲

(۵) فرہنگ جہانگیری کے دیباچے میں سنائی کے اشعار نقل کیے ہیں، جن میں سے ایک یہ ہے۔ اس شعر سے معلوم ہوتا ہے کہ حروف کی تعداد

۱؎ یہ غالباً فارسی کا قدیم ترین مخطوطہ ہے جو محفوظ رہ سکا ہے۔

۳۲ ہے، اور یہ اسی صورت میں ہو سکتا ہے کہ پ ۔ چ ۔ ژ ۔ گ اور ذ شمار میں آئیں اور وہ غیر فارسی حروف جن کا ذکر نظنزی نے کیا ہے محسوب نہ ہوں۔

'تو اگر واقفی بعرف حروف — بہ لش کن بہ بیست و چار حروف'،

(۷) دستت بسخاوت ید بیضا بنمود — از جود تو بر جہان جہانے افزود

کس چون تو کجی نہ بست و نخواہد بود — گر قافیہ دال نیست عالم چون دود

یہ رباعی انوری کی ہے اور اس میں انوری نے قوافی میں اختلاط دال و ذال کی معذرت کی ہے۔ اسی طرح ایک قطعے میں جس کے قوافی بازی۔ شاذی وغیرہ ہیں، بعض عربی قوافی لانے کا عذر کیا ہے جو دال سے ہیں۔

'چو گرد و قافیہ دال گرد — چو لفظ مبادی شل یا منادی

بیک قافیہ سند عیب نیاید — بگویم کہ تا بدمن شیہ بازی'،

(۷) حلل مطرز نسخہ م میں ہے: 'و در ایک آدھ لفظ جید کے بعد ضائع) ما ہدا ماوراء النہر ذال معجم اصلا نیست۔ چنانچہ مولانا شمس الدین طبسی رحمہ اللہ تعالیٰ در کتاب عروض فارسی ذکر کردہ' ۔ ۶۲۴ھ شمس الدین طبسی ایک مشہور شاعر ہیں جن کا ذکر لباب اور تاریخ گزیدہ دونوں میں ہے اور شاید یہی کتاب عروض کے مصنف ہیں۔ ایک گم نام شاعر بھی اس نام اور نسبت کا ہے جو صاحب تاریخ گزیدہ کا ہم عصر تھا ۷۳۰ھ

(۸) اعرف الفرق بین دال و ذال — وھی اصل با فارسیۃ معظم

کل ما قبلہ سکون بلا داو — فدال وما سواہ فمعجم،

یہ دو شعر تاریخ گزیدہ میں ظہیر فاریابی (۵۹۸ھ) بحلل مطرز میں مصنف کے نام کے بغیر، فرہنگ شعوری جلد ا میں ظہیر فاریابی کے نام اور حاشیۂ قاموس جز اوّل میں فارابی کے نام درج ہیں۔ ظہیر فارابی کے دیوان کے تینوں مطبوعہ نسخے (کلکتہ، ایران اور لکھنؤ) ان سے خالی ہیں۔ اور م کے قلمی نسخے میں بھی یہ شعر نہیں۔ مگر ظہیر عربی شعر کہتا تھا اور تاریخ گزیدہ کے زمانۂ تصنیف کو دیکھتے ہوئے اس کی شہادت آسانی سے نظر انداز نہیں کی جا سکتی۔ ظہیر نے انوری کی طرح اختلاط قوافی دال و ذال کی معذرت بھی کی ہے۔

گرچہ در ین شعر یک دو قافیہ ذالست — نے غرض از شعر قافیہ است بجز و

(۹) المعجم فی معاییر اشعار العجم (ساتویں صدی کا نصف اوّل) میں ہے۔ بدانکہ در صحیح لغت دری ماقبل دال مہملہ الا ساکن چنانکہ درد و مرد یا ز اء ساکن چنانکہ دزد و مزد یا نون ساکن چنانکہ کند و گزند نباشد، و ہر دال کہ ماقبل آن یکے از حروف مد و لین است چنانکہ باذ و شاذ و سوذ

ا؎ کلیات انوری کے کسی نسخے میں یہ رباعی ہے اور کسی میں نہیں اور جن نسخوں میں ہے ان میں اختلاف بھی ہے۔ میں نے رباعی کی وہ شکل اختیار کی ہے جو شرح قطعات انوری مصنفہ ابوالحسن فراہانی نسخہ م میں ہے ۱۵۰۔

۲؎ ان اشعار کا بھی وہی حال ہے جو رباعی کا ہے۔ شرح ۱۵۰۔ ۳؎ سندہ حرامزادہ یعنی عیب دار، شیہ۔ ہ خورشید۔ ۴؎ ط قسطنطنیہ۔ فارسی ترکی لغت۔ ۵؎ ط مصر ۱۳۳۲ھ ۔ فارابی کے ساتھ جب کوئی نام نہ ہو تو مشہور حکیم ابونصر فارابی سے مراد ہوتی ہے، مگر اس کا احتمال ہے کہ حاشیے میں فاریابی کی جگہ غلطی سے چھپ گیا ہو۔ ۶؎ ط لکھنؤ میں یہ شعر مریخا غلط چھپا ہے۔ تصحیح مطابق مجمع الفصحا جلد ا۔

وشنوذ و دویذ و کلیذ، یا یکے از حروف متحرکست چنانکہ نبذ و سبذ و دوذ و آمذ ہمہ ذال معجمہ اند، و در زبان اہل غزنین و بلخ و ماوراء النہر ذال معجمہ نیست و جملہ دالات مہملہ در لفظ آرند، ص ۱۹۵

(۱۰) آنانکہ بفارسی سخن میرانند — در معرض دال ذال را بنشانند

ماقبل وے ار ساکن جز وائے بود — دال است وگرنہ ذال معجم خوانند

یہ رباعی فرہنگ جہانگیری کے دیباچے میں نصیر الدین طوسی کے نام لکھی ہے۔ مگر یہ نہیں بتایا کہ کہاں سے لی ہے۔ کلیات ابن یمین م ۷۴۵ / ۱۳۴۵ھ میں یہ رباعی موجود ہے۔ مگر میں یہ نہیں کہہ سکتا کہ کلیات ط ایران میں ہے یا نہیں۔

(۱۱) سعدی کے یہاں کوئی قافیہ جس میں تفرقۂ دال و ذال کے قاعدے کی خلاف ورزی ہو، نہیں ملتا اور یہ محض اتفاق نہیں ہو سکتا خصوصاً اس صورت میں کہ کلیات ط بمبئی کے ص ۴۸ میں سودہ شنفتادہ وغیرہ کا قافیہ ماخوذ اور ص ۵۶ میں کشید و رسیدہ وغیرہ کا قافیہ لذیذ آیا ہے۔

(۱۲) تاریخ گزیدہ آٹھویں صدی کے نصف اوّل کی کتاب ہے، اس میں ظہیر کے اشعار کا اظہار اختلاف کے بغیر موجود ہونا اس کا ثبوت ہے کہ خود اس کا مصنف وجود ذال کو مانتا ہے۔ اس کا مطبوعہ نسخہ ۱۳۲۸ھ کے ایک ایرانی نسخے کا عکس ہے۔ اس میں ذالات فارسی پر بالالتزام نقطے دیے ہیں۔

(۱۳) قصیدہ بدائع الاسحار مصنفہ سلمان ساوجی طبع آگرہ ص ۲۱ میں شعر ذیل صنعت رقطا کی مثال میں ہے۔ نقطہ دار کے بعد بے نقطہ اور بے نقطہ کے بعد نقطہ دار۔

'از اثر بوئے کش طبع تو — باز صبا نافۂ بتان گشاذ'

(۱۴) مجمع الصنائع طبع ۱۲۶۱ھ میں لطف اللہ نشاپوری کا یہ شعر صنعت جامع الحروف میں ہے۔

'اژدو صف غم عشق خلت — نہ بذ خط کسے جز لعل ال'، ص ۹۲

(۱۵) کلیات طبع ایران کے ایک قطعے میں ص ۱۹۲ ظہیر وغیرہ کا قاعدہ نظم ہوا ہے، اور میں نے اسے اپنے تبصرۂ فرہنگ غالب (غالب نمبر علی گڑھ میگزین ص) میں نقل کیا ہے۔ ایسے دو قطعے اور ابن یمین کی طرف منسوب ہیں۔ مگر مجھے یاد نہیں کہ کلیات طبع ایران میں ہیں یا نہیں، ہر گاہ دال و ذال کہ در مفردے فتدہ ز الفاظ پارسی بشنو زانکہ مبہم است الخ۔ یہ فرہنگ جہانگیری میں ہے۔ دوسرا قطعہ جس کا مصرع اول یہ ہے، در میان فارسی فرق میان دال و ذال، حلل مطرز میں ابن یمین کے نام ہے۔ لیکن فرہنگ رشیدی میں خود یزدی صاحب حلل کی طرف سہواً لکھا ہے۔

(۱۶) معیار جمالی مصنفۂ فخری اصفہانی معاصر کا وہ حصہ جس کا تعلق لغات سے ہے اور جس میں لغات کی ترتیب میں حرف آخر کا لحاظ رکھا گیا ہے۔ مدت ہوئی روس میں چھپا تھا۔ اس میں دال و ذال کا باب قاعدے کے مطابق الگ الگ ہے۔

(۱۷) حلل مطرز مصنفۂ شرف الدین یزدی نویں صدی کے نصف اوّل میں لکھی گئی ہے۔ اس میں جس کے حوالے سے جو کچھ کہا ہے اس کے بعد یہ الفاظ ہیں،

ا؎ مراد از حروف علت۔ ۲؎ ط میں کش (مسوّدہ بربان) کی جگہ خوش ہے جو مریخا غلط ہے۔

بعضے از شعرا دار وردہا (قلمی نسخے میں اوز) و دید ونظائر آں در قافیۂ دال مہمل ایراد کردہ اند وشاہد کہ در (کرم خوردہ) ایں رسالہ بندہ رحمت حمل آں مساہلہ اتفاق افتد اما اگر تفرقہ شود اولیٰ باشد۔" اس کے بعد قاعدہ نثر میں لکھا ہے اور ابن یمین کا ایک قطعہ نقل کیا ہے۔ فرہنگ جہانگیری وغیرہ میں یزدی کی طرف ایک قطعہ بھی منسوب کیا ہے جس کا مضمون وہی ہے جو دستور الفضلا نظم میں ہے، مگر یہ قطعہ حمل میں جہاں اس کے ہونے کی توقع تھی، موجود نہیں۔

(۱۸) شرف نامہ منیری میں شہاب الدین کرمانی کا قطعہ جس میں قاعدہ نظم ہوا ہے نقل کیا ہے۔

(۱۹) مجمع الفرس کا ایرانی مؤلف سروری بھی ذالات فارسی کا قائل ہے۔

(۲۰) ابوالحسن فراہانی شارح قصائد و قطعات انوری نے شرح قطعات ۱۰۵۰ھ میں دال و ذال میں فرق کرنے کا قاعدہ اور ابن یمین کا ایک قطعہ دیا ہے۔

(۲۱) ایران کے نامور محقق محمد بن عبدالوہاب قزوینی مقدمۂ تاریخ جہانگشای جوینی میں لکھتے ہیں:

"در بلاد فارسی زبان باستثنائے بعضے نواحی... تا قرن ششم و ہفتم بلکہ ہشتم ہجری ما بین دال و ذال فارسی تمیز میدادہ و فرق میگذاشتہ اند، ہم در تلفظ (ظاہراً) و ہم در کتابت (قطعاً)۔ و در اغلب نسخ فارسی کہ اکنوں بدست است، و قبل از قرن ہشتم استنساخ شدہ است، ذالہائے فارسی عموماً با نقطہ مسطور است، ولے از حدود قرن ہشتم ہجری بجہات نامعلوم بتدریج ایں تمیز از میان برداشتہ شدہ، و ذالہائے معجمہ رفتہ رفتہ بہ دالہائے مہملہ بدل شدہ و اکنوں در ایران جمیع ذالہائے فارسی را دال مہملہ خوانند و نویسند، بہ استثنائے قلیلے از کلمات چوں گذشتن و گذاشتن و پذیرفتن و آذر و آذربایجان وغیرہا۔"

(۲۲) قزوینی کا قول صحیح ہے، مگر ان کے زمانے میں بھی ایران کے نامی شاعروں میں دال و ذال کے قدیم فرق کو ماننے والے اور قوافی میں اس کا لحاظ رکھنے والے موجود تھے۔ شوریدہ شیرازی کہتے ہیں:[1]

"بدیں نظم و نثر ژرف بر آنکس کہ وی گفت — کہ بیخ ازاں قسیح کہ وہ و دا ازیں عید
مر آنجا دال و ذال نباشد پسند لیک — وہی را چو فرض گشت نیارست زاں بیند"

یہ وہی بات ہے جو انوری کی رباعی، قطعہ اور ظہیر کے قطعے میں ہے۔ صبوری کا شعر[2] ہے:

"ذو پشت یا بجام جم از ارمغاں وحید — گو دال باش قافیہ امروز او حدیست"

(۲۳) خاتمۂ کلام یہ ہے کہ ایرانی 'ذ' کو فارسی حروف میں شمار کرتے رہے ہیں۔ گزاردن اور گذاردن دونوں صحیح ہیں۔ مگر مختلف معانی میں اور یہی بات ہندوستانی فارسی داں لکھتے آئے ہیں۔ گنبد آج کل 'د' سے لکھا جاتا ہے، باقی تمام الفاظ جن کا ذکر میں نے کیا ہے 'ذ' سے ہیں اور ایران میں 'ذ' سے ہی لکھے جاتے ہیں۔ اس کی تصدیق ایران کی جدید فرہنگوں اور وہاں کی چھپی ہوئی دوسری کتابوں سے ہو سکتی ہے۔ آذر (اسم ماہ و روز) اور آذر، آتش کا املا ایک ہے، اور اسپندارمذ و اسپندارمذ دونوں ہیں جیسا کہ زردشتی موضوعات پر آقائے پورداؤد کی کتابوں سے جو زردشتی موضوعات پر ہیں معلوم ہو سکتا ہے۔ اردو میں غالب کی وجہ سے گذشتہ، پذیرا وغیرہ کا جو غلط املا رائج ہو گیا ہے وقت آگیا ہے کہ اس سے احتراز کیا جاسکے۔

[1] میرا خیال ہے کہ مشہور ایرانی شاعر سپہر، معاصر غالب نے بھی اپنی کتاب براہین العجم میں جو فن قافیہ میں ہے، ذالات فارسی کے وجود کا اقرار کیا ہے، لیکن مجھے یہ یاد نہیں کہ اختلاط قوافی دال و ذال کی نسبت کیا رائے ظاہر کی ہے۔

[2] شوریدہ و صبوری کے اشعار طہران کے مشہور ماہنامے ارمغان سے ماخوذ ہیں، جس کے بانی وحید دستگردی تھے۔

۔۔۔۔



**غالب اور ذال فارسی** "غالب اور ذال فارسی" (آج کل فروری ۱۹۶۹ء) میں کچھ ایسی باتیں میرے قلم سے نکل گئی ہیں جن کی تصحیح یا جن پر اضافے کی ضرورت ہے: (غلط فہمیاں) بھی بہت ہیں، لیکن ان میں سے بیشتر نظر انداز کر دیے گئے ہیں: (۱) صفحہ [illegible]، رستون، استوار، و مابعد: غالب نے پنج آہنگ کے باب دوم میں لکھا ہے کہ پذیرفتن، گذشتن اور ان کے مشتقات 'ذ' سے ہیں، انھیں 'د' سے لکھنا صحیح نہیں۔ اس کتاب کے بعض حصص غالب کے سفر کلکتہ سے پہلے قلم بند ہو چکے تھے، لیکن اس کا انطباع اس کے بہت بعد ہوا۔ باب ۲ کا زمانۂ تحریر کلکتہ جانے سے قبل کا ہو، تو یہ نہیں کہا جا سکتا کہ اس کے بعد اس میں تصرفات نہیں ہوئے۔ (۲) [illegible] "گرفتہ بود" چاہیے۔ (۳) [illegible] "امرود... خود آیا ہے" پہ عبارت حذف کی جائے۔ عطار کا شعر شامل ہی نہیں کرنا مناسب تھا؛ اس لیے کہ اس میں "خود" ذال سے ہے۔ (۵) [illegible] رومی کا شعر مؤید بھی ہے۔ (۶) [illegible] انجم [illegible] میں، رودکی کے اشعار بھی جن میں نبیذ، دیذ و خریذ کا قافیہ رہا ہے۔ شعرا کے بارے میں یہ بات یاد رکھنی چاہیے کہ محض اس بنا پر کہ ان کے یہاں کبھی کبھی دال و ذال کے قوافی کا اختلاط پایا جاتا ہے، یہ لازم نہیں کہ وہ فارسی میں وجود ذال کے قائل نہ ہوں۔ قوافی کا اختلاط [illegible] ہو سکتا ہے۔ (۷) [illegible] میں نے لکھا ہے: "لیکن... آرہ" "گرشاسپ نامہ (مطبوعہ ورژ نیکن) میں ایک شعر موجود ہے جس میں ... زیاد" "ایک ایسے فارسی لغت کا قافیہ ہے جو دال بہ جز ہوتا ہو۔" ... نے اس بارے میں وہی بات کی ہے جو میں نے پہلے لکھی تھی، اور اس کے پیش نظر مستند و قدیم مخطوطات تھے۔ کچھ عجب نہیں اگر شعر مذکور [illegible] کتاب کی تحریف ہو۔ (۸) [illegible] "تمانیہ" سہو ہے۔ (۹) [illegible] "گو قافیہ دال شو زہے عالم جود" چاہیے۔ انوری کی رباعی مؤید بھی ہے۔ (۱۰) [illegible] رباعی مؤید بھی ہے۔ (۱۱) [illegible] لطف اللہ کا شعر مؤید بھی ہے۔ (۱۲) [illegible] "میگزیں [illegible]" چاہیے۔ (۱۳) [illegible] کے نام [illegible] چاہیے۔ (۱۴) [illegible] اس میں قیس کے حوالے [illegible] چاہیے۔ (۱۵) [illegible] "اسپندارمذ و اسپندارمذ دال سے ہیں جیسا کہ" چاہیے۔

# تحقیقِ "برپروشان"

غالب کو اپنی فارسی دانی پر ناز تھا، فرماتے ہیں کہ "مبدء فیاض سے مجھے وہ دستگاہ ملی ہے کہ اس زبان کے قواعد وضوابط میرے ضمیر میں اس طرح جاگزیں ہیں جیسے فولاد میں جوہر" بعض اوقات وہ اس سے ابا کرتے تھے کہ وہ اپنا شمار "اہلِ زبان" میں کرتے ہیں، لیکن یہ الفاظ بھی انھیں کے ہیں کہ "بندہ ہندی مولد و پارسی زبان ہے" دوسرے ہندوستانیوں پر اپنی فوقیت کے وجوہ جو انھوں نے قاطع برہان کے فائدۂ اول[1] میں بیان کیے ہیں وہ بجنسہٖ درج ذیل ہیں:

"زبان دانی من بفروزۂ[2] سہ فروزہ خدا آفرید و گوہر از ل آورد است، نخست سلامت طبع کہ غلط را نپذیرد و جز براستی آرام نگیرد۔ دوم مناسبت آں طبع غلط پسند جز براستی پیوند با پارسی زبان۔ سدیگر احراز دولت تیمسا دبر نمرد، فراواں کمال و دانش اندوختن ازوی آموسلی پس گداشتن برباستانی نامہ ہا

د نشانہ ور زیدن از آں شور انگیز شوا ہد ہا"

قاطع برہان کی نسبت ان کا دعویٰ تھا کہ اس کا پایۂ تحقیق اتنا بلند ہے کہ "اس سے بڑھ کر متصور نہیں"

غالب ہندوستانیوں کی فارسی دانی کے قائل نہیں، ان کا ارشاد ہے:

"اشعارِ قدما آگے دھر لیے اور اپنے قیاس کے مطابق چل دیے وہ بھی کوئی ہم قدم نہ کوئی ہمراہ'... رہنما ہو تو راہ بتائے، استاد[5] ہو تو شعر کے معنی سمجھائے.. فرہنگ نویسوں کا قیاس معنیٔ لغات فارسی میں نہ سراسر غلط ہے البتہ کمتر صحیح اور بیشتر غلط ہے۔"

دساتیر غالب کا 'ایمان' اور 'حرزِ جاں' تھی، اس کا خدا کہتا ہے کہ جو احکام مہ آباد[6] پر نازل ہوئے، وہ ہمیشہ ہمیشہ کے واسطے ہیں، خدا کے فرمان میں[7] تغیر نہیں ہوتا۔ غالب قاطع برہان کی اشاعت ثانی کے دیباچے میں جو محرق قاطع برہان وغیرہ کی اشاعت کے بعد تحریر ہوا تھا، لکھتے ہیں "حاشا کہ در ہیچ محل از عقیدۂ خویش رجوع کردہ باشم"

غالب کی تحقیقات کا ایک نمونہ ملاحظہ ہو:

برپروشان برہان میں بمعنی امت ہے، غالب فرماتے ہیں کہ ایک معتقد برہان سے دریافت کیا کہ یہ کس ملک کی زبان ہے۔ اس نے جواب دیا کہ "اقصای ملک دکن" کے جنگل کی زبان ہے۔ میں نے کہا کہ یاد رکھو برسان بمعنی امت آیا ہے، مگر بے مضاف الیہ نہیں آتا، یعنی 'برسانِ فلان نبی' بر = علیٰ، شان = طرز و اسلوب۔

کسی معترض نے برپروشان = امت کی سند میں شعرِ دقیقی جس کا مصرع آخر ہے کہ مصطفیٰ برد دار برپروشان را" ہے پیش کیا، تو غالب نے قاطع برہان کی اشاعت ثانی میں اشاعت اول کی وہ عبارت جس کا تعلق جنگل کی زبان سے ہے، حذف کر دی اور سیل کے بارے میں جو کچھ لکھا تھا، اس کے بعد یہ اضافہ کیا، "مخرفۂ وزن نظم حق" کو دوسری صورت نہیں دے سکتے، پاداش رباید داست چاہیے، دبالشت[8] وہی پاداش و بالش ہیں۔ ضوابط زبان ایران میں سین و شین کا ایک دوسرے سے بدلا جانا ایک محکم قاعدہ

---

[1] فائدہ اول کے آغاز میں ہے: "خود ہندوستانز الجدن و ہندوستانز بان دگر با ہم در فرہنگ و ہم در نظم مسلم نداشتن و خود علم پندار زبانداں افراشتن چہ معنی دارد؟"

[2] فروزہ بہ صفت فارسی نہیں، دساتیری ہے'

[3] کتنے لفظ فارسی نہیں، دساتیری

[4] نمونۂ اعتراضات غالب سے ہے۔ لطائفِ غیبی میں اہل پارس کا ایک 'زمزمہ' ہندوستان کے ٹپے اور ٹھمری کی طرح بتایا ہے، لیکن فارسی لغات در کنار دساتیر میں بھی نہیں

[5] واضح ہے کہ خود غالب جن کا استاد ہرمزد ثم عبدالصمد تھا، اپنے خیال میں اس سے مستثنیٰ ہیں۔

[6] مہ آباد دساتیر کا پہلا ایرانی پیغمبر ہے اور دساتیر کا پہلا صحیفہ اسی کے نام کا ہے۔ اس کا زمانہ بقول دساتیر ۲۲ ہزار مہا سنگ سال سے بھی زیادہ ہے۔

[7] دساتیر کے مطابق عالم ابدی ہے، یہ احکام بھی ابدی ہوئے۔ صاحب دساتیر کی غرض دوسرے مذاہب کے احکام پر ان کی برتری دکھانا ہے۔

[8] پاداشت دبالشت شعراء کے تصرفات نہیں۔

(غالب "اصلیت محکم") ہے۔ برپروشان وہی برسان ہے وسط میں چند حروف بڑھ گئے ہیں، اور سین شین سے بدل گیا ہے۔

۱ غالب نے اشاعت ا میں برپروشان کو جنوں کی زبان بتایا تھا اشاعت ۲ میں یہ برساں کی ایک ایسی شکل قرار پایا جو ضرورت وزن نظم سے پیدا ہوئی تھی اور بجائے خود ایک لغت سمجھے جانے کی سزاوار نہیں۔ یہ صریحاً تبدیل رائے ہے گو غالب نے اس کا اقرار نہیں کیا۔

۲ غالب کو اپنے قیاس پر ضرورت سے زیادہ اعتماد نہ ہوتا اور وہ مجمع الفرس سروری کی طرف رجوع کرتے تو انھیں یہ معلوم ہوتا کہ اس میں برپروشاں بمعنی امت بحوالۂ تحفہ (تحفۃ الاحباب حافظ اوبہی) موجود ہے اور اس میں بطور سند صاحب معیار جمالی اور دقیقی کا شعر مرقوم ہے۔ اس سے قطع نظر کہ برپروشان لغت صحیح ہے یا نہیں، انھیں لسے جنوں کی زبان کہنے کے بعد تبدیل رائے بغیر اقرار کی ضرورت نہ پڑتی۔ شعر دقیقی یا 'برپروشاں' فرہنگ جہانگیری (کم کتابیں اتنی غلط چھپی ہیں جتنی یہ) مطبوعہ میں نہیں۔ سروری کا قول ہے کہ اس میں برپروشاں نہیں، پروشاں ہے اور شعر دقیقی اس اختلاف کے ساتھ ہے کہ فرہنگ جہانگیری میں 'بر' کی جگہ 'مر' ہے۔ نقد غالب ص۲۲۴ میں اس فرق کا ذکر نہیں۔

۳ تبدل سین و شین سے اگر غالب کی یہ مراد ہے کہ شاعر مختار ہے کہ ضرورت نظم سے سین کی جگہ شین اور شین کے عوض سین استعمال کرے تو یہ قطعاً غلط ہے۔ بس کا قافیہ کس (کش شکل اصلی) اور کش کا قافیہ لش (لس شکل اصلی) اگر کسی کے یہاں آئے تو وہ شاعر غلط گو سمجھا جائے گا۔ قاعدہ کا شعرا سے سروکار نہیں، زبان شناسوں نے زبان کے مروجہ الفاظ کو دیکھ کر یہ بتایا ہے کہ فارسی میں ایسے الفاظ ملتے ہیں جو سین و شین دونوں سے صحیح ہیں، یہ نہیں کہ شاعر جس لفظ کو جس طرح چاہے استعمال کرے۔

۴ لفظ 'سان' ان الفاظ میں نہیں جو فی الحال سین و شین دونوں سے مستعمل ہوں، یا کسی زمانے میں ہوئے ہوں۔ لغت فرس اسدی میں صرف سین سے آیا ہے، اور ڈاکٹر محمد معین نے اپنی مرتبہ برہان قاطع میں سان پر جو حاشیہ لکھا ہے اس میں بھی کسی ایسی شکل کا ذکر نہیں جو شین سے ہے۔

۵ برسان بمعنی امت کا لغات میں شمار فرہنگ نگاروں کی غلطی ہے، یہ اگر لغت قرار پا سکتا ہے تو 'برطرز' اور 'براسلوب' نے کیا گناہ کیا ہے؟ یہ بھی نہیں کہ صورت متذکرہ میں اس قدر کثیر الاستعمال ہو کہ محض اس بنا پر اس قابل سمجھا گیا کہ فرہنگوں میں بالاستقلال جگہ پائے۔ میرا خیال ہے کہ کسی فرہنگ نگار نے منوچہری کے شعر ذیل یا کسی دوسرے شاعر میں 'برسان' دیکھ کر اسے ایک خاص لغت تصور کر لیا، اور بعد کو اس کی تقلید ہوتی رہی۔

"ورکسی گوید کہ در گیتی کسی برسانِ اوست
گر ہمہ پیغمبری باشد بود یافہ درای"

۶ غالب خود مقر ہیں کہ برسان بدون مضاف الیہ نہیں آیا اور یہ قاطع برہان کی دونوں اشاعتوں میں ہے۔ مصرع دقیقی میں بدون مضاف الیہ ہے، اس سے لازماً یہ نتیجہ نکلنا چاہیئے کہ اس مصرع میں برپروشاں برسان کی کوئی شکل نہیں۔

۷ تصرف شاعرانہ کے حدود معین ہیں، میرے علم میں کوئی ایرانی شاعر ایسا نہیں جس نے ضرورت نظم سے سین کو شین کر دیا ہو۔ رہا ۳ حرفوں کا وسط کلمہ میں اضافہ تو یہ شاید ہی دنیا کے کسی شاعر نے کیا ہو۔

۸ معیار جمالی طبع روس میں برپروشاں بمعنی امت ہے۔ مؤلف معیار جمالی جو ایرانی ہے اور میرا حافظہ دھوکا نہیں دیتا تو میں نے اس کا معاصر حافظ شیرازی ہونا کہیں دیکھا ہے، عموماً خود اپنے شعر میں لغات مندرجۂ معیار جمالی کو استعمال کر کے بطور مثال پیش کرتا ہے۔ اس میں مؤلف کا یہ شعر ہے:

گر دعوی الحمد را لیش نبوت
شود خورشید و ماہش برپروشان

۹ معیار جمالی کے روسی مرتب کا قول کہ برپروشان پہلوی لفظ Viravishn سے بنا ہے، نقد غالب ص۲۲۵ سے نقل ہوا ہے۔

۱۰ لغت فرس اسدی[۲] طبع اول ایران ص۳۵۵ میں برروشان (کذا۔ یہ میری طرف سے نہیں) امت بود، دقیقی گوید شفیع باش بر شمرا بریں۔ ذلت چو مصطفیٰ برداد از برروشنان را" اس کے متعلق مرتب کا حاشیہ "س (ایک نسخہ) برروشنان، ھ ن (یہ دوسرا نسخہ) در حاشیہ برستان۔ بنظر ناشر۔ صحیح.. .. بدروشنان است.. ظاہر این است کہ اسدی کہ معانی بیشتر لغات کتاب خود را از فحوای کلام گویندگان ایران استنباط میکردہ در نسخۂ خطی از شعر دقیقی بدروشن را بدروشن خواندہ و آنرا بمعنی امت پنداشتہ است۔ جزء دوم این لغت یقیناً

---

۱ نقد غالب میں جو کچھ لکھا گیا تھا یادداشت متعلق معیار جمالی پر مبنی تھا

۲ پہلے یورپ میں چھپی۔ ایران میں ایک سے زائد مرتبہ طبع ہوئی ہے۔

روشن ، روش است ۔ جزء اول علی القاعدہ باید 'بر' حرف اضافہ باشد و این قسم مرکب دیدہ نشد"۔

ا ''این کلمہ تصحیف بر روشنان دقیقی است ) اس کے بعد شعر دقیقی بحوالۂ فرہنگ اسدی ) .. این کلمہ در پہلوی Warwishnikan ، بمعنی مومنان دگروندگان است .بر روی سکہ ، کہ در دار الگرد فارس بنام عبداللہ بن زبیر .. ضرب شدہ این جملہ پہلوی ثبت شدہ ( پہلوی اور انگریزی ' اپدولا امیر دروشنیکان ) .. یعنی عبداللہ امیر المومنین .. در اسناد پہلوی تورفان اسم مصدر . Warwishn ، گروش آمدہ و بروشنیکان جمع ویروشنیک ( ، گروشی = مومن ) است .. نقل فرہنگ اسدی کے قول متعلق بدروشنان کی تردید ۔ (حاشیہ متعلق بر بروشان نوشتۂ ڈاکٹر محمد معین )

## اضافہ

(۱) لغت فرس اسدی طبع یورپ صفحہ ۱۰۱ میں بھی بر روشنان لغت اور شعر دقیقی بطور سند بر روشنان کے ساتھ درج ہے ۔ آقائے سعید نفیسی نے احوال رودکی جلد ۳ میں یہ رائے ظاہر کی ہے کہ بر روشنان صحیح ہے ۔

(۲) برسان کے استعمال کے لیے مصرع رودکی ملاحظہ ہو

" تا بسید لوی نہ بہ برسان داریدی "

لغت فرس اسدی طبع ایران صفحہ ۱۹۵

(آجکل، دہلی ۔ دسمبر ۱۹۶۵ء)

# استر اور غالب

فارسی میں استر خچر کو کہتے ہیں۔ محمد حسین مولف برہان قاطع نے استر کو کفتر (ک و ت مفتوح) کا ہموزن بتا کر لکھا ہے کہ یہ فرعون کا تصرف ہے (ایں تصرف را فرعون کردہ است) اس کا بیان ہے کہ یہ "ابعاد دجامہ" کو بھی کہتے ہیں۔

غالب نے قاطع برہان میں جو برہان قاطع کی تنقید ہے، تحریر کیا ہے کہ فرعون نے استر میں (در استر) تصرف کیا ہے۔ "ادگی" اعراب میں تصرف کیا ہے۔ یہ لفظ "بفتحتین" نہیں، بہر دو ضمہ بروزن "شُتُر" ہے ستر استر کا مخفف اور ستور فرید علیہ۔ قطعہ سعدی

آں شنیدستی کہ در قیتی تاجرے
در بیابانی بیفتاد از ستور
گفت چشمِ تنگ دنیا دار را
یا قناعت پر کند یا خاک گور

برہان کی عبارت (ایں تصرف را فرعون کردہ است) مبہم ہے، مولف نے یہ فرض کر لیا ہے کہ خچر کا گھوڑی اور گدھے سے پیدا ہونا اس کی کتاب کے پڑھنے والوں کو معلوم ہے، حالانکہ یہ مطلقاً ضروری نہیں۔ غالب نے اس ابہام پر اعتراض نہیں کیا۔ آغا احمد علی نے موید برہان میں شرفنامہ کی عبارت نقل کی ہے جو اس پر مشعر ہے کہ اس کے مولف کو یہ سب کچھ ایک ایرانی سے معلوم ہوا تھا۔

آغا احمد علی نے "تصرف" کے متعلق لکھا ہے کہ اس "مرد بندی (رنگی)" نے استر میں طرفہ تصرف کیا ہے اور تصرف بدیع "سے اسے ستور بنا دیا ہے" افسوس ہے کہ غالب نے اشتر (= اونٹ) کو جس کا مخفف شتر "بضمتین" ہے اور تبدیل سین و شین فارسیہ کا دستور، استر کا مبدل نہیں بتایا! حالانکہ یہ بھی خچر کی طرح ستور میں داخل ہے۔ دوسری قاطع القاطع میں اس کا ثبوت دینے کے بعد کہ استر مفتوح الالف واقع ہے، مجھ جیسوں کی استدعا ہے کہ وہ خدا کے لئے یہ بتائیں کہ تبع فرعون کون ہے اور تصرف فرعونی کس نے کیا ہے۔ غالب کی عبارت "فرعون در استر تصرف کردہ" میرے نزدیک ٹھیک نہیں، لیکن ان کے مخالفین میں کسی نے اس پر اعتراض نہیں کیا۔

"بفتحتین" کہنا اس صورت میں صحیح ہوتا کہ استر کا حرف اول و دوم دونوں مفتوح ہوتا، اس شکل میں کہ پہلا اور تیسرا مفتوح ہے اور دوسرا ساکن، یا تو "بفتح اول و ثالث" لکھنا تھا، یا "بفتحہ الف و تا"۔ بہر دو ضمہ بھی چونکہ بفتحتین کے بعد آیا ہے "بضمتین" کا بدل سمجھا جائیگا جو اس جگہ درست نہیں۔ مخالفین غالب نے اسے نظر انداز کیا ہے۔ لیکن مجھے یاد آتا ہے کہ آغا نے کسی اور جگہ غالب کو بفتحتین کے غلط استعمال پر ٹوکا ہے۔ رحیم صاحب ساطع برہان اور امین صاحب قاطع القاطع بفتحتین و بضمتین کو غالب کی طرح برتنا غلط نہ سمجھتے ہونگے۔ رحیم نے اشتر کے متعلق لکھا ہے۔ "ایں لفظ بفتحتین است، و بضمتین" اسی کے بعد یہ عبارت ملتی ہے، "استر بفتحتین بروزن کفتر بمعنی خچر است"۔

غالب نے استر کا مخفف ستر اور مزید علیہ (یعنی صراحت کرتے کہ ستر کا، لیکن ظاہر ہے کہ یہی مراد ہوگی) ستور مگر بہ سبب اسی طرح ہے جیسا غالب کا دعویٰ ہے تو زیادہ سے زیادہ یہ ثابت ہو سکتا ہے کہ ستور کی ت کی طرح ستر و استر کی ت بھی مضموم ہے، سین ستر اور الف استر کے مضموم ہونے کا کوئی ثبوت ان کے پاس نہیں۔ تعجب ہے کہ غالب نے استور (برہان قاطع میں بضمہ الف و تا) کا جو ستور کی ایک شکل ہے، نام نہیں لیا۔ وہ استور کو استر سے ماخوذ و اگر کہتے تھے، اور اسے استر کے الف کے مضموم ہونے کی سند کے طور پر پیش کرتے تھے۔ اس سے اس دعوے کو بھی کہ ستر مضموم السین ہے تقویت

---

ص ۱ آخر میں فوائد جن میں عبدالواسع دیباچہ وغیرہ پر اعتراضات اور توافق لسانین کی بحث اور کچھ اور باتیں ہیں
ص ۲ برہان کے مولف نے اپنے باپ کو تبریزی لکھا ہے، لیکن یہ نہیں بتایا کہ وہ خود کہاں پیدا ہوا تھا۔ یہ متیقن ہے کہ اس کی کتاب دکن میں تالیف ہوئی تھی، غالب کو اس پر اصرار ہے کہ وہ دکنی المولد تھا

بہنچتی اس لئے کہ حرف اول کی تخفیف ہو، اور حرف ثانی ساکن تو سکون لازماً حرکت سے بدل جاتا ہے اور یہ حرکت۔ اکثر وہی ہوتی ہے جو حرف اول کی تھی۔

قطعہ سعدی کا گلستاں کے باب سوم میں ہے اور اس کے ایک ہندوستانی نسخے میں قطعے کا مصرع اول یوں ہے۔ "آں شنیدستی کہ در صحرای غور" یہ مصرع خواہ کسی طرح ہو، لفظ ستور جس طرح آیا ہے، اس سے ہرگز یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ سعدی کی مراد خچر ہے، وہ کوئی بھی جانور ہے جس سے سواری کا کام لیا جاتا ہے ہو سکتا ہے بلکہ یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ گاڑی کو لئے آیا ہو۔ ستور جیسا کہ ایرانی محقق ڈاکٹر محمد معین کے حواشی برہان قاطع میں ہے، پہلوی میں ............ کہ اور اوستائی میں ............ کی ہے۔ "میں نے غالب بحیثیت محقق" (نقد غالب) میں اس کی بحث کی ہے اور دکھایا ہے کہ اس کا اطلاق اگر خچر پر ہو سکتا ہے تو اسی طرح گھوڑے، گدھے وغیرہ پر بھی ہو سکتا ہے، ہر جانور جسے استر کہیں، ستور ہے، لیکن، ہر جانور جسے ستور کہیں استر نہیں ساطع برہان میں ہے کہ مؤید الفضلا، مدار الافاضل، فرہنگ رشیدی اور فرہنگ جہانگیری میں استر بفتح الف دیتا ہے (اس سلسلے میں رحیم نے کچھ اور کہا ہے، جس کا مطلب واضح نہیں) آغا نے فتحہ تا کی سند میں خاقانی کا یہ شعر دیا ہے =

تا قفل زد از تو قزح استر
با چہرۂ لعسل گردن خر

اور یہ بتایا ہے کہ شرف نامہ "منتخبۂ غالب" (یہ اس لئے کہ غالب نے قاطع برہان میں کئی جگہ اس کی عبارتیں بدون اعتراض نقل کی ہیں) میں بھی یہ شعر بحث استر میں[1] نقل ہوا ہے۔ آغا کا بیان ہے کہ جملہ ارباب لغت نے استر کو بروزن دفتر اور ستر کو "بفتحتین" بروزن شتر لکھا ہے۔ قطعہ پورا لکھا جاتا ہے:

نہ عاقل نہ زاہد نہ جاہل نہ رند!
نہ آشتی نہ خشتی نہ مادہ نہ نر!!
چو خر لاشہ در حماقت چو گاؤ!
زبون ہمچو اشتر حرون چوں ستر

مثنوی ویس ورامیں مصنفہ فخر گرگانی یہ بیت ہے:

چو پرسند از تو گہر آری پدر
تو از گوہر ہمی مالی باستر

"است" مخفف استر دے۔ برہان قاطع میں بافتح۔ غالب نے اس کے ذکر سے احتراز کیا ہے[1])، بوزن دست ہے، شعر طیاں

آں خسیس حرامزادہ چو ہست!
مثل خر خرخری کند بو ست!

آغا نے بحث استر = خچر کا خاتمہ یوں کیا ہے: موقع استعمال اور تحقیق اہل لغات سے معلوم ہوا کہ استر و ستر خاص ہے۔ ستور واستور عام اور یہ بون بعید ہے۔

امین نے اس پر اعتراض کیا ہے کہ غالب نے اپنے دعوی کی کوئی سند نہیں پیش کی، ستور کا ذکر اس سلسلے میں اس لئے بیکار ہے کہ وہ لغت مختلف ہے۔ امین نے مدار الافاضل مؤید الفضلا فرہنگ جہانگیری اور فرہنگ رشیدی سے اسناد کیا ہے۔ اور فرہنگ جہانگیری کے تا کی ستر کے مفتوح ہونے کی سند میں خاقانی کا شعر نقل کیا (قوافی زر، ہنر وغیرہ)

جیب[2] دگیسوی و شاقان و بتان باز کنند
لوق و دستار چو از اسپ و ستر بگشا نید

میں نے "غالب بحیثیت محقق" کئی شعر دیے ہیں جو استر کی مفتوح التا ہونے پر مشتمل ہیں، لیکن کسی اشعار میں یہ بطور قافیہ کیوں نہ آئے اس کو فتحۂ الف ثابت نہیں کیا جا سکتا۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ حرکت الف داخل قافیہ نہیں، استر بفتح تا اخگر و ابتر کا قافیہ نہیں ہو سکتا، پر زر اور دلبر کا بھی قافیہ ہو سکتا ہے۔

---

[1] شرف نامہ میں یہ بحث غالب نے دیکھی ہو گی، ان کا فرض تھا کہ خاقانی کے اس شعر کی طرف اشارہ کر کے بتاتے کہ وہ کیوں اس کو فتحۂ تا کا ثبوت نہیں مانتے۔ ساکی فرہنگوں میں استر کا ذکر نہیں اور ہے تو اس کے حرکات و سکنات سے بحث نہیں۔

[2] غالب برہان قاطع کی بالاستیعاب مطالعہ کی مدعی ہیں اور وہ یہ بھی کہتے ہیں کہ اس کے جملہ اغلاط سے وہ واقف ہیں اگر وہ سب کا ذکر نہیں کرتے، تو محض اغلاط کی کثرت اس کا باعث ہے۔ ناظرین اس کا فیصلہ کر سکتے ہیں کہ "است" کا ذکر ضروری تھا یا نہیں۔

[3] اس وقت فرہنگ جہانگیری و کلیات خاقانی پیش نظر نہیں۔

علیٰ ہٰذا استر کے سین کی حرکت داخل قافیہ نہیں، مگر خوش قسمتی سے اُست' مخففِ استوست کا قافیہ آیا ہے' اور یہ بشرطیکہ شاعر اتنا کا تربیب نہ سمجھا ہو، قطعی ثبوت اس کا ہے کہ اُستر الف مفتوح ہے۔ سین متحرک بھی یہ طے ہو جانے کے بعد کہ استر مفتوح الالف ہے، متحرک سمجھا جائیگا، اور کوئی اس کا مخالف ہو تو بار ثبوت اس کی گردن پر ہوگا۔

میرا حافظہ دھوکا نہیں دیتا تو آقائے پور داؤد نے لفظ استر پر اپنے ایک مقالے میں مفصل بحث کی ہے، ان کی کتاب جس میں یہ مقالہ ہے' بدقسمتی سے اس وقت پیش نظر نہیں، حواشی برہان نوشتہ ڈاکٹر محمد معین سے یہ نقل کیا جاتا ہے کہ پہلوی میں یہ لفظ ASTAR ہے۔ یہ کچھ ضروری نہیں کہ ہر فارسی ہر معاملے میں، پہلوی کی تابع ہو، لیکن، جب ضمۂ الف و تا کے مدعی کے پاس اس کی کوئی سند نہ ہو تو فتحۂ الف و تا کا دعویٰ کرنے والوں کو پہلوی میں مفتوح الالف والتا ہونے سے بڑی تقویت ملتی ہے۔

استر بمعنی بطانۂ جامہ اردو میں تو عام ہے، بلکہ کوئی دوسری شکل اُردو والوں کی زبان پر بھی نہیں، لیکن فارسی کا معاملہ جُدا گانہ ہے' ایرانیوں کی زبان پر آستر بالف ممدودہ ہے، استر بالف مقصورہ بھی صحیح ہے یا نہیں، اس وقت میں اس سے بحث نہیں کروں گا۔

---

(اشارہ' پٹنہ "آزادی نمبر" اگست ۶۲ء)

# غالب کا عروضی اعتراض

قبل اس کے کہ غالب کے اعتراض کا ذکر ہو، کچھ باتیں بطور تمہید درج کی جاتی ہیں : (۱) فارسی عروض کی بنا عربی عروض پر ہے، لیکن ایرانیوں نے عربوں کا غلامانہ تتبع نہیں کیا، نئی بحریں نکالیں اور پرانی بحروں سے نئے اوزان مستخرج کیے۔

(۲) عروض فارسی پر ساتویں صدی ہجری سے پیشتر کی کوئی کتاب اب موجود نہیں، بہرام سرخسی وغیرہ کی کتابیں ضائع ہو چکی ہیں۔ سب سے قدیم کتاب جس میں عروض فارسی کی بحث ہے، "المعجم فی معاییر اشعار العجم" ہے۔ قزوینی نے اپنے مقدمۂ المعجم میں بعد کی کتابوں کے بارے میں لکھا ہے:

"ہیچ کدام قابل ذکر و محل اعتنا نیست، و غالباً موجزات و مختصراتی است، خشک و کسالت انگیز، خالی از تحقیق و عاری از تدقیق — فقط کتاب معتنا بہ مہمی کہ مقارن عصر مصنف تالیف شدہ و بواسطۂ اہمیت و قدامت آں نمی توانیم کہ آں را تحت السکوت بگذرانیم، کتاب بے غرب معیار الاشعار است"

(۳) عہد سامانی و غزنوی کے فارسی شعرا کا بہت کم کلام باقی ہے، اس لئے اس باب میں کہ ان کا کلام کن کن اوزان میں تھا، کوئی فیصلہ کن بات نہیں کہی جا سکتی۔

(۴) صاحب معیار الاشعار کا قول ہے :

"بباید دانست کہ ایں بحر با مؤلف از اصول مذکور است، و شاید کہ اصلہائے دیگر غیر آنچہ گفتہ آمد، تالیف کنند، و از آں اصلہا بحرہا مولف شود، کہ در لغات دیگر مستعمل باشد، یا بروز گارے دیگر مستعمل شود، چنانچہ بنادر در لغت پارسی رکن ثمانی یافتہ می شود، موتفن از دو وتد و سببے بر وزن مفاعلاتن، و شعرے دیدہ ام از تکرار ایں رکن چہار بار کہ عین آں شعر بر یاد ندارم، اما بر ایں مثال بودہ : اگر بدانی کہ

تو چونم مراد را ایں غم روا مداری و از مستفعلن فعولن مرفعل بر ایں وزن باشد، و از مستفاعلن مو ترص مرفعل ہم چنیں۔ و نیز از بحریکہ اورا مَن بزبان پہلوی بہار بحر میگویند، و شبیہ است بہ ہزج مسدس سالم مثالش، "فرد اگر عرض پے لشکرو شن یے" و غرض از ایراد ایں سخن آنست تا دانند کہ اصول بحور و آنچہ گفتیم محصور است، نہ فروع و تغیرات ایں، آنچہ ایراد کردیم، موجود است، بحسب اغلب۔

(۵) ایران میں پرانی بحروں سے نئے اوزان مستخرج کرنے کا سلسلہ کبھی بند نہیں ہوا۔ بحر کامل میں عہد خسرو سے پیشتر کا ایک شعر بھی ایسا نہیں ملتا، جو ہشت رکنی ہو۔ علی حزیں نے فائز کو ایک خط میں لکھا ہے "بحر غزل سامی ہمیں بحر ہزج است، لیکن، بنائے آں بر پنج رکن گذاشتہ شدہ، و ایں خلاف وزن مقرر موزونان و استادان ایں فن است، مگر آں کہ یک دو کس از شعرائے معاصر اودیدہ بودم کہ یک دو غزل در بحریکہ ارکان مصرعش چہار مستفعلن است، ایشاں پنج رکنی قرار دادہ گفتہ بودند، و سلیقہ از قبولش ابا می کند، دیگر، صاحب اختیار (معیارستاں صہ ۱۲)

حزیں پانچ اوزان میں شعر کہنے سے منع نہیں، بیان بات یہ کہ بعض خاص اوزان انھیں پسند نہ آئیں۔

(۶) عبارت معیار الاشعار، "در پارسی بسیار وزنہا است کہ در بیشتر آں شعر گفتہ اند و نزدیک متاخراں متروک است، و بسیار وزنہا است کہ متاخراں بنوی استعمال کردہ اند، و آں را اصول و فروع بر وجہے دیگر است۔"

(۷) ایک زمانے میں جو چیز پسند ہوتی ہے، وہ لازماً دوسرے زمانے میں پسند نہیں کی جاتی اور یہی حال ناپسندیدگی کا ہے۔

مقرعہائے ذیل جو المعجم و معیار الشعراء سے ماخوذ ہیں، عروض کے مطابق قطعاً قابل اعتراض نہیں، لیکن ہمیں مطبوع نہ ہوں گے، بلکہ عہد حاضر کے وہ اصحاب جو عروض سے ناواقف ہیں، عجب نہیں کہ انہیں ناموزوں

---

۱؎ جامی کا رسالۂ عروض بھی ناقابل اعتنا نہیں، اس میں بعض اوزان جو المعجم و معیار میں موجود نہیں، ملتے ہیں۔

۲؎ شیرانی کی تحقیقات کے مطابق معیار کے مصنف نصیر الدین طوسی ہیں۔

قرار دیں۔

زندگانی تلخ کردی مرا
از مردمان دل مخواه اے سعتری
چہ کنم کہ جز بمراد خود ندہ دل
اے بہترے کہ مہتران خود مہتری
مراغم تو اے دوست زخاق و ماں برآورد
گر دور باشم از تو چوں باشم صبور
کار خویش رانہ چاکر خود ازچہ داری راز
دلخواہ من بہ من ستمگار شد

(۶) اردو والوں کے یہاں ایسے اوزان ملتے ہیں، جن سے ایرانی قطعاً بے خبر ہیں۔ سراج دعاجز کا ایک ایک شعر جو نکات الشعرا سے لیا گیا ہے، ملاحظہ ہو۔

تمھاری چشموں کی تبرید کرنے کو شبنم ہے سرو آبشور رعنا کے مانند
رو پہلی قبائی سفیدی ہے نرگس کی زردی ہے زر کے کٹور و کی مانند
مینہ کے برسنے کی باد چلی ہے اب آنکھوں سے جان بن آنسو چلیں گے
درد کے نیساں کے گوہر غلطاں تو مٹی ہی کنکروں سے آ دلیں گے

میر نے بکثرت غزلیں فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فعلن فع (دیا فاع)
کے وزن پر کہی ہیں، اور دوسرے ریختہ گویوں بشمول سودا کی غزلیں بھی اس وزن میں موجود ہیں، لیکن، یہ وزن نہ تو ایرانی شعرا کا مستعمل ہے اور نہ ایران کے کتب عروض میں ملتا ہے۔ بعض ریختہ گویوں نے (مثلاً فراسو) دوسرے وزن (فعلن فعلن فاعلن فعلن فعلن فاع) میں بھی شعر کہے ہیں، ایرانی اس سے بھی ناواقف ہیں۔

اردو والوں کا مسلک تاریخ کی عبارت ذیل سے معلوم ہو سکتا ہے سید محمد خاں، رند شاگرد آتش نے ایک "بحر نو" کا شعر ناسخ کے پاس اظہار رائے کے لئے بھیجا تھا۔

مدت ہوئی نہیں دیکھا دلدار کو قیامت ہے
تدبیر کچھ نہیں بنتی کیا موت سے ندامت ہے

ناسخ کی رائے دیوان رند ص۲۰ سے منقول ہے۔

"از قرائن معلوم می شود کہ بحر نو از قوت فکر و طبع رسا پیدا گشتہ ارکان وافر د کامل را بکار بردہ، اضمار و عصب نا آوردہ اند، دیگر نہ از دوائر خارج است۔ مستفعلن از متفاعلن با ضمار و مفاعیلن از مفاعلتن با عصب گرفتہ مستفعلن و مفاعیلن کردہ اند، سبحان اللہ"

آغا احمد علی نے موید برہان میں جو قاطع برہان کے رد میں لکھی گئی تھی، آرزو ندن کی سند میں یہ مصرع پیش کیا تھا۔

"چشم مخالفان بہ بیا زن بہ تیر"

غالب نے تیغ تیز میں جو موید کے جواب میں ہے، اس کے متعلق طنزاً لکھا۔

"مصرع ..... کا وزن ..... پوچھتا ہوں، جس طرح حکم ہو، اسی طرح پڑھوں۔ جانتا ہوں کہ کاپی نگار کی شامت آ گئی اور غلطی اس سے منسوب ہو جائے گی الیکن، مجھے مدرس صاحب (آغا احمد علی) سے استفادہ منظور ہے۔ مدرس صاحب اس کو استاد فرخی ...... کا بتاتے ہیں"

شمشیر تیز تر میں جو آغا کا جواب الجواب ہے، مرقوم ہے کہ مصرع زیر بحث کا مصرع آخر یہ ہے۔ "ہمچو کف دلے بزر آزمے" اور شعر سکچند، بہار کی، نوادر المصادر سے ماخوذ ہے۔ فرخی کی طرف اس کا انتساب بہار کا فعل ہے۔ آغا نے اس پر قناعت نہیں کی، مستند کتب عروض سے ثابت کیا ہے کہ "چشم الخ" "مفتعلن مفاعلن فاعلان" کے وزن پر بحر سریع میں ہے، اور اس پر کوئی عروضی اعتراض وارد نہیں ہوتا۔ طنز کا جواب طنز سے دیتے ہوئے، انھوں نے خاتمہ بحث اس طرح کیا ہے۔ "از اعتراض در وزن این شعر است معلوم می شود کہ جناب غالب در علم عروض ..... مہارت تمام دارد"

آغا کا یہ بیان صحیح ہے کہ بہار کی نوادر المصادر میں چشم الخ (پورا شعر) فرخی کی طرف منسوب ہے۔ یہ ایک قصیدے کا شعر ہے کلیات فرخی (طبع جدید) میں موجود ہے، اور کسی قدر اختلاف کے ساتھ ہے۔ اس قصیدے کے بعض اشعار ملاحظہ ہوں۔

تا دل من ندست من بستدی ٭ سر بسر اے نگار دیگر شدی
چارہ در راہ خویش گم کردہ ام ٭ تا تو براہ پیش آمدی
دل بتو دادم و دست بستدم ٭ مردم تو دیدی با یہ بے بدی
چشم مخالف را بیاز ن بیستر ٭ چوں کف یاران کہ بزر آزدی ص۲۹۵

چشم الخ جس طرح کلیات میں ہے، مفتعلن مستفعلن فاعلان کے وزن پر ہے، مگر، مصرع پنجم "دل بتو الخ" کا وزن مفتعلن مفاعلن فاعلن ہے، اور یہی چشم مخالفان الخ کا وزن ہے، اس تا قابل اعتنا اختلاف کے ساتھ کہ فاعلن کی جگہ فاعلان آیا ہے۔ عجب نہیں اگر چشم الخ

ملہ شیفتہ بھی چشم الخ کو ناموزوں کہتے ہیں اور حالی وغیرہ ان کے ہمنوا ہیں (تیغ تیز)

دو وزن طرح ہو۔

بیان ذیل المعجم، معیار اور رسالۂ جامی پر مبنی ہے۔
فارسی میں بحر سریع کے مصرع سہ رکنی ہوتے ہیں اور عموماً مزاحف ارکان مستعمل ہوتے ہیں سار کان سالم بہ تکلف "تشبہ بعرب" کی جہت سے لائے جائیں تو اور بات ہے۔ مستفعلن مستفعلن مفعولات کی جگہ تو اصل ہے، فارسی میں عموماً مفتعلن مفتعلن فاعلن (یا فاعلان) آتا ہے۔ اس صورت میں رکن اول یعنی صدر و ابتدا مطوی، رکن وسطی یعنی حشو بھی یہی اور رکن آخر یعنی عروض و ضرب مطوی موقوف یا مطوی مکشوف ہیں، مگر مستفعلن کے مسلم زحافات مفتعلن کے علاوہ اور بھی ہیں، از آں جملہ مفاعلن (مخبون)، اور کوئی امر مانع نہیں کہ صدر و ابتدا و حشو اس وزن پر نہ ہوں کتب مذکور میں ایسے مصرعے موجود ہیں، جو مفاعلن فاعلن (یا فاعلان) کے وزن پر ہیں۔

در غمزہ چوں دو ناچخ لشکری (المعجم)
بجراز مردمی کی بار ہی (معیار)
نگار من بکار من ورنگر (رسالۂ جامی)

یہ بات قطعی طور پر ثابت ہو گئی حشو مخبون (بروزن مفاعلن) آتا ہے، اور یہی محتاج ثبوت تھا ورنہ مصرع زیر بحث کے صدر کے بروزن مفتعلن اور عروض کے بروزن فاعلان ہونے پر تو شاید غالب بھی معترض نہ ہو سکتے۔ رہی یہ بات کہ کتب مذکور میں کوئی ایسا مصرع جو بروزن مفتعلن مفاعلن فاعلان ہو، موجود ہے، یا نہیں، تو ایسا مصرع واقعی نہیں ملتا، لیکن، صاحب معیار کا یہ فقرہ جو اس نے مفاعلن مفاعلن فاعلن کی وغیرہ کی مثال دینے کے بعد لکھا ہے، یاد رہے۔

"و دیگر ہا را ہمہ مثال آوردہ اند ولیکن ناخوش و متکلف باشد"
سوال مطبوع و نا مطبوع کا نہیں، جائز و ناجائز کا ہے، اور حشو کے مخبون ہونے پر اعتراض عروض سے ناواقفیت کی دلیل ہوگی۔ اگر وہ مصرع جو موید میں ہے، موزون نہیں، تو "دل تبرد او م و دولت نستدم" بھی جو کلیات مطبوعہ ایران میں ہے، غلط ہے۔

---

(ندیم ڈھاکا جنوری ۱۹۶۰ء)

# غالب اور "تئیں"

غالب نے ایک خط میں لکھا ہے: "تئیں ... متروک .... مردود، قبیح، غیر فصیح۔ یہ پنجاب کی بولی ہے۔ .. میرے لڑکپن میں ایک اصیل ہمارے یہاں نوکر رہی تھی، وہ "تئیں" بولتی تھی، تو بیبیاں اور لونڈیاں سب اس پر ہنستی تھیں" (خطوط غالب ص۵۴۴)

غالب نے ایک شاگرد کو ہدایت کی تھی کہ "کو" کی جگہ "تئیں" نہ لکھا کرو۔" (مکاتیب غالب ص۹۹)

غالب کی ولادت ۱۲۱۲ھ کی ہے، ان کے لڑکپن کا خاتمہ ۱۲۲۷ھ میں سمجھنا چاہیے۔ اس زمانے کے دہلی و آگرہ میں "تئیں" کا مطلقاً غیر فصیح و قبیح متصور ہونا، باور کرنے کی بات نہیں۔ ممکن ہے کہ غالب کا حافظہ دھوکا دے رہا ہو، اور وہ عورتیں "تئیں" کے کسی خاص استعمال پہ ہنستی ہوں، یا جو لفظ قابل اعتراض سمجھا جاتا تھا "تئیں" نہیں "تیں" تھا۔ بہر حال "تئیں" اردو میں کم از کم دسویں صدی ہجری سے مروّج ہے، اور اب بھی کچھ لوگ اسے برتتے ہیں۔ قدما کے یہاں اس کی ایک شکل "تائیں" بھی ہے۔

دیوان محمد قلی قطب شاہ: "بیبی فاطمہ تائیں آسماں سیجے ص۲۷" "سب نبیاں کو میانے دیئے ہیں متن تئیں باج" ص۴۲ (دونوں مصرعے مطابق نسخۂ مطبوعہ)۔ قصۂ بے نظیر از صنعتی:۔

"ترا ناؤں عزت ہے آدم کے تئیں ترا اسم ہے ورد عالم کے تئیں" ص۵

طوطی نامۂ غواصی "فرح بخش مج دل کی زاری کے تئیں" ص۳

سیف الملوک غواصی "زباں دیوے توتلے زباناں کے تئیں" ص۵

پھولبن ابن نشاطی: "دیا توں شمع کے تئیں نور ہور تاب" ص۳

قطب مشتری از وجہی: "سمند کے تئیں" ص۳

"کہ تج تائیں اے شاہ میں آئی ہوں۔ خبر ایک مہتاب کی لیائی ہوں" ص۱۱

"سو پوچھا کہ تج تئیں لے گئے تھے کدھر" (ضمیمہ ایضاً ص۱۲)

دیوان ولی میں تین غزلوں کی ردیف "تئیں" ہے۔

دیوان آبرو: "دینے کے تئیں شہادت انگشت آہ بس ہے"

دیوان فائز دہلوی: "جیر کر اثر در کے تئیں حیدر ہوا" ص۲۷

سجاد شاگرد آبرو:۔

دیکھیں طبیب درد کا دارو ہے کب تئیں
مرتا ہوں میں تو عشق میں جیتا ہوں جب تئیں

دیوان زادۂ حاتم: "پھر آخر کے تئیں کینا کہ ہم سے دوستی کٹ گئی"

دیوان گریہ: "تیر فلک پکار کہے الاماں کے تئیں"

(غزل کی ردیف "تئیں")

"آ یہاں کے تئیں"

کلیات سودا: "شیخ نے کام بزرگی کے تئیں فرمایا" ص۲۱۱

دیوان تاباں: "کوئی دم کے تئیں" ص۴

"جیتا ہے جب تک تب تئیں" ص۱۲۵

"کہ جس حال تئیں جس کی یاں مرگ ہو" ص۲۶۹

"صبح کے ہوتے تئیں" ص۴۷

"میں دل کوں ٹھیک تئیں کشتی لڑا کروں"

دیوان سوز "جس کے تئیں" (غزل کی ردیف ب "قوافی جام، انعام وغیرہ")

دیوان یقین "دل عاشق کے تئیں کب لگتی ہے ظلمت نظارے سکی" ص۵۸

دیوان جرأت: "یہ زور اس کے تئیں بخشا ہوا ہے شہ یزداں کا"

دیوان قصائد مصحفی "سودا کے تئیں کہتے ہیں تھا شاعر مغلق"

دیوان ریختی رنگین "ہر ملاقات میں کہہ کہہ تئیں میں تجھ سے لڑوں"

انشا زبان ساکنان مغلپورہ دہلی کے متعلق دریائے لطافت میں لکھتے ہیں: "بجائے میرے تئیں، تیرے تئیں، ہمارے تئیں، اس کے تئیں، آپ کے تئیں کہ زبان اردو است و فصیحان بجائے آں، مجھے و تجھے، ہمیں .. اسے .. آپ کو گویند، مجھ تئیں و تجھ تئیں، ہم تئیں، اس تئیں .. آپ تئیں و بجائے میری طرف، تیری طرف، ہماری طرف .. مجھ طرف، تجھ طرف .. گویند از زبان میرزا مظہر اپنے تکوں (تئیں کوں) بھی بدو طفلی سے" ص۱۰۸ "مجھ تئیں اس بات کی کیا خبر .. جس پر چوری ثبوت ہو .. مشکاں باندھ کر جھاپک لگاؤ"۔ و در ایں عبارت جو "سیں" بجائے "مجھے" و "ثبوت" بجائے "ثابت" و "مشکاں" بجائے "مشکیں" ... و "جھاپک" بجائے "کرڑا" پنجابی است، چوں لہجۂ متکلم درست است پنجابی نمی تواں گفت" ص۲۶

ناسخ کے شہادت نامۂ مطبوعہ میں ہے: "کہ جلدی اپنے تئیں کوفے کو پہنچا" ص۴۔ مگر دیوان و مثنوی سراج نظم میں "تئیں" نہیں ملتا۔ ناسخ کے لکھنوی معاصر نوازش استاد صرورؔ کے دیوان میں ہے "پہنچے مطلب کے تئیں کب سے محمد مہدی (یہ ایک قطعۂ تاریخ وفات کا مصرع ہے)

تاریخ صحافت اردو ص۱۲۱ میں ۱۸۲۰ء یا ۱۸۲۱ء کے اردو اخبار کے حوالے سے جو محمد حسین آزاد و محب ذوق نکالا کرتے تھے بہادر شاہ ظفر کا مقطع ذیل نقل ہوا ہے۔ یقین ہے کہ ردیف "اپنے تئیں" ہو:

شعلۂ رخسار پر اس کے ظفر پروانہ وار
جھونکے ہی دیتی ہے جانِ ناصبور اپنے تئیں

اخبار مذکور کے شمارۂ ۹ ستمبر ۱۸۴۰ء کا ایک اقتباس جو تاریخ صحافت

کے ص۱۱ میں ۔۔درج ہے اس کی ا مصرع میں "تئیں" ۵ جگہ آیا ہے دیوان ظفر مطبوعہ میں ایک غزل ہے جس کا مطلع یہ ہے

یاد کیا تم نے کیا شب اپنے گھر میرے تئیں
ہچکیاں آتی رہیں یاں تا سحر میرے تئیں

فراق دہلی کے استادوں میں تھے، ان کے بیٹے وصال کی "وہ مخزن" مصنفہ ۱۲۵۱ھ میں ہے۔

"بے اختیار اپنے تئیں ڈبوتی تھیں" ص۹

صہبائی کی قواعد اردو کی عبارت ہے "مفعول کی ضمیریں۔۔۔ اس کے، اس کے تئیں۔۔۔" ص۹۹، صہبائی نے ص۲۳ میں یہاں تئیں = یہاں تک کو صراحۃً "غیر صحیح" کہا ہے، لیکن وہ "اس کے تئیں" پر معترض نہیں۔ کریم الدین نے گلدستۂ نازنینان کے دیباچے میں لکھا ہے: "فن شاعری کو کمال کتنیں (یہ کے تئیں) پہنچایا"۔

"تئیں" پنجاب میں زبانوں پہ ہوگا، لیکن یہ خاص پنجابی لفظ نہیں۔ انشا نے اسے اردو کہا ہے، یہ دوسری بات ہے کہ وہ میرے تئیں، تیرے تئیں، اس کے تئیں پر مجھے، تجھے اور اسے کو ترجیح دیتے ہوں۔ تجھ تئیں۔ مجھ تئیں، اس تئیں میں "تئیں" نہیں بلکہ تیرے، میرے اور اس کے کی جگہ تجھ، مجھ اور اس کے استعمال کا سوال ہے۔ یہ بھی خاص پنجابی بولی نہیں، کلیات سودا میں ہے "تجھ قید" ص۱۰، تجھ قید، تجھ سخت دلی۔ دیوان میر میں ہے "تجھ بوسے خونفشاں" ص۲۳، دیوان یقین ص۲۱ میں مجھ دل ہے۔

"تئیں" لکھنؤ میں رفتہ رفتہ متروک ہو گیا، لیکن میرا حافظہ مجھ کو دھوکا نہیں دیتا تو آرزو لکھنوی نے نظام اردو میں یا تو اسے استعمال کیا ہے یا اس کی سفارش کی ہے مگر یاں تئیں، تجھ تئیں اور اس قبیل کی دوسری شکلیں نہیں، "اپنے تئیں" اور اس طرح کی دوسری شکلیں وہ قابل استعمال سمجھتے ہیں۔

دہلی میں پہلے یاں تئیں، تجھ تئیں وغیرہ متروک ہوئے، بعد کو خاص خاص شعرا نے تئیں کو مطلقاً متروک قرار دیا۔ غالب انھیں میں ہیں۔ اور تئیں ان کی نظم و نثر سے غیر حاضر ہے۔ دیوان مومن بھی اس سے خالی ہے، اور ظاہرا وہ کبھی غالب کے ہم عقیدہ ہیں۔ ذوق کے دیوان مطبوعہ میں بھی نہیں ہے، لیکن چونکہ دیوان ظفر میں ہے۔ اور مروجہ دیوان ذوق ان کے اشعار کا ایک نہایت مختصر حصہ ہے، قطعی طور پر یہ نہیں کہا جا سکتا کہ وہ اس کے تارک تھے یا نہیں۔ داغ نے غالباً اسے بالکل ترک کر دیا تھا، لیکن آزاد بے تکلف استعمال کرتے ہیں۔ سخندان فارس حصہ ۲ ص۸ میں ہے "ہندوستان کے آریا بھی اپنے تئیں" یہی حال حالی کا ہے، یادگار غالب میں ہے "اپنے تئیں اصفہانی الاصل قرار دیا ہے" ص۵، اس کتاب میں غالب کے زمانۂ قیام لکھنؤ کا ایک لطیفہ درج ہے، جو اس پر مشعر ہے کہ وہ "اپنے تئیں" کو "آپ کو" پر ترجیح دیتے تھے۔ انھوں نے اس کی کوئی سند نہیں پیش کی، اور عجب نہیں کہ مصنوعی ہو۔ سید احمد خاں بھی اس کے تارک نہیں۔ زمانۂ حال کے دہلوی انشا پرداز خواجہ ناصر نذیر فراق کے یہاں "اپنے تئیں" ملتا ہے (میخانۂ درد ص۲۱۶)

(تحریک دہلی غالب نمبر اپریل ۱۹۶۱ء)

# خطوط غالب

خطوط غالب پہلی جلد: مرتبہ مہیش پرشاد صاحب و مصححہ ڈاکٹر عبدالستار صدیقی صاحب صفحات ۲۴۴+۴۰ تقطیع ۹½×۶½ انچ قیمت: مجلد [illegible] غیر مجلد [illegible] شائع کردہ ہندستانی اکیڈمی صوبہ متحدہ الٰہ آباد۔ غالب کو یہ احساس تو ضرور تھا کہ انہوں نے اردو میں خط لکھنے کا ایک نیا طرز ایجاد کیا ہے۔ لیکن وہ اس کے قائل نہ تھے کہ اردو میں انشا پردازی کا کمال دکھایا جا سکتا ہے۔ اسی بنا پر وہ اپنے اردو خطوں کی شہرت اپنے ادبی شکوہ کے منافی سمجھتے تھے۔ اردو کی خوش قسمتی تھی کہ احباب کا اصرار غالب کے انکار پر غالب آیا اور آخر عمر میں وہ اس پر راضی ہو گئے کہ ان کے فارسی خطوں کی طرح اردو خط بھی شائع کر دیے جائیں۔ خطوط غالب۔ نسخ کی اشاعت سے قبل صورت حال یہ تھی: (۱) بہت سے خط غالب کی ہدایات کے مطابق یا مکتوب الیہوں کی بے پروائی سے ہمیشہ کے لیے ضائع ہو چکے تھے (۲) عود ہندی۔ غالب کی زندگی ہی میں شائع ہو چکا تھا اور اسے غالب نے ناپسند کیا تھا۔ پہلی اشاعت (۱۸۶۸) ہی کی جب یہ حالت تھی، تو بعد کی اشاعتوں کا جو عالم ہوا ہو گا وہ ظاہر ہے (۳) اردوئے معلّی دو حصوں میں غالب کے سامنے ہی مرتب ہو گیا تھا، پہلا حصہ ان کی وفات کے کچھ بعد ۱۸۶۹ء میں شائع ہوا۔ اس کا متن کسی حد تک بھروسے کے قابل تھا، لیکن بعد کی اشاعتوں میں اغلاط روز بروز زیادہ ہوتے گئے (۴) اس کا دوسرا حصہ ۱۸۹۹ء میں شائع ہوا اور تعجب نہیں کہ وہی ہو جس کا ذکر حصہ اول کے دیباچے میں ہے اگر وہ نہیں تو حصہ دوم جو غالب کی زندگی میں مرتب ہوا تھا غالباً ناپید ہے (۵) غالب کے جو خطوط رام پور میں محفوظ تھے، ۱۹۲۷ء میں مکاتیب غالب کے نام سے شائع ہوئے۔ ان کے متن پر کامل اعتماد کیا جا سکتا ہے (۶) غالب کے کچھ خطوط جو ان مجموعوں میں شامل نہ تھے، مختلف اصحاب نے مختلف طریقوں سے شائع کیے تھے، اور ان کو جمع کرنے کی کوئی خاص کوشش نہیں کی گئی تھی (۷) غالب کے ہاتھ کے لکھے ہوئے کچھ خطوط موجود تھے جن میں ایسے بھی تھے جو کبھی شائع نہ ہوئے تھے (۸) بعض اصحاب نے ذاتی مصالح کی بنا پر کچھ خطوط خود لکھ کر غالب کی طرف منسوب کر دیے تھے۔ (خواجہ فخرالدین کے نام کا مجموعہ جس کا ذکر مہر صاحب نے کیا ہے اور جو اب ناپید ہے، ایسے ہی خطوط پر مشتمل تھا یا نہیں اس کا فیصلہ مشکل ہے)۔

۱۹۲۴ء میں جب مہیش پرشاد صاحب نے خطوطِ غالب کا ناقدانہ نسخہ مرتب کرنے کا ارادہ کیا تو کئی سال کی لگاتار محنت اور دوڑ دھوپ سے خطوط سے متعلق وہ تمام مواد جو انسانی کوشش سے مہیا ہو سکتا تھا جمع کیا اور غالب اور ان کے مکتوب الیہوں کے بارے میں بھی معلومات حاصل کرنے کی ہر ممکن سعی کی۔ خوش نصیبی سے ڈاکٹر عبدالستار صدیقی سا محقق ان کی اعانت کے لیے آمادہ ہو گیا، موصوف سے جو مدد انہیں ملی ہے۔ مہیش پرشاد صاحب نے بڑی فراخ دلی کے ساتھ اس کا اعتراف کیا ہے۔

"اگر وہ میرے کام کی نگرانی نہ رکھتے، مواد کی فراہمی کے علاوہ تمام متن کی تصحیح و نظر ثانی نہایت ہی جاں فشانی کے ساتھ نہ کرتے، میری غلطیوں کو دور نہ کرتے اور بعض ضروری حاشیے نہ چڑھاتے تو یہ مجموعہ جس صورت میں پیش ہو رہا ہے اُس صورت میں ہرگز نہ پیش ہو سکتا ہے۔"

خطوطِ غالب کی اشاعت ایک کارنامہ ہے جس پر اس کے مرتب، مصحح اور ناشر مبارکباد کے مستحق ہیں کتاب کے کل پہلوؤں سے بحث کا وقت وہ ہو گا جب کل جلدیں شائع ہو لیں گی، فی الحال محض چند اشاروں پر اکتفا کیا جاتا ہے۔

پہلی جلد میں ڈاکٹر عبدالستار صدیقی کا مقدمہ، مہیش پرشاد صاحب کا دیباچہ، ۴۵۲ خطوط اور چند خطوں اور دو لفافوں کے عکس ہیں۔ دیباچے سے معلوم ہوتا ہے کہ اس مجموعے میں صرف غالب کے خطوط ہی نہیں بلکہ تقریظیں اور دیباچے وغیرہ بھی ہیں، اس بنا پر اگر کوئی ایسا نام رکھا جاتا جس سے اس کی جامعیت کا اندازہ ہو سکتا تو بہتر تھا، یہ نہیں تو سرورق پر نام کے بعد جو توضیحی عبارت ہے اس میں اس کا لحاظ رکھا جاتا، مرتب نے "مرزا اسد اللہ خاں غالب کے خط، رقعے وغیرہ" لکھا ہے۔ لفظ رقعہ سے معنی میں کوئی اضافہ نہیں ہوتا، صرف خط کافی تھا، غالب اور مرتب دونوں کے نزدیک یہ لفظ خط کا مرادف ہے (ملاحظہ ہو دیباچہ صفحہ ک سطر ۱۵، اور خط ۲۰ و خط ۲۸ بہ نام علائی) مقدمے میں اردوئے معلّٰی اور عودِ ہندی کے مختلف مطبوعہ نسخوں کا ذکر ہے، اور غالب کے اصولِ املا سے بحث ہے۔ دیباچے میں انتخابِ خطوطِ غالب کے ایک قلمی نسخے کا ذکر ہے، مجھے یہ دیکھ کر تعجب ہوا کہ مقدمے میں اس کے متعلق کوئی اطلاع موجود نہیں۔

غالب کو املا کی صحت کا خیال تھا، لیکن املا کے متعلق کوئی مکمل ہدایت نامہ انہوں نے ہمارے لیے نہیں چھوڑا۔ چند امور ہیں جن کی نسبت انہوں نے اپنے خطوں میں بہ صراحت لکھا ہے، اور کچھ باتوں کا پتا ان تحریروں سے چلتا ہے جو خود ان کے ہاتھ کی لکھی ہوئی ہیں۔ اور جن کا بیشتر حصہ رام پور میں محفوظ ہے۔ م کا املا غالباً خود غالب کے املا کے مطابق ہے، لیکن ان کی اشاعتِ اول کی نسبت اس دعوے کا قبول کرنا مشکل ہے۔ مقدمہ خ سے معلوم ہوتا ہے کہ "خ کے متن کے قائم کرنے میں ان تمام اصول کا لحاظ رکھا گیا ہے جنہیں غالب مانتے تھے۔ اور جو صحیح ہیں" اس کے معنی یہ ہیں کہ جن اصول سے مرتب یا مصحح کو اتفاق نہیں ہے۔ ان کی پابندی نہیں کی گئی۔ مقدمے سے مزید اطلاع یہ ملتی ہے کہ غالب کی

طرزِ کتابت کی پیروی میں بعض الفاظ (جیسے بات، رت، [illegible] اور دھڑ وغیرہ) رواجِ حال کے خلاف بھی لکھے گئے ہیں۔ میری رائے میں یہ طریقہ ٹھیک نہیں۔ ساری کتاب میں کل الفاظ کا املا رواجِ حال کے مطابق ہونا تھا، مقدمے میں غالب کے اصولِ املا سے متعلق ایک جامع بیان ان اصحاب کی ضروریات کے لیے جو املا کے مسائل سے دلچسپی رکھتے ہیں کافی ہوتا۔ مقدمے میں املا[1] سے متعلق جو قاعدے غالب سے منسوب کیے گئے ہیں ان میں کئی ایسے ہیں جن کے وہ پابند نہ تھے۔ کہا گیا ہے کہ غالب "مسوا روپیہ"، راجہ لالہ وغیرہ کے جو گو (علم ہیں) کبھی کبھی [illegible] ہندوستانی لفظ [illegible] لکھتے تھے، ایسے لفظوں میں ہ نہ لکھتے [جن کا [illegible] جو فارسی یا عربی میں نہیں اور جو ... ہندوستان ہی میں پیدا ہوئے ہیں جیسے، خاکا، نقشا وغیرہ۔ اس سے آگے بڑھ کر وہ ان فارسی عربی لفظوں کو بھی جو اردو میں بہت گھل مل گئے ہیں، یا جو محاورے میں آگئے ہیں الا اکثر الف ہی سے لکھتے تھے جیسے روانا، مزا وغیرہ"۔ غالب کے ہاتھ کی تحریروں سے معلوم ہوتا ہے کہ ان کا عمل کبھی کچھ تھا کبھی کچھ لفظ روانہ جسے خاص طور پر مثال میں پیش کیا گیا ہے م میں بہت آیا ہے اور زیادہ تر ہ سے لکھا گیا ہے ح میں[2] م سے جو خطوط لیے گئے ہیں ان میں املا بدل دیا گیا ہے م میں تھانہ ۲۴۲، دونہ، کیوڑہ ۲۵۹ بھی موجود ہے جناب مہر کی کتاب "غالب" میں غالب کے ایک خط کا عکس چھپا ہے اس میں نقشا کو نقشہ لکھا ہوا ہے۔ خود خ میں ریختہ ۱۱۱ روزمرہ ۳۴۴، زمانہ، پایخانہ، تکیہ ۱۲۷، تھانہ ۲۰۹، دوشالہ ۱۹۲ (یہ الفاظ ہ اور الف دونوں سے لکھے گئے ہیں) کندمہ ۱۴۱، جھروکہ، درشنا پرچہ، ہنڈوی ۲۱۱، گل تکیہ ۱۷۳، گوشہ توشہ دروازہ ۲۸۰، تولہ ۲، پرزہ ۲۲۸، چبوترہ ۲۴۲، دوورقہ ۸۹، جولاہہ ۳۱۳، بےچارہ ۲۲۵ وغیرہ موجود ہیں۔

الف اور ہائے مختفی پر ختم ہونے والے اسمائے مذکر کے الف اور ہ کو یائے مجہول سے بدلنے کا جو قاعدہ ہے، اس کے بھی غالب پابند نہیں تھے[3]۔ خ میں تفتہ کے نام کے خط کا جو عکس ہے اس میں "کرایہ کے واسطے" ملتا ہے جسے متن میں "کرائے کے واسطے" بنا دیا گیا ہے۔ اس کے علاوہ خ میں زندقہ کو ۳۴۵ روزمرّہ میں ۱۱۹ ریختہ کے دیوان ۲۰۱، تھانہ دار ۲۰۹ توشہ خانہ عملہ فعلہ کے نذر ۳۶۳ موجود ہیں۔ اس سلسلے میں اس کا ذکر بھی ضروری معلوم ہوتا ہے کہ خ میں مطلع کی جمع مطلعے ہے۔ اگر ع الف کا ہم آواز سمجھا گیا ہے تو ہر صورت میں اسے الف کا قائم مقام قرار دینا تھا۔ ص ۹۰ پر جو مطلع ہیں، اور ص ۹۶ پر جو مصرع میں ہیں انھیں مطلعے میں اور مصرعے ہونا چاہیے تھا۔

خ میں ایک لفظ یا ایک قسم کے لفظ جو ایک قاعدے کے ماتحت ہونے چاہییں۔ مختلف شکلوں میں ملتے ہیں:-

---

[1] راقم کی رائے میں املا کو مذکر استعمال کرنا چاہیے اور اس صورت میں آخر کے الف کو یائے مجہول سے بدلنا نہیں چاہیے۔

[2] خ [illegible] لوہارو [illegible] م میں اس قاعدے سے انحراف کی بے شمار مثالیں ملتی ہیں، خ میں م سے جو خطوط نقل ہوئے ہیں ان کا املا بدل دیا گیا ہے [illegible] غالباً مہر کی پیداوار۔

مثلاً ۲۹۴ تبلاؤ ۱۱۳۱، پلاو ۳۳۱، داو ۱۱۸ داؤ ۲۰ اچھاونی ۲۰۶ پچھاونی ۳۴ جوید ۱۹ متوید ۱۵۵ موقرہ ۳۵ وزن ۲۰۲ نوشتہ ۱۲۳ نوشتہ ۱۲۷ نگاو ۳۲ لگاو ۱۷۱ اچھیرکا دبھاو ۲۶۵ گھاو ۲۸۵ بناؤ ۳۰۷ اوہم ۲۸ پاو ۱۲۸ و مرتب کا مسلک بظاہر یہ ہے کہ بجائے خود میں ہمزہ نہیں چاہیے لیکن یہ قابل قبول نہیں، خوشنود ۱۴۴ خشنودی۔ رائیگاں ۷ رائگاں ۴۰ گنجایش ۵۴ گنجائش ۱۴۴ اعتنا ۱۱۰ اعتنا ۱۴۴ استغنا ۱۹۷ بلغا ۱۴۱ مضائقہ ۵۴ مضائقہ ۱۲۵ معاتنے ۳۵۸ پانی نے ۲۳۲ پاخانہ ۱۲۴ جائے ۱۰۶ اسایے ۳۳ !! پائے ۱۹۱ پایے ۲۰ جایے ۳۱۵ جائے ۲۶۸ جاوے ۔ کیجئے ۲۰۱ کیجیے ہوئے ۲۶۵ تنقیہ توطئہ ۳۵۸ پہچاں ۲ پہچان ٹھہرنا ۳۳۰ ٹھیرنا (غلط نامے میں ٹھہرنا کی تصحیح کی گئی ہے) کمپنی ۱۴ کمپنی ۱۳۹ کمپ ۲۲ کنپ ۲۱۶ کنواں ۸ کنویں کنوے ۔ سوچ ۱۳۸ سوپخ ۱۴۰ ماموں ۱۳۷ ماموں ۱۲۸ گورنمنٹ گورمنٹ ۲۰۷، داڑھی ۴۴ داڑھی مسل ۱۵۷، مثل ۳۹ سکرتر ۲۰۶ سکرٹر ۲۰۶ بھجوا ۲۹۷ بھیجوا ۱۶۰، بٹھانا ۱۹۴ بیٹھانا ۔ سارٹی فکٹ ۳۴۳ سارتی فکٹ ۲۰۱ رت ۲۹۴ رتھ ۲۲۳ معنی ص ۳۰۹ معنے ص ۲۵۱ ۔

مرتب کا سب سے اہم کام متن کو صحیح طور پر پیش کرنا ہے اور اس میں انہیں نمایاں کامیابی ہوئی ہے کچھ مقامات ایسے بھی ہیں جن کی صحت کے متعلق مجھے شبہہ ہے۔ ممکن ہے کہ غلطیاں ابتدا ہی سے چلی آتی ہوں اور تب میں نظرانداز ہو گئیں یا دراصل غلطیاں نہ ہوں انہیں صحیح سمجھنے میں تامل میری سمجھ کا قصور ہو۔ اس قسم کے مقامات کی فہرست دینے سے پیشتر میں یہ بھی عرض کر دینا چاہتا ہوں کہ اختلافات نسخ کی نشان دہی کا جو طریقہ مرتب نے اختیار کیا ہے، اس سے اکثر یہ نہیں پتا چلتا کہ متن میں جو الفاظ ہیں وہ کس نسخے کے مطابق ہیں:

(۱) ص۱ بہ موجب فرمایش۔ جاکوب بہادر کے (کسرہ نہیں چاہیے) (۲) ص۱۰ تلوار (و؟) (۳) ص۲۳ نازک نازی آن نازنیں سوار ہنوز (نازنیں سوار، بے معنی ہے۔ غالباً یار نے سوار) (۳) ص۲۵ دس برس سے۔۔ اصلاح دینے پر متعلق ہوا ہوں (غلط نامے میں دُس کی جگہ دُس دِس۔ لیکن محل دس ہی کا ہے۔ (۴) ص۳۲ سررشتہ دار (یہ ص۳۱ پر بھی ہے جیسے استدراک میں سررشتہ دار بنا دیا گیا یہاں پیروی کس طرح ہے؟) (۵) ص۳۷ افسانۂ عجائب (نام تو فسانۂ عجائب ہے) (۶) ص۳۵ میر امیدگاہ (امیدگاہ مونث ہے خ ص۲۱۵ پر بھی مونث) (۷) ص۴۲ بذریعۂ ان کے (ہمزہ نہیں چاہیے) (۸) ص۴۱ ملک ۔۔ کی نذر۔ ص۵۴ ص۶۰ ص۳۰ وغیرہ پر بھی کی نذر، لیکن ص۱۶۱ پر جو کچھ ہے اسے غلط نامے میں کے بنا دیا گیا ہے۔ خ کے ص۲۴۰ ص۲۹۲ ص۳۰۶ پر کے نذر یا تمہارے نذر اس سے قطع نظر غالب کا مصرع ہے۔ حج کا ثواب نذر کروں گا حضور کی کی ردیف ہے (۹) ص۴۲ آخر کتاب (میں جھوٹ تو نہیں گیا؟) (۱۰) ص۷۷ ناپسند (ناپسند؟) (۱۱) ص۸۳ نگر میں بانی کلام اہل زبان نہیں؟ (بانی؟)

---

ٔ اس فہرست میں کچھ ایسے مقامات بھی ہیں جن کی نسبت محض یہ اطمینان کرنا ہے کہ طباعت کے اغلاط تو نہیں۔

(۱۲) ص ۹۳ ڈکیے (یہ غلط نامے میں ڈاکی ہے۔ ڈاکی سنا نہیں گیا۔ (۱۳) ص ۱۱۹ کے سلامت حال کی جا چاہیے سلامت کی رعایت
ہے (۱۴) ص ۱۲۵ پیالی (پیالے) (۱۵) ص ۱۲۹ ان صاحبان (یا صاحبوں؟ خ ص ۱۲۸ پر بخشی صاحبوں، (۱۶) ص ۱۱۴ اب ہی نہ ہو آپ
کے ہیں؟) (۱۷) ص ۱۱۸ "ننگے پاوں" واو کے ضمے کو اتباع کے ساتھ؟ یہہ تو ترجمہ یا کا ہے (پاوں ہونا چاہیے ورنہ اعتراض
کس پر ہے؟) (۱۸) پاوں کی یہ املا غلط یہاں پر 'پانو' چاہیے، (۱۹) ص ۱۲۱ کا املا (ص ۱۱۸ پر املا مونث ا'(۲۰) ص ۱۴۰ اول رجب
میں نوازش نامہ آپ نے کب بھیجا؟ آخر میرے پاس پہنچ ہی گیا (مطلب واضح نہیں۔ (۲۱) ص ۱۴۷ بہ ذریعہ اس خط کے (؟) (۲۲)
(۲۳) ص ۱۵۲ آج دوشنبہ ۶ رمضان کی اور ۱۵ فروری کی... کل شنبہ ۱۶ فروری (۱۶ کو سہ شنبہ ہوگا نہ کہ شنبہ (۲۴) ص ۱۵۴
میرے مرگ (مرگ بالاتفاق مونث، (۲۵) ص ۱۵۸ تمہاری پنشن ۵۳ برس کا پنشن (پنشن ایک ہی خط میں مذکر بھی ہے
اور مونث بھی، یہہ خط جیسا کہ ابتدائی جملوں سے واضح ہوتا ہے، غالب نے دوسرے شخص سے لکھوایا تھا۔ اس نے غالب کے
دستور کے خلاف ایک جگہ مونث لکھ دیا، (۲۶) ص ۱۵۸ پوری دو سو روپے کے پنشن کی منظوری (پورے؟) (۲۷) ص ۱۵۹
بہ موجب تعلیم میر قاسم علی کے (دکسرہ؟) ص ۱۵۹ اوہ اور ان کے متعلق (یا متعلقین جیسا صاف پڑھا ہے) (۲۹) ص ۱۶۱ ذوالفقار الدین حیدر
مولوی (موسوی، صحیح ہے) (۳۰) ص ۱۶۳ مظفر الدولہ میر ناصر الدین۔ اس طرح لکھا ہے کہ پڑھنے والا لازمی طور پر مظفر الدولہ
کو میر ناصر الدین کا خطاب سمجھے گا لیکن یہہ دو مختلف شخص تھے۔ ملاحظہ ہو خ ص ۳۳۶ مظفر الدولہ کا نام سیف الدین حیدر تھا
سوانحات سلاطین اودھ جلد ۲ ص ۵۵۴ (۳۱) ص ۱۶۴ امرا کے ازواج و اولاد ( ) کے کی جگہ کی چاہیے (۳۲) ص ۱۶۵ ابر ہما کا پتر
.. مر گیا۔ باپ اس کا شیوجی رام (باپ شیوجی رام تھا تو برہما کا پتر کیوں کر ہوا؟ برہما کون ہے؟، (۳۳) نصف ہیں مفلسوں
کا مدار۔ حیات خیالات پر ہے مگر اسی خیالات سے ان کا حسن طبیعت معلوم ہوتا ہے (مفلسوں کا کے بعد غالباً کوئی لفظ چھوٹ
گیا ہے۔ بعد کا جملہ یوں ہے: مدار حیات خیالات پر ہے۔ خیالات کے لیے 'اسی' صحیح نہیں، نہ یہہ پتا چلتا ہے کہ ان سے کس کی
طرف اشارہ ہے) (۳۵) ص ۱۷۸ 'جا لگ' کیا؟ مگر یہ پیروی قتیل کی ہے 'جالک' پیروی قتیل کی جالک میں ہے (۳۶) ص ۱۸۰
احباب سے خط لکھنے کو (کو؟) (۳۷) ص ۱۸۳ تئیس۔ متروک.. قبیح۔ یہہ پنجاب کی بولی ہے۔ میرے لڑکپن میں ایک اصیل..
تئیس بولتی تھی تو۔ سب اس پر ہنستی تھیں (تئیس غالب کے یہاں نظر نہیں آتا، لیکن ان کے زمانے میں بلکہ اس کے بعد بھی
فصحائے دہلی کی زبان پر تھا اور اب بھی متروک نہیں ہوا عجب نہیں کہ 'تئیس' کی جگہ 'تیس' ہو) (۳۸) ص ۱۸۴ ہزار پائی (ہزار
پاتے؟) (۳۹) ص ۱۹۳ اب ان سے ہے (آپ؟) پنشن جاری ہو گئی (خط قدر کے نام کا ہے، اگر اس کی اصل موجود ہے تو خیر ورنہ
نقل میں تحریف کا گمان ہے۔ کا، کو، کی، کر دیا) (۴۱) یہہ سطور.. لکھے ہیں، فعل مذکر کی وجہ؟ (۴۲) ص ۱۹۵ شکریہ (کیا واقعی
یہہ لفظ؟) (۴۳) خطوط بہ نام نواب یوسف علی خاں ان خطوط میں متعدد مقامات ایسے ہیں کہ مطابق رد یہ ہے خ میں

روپتے ۲۴۸) صـ۲۲۵ وہ بھی ایسے ہیں (یا ایسے ہی ہیں؟) (۴۶) صـ۲۵۶ بنیے سے سیانا سو بوانا زیادہ دانا؟ خزینۃ الامثال مصنف حقیقت میں دو انا، (۴۷) صـ۲۶۱ میرے عادات (میری) (۴۸) صـ۲۷۱ گیارہ رپے خرچ راہ دیے مگر.. اپنے جد کی نیاز کا روپیہ راہ ہی میں اپنے بازو سے کھول لیں گے اور تم سے صرف پانچ، رپے ظاہر کریں گے (پانچ یا گیارہ؟) تعدد کی تیاری (۴۹)، (۵۰) صـ۲۷۵ ڈگری و ڈگری (۵۱) صـ۲۷۶ رخصتی اپنے گھر گیا (یا رخصت؟) (۵۲) صـ۲۸۰ تمہاری طرز لیکن صـ۲۸۱ پر طرز مذکر (۵۳) صـ۲۹۱ یہ خرافات لکھ دی ہے چاہیے صـ۲۹۵ پر اس خرافات اور صـ۲۹۹ پر نری خرافات میرے قول کا مؤید ہے (۵۵) صـ۳۰۱ ان بارہ رپے میں برکت دی کا رپوں کا محل ہے) (۵۶) صـ۳۱۵ مغلچہ کو مغل بچہ پر ترجیح دی گئی ہے. کیا غالب کے سوا مغلچہ کسی اور نے بھی استعمال کیا ہے؟ مغل بچہ کی قسم کی اور ترکیبیں افغان بچہ وغیرہ رائج ہیں، (۵۷) صـ۳۲۵ موبد (یا مؤید؟). (۵۸) صـ۳۳۵ حبوب بن گئے ہیں (جمع کی حالت میں بھی غالب نے مؤنث استعمال کیا ہے خ صـ۲۶ حبوب جو .. مجھ کو دی تھیں" (۵۹) صـ۳۳۵ انداز و ادا (لیکن صـ۳۲۳ پر انداز ادا) (۶۰) صـ۳۳۲ طبیعت امکان (؟) (۶۱) صـ۳۴۰ جہاز سے اتر کر سرزمین عرب میں چھوڑ دیا (اتار کر چاہیے) (۶۲) صـ۳۴۲ بہ حوالہ میری تحریر کے (بہ حوالہ) (۶۴) صـ۳۴۵ وہاں کے اوضاع، کی، (۶۵) کے وجوہ (کی وجوہ) (۶۶) صـ۳۵۱ مصرعہ شاعر (مصرع) ورنہ مصرع ناموزوں (۶۷) صـ۳۶۱ علی حسین خاں نجم الدین بھی تشریف لایا (کیا یہ دونوں نام ایک ہی شخص کے ہیں؟) (۶۸) صـ۳۶۳ یک فنہ ہوں (صـ۳۱۲ پر یک فنی ہے اور یہی صحیح ہے، (۶۹) صـ۳۶۲ اگر تمام عالم میں نہ ہوسکے نہ سہی جس شہر میں ہوں اس شہر میں تو بھوکا ننگا نظر نہ آؤں (آوں، مرتب کی اصلاح ہے، ورنہ بقولِ مرتب کل نسخوں میں آئے ہے اور یہی صحیح ہے. اس کے قبل کا جملہ آئے، کا مؤید ہے "نہ وہ دستگاہ کہ ایک عالم کا میزبان بن جاؤں" (۷۰) صـ۳۷۴ اجڑی ہوئی قلمرو ہند (لیکن صـ۳۹۴ پر قلمرو مذکر، (۷۱) صـ۴۰۲ بذریعہ ان کے (؟) (۷۲) صـ۱۰۱ اصوات ہیں تار کے ذکی ہونا چاہیے. دہلی میں کوئی ایسا قاعدہ نہ تھا جس کی رو سے عربی اسمائے مؤنث کی عربی جمع مذکر استعمال کی جائے. محض چند الفاظ اس طرح استعمال ہوتے تھے، صوت جب وضع، وجہ، سطر بھی ایسے ہی تھے اس کا ثبوت مرتب کو پیش کرنا چاہیے. (۷۲) غلط نامہ صـ۲ قوہ (یا قوۃ؟)

نہ معلوم کس کی بد دعا کا اثر ہے کہ کیسا ہی اہتمام کیوں نہ کیا جائے اردو کی کتابیں اغلاط طباعت سے نہیں بچتیں. امیر اللغات بھی جس کی نسبت یہ خیال ظاہر کیا گیا ہے کہ اس میں غلطیاں ڈھونڈے نہیں ملتیں اس سے مستثنیٰ نہیں. خ میں اس کی ضخامت کے لحاظ سے اغلاط زیادہ نہیں، غلط نامہ ۴۸ صفحوں کی کتابت کے لیے صرف دو صفحوں کا ہے. لیکن کچھ غلطیاں ایسی بھی ہیں جو غلط نامے میں مندرج نہ ہو سکیں. وہ یہ ہیں: صفحہ ۲ سطر ۱۲، ۱/۲ ۲ ماداالجبن ۵ یک شنبہ ع۱۹ استغفو راست (؟) ع۱۹ بازار: بازآر ع۲۱ اناقت ع۲۰ آمیزش ع۲۶ نام کے بعد ، عبدالرحمٰن ع۲۷ و ۲۳۱: احیاناً ع۴۲ مبداء: ع۵۵ بہ کار آمدنی: کسرہ نہیں

چاہیے۔ ۹/۲ مختسل ۱۱۹ برفسنگال: برشکال ۱۲۰ صلوٰۃ ۱۲۴ ، ۱۸۸ ، ۲۰۲ آہی ۱۲۵ مدعا برآری ۱۴۱ وزا: ذرا ۱۵۰ حضرت کیوں . . حال پوچھا؟: دیا تو حضرت کے بعد ، ہونا چاہیے یا نے ، ) ۱۵۳ ناتواں ۱۵۶ امن جملہ واقعات : من جملۂ واقعات ۱۵۷/۱۲ جانا ۱۶۰ بھیجوا دوں گی: بھیجوانا کہیں اور نہیں، بہ ظاہر طباعت کی غلطی ہے بھجوا دوں گی اچھا ہے۔ ۱۸۰ ہمشیرہ عزیزہ ۱۸۱ و ۱۸۷ آئمہ : ائمہ ۲۳۰ آچار : آچار (اردو میں اسی طرح زبان پر ہے) ۲۳۱ اسمعیل : اسمٰعیل ۲۳۵/۶ آؤگے ۲۴۸ تحریک ۲۴۹ انعام ۲۴۹/۱۲ کیا ۲۵۰ ، ۲۸۵ ، ۳۱۹ الہ: الٰہ ۲۵۰ خواجہ میر درد : خواجہ میرؔ دردؔ ۲۵۱/۸ پھرتے ، ۲۵۶ عظیم النسا ۲۶۰ ڈیرے ۲۷۱ خدا کے بعد نبی اور نبی کے بعد امام الخ : (اس شعر کو نثر کی طرح لکھا ہے) ۲۷۴ ثلٰثہ ۲۸۰ ولائے مرتضوی: ولائے مرتضوی ۲۹۱/۵ لڑکے: (یہاں بر۔ کا محل نہیں) ۳۰۳ سابقہ معرفت ۳۰۵/۴ اے ۳۰۹ ہے: بھی؟ ۳۲۹ خوننابہ: خونابہ ۳۳۴ وہ کرولی رہے۔ حکیم: وہ کرولی۔ رہے حکیم ۳۳۶/۱ سی: سے ۳۴۰ کاشفتہ ۳۴۲ الہی: الٰہی ۳۴۶/۲۴ ہےکی: ہے کہ ۳۴۷ سہ دری۔ سہ درے ۳۵۴ سنہ حال: سنہ حال؟ ۳۶۰ روانہ ۳۶۳ دوامی ۳۶۷ ہفتہ ۳۷۳ توطیہ ۳۹۵/۹ شیشہ ۳۹۵/۹ کوزہ ۴۰۲ سطر آخر باترس

خطوط تاریخی ترتیب سے پیش کیے گئے ہیں اور یہ محنت کا کام تھا۔ بہت سے خطوں میں صرف ہجری تاریخیں تھیں، مرتب نے ان کے مطابق عیسوی تاریخیں بھی دے دی ہیں، جن خطوں میں صرف دن اور مہینا تھا ان کے سنین کا پتا چلایا ہے، اور جہاں یہ بھی نہ تھا اندرونی شہادت یا کسی اور ذریعے سے[1] زمانے کے تعیّن کی کوشش کی ہے، یہ آخری کام سب سے کٹھن تھا اور اس میں انھیں کہیں کہیں ناکامیابی بھی ہوئی ہے۔ ذیل کے خطوں کا زمانہ یا تو صریحاً غلط ہے یا اس کے قبول کرنے کی کوئی معقول وجہ مجھے نظر نہیں آتی:

خط ۱ بنام تفتہ، اگست ۱۸۴۹ء غالب نے دیوان تفتہ کا دیباچہ تحریر کیا تھا، تفتہ کو اپنی تعریف امید سے کم نظر آئی غالب سے شکایت کی، تو غالب نے دیباچے کا ایک فقرہ بدل دیا۔ خط[2] میں اسی کی اطلاع ہے۔ اس کا زمانہ مرتب نے اسعد الاخبار، آگرہ کے ۲۰ اگست ۱۸۴۹ء کے پرچے سے متعین کیا ہے "اس لیے کہ اس میں . . . غالب کی . . تقریظ کا ذکر ہے۔" ذیل میں اسعد الاخبار کے دو اقتباس اور حباب عرشی کے خط کا ایک ٹکڑا نقل کیا جاتا ہے، ان سے جو نتائج نکلتے ہیں، ان سے مرتب کے بتائے ہوئے زمانے کی قطعی طور پر تغلیط ہوتی ہے:

---

[1] مرتب نے اس خط کے سوا کسی اور خط کے زمانے کے تعین کی وجہ نہیں بتائی۔ اس سبب سے اگر کوئی شخص تاریخوں کو جانچنا چاہے تو اسے بڑی مشکل کا سامنا کرنا پڑے گا۔ میں نے صرف پندرہ خطوں کی تاریخوں کو جانچنے کی کوشش کی ہے۔

[2] خط میں دیباچے کا ذکر ہے اور پنج آہنگ میں بھی دیباچہ ہی لکھا ہے۔ دیوان میں یہ دیباچہ تقریظ کے نام سے چھپا ہے اگر اس طرف اشارہ کر دیا جاتا تو بہتر تھا۔ یہ اقتباس مرتب نے نقل نہیں کیا۔ عجب بات یہ ہے کہ اس میں تقریظ کا ذکر ہی نہیں۔

(۱) دیوانِ تفتہ جو اس مطبع میں چھپتا ہے رُبع سے زیادہ چھپ چکا، وہ بھی اس موسم سرما میں انشاء اللہ تعالیٰ تمام ہوگا۔ اس کی ضخامت ۵۴ جزو کے قریب ہے، اور قیمت چار روپیہ۔ بعد اختتام کے پانچ ہو جائیں گے اکثر شائقان سخن نے اس کی درخواست مع زرِ ثمن داخل مطبع کی ہے۔ کیوں کہ وہ دیوان عجب فصاحت خیز اور لطف انگیز ہے۔ اکثر اشخاص اس کے طبع ہونے کی خبر سن کر بہت خوش ہوئے ہیں خصوصاً اسد اللہ خاں غالب دہلوی تو اس کے بہت ثنا خواں ہیں۔ اسعد الاخبار ۲۰ اگست ۴۹ء ۱۸ مطابق ۲۹ رمضان ۱۲۶۵ھ۔

(۲) ان دنوں دیوان تفتہ سکندر آبادی اس مطبع میں چھپنا شروع ہوا ہے اور یہ .. وہی دیوان ہے جس کا اشتہار اخبار ہذا میں اواخر ۱۸۴۷ء میں دیا گیا تھا، بہ سبب عدیم الفرصتی کے اب تک ملتوی رہا، اب اس کی تدبیر کی گئی ہے۔ اسعد الاخبار ۱۸ دسمبر ۱۸۴۸ء مطابق ۲۱ محرم ۱۲۶۵ھ۔

(۳) تفتہ کے دو دیوان ہیں۔ ان میں سے پہلے کے شروع میں مرزا صاحب کی تقریظ ہے، اس کا چھاپا اواخر ۱۲۶۵ھ میں شروع ہوا، اور اوائل ۱۲۶۷ھ میں انجام کو پہنچا۔ تقریظ میں کوئی تاریخ نہیں دی جس صفحے پر یہ ختم ہوتی ہے اس کی باقی ماندہ جگہ میں، حقیر کا قطعۂ آغاز طباعت ہے جس سے ۱۲۶۵ برآمد ہوتے ہیں: خط۔ ان اقتباسات سے حسب ذیل نتائج نکلتے ہیں: دیوان اور اس کی تقریظ غالباً اواخر ۴۷ء ہی میں صاحب مطبع کے پاس پہنچ گئی تھی۔ اگر یہ قیاس صحیح ہے تو تقریظ ۴۷ء یا اس سے بھی قبل کی لکھی ہوئی ہے۔ ۲ دیوان تفتہ کا چھاپا اوائل ۱۲۶۵ھ (اواخر ۴۸ء) میں شروع ہو گیا تھا۔ (جناب عرشی نے اواخر سہواً لکھا ہے) ۳ - ۲۰ اگست ۴۹ء تک ۱۲ جز کے قریب چھپ چکا تھا۔ ۴۔ تقریظ آغاز دیوان میں ہے اور اس کے آخری صفحے میں حقیر کا قطعۂ تاریخ۔ اس لیے دیوان کا یہ جز سب سے پہلا چھپا، اور اس کا زمانہ انطباع اواخر ۴۸ء ہے۔

یہ متحقق ہو جانے کے بعد کہ تقریظ کا زمانہ انطباع واخر ۴۸ء ہے یہ قطعی طور پر معلوم ہو گیا کہ غالب نے اسے اواخر ۴۸ء سے پیشتر لکھا ہوگا۔ اس کے بعد یہ تسلیم کرنا ممکن ہے کہ خط ۱ اگست ۴۹ء میں تحریر ہوا خط ۲ بہ نام تفتہ، اگست ۱۸۵۰ء: "قطعے کو اپنے دیوان میں شامل کر دیجیے .. جب تمہارا دیوان چھاپا جائے گا یہ قطعہ بھی چھپ جائے گا" غالب کے ان الفاظ سے تو ظاہر ہوتا ہے کہ یہ خط آغاز انطباع دیوان سے قبل کا ہے۔

خط ۴۴۔ بہ نام مجروح: دسمبر ۱۸۶۲ء، اس خط سے یہ ثابت ہے کہ جس وقت یہ لکھا گیا ہے کپتان الکزنڈر (ہیڈرلی) زندہ تھے لیکن خط ۳۵ سے جو ۲۰ جولائی ۱۸۶۱ء کا تحریر کیا ہوا ہے، کہ اس سے قبل ہی الکزنڈر ہیڈرلی کا انتقال ہو چکا تھا۔ یہ خط ۳۵ سے قبل کا ہے۔

خط ۴۹ بہ نام علائی: خط ۴۸ مورخہ ۲۲ دسمبر ۱۸۶۵ء اور خط ۵ مورخہ ۲۶ دسمبر ۱۸۶۵ء علائی کے نام رام پور سے بھیجے

گئے ہیں خط ۵۹ کا کوئی زمانہ صراحتہً مرتب نے مقرر نہیں کیا، لیکن، چوں کہ خطوط تاریخی ترتیب سے پیش کیے گئے ہیں مرتب کے نزدیک بہ ظاہر یہ خط بھی رام پور سے ۱۰ نومبر، ۱۰ دسمبر کے درمیان کسی تاریخ میں کیا گیا ہے۔ خط کا یہ ٹکڑا ملاحظہ ہو: بھائیوں سے پھر نہیں ملا۔ بازار میں نکلتے ہوئے ڈر لگتا ہے جواہر خبردار برادر اسلام اخوین کو اور ان کا سلام مجھ کو پہنچا دیتا ہے۔ اسی کو غنیمت جانتا ہوں تاب لائے ہی بنے گی غالب واقعہ سخت ہے اور جان عزیز۔" اخوین سے امین الدین احمد خاں اور ضیاء الدین احمد خاں مراد ہیں، خط دہلی سے زمانۂ غدر میں لکھا گیا ہے۔

حواشی جس قدر ہیں کار آمد، قابل قدر ہیں۔ کہیں متن صحیح نظر نہیں آیا تو اس کی طرف توجہ دلائی ہے۔ کہیں کوئی تاریخ غلط ہے تو اس کی طرف اشارہ کیا ہے کہیں کسی نامانوس لفظ کی تحقیق کی ہے۔ کہیں کسی شعر کے مصنف کا نام بتایا ہے۔ کہیں غالب نے کوئی شعر غلط نقل کیا ہے تو اس کی تصحیح کی ہے۔ لیکن کتاب کے مرتبے کا لحاظ رکھتے ہوئے، یہ کہنا پڑتا ہے کہ حواشی بہت کم ہیں اور سیکڑوں مقامات ایسے رہ گئے ہیں جو مرتب کے عدم التفات کے شاکی ہیں۔ میں محض چند مقامات کا ذکر کرتا ہوں: (۱) ص۶ اور ص۱۹ پر اسیر کی جن بیتوں کی طرف اشارہ ہے انہیں نقل کرنا تھا (۲) ص۸ ص۹ وغیرہ پر جو اشعار ہیں یہ بتانا تھا کہ کس کے ہیں (۳) ص۱۴ پر "راجا مرا رانی [نہیں] مری" "نہیں" اضافہ مرتب ہے، ممکن ہے کہ رانی نہ مری ہو، لیکن یہ امر تحقیق طلب تھا (۴) "یادگار زمانہ ہیں ہم لوگ یاد رکھنا فسانہ ہیں ہم لوگ" یہ شعر دراصل منتظر کا ہے، اور غالباً "یاد رکھنا" کی جگہ "سن رکھو تم" ہے۔ اس کا ذکر ضرور تھا (۴) ص۹۰ سکہ نمبر ص۲۴۵ سکہ نمبر تحقیق کا محتاج تھا۔ نامانوس ہے اور لغات میں نہیں ملتا۔ جناب عرشی فرماتے ہیں کہ "یہ دراصل 'میک نمبر' فوجی اصطلاح ہے"۔ ممکن ہے رام پور میں اب بھی رائج ہو (۵) ص۱۳۷ اسطر آخر میں کس وزیراعظم کی طرف اشارہ ہے؟ (۶) ص۱۸۸ 'چاپی' کو غالب نے لغت انگریزی لکھا ہے یہ انگریزی لفظ نہیں اور نہ اس طرح اردو میں رائج۔ عجیب بات یہ ہے کہ اس صفحے پر لفظ چابی بہ معنی کلید بھی آیا ہے پہلا 'چاپی' نہ معلوم کس طرح آگیا؟ (۷) ص۲۰ 'دارالبقا' کیا کسی محلے یا عمارت کا نام ہے؟ (۸) ص۲۹۶ مثنوی کا شعر تشریح طلب تھا۔ (۹) ص۳۳۵ خط ۸ کی بعض عبارتیں، تشریح طلب (۱۰) ص۳۶۶ چھوٹی ہے دبڑی ہے کا قصہ تشریح طلب (۱۱) ص۳۰۷ مدبر کون ہے اور بنارسی کون شخص ہے؟ (۱۲) ص۳۱۶ ذکر بہمہ جہت ناپسند، تشریح طلب۔

حواشی میں کچھ باتیں ایسی بھی ہیں جن سے مجھے اختلاف ہے: ۱۔ ص۲ "یہ لفظ (یعنی فرمیرے ہاں ... دس ہزار جگہ آیا ہوگا" حاشیۂ ذیل جو اردوئے معلیٰ حصہ دوم سے ماخوذ ہے اور دراصل حالی کا لکھا ہوا ہے، غالب سے منسوب کردیا ہے: "دس ہزار کا لفظ محض ظرافتہً لکھا ہے یعنی تم ہمارے قدیم شاگرد اور ہمارے کلام کے درد (یا ورد؟) رکھنے والے اور پھر تم کو یہ خبر نہیں کہ ہماری فارسی نثر میں یہ لفظ متعدد طور پر اور متعدد جگہ استعمال ہوا ہے، پس تمہاری غفلت

کی مثال ایسی ہے کہ جو چیز دس ہزار بار دیکھی ہو وہ یاد نہ رہے" حصّہ دوم کے کل حواشی حالی کے لکھے ہوئے ہیں۔ دسو کا اس سے ہوا کہ حالی نے مطلب کو اس طرح سمجھایا ہے کہ گویا خود غالب سمجھا رہے ہیں اور مخالف تفتہ ہیں۔ ۲۔ ص۳۴۳ سالک سے سلوک منظور نہیں، تنہا ہوائے تمشاد در سراست" حاشیہ: "تنہائی یا تنہا فرض کیجیے تو معنی کچھ نہیں نکلتے" تنہا صرف کے معنی میں مستعمل ہوا ہے۔ مطلب یہ ہے کہ سالک کو ذکر رکھنا نہیں چاہیے صرف تمشاد کو ملازم رکھنے کی خواہش ہے۔ ۳۔ ص۳۴۲ دامان نگہ تنگ حسن گل تو بسیار گل چیں بہار تو ز دامان گلہ دار، حاشیے میں اس غزل کو حیرتی سے منسوب کیا ہے، میں اس کی نسبت اپنا خیال مارچ ۱۹۴۱ء کے معاصر میں ظاہر کر چکا ہوں۔ ۴۔ ص۳۶۶ غالب علائی کو لکھتے ہیں: آپ چال چوکے اردو لکھتے لکھتے جو خط کہ مشتمل ایک مطلب پر تھا اس کو تم نے فارسی میں لکھا۔ اور فارسی بھی متصدیانہ نہیں کہ امیر کو اور اپنے بزرگ کو بھی بہ صیغہ مفرد نہ لکھیں۔ خیر خط نہ دکھاؤں گا، کاتب غیب کہہ کر کام نکال لوں گا" اس پر حاشیہ ہے کہ متصدی کے بعد لفظ "نہیں" زائد ہے۔ اس سے مجھے اختلاف ہے۔ غالب کا مطلب یہ ہے کہ علائی نے متصدیانہ فارسی نہیں لکھی تھی، فارسی میں خواہ امیر ہو یا غریب واحد غائب کے لیے صیغہ مفرد استعمال ہوتا ہے، لیکن متصدی اس کی تقلید نہیں کرتے، وہ اس طرح لکھیں گے "نواب آمدند" علائی نے صیغہ مفرد استعمال کیا تھا لیکن اشارہ غالباً نواب رام پور کی طرف تھا، غالب نے اس ڈر سے کہ کہیں اسے خلاف ادب نہ سمجھا جائے خط نہ دکھانے کا فیصلہ کیا۔ ق۔ ع۔ و

خطابیات: مصنفہ شیخ رحیم الدین ظہیر آبادی صاحب صفحات ۱۱۲ تقطیع ۶×۹ ۴/۱ ۴ انچ۔ شائع کردہ ادارۂ ادبیات اردو، حیدر آباد دکن۔ ادارۂ ادبیات اردو نے ایک کتاب "فن تقریر" کے نام سے شائع کی تھی۔ خطابیات اس کا دوسرا حصہ ہے اردو میں فن خطابت پر کتابوں کی ضرورت تو ہے۔ لیکن کتابیں ایسے مصنفین سے لکھوانی چاہییں جو اپنے مافی الضمیر کو دل نشیں طریقے سے ظاہر کر سکیں اور اپنی تحریر کو بے ربطی سے بچا سکیں۔ اس کتاب کی ابتدا ذیل کے جملوں سے ہوتی ہے ناظرین خود اس امر کا اندازہ کر سکیں گے کہ خطابیات کے مصنف اس زمرے میں آتے ہیں یا نہیں:

"روز بروز تقریر کے مفہوم اور منشا میں وسعت پیدا ہوتی جا رہی ہے۔ موجودہ زمانے میں عام طور پر تقریر سے مراد وہی بحث سمجھی جاتی ہے جس میں علمی اور سیاسی مسائل پر روشنی ڈالی جائے۔ ہر ترقی یافتہ زمانے میں تقریر کے لیے کوئی خاص موضوع قرار نہیں دیا جا سکتا بلکہ ہر عنوان پر تقریر کی جا سکتی ہے" میری کہانی میری زبانی: اس کتاب کے تبصرے میں اغلاط طباعت بکثرت ہیں۔ ناظرین سے گذارش ہے کہ براہ کرم اغلاط ذیل کی تصحیح فرمالیں: ۵۵/۲ یہ الفاظ سطر کے آخر میں چھوٹ گئے ہیں: تقطیع ۱۰½ × ۶½ انچ ۵۵/۲۲ سال گرہ اس سے متعلق حاشیے میں الفاظ ذیل بڑھائے جائیں: آٹھویں سال گرہ ۵۶/۹ مخصوص: و مخصوص ۵۶/۲۰ روپیہ: روپیہ ماہانہ ۵۶/۱۵ ثلث: ثلث کا تعلق ہے ۵۸/۲۴ خاص پٹنہ میں، جس خاندان عالی کے یہ رکن ہیں اس کی نظیر تو سارے صوبہ بہار میں نہیں نکلے گی ۵۸/۱۷ والد کے نانا: والد کے ۵۹/۲ ودھیال: ننھیال ۵۹/۹ ہمارے: ہمایوں ۵۹/۲۸ شرف الدین احمد: شرف الدین ۵۹/۴ میں یہ اخبار میں یہ۔

(معاصر جولائی ۱۹۴۴ء)

# نادرات غالب

مرتبہ جناب آفاق حسین آفاق، صفحات ۱۷۹+۱۶۰، تقطیع
۷×۵ انچ، قیمت چہ، شائع کردہ ادارہ نادرات، ۲۶/۵
نیپیر بارک، کراچی، پاکستان۔

نادرات غالب، غالب کے ۴۴ خطوط کا مجموعہ ہے جن میں سے ۴۲ نبی بخش حقیر اور ۲ ان کے
بیٹے عبداللطیف کے نام ہیں۔ حقیر کے نام کے ۲ اور عبداللطیف کے نام کے کل خطوط مکتوبات غالب کے
مطبوعہ مجموعوں میں موجود ہیں اور مقدم اللہ کے نام کے دو چار خط کلاً یا جزءً یادگار غالب اور
بعض رسائل میں طبع ہو چکے ہیں۔ جناب آفاق کی تمہید سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ خطوط میر فرخ اور میرن
صاحب نے فراہم کیے تھے، لیکن پتا نہیں چلتا کہ جناب آفاق کو اصلی خط ملے ہیں یا ان کی نقلیں۔ یہ
بھی صراحتاً انھوں نے نہیں لکھا کہ پنج آہنگ اور اردوے معلیٰ میں جو خطوط موجود ہیں، وہ بھی
انھیں ملے ہیں یا ان مجموعوں سے لیے گئے ہیں۔ جیسی کتاب کی تمہید سرنامی اور مقدمہ جو ۱۷۹ صفحے لیے ہیں،
اس میں اتنی ضروری اطلاعات کا نہ ہونا حیرت انگیز ہے۔ نادرات غالب کے بہت سے خطوط بے تکلف
غالب کے بہترین خطوط میں شمار ہو سکتے ہیں، اور اس میں کچھ شک نہیں کہ اس کی اشاعت سے اردو ادب
میں ایک گراں قدر اضافہ ہوا ہے۔ خطوط کی ادبی خوبیوں سے قطع نظر یہ بات بھی نظر انداز کرنے کے
قابل نہیں کہ ان خطوط سے غالب کے بارے میں بہت سی نئی باتیں معلوم ہوتی ہیں، کئی پرانی غلط فہمیوں
کا ازالہ ہوتا ہے اور غالب کے کچھ اشعار، بعض خطوط اور کتابوں کے زمانۂ تحریر پر روشنی پڑتی ہے۔

مقدمہ اور حواشی محنت سے لکھے گئے ہیں، لیکن کچھ مطالب مکرر آ گئے ہیں اور کچھ قطعاً بے محل ہیں
(مثلاً تلامذۂ غالب کی بحث ص ۱۳۵ تا ص ۱۷۹)۔ جابجا واقعات اور استدلال کی غلطیاں بھی
نظر آتی ہیں اور اس سے بڑھ کر یہ کہ خطوط کے متن کی صحت کا کما حقہ اہتمام نہیں کیا۔ خطوط کے زمانۂ
تحریر کی نئی سی تعیین میں بھی دو جگہ غلطی ہوئی ہے۔ مقدمے، متن خطوط، زمانۂ تحریر اور حواشی کے
متعلق الگ الگ کچھ باتیں لکھی جاتی ہیں۔ یہ فرض نہ کر لیا جائے کہ کسی امر کا عدم اندراج اس سے
اتفاق کا مرادف ہے:

۱) (۱) صفحہ ۱ حقیر سنہ ۱۸۴۷ء میں دہلی گئی تھیں اور غالب کے یہاں مہمان رہی تھیں۔ اس کا کیا ثبوت ہے؟ تفتہ کے نام کا خط جس میں حقیر اور غالب کی ملاقات کا ذکر ہے ۱۰ فروری سنہ ۱۸۴۹ء کا لکھا ہوا ہے۔ خود حقیر کے نام کا کوئی خط ۲۱ فروری سنہ ۱۸۴۹ء سے پہلے کا نہیں۔ (۲) صفحہ ۱ حقیر کی ایک لڑکی کا نام ذکی النسا بیگم لکھا ہے لیکن خطوط میں زکیہ ہے یا بیگم یا زکیہ بیگم۔ (۳) صفحہ ۲۱ ذکی النسا بیگم سنہ ۱۸۴۸ء میں حقیر کے ساتھ دہلی گئی تھی اور غالب سے بہت مانوس ہو گئی تھی۔ جیسا کہ میں اوپر لکھ آیا ہوں حقیر کا سنہ ۱۸۴۸ء میں دہلی جانا ثابت نہیں، رہی زکیہ تو اس زمانے میں شاید پیدا بھی نہ ہوئی ہو یا ہوئی ہو تو محض چند مہینوں کی ہو۔ ۳ رمضان سنہ ۱۲۷۱ھ مطابق ۱۹ مئی سنہ ۱۸۵۵ء کے خط میں ہے "کہیں ایسا نہ ہو بیگم کو اب کے سال آپ روزہ رکھوائیں۔ ابھی اس کی عمر ہی کیا ہے نویں دسویں برس روزہ رکھوانا" یعنی یہ کہ سنہ ۱۸۵۵ء میں اسے نواں برس بھی شروع نہیں ہوا تھا۔ غالب زکیہ سے بڑی دلچسپی کا اظہار کرتے ہیں لیکن یہ اس امر کا قطعی ثبوت نہیں کہ غالب نے اسے کبھی دیکھا تھا۔ ۸ جنوری ۱۸۵۳ء کے ایک خط میں اس کی نسبت لکھتے ہیں "حق تعالیٰ اس کو جیتا رکھے اور مجھ کو اس کی صورت دکھلا دے ورنہ اب اگر بڑھ کر جب وہ بی بی بڑی صاحبزادی بن جائے گی تو .. ہم سے چھپے گی .. میں سچ مچ کا چچا تو ہوں نہیں" ص ۳۱۔ اس سے تو یہ مترشح ہوتا ہے کہ اس سے پہلے دیکھنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ (۴) غالب نے حقیر کی سخن فہمی کی بڑی تعریف کی ہے اور اس سے جناب آفاق کو اتفاق معلوم ہوتا ہے لیکن وہ غالب کے بہت معمولی اشعار کا مطلب دریافت کرتے ہیں اور وہ ہرگز اس ستائش کے مستحق نہیں کہ جس طرح دنیا کا نصف حسن حضرت یوسف کے حصے میں آیا تھا اور نصف دنیا کے اور تمام لوگوں کو ملا تھا اسی طرح آدھی سخن فہمی حقیر کے حصے میں آئی تھی اور آدھی اور لوگوں کو ملی تھی۔ (۵) صفحہ ۲۳ "پلنگ کے پاؤں کی فرمائش ... مرزا پوری نہ کر سکے" پائے ظاہرا زکیہ کو جہیز میں دینے کے لیے منگوائے تھے۔ آخری خط جس میں اس کا ذکر ہے ۱۹ اکتوبر سنہ ۱۸۵۵ء کا ہے اور زکیہ کی شادی دسمبر سنہ ۱۸۵۶ء یا اس سے کچھ ہی پہلے ہوئی ہے۔ خط نوشتہ ۹ دسمبر سنہ ۱۸۵۶ء میں "جشن اتمام شادی کی مبارک باد دی ہے۔ غالب نے کسی خط میں یہ نہیں کہا کہ پائے بھیج دیے لیکن ۱۹ اکتوبر کے بعد کا خط ۱۳ جون سنہ ۱۸۵۶ء کا ہے، ان دو تاریخوں کے درمیان بہت سے خط غالب نے لکھے ہوں گے لیکن وہ تلف ہو گئے۔ اگر ۱۹ اکتوبر سنہ ۱۸۵۵ء اور نومبر سنہ ۱۸۵۶ء تک کے کل خطوط ہوتے اور ان میں بھیجنے کا ذکر نہ ہوتا تو یہ نتیجہ نکالا جا سکتا تھا کہ غالب نے پہلو تہی کی۔ پلنگ کے پائے کوئی قیمتی چیز نہیں، ان کی خریداری بھی کچھ دشوار نہیں، پھر یہ سمجھنے کی وجہ کہ غالب نے ایک عزیز دوست کی معمولی سی فرمائش پوری نہیں کی؟ (۶) صفحہ ۲۳ یہ صحیح نہیں کہ زکیہ کی شادی جون سنہ ۱۸۵۶ء میں ہوئی (دیکھیے (۵))۔ (۷) صفحہ ۳۵

پاکھل کے متعلق لکھا ہے کہ مختلف لغات میں پاکھل یا پاکھر گولر کا درخت مرقوم ہے لیکن آئین اکبری جلد ۱ (مرتبہ سید احمد خاں) میں گولر کا ذکر شیریں ہندوستانی پھلوں کے ساتھ ہے اور اس کا موسم گرمی لکھا ہے صـ۵۱ اور پاکر کا کھٹ مٹھے ہندوستانی پھلوں کے ساتھ ہے اور اس کا موسم برسات لکھا ہے صـ۵۲، اس سے ظاہر ہے کہ یہ دونوں مختلف پھل ہیں۔ سید احمد خاں نے پاکر کے آگے پاکھل بھی لکھ دیا ہے۔ (۸) صـ۴۹ "غالب نے صرف طب کی بہت سی کتابیں پڑھی تھیں، بلکہ انھیں بہت سے نسخے بھی زبانی یاد تھے اور ان کی ترکیب استعمال، پرہیز اور غذا کی مناسبت کو بھی اچھی طرح سمجھتے تھے، مریض کو دیکھے بغیر عوارض کی تفصیلات پڑھ کر مرض کی تشخیص کر سکتے تھے، یہ سب باتیں ایک طبیب حاذق ہی کو حاصل ہو سکتی ہیں۔" غالب عربی سے ناواقف محض اور طب کی کل اہم کتابیں اسی زبان میں، غالب کی تحریروں میں ایک دو کتابوں سے زیادہ کا نام نہیں آیا (ذخیرۂ دولت شاہی کا دیکھنا بہت مشکوک، مگر میں اس وقت اس معاملے سے مفصل بحث کرنی نہیں چاہتا) غالب کا حالات دور سے سن کر مرض کی تشخیص کی کوشش اور نسخے کی تجویز مسلم، لیکن یہ کس طرح معلوم ہوا کہ تشخیص صحیح تھی اور مجوزہ نسخے استعمال میں آئے اور ان سے فائدہ ہوا۔ مرزا ابوالقاسم قاسم کے سوا کسی شخص کا حال مجھے نہیں معلوم جسے غالب کی دوا سے فائدہ ہوا ہو، اور قاسم کو رفع قبض کی دوا دی تھی۔ (۹)، صـ۹ غالب نے اپنے بعض خطوں میں لکھا ہے کہ ظفر کے ولی عہد انھیں ۴۰۰ روپے ماہوار دیا کرتے تھے، جناب آفاق بھی اسے تسلیم کرتے ہیں لیکن ولی عہد کے مرنے کے بعد انھوں نے ۴۰۰ سالانہ کا غم نہیں کیا، دس روپے ماہوار کا غم کیا جو وہ عارف کے بیٹوں کو میوہ کھانے کے لیے دیتے تھے۔ مجھے یقین ہے کہ یہ ۴۰۰ سالانہ افسانہ محض ہے، یوں قصائد پر وہ کچھ انعام دے دیا کرتے ہوں تو اس کا امکان ہے۔ (۱۰) صـ۹۴ "غالب کا اردو دیوان سب سے پہلے سنہ ۱۲۴۵ھ مطابق سنہ ۴۲-۱۸۴۳ء میں فخر المطابع سے شائع ہوا" یہ صحیح نہیں۔ دیوان اردو پہلی بار ۱۲۵۷ھ = ۱۸۴۱ء میں سید محمد خاں کے مطبع نے چھاپا تھا (۱۱) صـ۹۵ یہ بھی صحیح نہیں کہ غالب کی زندگی میں دیوان اردو کا کوئی نسخہ مطبع نظامی کے نسخے کے بعد شائع نہیں ہوا۔ شیو نرائن نے آگرہ میں اس کے بعد طبع کیا تھا۔ (دیوان اردو کے مطبوعہ نسخوں کی بحث انتخاب غالب کے حواشی میں دیکھیے صـ۳۳۹ و ۳۴۰) (۱۲) صـ۱۳۵ یہ بیان کہ معیار الشعرا ہفتے میں دو بار شائع ہوتا تھا، خلاف واقعہ ہے۔ (۱۳) ذوالفقار علی خاں کا تخلص آذر ہے آزر نہیں صـ۱۳۶۔ (گلستان سخن دیکھیے)۔ (۱۴) صـ۱۵ احباب کا سال ولادت سنہ ۱۲۶۳ھ بتایا ہے اور انھیں غالب کا شاگرد لکھا ہے۔ اگر یہ سال صحیح ہے تو غالب سے اصلاح کا موقع کہاں ملا؟ غالب نے سنہ ۶۹ء میں وفات پائی ہے۔ (۱۵) صـ۱۵۶ ازکی کا سال وفات سنہ ۱۹۳۰ء لکھا ہے، حالانکہ یہ سنہ ۱۹۰[illegible]ء

ہے۔ (۱۶) ص۱۵۸ اسجاد کا سال وفات ۱۸۵۰ء اور تاریخ وفات "ہے ہے از پشت اسپ افتادہ"
مرقوم ہے، لیکن اس سے ۱۲۹۴ نکلتا ہے جو ہرگز ۱۸۵۰ء کے مطابق نہیں۔ (۱۷) ص۱۵۸ سخن کو صرف
وکیل لکھا ہے، حال آں کہ کچھ دنوں وکالت کرنے کے بعد وہ مستعفی ہوئے اور اس کے بعد صدر اعلیٰ ہو گئے تھے۔ (۱۸)
ص۱۵۹ سخن کے فارسی دیوان کا طبع ہونا لکھا ہے، لیکن چھپنا درکنار، فارسی دیوان تھا ہی نہیں۔ (۱۹)
ص۱۵۹ ساطع برہان کے جواب میں غالب کے قطعہ کا ذکر کیا ہے، لیکن قطعے کا تعلق مؤید برہان سے ہے۔
(۲۰) ص۱۵۹ جواہر سنگھ جوہر کی شمشیر تیز کے جواب میں سخن نے ایک فارسی قطعہ لکھا تھا۔ جوہر کی کسی نظم و
نثر کا یہ نام نہیں۔ (۲۱) ص۱۵۹ شمس لکھنوی نے ایک فارسی رسالے ایرادات بر کلام غالب میں بیجا اعتراضات کیے
تھے۔ شمس کی کوئی فارسی تحریر ایسی موجود نہیں۔ انھوں نے کوئی رسالہ لکھا تھا، ان کے اعتراضات اردو
میں تھے اور اودھ اخبار میں چھپے تھے (ہنگامۂ دل آشوب)۔ (۲۲) ص۱۷۲ کرامت حسین ہمدانی کا تخلص
کرامت لکھا ہے اور انھیں تلامذۂ غالب میں شمار کیا ہے۔ نادر خطوط غالب میں کرامت کے نام کے خطوط کی
مجہولیت سے بھی جناب آفاق ناواقف ہیں۔ کرامت حسین نہ شاعر تھے، نہ ان کا تخلص تھا، اور نہ وہ غالب کے
شاگرد بلکہ ان کو کسی قسم کا سروکار رکھتے تھے۔ (اس کی بحث معاصر میں آچکی ہے)۔ (۲۳) ص... نبی بخش اور
قمر الدین کے قید ہونے کی خبر سنی تو غالب نے ۲۰ نومبر... کو اس طرح استفسار کیا"... تاریخ تیغ کی تہ ڈولول
کی ابتری کی حقیقت سے بھی اطلاع دو۔ حکم عفو تقصیر عام ہو گیا ہے... یہ دو شخص کیسے مجرم تھے جو مقید
ہو گئے"۔ اس کے بعد ایک اور خط مرقومہ ۲۷ نومبر میں اس طرح ذکر آیا ہے "فقیر کو حقیر کا حال معلوم ہوا۔
خدا فضل کرے، اگر تم اس راز کے اظہار کو منع نہ کرتے تو بھی میرا شیوہ ایسا لغو نہیں ہے کہ میں ان کو لکھتا" قمر الدین
کا نام دونوں عبارتوں میں سے کسی میں نہیں، اس لیے یہ کہنا کہ دو آدمی جو قید ہوئے تھے ان میں سے ایک یہ تھے،
محض قیاس پر مبنی ہے۔ آفاق روایت کی طرح بیان نہ کرنا تھا، حقیر کا قید ہونا بھی یقینی نہیں۔

۲) ص۲ معلوم مجھکو لکھیو۔ ص۲ غذا موافق طبیب کے لکھائے جاتی ہے... یہ پانی موجود نہ ہوا اور آب پانی
بحسب ضرورت پی لیویں۔ ص۳ بیوی ص۳ دمقیمات دیگر کسو۔ ص۴ دارا... ان دو صاحبوں کی شناخت
مارا گیا (دارا کو خود اس کے قاتل نے مارا تھا) ص۶ بھتیجی تیسی طرح ہے۔ ص۶ سطر ۱۴ بھتیجی (یہ بھتیجی کا محل
ہے) ص۸ سطر ۱۲ کیا بک رہا ہوں۔ ص۹ مگر کچھ نہ ہر آئے گا۔ ص۱۰ اور تم کو اور تمہارے بنا بی کو جو
تمہاری بیٹی۔ ص۱۱ امیر تیمور چار پشتیں بعد ان کی اپر تک۔ ص۱۳ بدبودار ؟ ص۱۵ مربہ، ص۱۵ اطلاقین الاعاید
ص۱۵ لوند ھو (یا لونڈی ؟) ص۱۵ بھائی صاحب پاس بار ایک بھیج دیں ص۲۰ تلوار کی فولاد ص۲۱ امرض..
دور کی ہیں۔ ص۲۲ جوالا سنگھ۔ ص۲۵ نواب... کو یعنی وہ جو کتابت کرتے ہیں دے دی۔ ص۲۵ وزیر الدین

بہت تباہ اور خراب ہے۔ ص۲۶ ہرزہ گوش' ص۲۸ سطر ۱۱ و ۱۲ میں نقطوں کا کیا مطلب ہے؟ ص۳۹
اول سے ۲۸ ۲۹ - ۱۰ تاریخ مقصود ہے ص۴۲ رسوم ۔جس ۔۔ پرلیتی تھیں ۔ ص۴۱ ہوستانانہ ص۴۲ یہ
فسیح العزائم' ص۴۵ معہ' ص۴۵ لکھتا یا پھر تم کول جائی اور تم دلی میں آؤ' ص۴۷ دوسفل' ص۴۹ بکریہ
ص۵۰ حرتی گیری۔ ص۵۳ میرا ماموں کا بیٹا بھائی ہے۔ ص۵۶ خُنجانہ۔ ص۵۶ اس نے میری حقیقی سالی۔۔ کودام
میں لا کر ان کے گھر بیٹھی ہے۔ ص۵۷ عیاشی وبدمعاشی۔ ص۶۳ ایک مجلد اس تاریخ کا تمام کر کردہ نذر کیا۔
ص۶۷ منحصر۔ میں ہے۔ ص۶۸ اچھا ہو گیا مگر صلابت معدہ اور فم معدہ کی بالا ورم باقی ہے۔ ص۶۹
اس کا حقیقی دادا یعنی زین العابدین خاں کے والد۔۔ مر گئے۔ ص۷۰ اپنے گھر دیں میں یہ رسم نہیں ہے۔ ص۷۲ اور
شاید حبیبی عبید السلام اور بیگم نے ان کو دعا پہنچی۔ ص۷۳ ذکر شغل' ص۷۴ چشمک ص۷۵ تعویذ۔ ص۷۵
بھائی اس غریب کو بند تا ہے' ص۷۶ ان لڑکوں کو کسی سے کہوں کہ تو اپنے لڑکوں کو سنبھال۔ ص۷۸
اب وہاں نہ لکھو۔ ص۷۹ تین آدمی سے کم کام نہ چلے۔ ص۸۰ ناچار میں نے مثنوی کی روش پر۔ ص۸۰ وہ بھی تم
نے لکھا۔ ص۸۲ کبھی گرسان دار رسائے کا سال بھر۔ ص۸۶ دیا کم اور بہت۔ ص۸۷ پیر سے آج تیسرا دن ہے۔
ص۸۹ توسل وحصار ص۶۳ چارہ باید زیستن ناچار باید زیستن (اس مصرع میں چار کی جگہ شاد
اور ناچار کی جگہ ناشاد ہے) ص۹ مسہل سنا مگر کچھ نہ ہو سکا۔ ص۱۵۱ تو گھبرا جائے گا۔

۳) خط ۱۶ کا زمانہ تحریر دسمبر ۱۸۵۱ء تا مارچ ۱۸۵۲ء لکھا ہے لیکن' اس میں یہ عبارت ہے:
"یہاں لڑکے بالے سب بخیر وعافیت ہیں' تم کو بندگی' اور اپنی بھائی بہنوں کو دعا کہتے ہیں" یہ خط یقیناً اس
زمانے کا ہے جب باقر علی خاں بھی غالب کے یہاں آگئے ہیں' اور یہ ۲۸ رمضان ۱۲۷۱ھ (مطابق جون ۱۸۵۵ء)
یا اس کے کچھ ہی بعد کی بات ہے جیسا کہ خط ۵۹ سے ثابت ہے۔ خط ۶۵ کی تاریخ تحریر ۴ اکتوبر ۱۸۵۸ء لکھی ہے۔
اس خط میں یہ غزل "اے ذوق نوا سنجی بازم بخروش آور الخ" شامل ہے اور اس کے بارے میں "مرقوم ۳ کو رات
کو۔۔ لکھی ہے" غالب کے ایک اور خط میں جو مخطوطا غالب میں ہے (ص۱۳۱) یہ غزل ہے اور اس میں بھی غزل
کے بارے میں یہی لکھا ہے۔ اور تاریخ تحریر ۴ اکتوبر بتائی ہے۔ خط ۶۵ بھی ۴ اکتوبر کا ہے' ۳ اکتوبر کا نہیں۔

۴) (۱) حکیم صاحب (امام الدین خاں)۔۔ نے سنہ ۱۲۸۱ھ میں انتقال۔۔ تیر رخشاں نے تاریخ کہی:
"در جنت رفت چوں امام الدین خاں    تاریخ وفات ہم ازاں گشت عیاں" ص۹۵ مگر یہ سمجھ میں نہ
آیا کہ ۱۲۸۱ اس بیت کے مصرع ثانی سے کس طرح مستخرج ہو سکتا ہے۔ (۲) غالب نے ایک مشاعرے میں ریختن
ردیف والا قصیدہ پڑھا تھا' حالی نے لکھا ہے کہ حاضرین پر بڑی رقت طاری ہوئی تھی اور بارش ہونے
لگی تو عجیب سماں بندھ گیا۔ آزردہ نے کہا کہ ابر ہم گریست۔ اسے حالی کا حوالہ دیے بغیر نقل کیا ہے۔ شاعری

میں قصیدے کا پڑھنا درست لیکن اور باتیں غالب کے کسی معتقد کی اختراع ہیں۔ اس کا خیال یقین ہے کہ غالب کے ایک خط سے پیدا ہوا ہو جو کلیات نثر (طبع ۱۳۰۱ھ) کے صفحہ ۲۰۲ میں ہے اور جس کے مکتوب الیہ شیفتہ ہیں۔ غالب اس قصیدے کے مشاعرے میں پڑھے جانے کا حال لکھ کر تحریر کرتے ہیں: "ہنگام نماز پیشیں بود کہ سحابی و فتاح بہم آمدند آں را گریہ در آستیں و ایں را گلدستہ در دست۔ برید فرخندہ نامہ یمن سپرد و رقت وا بر بارید آغاز کرد، ابر قطرہ می ریخت و من از دو نامہ گہر می چیدم" (۳) مشاعرہ مذکور کے بارے میں لکھا ہے کہ ممنون نے کیا تھا۔ ممنون کا ذکر غالب کے اس خط میں ہے جس کی عبارت اوپر نقل ہو چکی مگر ان کے متعلق صرف اتنا ہے کہ بیماری کی وجہ سے شریک مشاعرہ نہ ہو سکے۔ یہ ماننے کی کوئی وجہ نہیں کہ وہی صاحب مشاعرہ تھے۔ (۴) ص۱۰۱ جانی بانکے رائے کے بارے میں مرقوم ہے کہ مرزا کے ایک انگریز دوست جارج جوزف تھے، انھیں کے ہاں ۱۸۵۱ء میں ملاقات ہوئی۔ یہ نئی بات ہے، یہ بتانا تھا کہ کہاں سے لی ہے۔ (۵) ص۱۰۱ غالب نے اردو دیوان مہاراجہ جے پور کو بھیجا تھا۔ دیوان بھیجنا مسلم، لیکن یہ کس طرح معلوم ہوا کہ فارسی نہیں، اردو دیوان تھا؟ (۶) ص۱۰۲ غالب کے برادر نسبتی علی بخش کا تخلص رنجور لکھا ہے۔ یہ غلطی اوروں سے بھی ہوئی ہے، مگر ان کا ایک مصرع لکھا بھی ثابت نہیں۔ تخلص کی بنیاد غلط فہمی ہے جو غالب کی عبارت ذیل کے سمجھنے میں ہوئی ہے: "دریں روزہا دل بجائے ندارم، عوائق انبوہ است۔۔ علی بخش خاں بہادر رنجور از جے پور آمدہ و بکاشانہ نامہ نگار طرح اقامت افگندہ۔۔ اوقات در تیمارداری ضائع" کلیات ص۱۰۹ رنجور یعنی بیمار آیا ہے، تخلص کی حیثیت سے نہیں۔ (۷) ص۱۰۵ عارف کو اپنا بیٹا بنا لیا تھا' یہ بالکل بے بنیاد بات ہے۔ (۸) ص۱۰۶ داغ، انور اور ظہیر کو عارف کا شاگرد لکھا ہے۔ ظہیر کے معاملے میں تو وہ منفرد ہیں، داغ و انور کی شاگردی کا ثبوت طالب کے بیان کے سوا اور کچھ نہیں۔ میرا خیال ہے کہ طالب نے آزاد سے اس کا انتقام لیا ہے کہ انھوں نے ان کے والد کے چچا معروف کو ذوق کا شاگرد لکھ دیا تھا' اور اس کی کچھ اصل نہیں۔ (۹) ص۱۰۸ غالب عارف کی وفات کے وقت موجود تھے، مرتے وقت یہ شعر کہا تھا: "آنکھوں میں دم ہے مثل چراغ سحر ہوں میں لو لگ رہی ہے جان کو کیا اختیار ہے" غالب ممکن ہے کہ موجود رہے ہوں، لیکن اس کا ثبوت موجود نہیں۔ یہ بھی بے بنیاد بات ہے کہ شعر بالا مرتے وقت کہا تھا۔ (۱۰) ص۱۱۷ حسین علی خاں شاداں کی نسبت لکھا ہے کہ "چھوٹی سی عمر میں مہر سپہر شاعری، خورشید فلک سخنوری، رطب اللسان اور شاعر سحر بیان کے خطابات سے سرفراز کیے گئے تھے" یہ خطابات کہاں ہیں؟ تعریفی الفاظ ہیں جو شاداں کی وفات کے بہت بعد سری رام نے اپنے تذکرے میں ان کے لیے استعمال

گئے ہیں۔ "رطب اللسان" سے پہلے لفظ "ناظم" جناب آفاق نے حذف کر دیا ہے (۱۱) ص ۱۰۶ شیخ نصیر الدین نبیرۂ شیخ فخر الدین نے بیاری میں لکھا ہے کہ انھیں غدر میں پھانسی ہوئی۔ یہ صحیح نہیں، ان کی وفات شورش ۱۸۵۷ء سے کئی سال پہلے ہوئی تھی؛ قطعہ تاریخ وفات میری نظر سے گزرا ہے، مگر اس وقت سامنے نہیں۔

(۱۲) غالب کے یہاں "میاں محمد حسین دہلوی" کی ایک یا دو بار علی گڈھ جانے کا ذکر ہے۔ جناب آفاق کہتے ہیں کہ یہ "اکثر علی گڈھ جاتے رہتے تھے" اس کا ثبوت موجود نہیں۔ یہ باور کرنے کی بھی کوئی وجہ نہیں کہ یہ محمد حسین خاں، مالک مطبع احمدی ہیں۔ ان کے نام کے آخر میں لفظ "خاں" ہے، اور یہ غالب کے یہاں نہیں۔ یہ نام بہت عام ہے، اور دہلی میں اس نام کے بہت سے آدمی ہوں گے۔ (۱۳) ص ۱۳۵ غالب نے صدیق حسن خاں سے امین علی کے نام شیفتہ کے معاملے میں سفارشی خط لکھوایا تھا۔ صدیق حسن خاں نے سفارشی خط لکھا تھا۔ لیکن غالب کے کہنے سے نہیں، خود شیفتہ کے کہنے سے۔ تفاصیل شمع انجمن مصنفہ صدیق حسن خاں میں موجود ہیں۔ (۱۴) ص ۱۴۰ عطاء اللہ خاں نامی اور نواب عطاء اللہ خاں پدر میر غلام عباس کو خلط ملط کر دیا ہے۔

(معاصر۔ حصہ ۱)

# نادر خطوطِ غالبؔ

راقم کا ارادہ ہے کہ تصانیف غالب کی جدید اشاعتوں اور غالب سے متعلق نئی کتابوں پر مفصل تبصرہ کیا جائے لیکن اس کے لیے ایک مضمون نہیں سلسلۂ مضامین درکار ہے

ق - ع - د

جناب سید محمد اسمٰعیل، رسا ہمدانی گیاوی کے بیان کے مطابق اُن کے جدّ اعلیٰ سید شاہ کرامت حسین، کرامت ہمدانی بہاری (۱۱۹۸ھ تا ۱۲۹۹ھ) غالب کے مشہور[ع] شاگردوں میں تھے۔ ان کے بیٹے عالی مرحوم (جدِّ جناب رسا) نے ۱۹۱۲ء میں غالب کے چند غیر مطبوعہ خطوط جو اُن کے والد... کے نام سے آئے تھے ایک خوش خط کاتب سے صاف کرا کے کتابی صورت میں ایک جا جمع کیے تھے، اور ان کا تاریخی نام "نادر خطوط غالب" رکھا تھا۔ ۱۹۳۱ء میں جناب رسا کو ان خطوط کے شائع کرنے کا خیال پیدا ہوا، اور ندیم اور ساقی کے اڈیٹروں نے بڑے اصرار سے "دو چار خطوط ان سے لے کر اپنے رسالوں میں چھاپے۔ ۱۹۳۹ء میں جناب شاکر میرٹھی کے مجبور کرنے سے جناب رسا نے اس رعایت سے کہ ۱۹۱۲ء (سال ترتیب نادر خطوط غالب) اور ۱۹۳۹ء میں ۲۷ سال کا تفاوت ہے غالب کے ۲۷ خط انتخاب کیے اور اس انتخاب کا نام بھی وہی رکھا جو عالی مرحوم نے اپنے مجموعے کا رکھا تھا۔ انتخاب میں درج ہے آئندہ نادر خطوطِ غالب ہی کہا جائے گا، ۲۳ خط کرامت ہمدانی کے نام ہے، ایک صوفی منیری کے نام کا اور تین صفیر بلگرامی کے نام کے ہیں۔

مقدمۂ کتاب میں جناب رسا نے غالب کی شاعری اور نثر نگاری سے متعلق محض دوسروں کی رائیں نقل کر دینے پر اکتفا کیا ہے جس کی چنداں ضرورت نہ تھی۔ مقدمہ امور ذیل پر مطلقاً روشنی نہیں ڈالتا: (۱) اصلی خطوط کیا ہوئے؟ (۲) خطوط کی تعداد کیا تھی؟ (۳) فارسی کے خط موجود ہیں یا نہیں؟ (۴) خط و کتابت کی ابتدا کب ہوئی اور اس کا سلسلہ کب تک جاری رہا؟

۱۹۴۰ء میں کرامت کے نام کا ایک خط میری نظر سے گزرا تھا۔ میں نے اس کے متعلق اپنی رائے سے ہیش پرشاد صاحب کو اسی زمانے میں مطلع کر دیا تھا۔ نادر خطوطِ غالب میں کرامت کے نام کے دوسرے خطوں کے بارے میں بھی میری وہی رائے ہے، صاف لفظوں میں اس کے اظہار سے قبل میں یہ دیکھنا چاہتا ہوں کہ جناب رسا سطور ذیل کے پڑھنے کے بعد کیا فرماتے ہیں۔

---

[ف] صفحات ۶۲، تقطیع ۴½ × ۵ انچ۔ غالب کی ایک تصویر بھی جو مکاتیب غالب میں شائع ہو چکی ہے شامل کتاب ہے ۲۵ صفحوں کا مقدمہ ہے۔ اس میں صفیر صوفی اور کرامت کے مختصر حالات بھی ہیں۔ کرامت کے متعلق جناب رسا کا بیان ہے کہ ان کے "مفصل حالات بیاض ہمدانی میں شائع ہو چکے ہیں۔ رہا ان کا غیر مطبوعہ دیوان اور غالب مرحوم کی اصلاحیں وہ میرے پاس محفوظ ہیں۔ انشاء اللہ بہت جلد شائع ہوں گی"

[ع] کرامت نے بہ قول جناب رسا سو برس سے زیادہ کی عمر پائی، مدتوں غالب سے اصلاح بھی لی، لیکن ان کا حال اور کلام کسی کتاب کسی رسالے کسی اخبار میں نہیں پایا جاتا (خود جناب رسا نے ان کے متعلق جو کچھ لکھا ہو اس سے بحث نہیں) میرزا غالب کی یا اُن کے کسی شاگرد کی تصنیف میں ان کا مطلق ذکر نہیں حالاں کہ یہ غالب کے صرف شاگرد ہی نہیں محسن بھی تھے۔ نادر خطوط غالب میں دو بار سو سو رُپے بھیجنے کا ذکر ہے۔ کرامت کے متعلق ایک عزیز نے بہار شریف میں جو کرامت کا وطن ہے تحقیقات کی، اُن کا بیان ہے کہ وہاں شاعر کی حیثیت سے انھیں کوئی نہیں جانتا۔ نہ معلوم کن حلقوں میں ان کی شہرت تھی۔

(۱) "یہ پہلا خط ہے جو میں تمھیں اردو زبان میں لکھ رہا ہوں۔ زبانِ فارسی میں خطوں کا لکھنا آج سے متروک ہے۔ پیرانہ سالی اور ضعف کے صدموں سے محنت پژوہی اور جگر کاوی کی قوت مجھ میں نہیں رہی ہے مضمحل ہو گئے قویٰ غالب اب عناصر میں اعتدال کہاں" خط مورخہ یکم جنوری ۱۸۵۰ء

جناب رسا مدعی ہیں کہ یہ پہلا خط ہے جو اردو میں غالب نے لکھا ہے۔ اُن کے دعوے کی بنیاد امورِ ذیل پر ہے: (۱) خود غالب کا قول اس کا مؤید ہے (۲) حالی کہتے ہیں کہ ۱۸۵۰ء تک غالب ہمیشہ فارسی میں خط و کتابت کیا کرتے تھے۔ اس سال وہ بادشاہ کی طرف سے تاریخ نویسی پر مامور ہوئے۔ چوں کہ اس کی عبارت وہ بڑی محنت سے لکھتے تھے، قیاس چاہتا ہے کہ انھوں نے غالباً ۱۸۵۰ء کے بعد سے اردو زبان میں خط لکھنے شروع کیے ہیں (۳) "اردوے معلیٰ میں جو خطوط شائع ہوئے ہیں ان میں سب سے پہلا خط باعتبار تاریخ کے .. چہارم جنوری ۱۸۵۰ء کا ہے جو .. تفتہ کے نام سے ہے۔"

حالی نے 'ہمیشہ' کا لفظ بے احتیاطی کے ساتھ استعمال کیا ہے۔ اُن کا مطلب وہ نہیں جو بہ ظاہر نظر آتا ہے۔ غالب کی مادری زبان اردو تھی، اُن سے تعلق رکھنے والے (بہ استثناے بعض) بھی یہی زبان بولتے تھے۔ اُس زمانے میں فارسی زبان کا علم بہت عام تھا، لیکن اس کے یہ معنی نہیں کہ ۱۸۵۰ء تک کسی ایسے شخص سے جو فارسی نہ جانتا ہو غالب کو واسطہ ہی نہیں پڑا، یا اگر واسطہ پڑا تو اسے خط لکھنے کی ضرورت نہیں پیش آئی۔ اوروں سے قطع نظر، غالب کی بی بی امراؤ بیگم غالباً ناخواندہ تھیں[1] غالب نے انھیں کلکتہ یا اور مقامات سے جو خط لکھے تھے وہ اردو ہی میں ہوں گے۔ یہ بات کوئی شخص پسند نہ کرے گا کہ محض اس لیے کہ وہ اردو میں انشا پردازی کا کمال نہیں دکھا سکتا، اس کی بی بی کو اس کا اصلی خط نہیں بلکہ اُس کا ترجمہ سنایا جائے۔ خطِ زیرِ بحث کو چھوڑ کر غالب کا کوئی بیان ایسا موجود نہیں جس سے یہ معلوم ہو کہ ۱۸۵۰ء تک غالب نے کسی کو اُردو میں خط لکھا ہی نہیں۔ حالی کا مطلب 'ہمیشہ' سے 'بیشتر' ہے۔ ابتدا میں غالب کا یہ حال تھا کہ وہ خطوط بڑی محنت سے لکھتے تھے اور اس کو اظہارِ کمال کا ایک ذریعہ سمجھتے تھے۔ اس لیے ان کے خط زیادہ تر فارسی میں ہوا کرتے تھے، جو ان کے نزدیک اُردو کے مقابلے میں اس کے لیے زیادہ موزوں تھی۔ بعد کو جب وہ محنت سے گھبرانے لگے تو اردو میں زیادہ اور فارسی میں کم خط لکھنے لگے۔ ۱۸۵۰ء کے بعد کے بھی ان کے فارسی خط موجود ہیں۔ قطعی طور پر یہ فیصلہ کرنا مشکل ہے کہ صورتِ حال کب بدلی، لیکن اس کا زمانہ یقیناً ۱۸۵۰ء سے پہلے ہے۔ اردوے معلیٰ میں جو غالب کے خط ملتے ہیں ان میں سے کسی پر ۴ جنوری ۱۸۵۰ء سے پہلے کی تاریخ نہیں، لیکن اس سے یہ نتیجہ نکالنا صحیح نہ ہوگا کہ اس سے پہلے کا خط ہی موجود نہیں۔ مہیش پرشاد صاحب مرتب خطوطِ غالب کی تحقیق کے مطابق تفتہ کے نام کے خطوط میں سے

---

[1] غالب حکیم غلام نجف خاں کو جو اُن کے شاگرد تھے مام پور سے لکھتے ہیں: "تم اس اپنے نام کے خط کو ڈیوڑھی پر جانا اور اپنی استانی جی (امراؤ بیگم مراد ہیں) کو پڑھ کر سنا دینا اور خیر و عافیت کہہ دینا" خطوطِ غالب جلد ۱ ص ۲۲۴ اُس زمانے میں شرفا کے یہاں عورتوں کی تعلیم عام نہ تھی۔

[2] اردوے معلیٰ میں شاکر کے نام ایک خط غالباً غدر کے بعد کا ہے، اس میں یہ عبارت ملتی ہے: "فارسی میں خطوں کا لکھنا پہلے سے متروک ہے، پیرانہ سری و ضعف کے صدموں سے محنت پژوہی و جگر کاوی کی قوت مجھ میں نہیں رہی، حرارتِ غریزی کو زوال ہے اور یہ حال ہے: مضمحل ہو گئے قویٰ الخ" غدر کے بعد تو ضعف کی شکایت صحیح ہو سکتی ہے لیکن ۱۸۵۱ء میں جب غالب کی عمر پچاس کے لگ بھگ تھی، شکایت کا کیا محل ہے؟

ایک خط[للعہ] اگست ۱۸۶۰ء کا لکھا ہوا ہے، لیکن در اصل یہ خط اس سے بھی پہلے کا ہے جیسا کہ تبصرۂ خطوط غالب (معاصر... ۱۹۶۲ء) میں قطعی طور پر ثابت کر دیا گیا ہے۔

(۲) "عمدہ اور میٹھے آموں کا پارسل اگر آئے گا تو میں خوش ضرور ہوں گا، اور اگر نہ آئے گا تو میں طلب بھی نہ کروں گا" خط ۱
۱۸۵۱ء میں پٹنہ سے دہلی تک ریلوے نہ تھی۔ یہ سمجھ میں نہیں آتا کہ آم بھیجے جانے کی کون سی صورت غالب کے ذہن میں تھی۔ جنوری میں آموں کا بہار میں ہونا بھی کم حیرت انگیز نہیں[۵]۔

(۳) "یہ دن مجھ پر بھی گزرتے ہیں میرا حال بعینہٖ وہ ہوتا ہے جیسا زبان سے پانی پینے والوں جانوروں کا خصوصاً اس تموز میں کہ غم و الم کا ہجوم ہے" خط ۵ مورخہ ۲۵ اکتوبر ۱۸۵۹ء

خطوط غالب میں شفق کے نام کے بارھویں خط میں جو ۱۹ جولائی ۱۸۶۰ء کا لکھا ہوا ہے یہ عبارت (اس فرق کے ساتھ کہ خطوط میں "میرا حال" کی جگہ "گرمی میں میرا حال" ہے) موجود ہے۔ "تموز گرما و مدتِ اذنِ آفتاب در برج سرطان روز ہا یک ماہ شمرند و تموز ماہ خوانند" مؤید الفضلا۔ اکتوبر سے اس کا کیا علاقہ؟

(۴) "برسات کا حال کیا پوچھتے ہو خدا کا قہر ہے۔ قاسم خاں کی گلی سعادت خاں کی نہر ہے، میں جس مکان میں رہتا ہوں عالم بیگ خاں کی طرف کے کٹرے کا دروازہ گر گیا، مسجد کی طرف کے دالان کو جاتے ہوئے جو دروازہ تھا گر گیا، سیڑھیاں گرا چاہتی ہیں صبح کے بیٹھنے کا حجرہ جھک رہا ہے۔ چھتیں چھلنی ہیں، مینہ گھڑی بھر برسے تو چھت گھنٹا بھر برسے۔ کتابیں قلم دان، سب توشہ خانے میں فرش پر کہیں لگن رکھا ہوا ہے کہیں چلمچی دھری ہوئی ہے۔ خط کہاں بیٹھ کر لکھوں" خط ۸ مورخہ ہفتم اکتوبر ۱۸۵۳ء

خطوط غالب میں مجروح کے نام جو اکتالیسواں خط ۲۶ ستمبر ۱۸۶۲ء کا لکھا ہے، اس میں بہت ہی خفیف لفظی فرق کے ساتھ جو نا قابل اعتنا ہے یہی عبارت موجود ہے۔ کل تفصیلات دونوں خطوں میں یکساں ہیں، ذرا فرق نہیں۔

(۵) "ایک بی بی دو بچے، تین چار آدمی گھر کے۔ کلو، کلیان، ایاز یہ باہر۔ مداری کے جورو بچے بدستور، گویا مداری موجود۔ میاں گھمن گئے گئے مہینا بھر سے آگئے کہ بھوکا مرتا ہوں۔ اچھا بھائی، تم بھی رہو۔ ایک پیسے کی آمد نہیں، بیس آدمی روٹی کھانے والے موجود۔ مقام معلوم سے کچھ آئے جاتا ہے وہ بہ قدر سدِّ رمق ہے۔ محنت وہ ہے کہ دن رات میں فرصت کام سے کم ہوتی ہے۔ ہمیشہ ایک فکر برابر چلی جاتی ہے۔ آدمی ہوں، دیو نہیں، بھوت نہیں، ان رنجوں کا تحمل کیوں کر کروں۔ بڑھاپا، ضعف قویٰ، اب مجھے دیکھو تو جانو کہ میرا کیا رنگ ہے۔ صاحب فراش ہوں، نہ کہیں جانے کا ٹھکانا نہ کوئی میرے پاس آنے والا" خط ۱۰ مورخہ نہم جنوری ۱۸۶۱ء

خطوط غالب میں یوسف مرزا کے نام کا جو ساتواں خط ہے (مورخہ ۲۸ نومبر ۱۸۵۹ء) اس میں بجنسہٖ یہی عبارت[۲] موجود ہے۔ عجیب بات ہے کہ گھمن جنوری ۱۸۶۱ء میں بھی ایک ماہ قبل آیا تھا اور نومبر ۱۸۵۹ء میں بھی اسے آئے ہوئے اس سے زیادہ مدت نہ گزری تھی۔ یہ بیان کہ "نہ کہیں جانے کا ٹھکانا نہ کوئی میرے پاس آنے والا" ۱۸۵۹ء میں صحیح ہو سکتا ہے لیکن ۱۸۶۱ء میں صحیح نہیں۔ اس وقت تک غدر کا ایسا اثر باقی نہ تھا کہ دہلی بالکل ویران ہو۔

(۶) "سنو صاحب، ایک لطیفہ لکھتا ہوں، رات میں پلنگ پر پڑا ہوا کراہ رہا تھا، میر مہدی پاس بیٹھے تھے، اٹھ کر

---

للعہ یہ خطوط غالب کا پہلا خط ہی اور اردوئے معلیٰ میں موجود ہے۔ [۵] غالب ۱۸۶۳ء میں جب سے دہلی تک ریلوے تھی سیاح کو وہاں کے آم بھیجنے کی ممانعت کرتے ہیں، اس لیے کہ راہ میں بہت ضائع ہو جائیں گے اور بھیجنے میں خرچ بہت پڑے گا۔

[۲] بعد کو مقابلے سے معلوم ہوا کہ خطوط غالب میں صاحب فراش کی جگہ "گویا صاحب فراش" ہے۔

پاؤں دابنے لگے۔ میں نے کہا جی، تو سیدزادہ ہے، مجھے کیوں گنہ گار کرتا ہے؟ انھوں نے نہ مانا اور کہا کہ آپ کو ایسا ہی خیال ہے تو پیر دابنے کی اجرت دے دیجیے گا۔ میں نے کہا اس کا مضائقہ نہیں، جب پیر داب چکے تو مجھ سے اجرت طلب کی۔ میں نے کہا بھیا، کیسی اجرت؟ تم نے میرے پاؤں دابے، میں نے تمھارے پیسے دابے۔ حساب برابر ہوا۔" خط ۹ مؤرخہ ۳ دسمبر ۱۸۶۰ء

میر مہدی مجروح کے نام جو غالب کے خطوط ہیں ان سے یہ اچھی طرح واضح ہوتا ہے کہ غدر کے بعد مجروح کا قیام پانی پت میں تھا۔ ۳ دسمبر ۱۸۶۰ء کو ان کا دہلی میں ہونا بعید از قیاس ہے۔ خطوط غالب کا خط ۲۰ اٹھارویں دسمبر ۱۸۶۰ء کا لکھا ہوا موجود ہے۔ اگر مجروح دہلی آکر پانی پت واپس گئے ہوئے تھے، تو اس خط میں اس کی طرف اشارہ ضرور ہوتا کسی اور خط سے بھی اس زمانے میں مجروح کا دہلی آنا ثابت نہیں ہوتا بلکہ خط ۲۰ (بہ نام مجروح) کی عبارت ذیل کسی حد تک اس کی مخالف ہے: "میرن صاحب کو جب تک تم نہ کہو میں دلی نہ بلاؤں، گویا ان کے عاشق تمھیں ہو میں نہیں!... یہ مقدور مجھ میں نہیں کہ ان کو یہاں بلا کر ایک الگ مکان رہنے کو دوں... اے میر مہدی تو درماندہ دعا بہ زبان پانی پت میں پڑا ہے، میرن صاحب دلی دیکھنے کو ترسا کریں، سرفراز حسین نوکری ڈھونڈتا پھرے اور میں ان غم ہائے جان گداز کی تاب لاؤں؟"

(۷) "بادشاہ کی تصویر کی یہ صورت ہے کہ ایک مصور کے پاس ایک تصویر ہے وہ بیس روپے سے کم کو نہیں دیتا، کہتا ہے تین تین اشرفیوں کو میں نے صاحب لوگوں کے ہاتھ بیچی ہیں، تم کو دو اشرفی کو دوں گا۔ ہاتھی دانت کی تختی پر دہ تصویر ہے، میں نے چاہا کہ اس کی نقل کاغذ پر اتار دے، اس کے بھی بیس روپے مانگتا ہے۔ اتنا صرف بے جا کیا ضرور ہے۔ میں نے دو ایک آدمیوں کو کہہ رکھا ہے اگر کہیں سے ہاتھ آجائے تو لے کر تم کو بھیج دوں گا" خط ۱۲ مؤرخہ بستم جولائی ۱۸۶۱ء

یہی عبارت خطوط غالب میں شیو نرائن کے نام کے چھٹے خط میں جو ۲۲ اکتوبر ۱۸۵۹ء کا لکھا ہوا ہے موجود ہے، فرق صرف یہ ہے کہ خطوط غالب میں کچھ الفاظ زیادہ ہیں اور سطر اول کے بیس روپے، اس میں تیس روپے ہیں۔ نادر خطوط غالب میں ۳۰ کی جگہ ۲۰ غالباً طباعت کی غلطی ہے۔ زمانے کے تفاوت کے باوجود تصویر کا اسی طرح ملنا اور وہی قیمت ہونا، حیرت انگیز ہے۔

(۸) "تمھارے اشعار کی کاپی دیکھی۔ ہائے کیا بری کاپی ہے۔ اپنے اشعار کی اور اس کاپی کی مثال جب تم پر کھلتی کہ تم یہاں ہوتے اور بیگماتِ قلعہ کو پھرتے چلتے دیکھتے۔ صورت ماہِ دو ہفتہ کی سی اور کپڑے میلے، پائینچے لیر لیر، جوتی ٹوٹی۔ یہ مبالغہ نہیں بلکہ واقعہ ہے۔ تمھاری مثنوی ایک معشوق خوب رو ہے، مگر بدلباس" خط ۱۳ مؤرخہ بست و یکم اگست ۱۸۶۳ء

خط ۸۸ بہ نام تفتہ مؤرخہ ۱۹ اپریل ۱۸۶۱ء میں یہ عبارت موجود ہے فرق اتنا ہے کہ تفتہ کے نام کے خط میں "تمھاری مثنوی" کی جگہ "سنبلستان" ہے اور "واقعہ ہے" کی جگہ "بے تکلف"۔ خط ۸۳ میں "انطباع سنبلستان" کی طرف اشارہ ہے۔ کاپی سے مراد چھپی ہوئی کتاب ہے۔ کرامت نے ۱۸۶۳ء میں کون سی مثنوی چھپوائی تھی؟ کیا یہ مثنوی پیش کی جا سکتی ہے؟

(۹) "جامع مسجد کے گرد پچیس پچیس فٹ گول میدان نکلے گا۔ دکانیں حویلیاں ڈھا دی جائیں گی۔ دارالبقا

فنا ہو جائے گا[1]۔ رہے نام اللہ کا۔ خاں چند کا کوچہ شاہ بولا کے بڑ تک ڈھے گا۔ دونوں طرف پھاؤڑا چل رہا ہے۔ باقی خیر و عافیت ہے۔ خط ۴ مؤرخہ، مئی ۱۸۵۹ء

یہی عبارت مجروح کے نام کے انیسویں خط میں بھی ہے جو ۸ نومبر ۱۸۵۹ء کا لکھا ہوا ہے۔ دونوں خطوں کے زمانہ کتابت میں ۶ مہینوں کا فرق ہے۔ مئی سے نومبر تک پھاؤڑے چلتے رہے، لیکن ہر چیز اپنی جگہ پر برقرار رہی۔

(۱۰) "نہار منہ آم نہ کھاتا تھا، کھانے کے بعد میں آم نہ کھاتا تھا۔ رات کو کچھ کھاتا ہی نہیں جو کہوں بین الطعامین۔ ہاں آخر روز بعد ہضم معدی[2] آم کھانے بیٹھ جاتا تھا، بے تکلف عرض کرتا ہوں اتنے آم کھاتا تھا کہ پیٹ بھر جاتا تھا اور دم پیٹ میں نہ سماتا تھا۔ اب بھی اسی وقت کھاتا ہوں مگر دس بارہ، اگر پیوندی آم بڑے ہوئے تو پانچ سات سے

دریغا کہ عہد جوانی گذشت، جوانی مگو زندگانی گذشت" خط ۱ مؤرخہ یکم جنوری ۱۸۵۱ء

یہ عبارت مع شعر عبدالغفور سرور کے نام کے ایک خط میں پائی جاتی ہے۔ خط میں کوئی تاریخ نہیں، لیکن غدر کے بعد کا ہے اس میں تباہی سلطنت مغلیہ کا ذکر ہے۔ سوال یہ ہے کہ جو کیفیت ۱۸۶۱ء کے لگ بھگ غالب نے لکھی ہے کیا وہ ۱۸۵۱ء میں بھی صحیح تھی؟

(۱۱) ایسی بہت سی عبارتیں جو بجنسہ یا خفیف فرق کے ساتھ نادر خطوط غالب اور اردوئے معلیٰ دونوں میں پیش کی جا چکی ہیں۔ دو مثالیں اور ملاحظہ ہوں، یہ عجیب بات ہے کہ غالب سا انشا پرداز ایک خیال کو مختلف مواقع پر ایک ہی طرح ظاہر کرے۔ اردوئے معلیٰ اور عود ہندی میں اس کی مثالیں شاید ہی ملیں۔

(الف)[3] "آصف الدولہ نے انھیں تلاش کر کے منگوایا اور قطعات زمرد اس کے محاذی چشم رکھے۔ کچھ اثر ظاہر ہوا ایران و روم و فرنگ سے انواع کپڑے منگوائے چاندنی میں پھیلائے، مسکا بھی نہیں" خط ۶

(ب)[4] "بھائی میں غزل کا ڈھنگ بھول گیا۔ معشوق کس کو قرار دوں جو غزل کی روش ضمیر میں آئے۔ رہا قصیدہ، ممدوح کون ہے؟ ہائے، انوری گویا میری زبان سے کہتا ہے۔ ع لے دریغا نیست ممدوحے سزاوار مدیح لے دریغا نیست معشوقے سزاوار غزل" خط ۲۱ سوم جون ۱۸۶۱ء

(۱۲) اس سے زیادہ حیرت کی بات یہ ہے کہ غالب کو حالی سے توارد ہوا ہے۔ نادر خطوط غالب کی عبارت ذیل بجنسہ یا خفیف اختلاف کے ساتھ یادگار غالب میں

(الف) مجروح سے متعلق جو لطیفہ (۶) میں مندرج ہے وہ یادگار غالب صفحہ ۷۶ (مطبع ادبیہ لکھنؤ) میں اس طرح شروع ہوتا ہے: "ایک روز میر مہدی مجروح بیٹھے تھے اور مرزا پلنگ پر پڑے ہوئے کراہ رہے تھے 'میر مہدی پاؤں دابنے لگے'" اس کے بعد کی عبارت میں صرف اتنا فرق ہے کہ یادگار میں کئی مقام پر 'میں' کی جگہ 'مرزا' ہے اور 'پیر دابے' کی جگہ 'پاؤں دابے'"

(ب) "مدت سے رات کو سوتے وقت مجھے کسی قدر پینے کی عادت تھی، جو مقدار میں نے مقرر کر لی تھی اس سے زیادہ کبھی نہ پیتا تھا۔ جس بکس میں بوتلیں رہتی تھیں اس کی کنجی داروغہ کے پاس رہتی تھی اور اس کو سخت تاکید تھی کہ اگر رات کو سرخوشی کے عالم میں مجھ کو زیادہ پینے کا خیال پیدا ہو تو میرا کہنا نہ ماننا اور کنجی مجھ کو نہ دینا۔ اکثر ایسا ہوا کہ میں نے رات کو کنجی طلب کی اور داروغہ کو بہت برا بھلا کہا، مگر اس نے کنجی کبھی نہیں دی۔ اول تو مقدار میں بہت کم پیتا تھا دوسرے اس میں دو تین حصے گلاب ملا لیا کرتا تھا جس سے اس کی حدت اور تیزی کم ہو جاتی تھی، چنانچہ میں خود کہتا ہوں۔

آسودہ باد خاطر غالب کہ خوے اوست آمیختن بہ بادۂ صافی گلاب را

یادگار غالب صفحہ ۱۰۰ میں 'مجھے' کی جگہ 'مرزا' یا 'مرزا کو' ہے اور بھی خفیف اختلافات ہیں

(ج) "کون ہوتا ہے حریف مے مرد افگن عشق ہے مکرر لب ساقی میں صلا میرے بعد"

اس شعر کا جو مطلب نادر خطوط غالب (خط ۱۶) میں درج ہے وہ بغیر کسی اختلاف کے یادگار غالب (صفحہ ۱۲۱) میں موجود ہے۔

---

[1] خطوط غالب میں "ہو جائے گی"۔ [2] اردوئے معلیٰ "ہضم معدہ"

[3] خط بنام سرور اردوئے معلیٰ [4] خط بنام سرور۔ اردوئے معلیٰ

(د) "بے تکلف در بلا بودن بہ از بیم بلاست — قعر دریا سلسبیل و روے دریا آتش ست" خط ۱۸

(ہ) "جب تک دہان زخم نہ پیدا کرے کوئی — مشکل کہ تجھ سے راہ سخن وا کرے کوئی" خط ۲۲

(و) "کرنے گئے تھے اس سے تغافل کا ہم گلہ — کی ایک ہی نگاہ کہ بس خاک ہو گئے" خط ۲۲

(ز) "اچھے ہو تم اگر دیکھتے ہو آئینہ — جو تم سے شہر میں ہوں ایک دو تو کیوں کر ہو" خط ۱۵

(ح) "کہتے ہیں کہ اب وہ مردم آزار نہیں — عشاق کی پرسش سے اُسے عار نہیں" الخ خط ۲۳

(ط) "ہم گرچہ بنے سلام کرنے والے — کرتے ہیں درنگ کام کرنے والے" الخ خط ۲۳

اشعار ج تا ز اور عبارت ح و ط کے مطالب جو ان خطوط غالب میں درج ہیں وہی ہیں جو یادگار غالب میں ہیں۔ کہیں لفظی فرق ہو تو ہو۔ یادگار غالب صفحات ۱۴۳، ۲۳۸، ۱۷۷، ۱۴۵، ۱۷۶، ۱۸۶۔

صوفی کے نام کا خط پہلے بھی شائع ہو چکا ہے۔ صفیر کے نام کے دو خط جلوۂ خضر میں موجود ہیں، تیسرا خط جس میں سروش سخن کا ذکر ہے ندیم کے بہار نمبر (۱۹۳۶) کے ایک مضمون سے ماخوذ ہے جناب سید علی احمد بلگرامی براہ کرم یہ بتائیں کہ یہ خط کہاں سے ملا۔

(معاصر۔ جنوری ۱۹۴۳ء)

میرزا غالب اور نواب یوسف علی خاں[عہ] کے تعلقات کی ابتدا اُس وقت ہوئی جب نواب دہلی میں تحصیل علم کر رہے تھے، اور کارکنانِ قضا و قدر کے سوا کسی کے علم میں نہ تھا کہ وہ آگے چل کر والیِ ریاست ہوں گے جناب عرشی، مرتب مکاتیب غالب فرماتے ہیں :

"نواب فردوس مکاں[عسہ] اپنے والد کی تخت نشینی سے پہلے دہلی میں قیام پذیر ہوئے تھے۔ طلب علم کا زمانہ تھا، ان کے چچا نواب سید عبداللہ خاں بہادر اور نواب سید عبدالرحمٰن خاں بہادر میرزا صاحب کے محب تھے، ان دونوں کے حسب الارشاد نواب . . نے میرزا صاحب سے فارسی کی تعلیم پائی" مکاتیب[سے]

یادگار غالب (شائع کردہ دائرۂ ادبیہ لکھنؤ صفحہ ۲۲۹) میں حالی کا بیان ہے :

"جب تحصیل علم کے لیے دلی میں آئے تھے، اُس وقت میرزا صاحب سے بہت ربط تھا۔ مفتی صدرالدین خاں مرحوم سے عربی پڑھتے اور مرزا صاحب سے فارسی" لیکن میرزا یا نواب کے کسی خط میں "فارسی کی تعلیم" پانے کی طرف اشارہ نہیں۔ میرزا بے خبر کو لکھتے ہیں :

"۱۸۵۵ء میں نواب یوسف علی خان بہادر . . کہ میرے آشنائے قدیم ہیں اس سال . . میرے شاگرد ہوئے" اردوئے معلّیٰ صفحہ ۱۵۱

میرزا نے تفتہ کو تحریر کیا ہے :

"نواب . . تیس تیس برس کے میرے دوست اور پانچ چھ برس سے میرے شاگرد ہیں" خطوطِ غالب جلد ا صفحہ ۷۴

میرزا اور نواب کی عمروں میں اُنیس بیس[للعہ] سال کا تفاوت تھا، میرزا سے نواب کے بزرگوں کے دوستانہ تعلقات تھے حالی کا قول زمانۂ قیام دہلی میں شاگردی کا مؤید ہے لیکن میرزا کا دو زمانوں میں صریح فرق کرنا، ایک میں صرف آشنا یا دوست لکھنا اور دوسرے میں شاگرد بتانا کھٹکتا ہے، اور جب تک کوئی تشفی بخش ثبوت نہ ملے میرے نزدیک نواب کا میرزا سے فارسی پڑھنا مشتبہ ہے۔ نواب کی فارسی طرزِ تحریر پر بھی جس کے نمونے مکاتیب کے دیباچے اور

---

عہ یہ کتاب بڑی آب و تاب کے ساتھ ۱۹۳۷ء میں حسب الحکم فرماں روائے رامپور مطبع قیمہ بمبئی نے ٹائپ میں نہایت عمدہ کاغذ پر تقطیع ۹½×۶½ انچ چھاپی ہے۔ اور سلسلۂ مطبوعات کتاب خانۂ ریاست رام پور کی پہلی کتاب ہے۔ فہرست مضامین و تصاویر کے بعد ۵ صفحوں کی "تقریب" جناب بشیر حسین زیدی چیف منسٹر رام پور کے قلم سے ہے۔ مرتب جناب عرشی کا مقدمہ ۷۵ صفحوں میں آیا ہے، اور اصل کتاب ۱۲۱ صفحوں پر ہے، اس کے بعد چند صفحوں میں غلط نامہ وغیرہ ہے۔ اس کتاب میں میرزا، نواب یوسف علی خاں اور نواب کلب علی خاں کی تصویریں ہیں۔ غالب کی تصویر کلیات فارسی کے اُس نسخے سے لی گئی ہے جو نول کشور نے غالب کی زندگی میں چھاپا تھا۔ غالب کی تحریر کا عکس بھی شاملِ کتاب ہے۔ عسہ یعنی نواب یوسف علی خاں سے مرتب مکاتیب غالب نے بھی ان فقروں کو نقل کیا ہے۔ للعہ سالِ ولادت نواب ۱۸۱۶ء

حواشی میں موجود ہیں، میرزا کا کوئی اثر نہیں معلوم ہوتا "چشم داشت کہ بعد اصلاح غزل ہائے مذکور مع کدیم طرح جدید بلطف فرمودہ شوند" (حاشیۂ مکاتیب ۱۰۲)، میرزا کے کسی شاگرد کے قلم سے نہیں نکلنا چاہیے۔ بہر حال جب ۱ اپریل ۱۸۵۵ء کو مسند نشین ہوئے، تو میرزا نے تجدید تعلقات چاہی اور ایک قطعۂ تاریخِ جلوس ارسال کیا۔ جناب عرشی کا بیان ہے:

"معلوم ہوتا ہے کہ ۔۔ اس کا کوئی جواب نہ گیا۔۔ مولنا فضل حق خیر آبادی رام پور میں فروکش تھے ۔۔ اُنھوں نے ۔۔ دستانو قتاً ۔۔ میرزا صاحب کی اس قدر تعریف و توصیف کی کہ سرکار اُن کے کلام کے مشتاق ہو گئے۔ جب حالات سازگار نظر آئے تو مولنا نے میرزا صاحب کو لکھا کہ سرکار کی خدمتِ مبارک میں "نامہ بندگی" اور قصیدۂ مدحیہ ارسال کریں" دیباچہ ص ۶۴

مولنا نے جو خط میرزا کو لکھا تھا وہ تو غالباً محفوظ نہیں لیکن اس کے بعض مطالب کا ذکر میرزا نے اپنے خط مورخہ ۲۰ جنوری ۱۸۵۷ء (خط نمبر ۱) میں اس طرح کیا ہے:

"امیر الدولہ مولوی حافظ محمد فضل حق خاں بہادر ۔۔ فرماں فرستند کہ غالب بہ پرستش گری کمر بندد و در مشاطگی شاہدانِ افکار حسن خدمت عرضہ دہد"

اس میں نہ "نامۂ بندگی" آیا ہے اور نہ قصیدۂ مدحیہ لکھنے کی تحریک ہے۔ "در مشاطگی الخ" کو اوپر کے فقرے سے ملا کر پڑھیے تو یہ مطلب نکلتا ہے کہ میرزا نواب کے اشعار کی اصلاح کے لیے تیار رہیں۔ نواب نے خط نمبر ۱ کا جواب ۵ فروری کو دیا، اور اس کے ساتھ اصلاح کے لیے چند غزلیں اور "دستورات" کے مطابق "بہ تقریب شیرینی" ۲۵۰ روپے کی ہنڈی بھیجی۔ نواب کے خط میں یہ الفاظ آئے ہیں:

"ہر چند کہ کاتب را اتفاق موزونیت یک مصرعہ ہم اتفاق نہ شدہ بود لیکن محض بہ جہت سماعت کلام سامی زبانی مولوی[1] صدر الوصف دلم خواست کہ طریقۂ رسل و رسائل جاری شود چوں سبیلے بہ ازیں بہ نظرم نہ رسید لہٰذا چند ابیات ناموزوں نمودہ بہ تر صد اصلاح پیش آں یگانۂ آفاق مرسل گشت" مکاتیب ص ۳

امیر مینائی نے انتخاب یادگار (ص ۶۹) میں لکھا ہے کہ پہلے مومن خاں صاحب دہلوی سے مشورہ رہا، پھر مرزا ۔۔ غالب سے تلمذ ہوا[2] جناب عرشی نے نواب کی عبارت کے ظاہری معنی لیتے ہوئے مومن کی شاگردی سے انکار کر دیا ہے (دیباچہ ص ۶۷ و ۶۸) امیر کے قول سے انکار در اصل نواب کلب علی خاں کے قول سے انکار ہے۔ اس لیے کہ انتخاب یادگار اُن کے حکم سے لکھا گیا ہے۔ اور اس کا ایک ایک لفظ اُن کے ایما کے مطابق ہے۔ امیر دیباچے میں لکھتے ہیں:

"اس مہم کا سرانجام ہونا محض نتیجۂ توجہ سرکار ابد قرار ہے، اس بے حقیقت کی سعی مانندِ حرکت خامہ بدستِ نظر نگار ہے ... جتنا مادۂ تاریخ ہے سب نمِ فیض و قطرۂ ارشادِ والا ہے"

امیر کا قول[3] جب تک یہ نہ بتایا جا سکے کہ نواب کلب علی خاں کی کیا مصلحت اس کی مقتضی تھی کہ خلافِ واقعہ مومن کو نواب یوسف علی خاں کے استاد قرار دیے جائیں، نظر انداز نہیں کیا جا سکتا۔ رہا نواب کا بیان اس کی تاویل اس طرح ہو سکتی

---

[1] اصل خط میں نام آیا ہے "مولوی صاحب مخدوم محمد فضل حق صاحب"۔ [2] آہ امیٹھوی نے اپنی کتاب امیر مینائی (ص ۳۳) میں یادگار غالب مصنفۂ حالی کا ایک اقتباس دیا ہے جو تلمذ مومن کا موید ہے، لیکن یہ الفاظ "حکیم مومن خاں مرحوم کی رحلت کے بعد فردوس مکان مرزا صاحب سے اپنے کلام میں اصلاح بھی لیتے تھے" یادگار غالب کے اُس نسخے میں نہیں جو اس وقت پیش نظر ہے [3] اسی قسم کے الفاظ امیر نے ثاقب کو ایک سن کے خط میں لکھے ہیں

ہے کہ زمانۂ طالب علمی میں کچھ غزلوں پر اصلاح لی ہوگی، اور پھر شعر گوئی ترک کر دی ہوگی۔ نواب اُس زمانے کے شعر کو اس قابل ذکر نہ سمجھے، اور میرزا کو یہ لکھ دیا کہ "مجھے پہلے ایک مصرع موزوں کرنے کا اتفاق نہیں ہوا۔ جناب عرشی امیر کے اس قول کو بھی تسلیم نہیں کرتے کہ "آخر آخر۔۔ منشی مظفر علی خاں صاحب کو۔۔ کلام دکھانے لگے" (انتخاب یادگار، صفحہ ۴۹۰) گو وہ یہ مانتے ہیں کہ نواب کے "آخری کلام میں نغمیت پائی جاتی ہے" (دیباچہ صفحہ ۴۹) اور اسے بھی دائرۂ امکان سے خارج نہیں سمجھتے کہ نواب نے ۱۸۶۵ء میں جب کہ میرزا نے "ضعفِ پیری اور غلبۂ امراض کے باعث۔۔ استدعا کی تھی کہ مجھے اصلاح سے معاف رکھا جائے۔۔ دیگر درباری شعرا کے ساتھ۔۔ امیر سے بھی کسی وقت دو چار الفاظ میں مشورہ کر لیا ہو" لیکن، یہ "مساویانہ مشورۂ سخن" "تلمذ نہیں، امیر کا اسے شاگردی سمجھنا" دربار رام پور سے اپنے رشتۂ استادی کو "قدیم" بنانا ہے اور بس۔ اگر یہ قول صرف امیر کا ہوتا تو ممکن ہے کہ مجھے جناب عرشی سے اتفاق ہوتا، لیکن، نواب کلب علی خاں کے متعلق تو یہ باور نہیں کیا جا سکتا کہ اُنھوں نے جان بوجھ کر بے سبب 'ایک غلط بات امیر سے لکھوائی۔

نواب کا جواب جس کا ذکر تلمذ کی بحث سے قبل آچکا ہے، ابھی میرزا کو ملا بھی نہ تھا کہ اُنھوں نے ایک فارسی قصیدہ نواب کی مدح میں لکھ کر نواب کے پاس بھیج دیا تھا۔ نواب کا خط اور اُس کے ساتھ ہنڈی ملی تو میرزا نے ۱۲ فروری کو لکھا:

"کرم در بندہ پروری بہانہ می جوید، ورنہ ایں افتتاح بہ شیرینی نیاز نہ داشت" (نمبر ۳ صفحہ ۴)

نواب ابتدا میں اپنے نام یا اس کے سب سے اہم جزو یوسف سے تخلص کا کام لیتے تھے۔ میرزا نے خط نمبر ۴ مورخہ ۵ فروری میں چند الفاظ پیش کیے اور یہ تحریک کی کہ ان میں سے جو پسند آئے اُسے تخلص قرار دیا جائے۔ نواب کو پیش کردہ الفاظ میں ناظم مرغوب ہوا اور یہی تخلص قرار پایا۔ ۱۸۵۷ء کے دو خط جو میرزا نے ۸ مارچ اور ۱۰ اپریل کو بھیجے تھے میرزا کی ہدایت کے مطابق چاک کیے گئے۔ جناب عرشی کا قیاس کہ ان دونوں میں دہلی کے سیاسی حالات کا ذکر ہوگا صحیح معلوم ہوتا ہے۔ اس سال کے صرف صرف دو خط اور محفوظ ہیں، ایک اپریل کا ہے اور دوسرا جولائی کا، اس کے بعد سے بقول جناب عرشی غدر کی وجہ سے "مراسلت نہ ہو سکی" (دیباچہ صفحہ ۱۰) لیکن، صحیح یہ ہے کہ میرزا نے خط لکھے" (خط، صفحہ ۱۱) لیکن اُنھیں جواب نہیں ملا۔ خط، مورخہ ۱۴ جنوری ۱۸۵۸ء میں میرزا نے انگریزوں کے ساتھ اپنے تعلقات کی مفصل کیفیت رقم کی ہے۔ ممکن ہے کہ میرزا نے نواب کی خاموشی کو اس پر محمول کیا ہو کہ نواب اُنھیں انگریزوں کا معتوب سمجھتے ہیں اور یہ خط اس لیے لکھا ہو کہ نواب پر اصل حقیقت واضح ہو جائے اور اُنھیں خط و کتابت میں تامل نہ ہو۔ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ خط ۷ کا جواب دیا گیا یا نہیں، لیکن خط ۸ (۷ نومبر ۱۸۵۸ء) سے معلوم ہوتا ہے کہ نومبر سے قبل رام پور سے خط آنا شروع ہو گیا تھا۔ اسی مہینے میں نواب نے ایک خط میں اشتیاق ملاقات ظاہر کیا اور رام پور بلایا۔ میرزا نے جواب میں لکھا کہ پنشن کا معاملہ طے ہو جائے تو آؤں۔ جناب عرشی نے دیباچے

---

۱؎ امیر نے انتخاب یادگار میں تو نہیں، لیکن، نواب کلب علی خاں کی وفات کے بعد امیر اللغات جلد اول کے دیباچے میں یہ دعویٰ کیا ہے کہ نواب یوسف علی خاں میرے بھی شاگرد تھے۔ آہ امیٹھوی اس دعوے کی تائید کرتے ہیں۔ (اس کے متعلق ان کی کتاب پر جو تبصرہ میں نے لکھا ہے، ملاحظہ ہو) لیکن جب تک کوئی تشفی بخش ثبوت نہ پیش کیا جائے اسے قبول نہیں کیا جا سکتا۔ یہ خوبی ممکن ہے کہ نواب نے دو چار لفظوں کے متعلق مشورہ کیا ہو، امیر نے اسے تلمذ قرار دیا۔ ۲؎ نواب کے برادر عم زاد اصغر علی خاں مومن کے شاگرد تھے ۳؎ اس مضمون کا کوئی خط مکاتیب میں نہیں، لیکن، غالب نے تفتہ کو لکھا ہے کہ میں نے سال گذشتہ ۱۸۶۴ء میں نواب سے معافی چاہی تھی کہ میں اب اصلاح دینے کے قابل نہیں رہا۔ یہ خط ۱۴ دسمبر ۱۸۶۵ء کا لکھا ہوا ہے (خطوط غالب جلد اول صفحہ ۹۶) ۴؎ یہ بھی ممکن ہے کہ نواب آخری زمانے میں پہلے اپنا کلام امیر کو دکھلا لیتے ہوں اس کے بعد میرزا کو بھیجتے ہوں۔

میں نواب کے ایک خط مورخہ ۲۱ جولائی ۱۸۵۹ء کا اقتباس دیا ہے (ص۵۰)۔ اس سے پتا چلتا ہے کہ نواب نے جولائی ۱۸۵۹ء سے میرزا کی تنخواہ سو روپے ماہوار مقرر کر دی تھی۔ اس سال بھی نواب رام پور بلاتے رہے لیکن پنشن کا معاملہ طے نہ ہوا تھا، میرزا دہلی نہ چھوڑ سکے۔ نواب کے ایک خط کے اقتباس[۵۱] سے معلوم ہوتا ہے کہ نواب نے میرزا کی سفارش انگریز حکام سے کی تھی اور انھیں یقین تھا کہ کامیابی ہوگی۔ لیکن اس کے باوجود جنوری ۱۸۶۰ء کے اوائل میں پنشن کا معاملہ میرزا کے خلاف طے ہوا۔ ۱۹ جنوری ۱۸۶۰ء کو میرزا دہلی سے رام پور چلے اور اسی مہینے کی ستائیسویں کو وہاں پہنچے۔ نواب نے تعظیم و توقیر میں کوئی دقیقہ اٹھا نہ رکھا، ملاقات بھی دوستانہ رہی لیکن، بہ ظاہر اس کے سوا کہ قیام رام پور کے زمانے کی تنخواہ دونی ملی، میرزا کو اس سفر سے کوئی مالی فائدہ ہوا نواب کی ملاقات کے علاوہ سفر رام پور کا ایک مقصد یہ بھی تھا کہ ان کے ذریعے انگریزوں سے صفائی کی کوئی صورت نکل آئے۔ جناب عرشی کا خیال ہے (دیباچہ ص۵۵) کہ میرزا کی پنشن جو اپریل ۱۸۶۰ء میں جاری ہوئی یہ نواب کی سفارش کا اثر تھا۔ میرزا نے خط ۲۰ میں نواب کو یہ[۵۲] لکھا بھی ہے کہ "جس طرح عالم شہادت میں آپ میری دست گیری کر رہے ہیں عالم غیب میں آپ کا اقبال مجھ کو مدد پہنچا رہا ہے"۔ لیکن، دوسری جگہ میرزا غالب تحریر کرتے ہیں کہ "والی رام پور کو اس پنشن کے اجرا میں کچھ دخل نہیں۔ بہ علی ابن ابی طالب علیہ السلام" (خط غالب بہ نام یوسف میرزا خطوط غالب ص۱۶۹)۔ جناب عرشی اسے "حقیقت حال کے اظہار سے اغماض" قرار دیتے ہیں، لیکن، غالب کا قسمیہ بیان کیوں غلط سمجھا جائے، اس کی کوئی وجہ انھوں نے نہیں بتائی۔ خط کا جو اقتباس اوپر نقل کیا گیا ہے اس سے ہرگز لازمی طور پر یہ نتیجہ نہیں نکلتا کہ میرزا کے نزدیک پنشن کا اجرا نواب کی سفارش کی وجہ سے ہوا۔ نواب نے بھی جو خط ۲۰ کا جواب دیا ہے اس میں اپنی کوششوں کی طرف اشارہ نہیں کیا۔ میرزا کا قیام رام پور میں ۱۷ مارچ تک رہا اور ۲۴ مارچ کو دہلی واپس پہنچ گئے۔

خط ۳۰ مورخہ ۲۲ جولائی ۱۸۶۱ء سے معلوم ہوتا ہے کہ میرزا نے علی بخش خاں (خان ساماں نواب)، کو کسی مقدمے کے متعلق لکھا تھا جو بہ ظاہر رام پور کی عدالت میں پیش تھا۔ نواب کے خط کا اقتباس جناب عرشی نے نہیں دیا، لیکن میرزا کے خط سے مترشح ہوتا ہے کہ نواب نے اسے پسند نہیں کیا۔ میرزا لکھتے ہیں:

" اسی کو میں سپارش نہ سمجھا تھا، مخبر بنا، اور آپ کے اہل کاروں کو اس بات کی خبر دی کہ جس کا تدارک صاحبان ملک و حاکمان عہد پر لازم ہے، سو بہ مقتضائے نصفت و عدالت وہ مقدمہ منفصل ہو گیا"

میرزا نے میر فراز حسین اور میرن صاحب کی تعریف علی بخش خاں کو لکھی تھی، غرض یہ تھی کہ مقدم الذکر کو تھانہ داری کوتوالی یا اسی قسم کی کوئی دوسری نوکری مل جائے، اور موخر الذکر سے محرم میں مرثیہ خوانی کا کام لیا جائے۔ نواب نے بہ ظاہر اسے پسند نہیں کیا، میرزا اسی خط میں لکھتے ہیں کہ "درحقیقت سپارش نہ تھی، صرف معرف ہونا تھا۔ سپارش کرتا تو میں کیا آپ کو نہ لکھ سکتا تھا؟ میری طرف سے خاطر عاطر جمع رہے"

۱۸۶۴ء کے اواخر میں نواب مرض سرطان میں مبتلا ہوئے۔ صحت کے بعد میرزا نے ایک فارسی خط (۴۲ مورخہ ۲۲ مارچ ۱۸۶۵ء) بھیجا جس میں از روئے علم نجوم یہ لکھا کہ "گمان ندارم کہ از خسروان پارس و سلاطین عرب

---

[۵۱] دیباچہ ص۵۳۔ یہ خط میرزا کے خط ۵ مورخہ ۴ نومبر ۱۸۵۹ء کے جواب میں ہے۔ [۵۲] ۱۸۶۶ء میں میرزا کو لفٹننٹ گورنر پنجاب نے خلعت دیا۔ میرزا نے نواب کلب علی خاں کی بخشش معنوی قرار دیتے ہیں، مکاتیب ص۸۳

ہیچ کس را چنیں طالعے بہرِ جلوس اتفاق افتادہ باشد کہ حضرت ولی نعمت را برائے غسلِ صحت دست بہم داد است"۔ اور پھر ازروئے حکمت روحانی یہہ دعویٰ کیا کہ چوں کہ ایسے سخت مرض سے شفا پانا دوبارہ زندگی پانے کے برابر ہے، اور قاعدہ ہے کہ اس جہان میں جسے دوبارہ زندگی ملتی ہے وہ پھر مرتا نہیں اس لیے نواب اب خضر و الیاس کی طرح ہمیشہ زندہ رہیں گے۔ لیکن میرزا کا حکم غلط ثابت ہوا، مرض نے عود کیا اور اس خط کی تحریر کو ایک ماہ بھی نہ گزرا تھا کہ نواب نے رحلت کی۔ مشرقی شعرا اپنے ممدوحین کو ایسی دعائیں دیتے ہیں جو شرمندۂ قبول نہ ہوں لیکن، وہ محض شاعرانہ مضمون آفرینی سمجھی جاتی ہیں، میرزا نے اپنی اس نثر کے متعلق دعویٰ کیا ہے کہ "ایں نگارش نثریست عارفانہ[۹]، قانونِ حکمت و شریعت را جامع۔ ہم از روئے نقل حق و ہم از روئے عقل راست" نواب نے بھی اس نثر کی داد دی ہے:

"یہ تحریر نہیں کرامات ہے، اس جشن میں اگرچہ بہ ظاہر آپ شریک نہیں ہوئے، مگر میرے نزدیک شریک غالب رہے" مکاتیب ص۲۷۔ نواب کی تحسین کی توخیر توجیہ کی جاسکتی ہے کہ وہ اسے ایک شاعرانہ چٹکلا سمجھے، لیکن یہہ بات سمجھ میں نہیں آئی کہ میرزا نے اس لغو تحریر کو "نگارش... عارفانہ" کیوں کر کہا۔ بہ ظاہر میرزا کے قوائے ذہنی کا زوال شروع ہوچکا تھا۔

میرزا نے نواب یوسف علی خاں[۱۰] کے نام جو خطوط لکھے تھے، ان میں سے اہم ضائع ہونے سے بچ گئے ہیں اور دارالانشا ریاست رام پور میں محفوظ ہیں۔ مکاتیب غالب میں نواب کے نام کے آخری خط کا نمبر ۴۹ دیا ہے، اس کی وجہ یہ ہے کہ ایک فارسی قصیدہ بھی خطوں میں شمار کرلیا گیا ہے۔ ۳۴ خطوں کی زبان اردو اور ۴ کی فارسی ہے۔ سنین کے اعتبار سے خطوں کی تقسیم اس طرح ہے: سنہ ۱۸۵۷ء ۵ خط۔ سنہ ۱۸۵۸ء ۴ خط۔ سنہ ۱۸۵۹ء ۰ خط۔ سنہ ۱۸۶۰ء ۳ خط۔ سنہ ۱۸۶۱ء ۴ خط۔ سنہ ۱۸۶۲ء ۳ خط۔ سنہ ۱۸۶۳ء ۲ خط۔ سنہ ۱۸۶۴ء ۱۰ خط۔ سنہ ۱۸۶۵ء ۲ خط۔ میرزا کے فارسی خطوں میں القاب زیادہ ہیں، اردو کے ابتدائی خطوں میں زیادہ تر صرف "جناب عالی" پر اکتفا کیا گیا ہے، بعد کو زیادہ تر "حضرت ولی نعمت" "آیۂ رحمت سلامت" لکھا ہے۔ اکیسویں خط سے عموماً خطوں میں ان دعائیہ شعروں میں سے ایک ہوتا ہے: "تم سلامت رہو ہزار برس ہر برس الخ" "تم سلامت رہو قیامت تک دولت و عزّ و جاہ روز افزوں" کبھی کبھی شعر ثانی کے مصرع اول ہی پر قناعت کی ہے۔ نواب کی طرف سے خطوں کی ابتدا اس طرح ہوا کرتی تھی: "نواب صاحب مشفق مہرباں، کرم فرمائے مخلصاں، سلمہ اللہ تعالیٰ" (دیباچۂ مکاتیب ص۱۲) خطوں کی ایک معتد بہ تعداد محض رسید ندہے۔ ادبی مباحث کسی خط میں نہیں۔ میرزا اکثر اپنی احسان مندی کا ذکر کرتے ہیں، نواب کی جانب سے ان کے کمالات کے اعتراف اور ان کی ذات سے محبت، اور "دوانست قلبی" کے اظہار میں کمی نہیں۔ نواب ایک موقع پہ لکھتے ہیں: "اللہ تعالیٰ نے آپ کو... عدیم النظیر پیدا کیا ہے، جس کمال کو دیکھیے اُس میں آپ کی ذات فردِ کامل ہے... ہزاروں برس فلک چرخ لگاتا ہے تب کہیں

---

۹ میرزا سیل چند میر منشی کو لکھتے ہیں: ایک شاہانہ روز میں لکھا ہے... اس تحریر کو مجموعۂ نثر میں رکھنا چاہتا ہوں... اس کی نقل... بھیج دیجے گا۔

مکاتیب ص۱۵۰

۱۰ نواب یوسف علی خاں اور نواب کلب علی خاں نے جو خط غالب کو لکھے تھے ان میں سے کتنے خطوں کی نقلیں دارالانشا میں موجود ہیں، جناب عرشی نے اسے یہ صراحت نہیں بتایا۔ طبع ثانی میں اگر کل خطوں کا خلاصہ بہ طور ضمیمہ شامل کتاب کیا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔

**ایک شخص** اس کمال کا پیدا ہوتا ہے، الٰہی بہ صحت و عافیت طول عمر کرے، اور تا دیر گاہ اہل جہاں آپ کی ذات سے مستفید ہوا کریں" (مکاتیب ۲۲)۔ یہ امر بھی قابل ذکر ہے کہ اگر موقع اس کا مقتضی ہوتا ہے تو میرزا فرمائش کا انتظار کیے بغیر مادۂ تاریخ نکالتے ہیں اور اُسے نظم کرکے نواب کو بھیجتے ہیں، حالاں کہ اس سے اُن کی طبیعت بہت گریز کرتی تھی۔ میرزا کے تعلقات نواب سے خوش گوار رہے، اگر کوئی بات ایسی ہوئی بھی کہ وقتی طور پر تکدرِ خاطر کا موجب ہو تو اس کا مستقل اثر رہنے نہ پایا۔ میرزا خط ۲۶ (۵ ستمبر ۱۸۶۲ء) میں لکھتے ہیں: "چند روز سے تفقد و التفاتِ قدیم میں، خدا نخواستہ باشد، کچھ کمی پاتا ہوں۔ اگر غلط ہے میرا گمان، تو بہ شرفِ اطلاع مشرف فرمائیے، اور اگر میرا دل دیوانہ سچ سمجھا ہے تو متوقع ہوں کہ سببِ عتاب سے آگہی پاؤں"۔ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ نواب نے اس کا کیا جواب دیا، لیکن بعد کے خطوں سے یہ مترشح نہیں ہوتا کہ نواب مرزا سے خفا تھے۔ یا التفات میں کمی تھی۔

نواب یوسف علی خاں نے غالب کے پاس اصلاح کے لیے کیا کیا اور کب کب بھیجا۔ میرزا نے نواب کے کلام کے متعلق اور نواب نے اصلاحوں کی نسبت میں کیا رائے ظاہر کی، اس کے بارے میں مکاتیب سے ذیل کی معلومات حاصل ہوتی ہیں: (۱) ۱۵ فروری ۱۸۵۷ء کو غزلوں کے دو ورق مکاتیب ۱۸۵۷ء نواب نے اصلاح کو دیکھ کر لکھا: "الحمدللہ کہ بعد تغیر و تبدل الفاظ نادرہ در اشعار مذکور چوں نقش رنگین زینتِ تازہ گرفت و طلائے طبعِ خام بر محکِ فیضِ عام جلوہ پذیرفت" ص۳۔

(۲) ۳ اپریل ۱۸۵۷ء کو "بندِ غزلیات مرسلہ" رام پور پہنچا، یہ اصلاحی غزلیں تھیں جیسا کہ خط ۵ سے معلوم ہوتا ہے ص۹ (۳) ۱۸۵۷ء کے ایک اُردو خط میں میرزا نے غزل ہائے اصلاحی کی رسید نہ ملنے کا ذکر کیا ہے ص۱ (۴) خط ۸ مورخہ ۷ نومبر ۱۸۵۸ء "مخمس اور غزلوں کے پہنچنے کی اطلاع پائی۔ یہ بھی ایک بخشش کا بہانہ پیدا کرنا ہے، ورنہ حضور کے کلام کو اصلاح کی احتیاج کیا ہے؟" (۵) خط ۱۰ مورخہ ۲ دسمبر ۱۸۵۸ء "حضور نے یہ کیا تحریر فرمایا ہے کہ ان بارہ غزلوں کی اصلاح میں کلامِ خوش مطلوب ہے، اگلی غزلوں کی طرح نہ ہوں۔ مگر اگلی غزلوں کی اصلاح پسند نہ آئی اور اُن اشعار میں کلامِ خوش نہ تھا؟ حضرت کا تو اُن غزلوں میں بھی وہ کلام ہے کہ شاید اوروں کے دیوان میں ویسا ایک شعر بھی نہ نکلے گا، میں بقدر اپنی فہم و استعداد کے کبھی اصلاح میں قصور نہیں کرتا" ("کلام خوش" سے نہ معلوم کیا مراد ہے۔ دو تین سال ہوئے جناب عرشی نے مجھے نواب کی متعدد غزلیں جن پر غالب کی اصلاحیں تھیں، دکھائی تھیں۔ اصلاحیں محض برائے نام تھیں۔ ان غزلوں میں نواب کی وہ مشہور غزل بھی تھی جس کی ردیف غلط اور قوافی اثر، خبر وغیرہ ہیں۔ طبع ثانی میں ان اصلاحوں کا شامل ہونا ضروری ہے) میرزا نے ان بارہ غزلوں کی اصلاح میں تاخیر کی ۱۰ اپریل ۱۸۵۹ء تک صرف دو غزلیں اصلاح دے کر واپس کی تھیں، ص۱۲ (۶) خط ۴۴ بہ نام نواب کلب علی خاں بعد وفاتِ نواب یوسف علی خاں "حضرت فردوس منزل کا معمول تھا کہ محرم سے دو تین مہینے پہلے سلام پانچ سات لکھتے تھے اور فرداً فرداً میرے پاس بھیجا کرتے تھے، جب وہ فراہم ہو چکتے تو محرم سے دو چار دن پہلے میں اصلاح دے کر بھیج دیا کرتا تھا۔ اب کے برس ایک ہی سلام بھیجنے پائے۔ بس آج وہ سلام اس مراد سے . . بھیجتا ہوں کہ حضور کے حکم سے حضرت کے دیوان میں

شامل ہو جائے" ص۱۵ (۷) جناب عرشی کا بیان ہے کہ نواب کا آخری کلام جس پر میرزا نے اصلاح دے کر اُن کی حیات میں واپس کیا، واسوخت تھا دیباچہ ص

میرزا نے نواب یوسف علی خاں کے عہد میں اپنی تصانیف کے نسخے، مدحیہ اشعار وغیرہ جو بھیجے اُن کی تفصیل حسب ذیل ہے:

(۱) قطعۂ تاریخ جلوس ص۲ اس کے متعلق حاشیۂ مکاتیب میں لکھا ہے کہ اس کا پتا نہیں چلتا۔ غالب کی مطبوعہ تصانیف میں نہیں۔ (۲) قصیدۂ فارسی "ہمانا اگر گوہر جان فرستم" یہ دار الانشا میں موجود نہیں، مکاتیب [illegible] نقل ہوا ہے۔ میرزا نواب کلب علی خاں کو ایک خط میں لکھتے ہیں: "فردوس مکاں کا دستور تھا کہ جب میں قصیدہ بھیجتا اُس کی رسید میں خط تحسین و آفریں، شرم آتی ہے کہتے ہوئے، مگر کہے بغیر بنتی نہیں، دو سو پچاس کی ہنڈی اس خط میں ملفوف عطا ہوا کرتی تھی۔ وہ قصیدۂ مدحیہ میرے دیوان فارسی میں مرقوم اور وہ دیوان حضرت کے کتاب خانے میں موجود ہے، خطوں کی تصدیق از روے دفتر ہو سکتی ہے۔ ص۵۳۔ خبر نہیں کہ یہ قصیدہ رام پور کے نسخۂ کلیات فارسی میں ہے یا نہیں۔ اس کی رسید میں نواب نے جو خط بھیجا تھا اُس کا اقتباس حاشیۂ ص۸ میں موجود ہے، ہنڈی کا ذکر نہیں۔ غالب یہ ہے کہ اس کا صلہ نہ ملا ہو، اس لیے کہ اس کے وصول ہونے سے تھوڑے ہی دن قبل نواب ۲۵۰ کی ہنڈی "بہ تقریب شیرینی" بھیج چکے تھے۔ میرزا کو یہ ہنڈی قصیدہ روانہ کرنے کے بعد ملی، اُنھوں نے نواب کلب علی خاں کے خط میں اسے صلہ قرار دے دیا۔ (۳) میرزا نے دیوان اردو کا ایک قلمی نسخہ ۵ ذی الحجہ ۱۲۷۳ھ کو بھیجا تھا۔ ملا۔ جناب عرشی کا بیان ہے کہ اس کے آخر میں نیر کی تقریظ ہے اور میرزا کا دیوان اردو مطبوعہ دہلی اس کی نقل پر مبنی ہے۔ "اس وقت دیوان غالب کے جس قدر اڈیشن شائع ہو چکے ہیں وہ سب نسخۂ رام پور کی نقل اور نقل در نقل ہیں" حاشیہ ص۱۲ (۴) دستنبو کا ایک نسخہ، نومبر ۱۸۵۸ء سے قبل میرزا نے رام پور بھیجا تھا۔ مکاتیب ص۱۵ (۵) والدۂ نواب کی وفات پر دو شعروں کا فارسی قطعۂ تاریخ خط ۱۲ (۱۱؟) اپریل ۱۸۵۹ء میں ہے لیکن کلیات میں نہیں (۶) "چون نیست مرا ترتبت آبے ز تو حاصل دانم کہ تو دریائی و من سبزۂ ساحل" غالباً دیباچے میں کلیات سے نقل ہوا ہے۔ جناب مہر کی رائے ہے کہ ماہوار وظیفہ اسی قصیدے پر مقرر ہوا۔ اسے مانا جائے تو زمانۂ تصنیف جولائی ۱۸۵۹ء یا اس سے کچھ قبل ہے۔ جناب عرشی کے نزدیک اس قصیدے کو وظیفے سے کسی کا تعلق نہیں۔ اس لیے کہ اس میں علاقۂ بریلی کے ملنے پر مبارک باد اور وہاں کے مداخل سے سالانہ امداد کی درخواست ہے، اور یہ علاقہ اپریل ۱۸۶۰ء میں ملا ہے۔ اُن کا خیال ہے کہ سالانہ امداد کی درخواست ماہانہ وظیفے کے تقرر کے بعد کی گئی ہے۔ قصیدے کے لہجے اور اس کے متعدد اشعار سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ میرزا نواب کی بے توجہی کے سخت شاکی تھے ۲۴ (؟) ارمغان مانے میں یہ قصیدہ جو تھی یا زمانی اعانت کیا معنی نواب نے خط و کتابت بھی بند کر دی تھی۔ صرف ایک زمانہ ہے جس پر یہ باتیں صادق آسکتی ہیں اور وہ زمانہ غدر اور اس کے کچھ بعد کا ہے۔ یادگار غالب میں اس قصیدے کے ساتھ شعر کا ایک مصرع بھی ہے جو غالباً میرزا کا لکھا ہوا ہے: "شکوۂ تغافل ... بہ نواب ... در زمانۂ بے ایلی کہ بعد از فتح دہلی روزے چند رو داده بود ص۳۲۹"۔ اس سے پتا چلتا ہے کہ یہ قصیدہ فتح دہلی دسمبر ۱۸۵۷ء کے بعد تصنیف ہوا ہے۔ جی یہ نہیں بتا سکتا کہ بریلی اس میں کس طرح آ گیا، لیکن یہ تسلیم کرنا ہی پڑے گا کہ قصیدہ ایک ایسے زمانے میں لکھا گیا جب خط و کتابت جاری تھی، ماہوار وظیفہ ملتا تھا، اور میرزا اس کو [illegible] (۷) قطعۂ فارسی "اے آں کہ خود بہ مہر ہمی پروری مرا از غیب مزد کار تو اجر عظیم باد" ۱۵ نومبر ۱۸۵۹ء کو لارڈ کیننگ نے دربار میں نواب کو ایک لاکھ چار ہزار چار سو روپے سالانہ کی جاگیر کی سند عطا کی تھی۔ یہ قطعہ اسی کی مبارک باد میں لکھا گیا اور جناب عرشی کی رائے کے مطابق اواخر نومبر یا اوائل دسمبر میں نواب کی خدمت میں ارسال ہوا۔ حواشی ص۲۵۱ مکاتیب میں، کلیات مطبوعہ میں

---

نہ لیکن میرزا کے خطوط بنام شیو نرائن وتفتہ سے معلوم ہوتا ہے کہ دستنبو کے مطبوعہ نسخے ۱۲ نومبر سے قبل میرزا کو نہ مل سکے تھے۔ خطوط غالب ص۵۹ وغیرہ۔

نقل ہوا ہے۔ بہ ظاہر رام پور میں موجود نہیں۔ (۸) کلیات فارسی: یہ نسخہ نواب فخر الدین خاں کے ہاتھ کا لکھا ہوا ہے، رام پور ۳۰ مارچ ۱۸۶۱ء کو پہنچا اور وہاں اب تک موجود ہے ص۳۸۔ غالباً یہ نواب فخر الدین محمد خاں خلف الصدق نواب شرف الدین محمد خاں ہیں، جن کا ذکر شیفتہ نے گلشن بے خار ص۱۶۶ خرد تخلص کے تحت کیا ہے، شیفتہ کے "مسودات" کی تبییض انھیں کے سپرد تھی۔ (۹) نواب کے منجھلے صاحب زادے حیدر علی خاں کی شادی ۲۷ جولائی ۱۸۶۱ء کو ہوئی۔ میرزا نے اس موقع پر دو فارسی قطعے بھیجے جو دار الانشا میں نہیں لیکن کلیات مطبوعہ میں موجود ہیں؛ اور وہیں سے مکاتیب میں نقل ہوئے ہیں ص۲۹ و ۳۰ (۱۰) اس موقع پر ایک تہنیت نامہ بھی بھیجا تھا جو غالباً منظوم تھا۔ یہ نہ کلیات میں ہے اور نہ دار الانشا میں اس کا پتا ہے حاشیہ ص۳۰ و ۳۱ (۱۱) نواب کو ملکہ وکٹوریا کی طرف سے خطاب ملا تھا، میرزا نے "نو بیت بہ سبیل تہنیت مثنوی جس میں حصول عطیۂ سلطانی کی تحریر و تمیز" (خط ۲) تھی ۱۱ نومبر ۱۸۶۱ء کو روانہ کی تھیں۔ اس مثنوی کی تعریف نواب نے لکھی تھی (حاشیہ ص۳۲) لیکن جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ یہ مثنوی کیا ہوئی۔ بہ ظاہر ضائع ہو گئی (۱۲) چیف سکرٹری نے جو خط میرزا کو لکھا تھا، اُس کے سرنامے اور خط کی نقل خط ۳۰ (۴ اگست ۱۸۶۲ء) کے ساتھ۔ مکاتیب میں موجود ہے ص۳۵ (۱۳) نواب کے غسل صحت پر فارسی قطعہ جو ۲۷ نومبر ۱۸۶۳ء کو میرزا نے بھیجا تھا، اس کے چھ شعر مکاتیب میں انتخاب یادگار سے نقل ہوئے ہیں (حاشیہ ص۱۱۴) لیکن میرزا نے ۲ شعروں کا ذکر کیا ہے۔ قطعہ بہ ظاہر دار الانشا میں نہیں۔ کلیات میں بھی یہ موجود نہیں۔ (۱۴) اردو قصیدہ "مرحبا سال فرخی آئین عید شوال و ماہ فروردین" یہ قصیدہ حاشیہ ص۱۱۶ و ۲۴ میں دیوان غالب مع شرح نظامی (۱۳۲۲ھ) سے نقل کیا گیا ہے۔ مرتب دیوان کے خیال میں یہ قصیدہ نواب کلب علی خاں کے غسل صحت کی تہنیت میں لکھا گیا تھا؛ لیکن جناب عرشی کی رائے میں نواب یوسف علی خاں کے غسل صحت کے موقع پر نظم ہوا تھا؛ اور یہ قرین قیاس ہے۔ رام پور میں یہ قصیدہ نہیں۔

میرزا کو نواب یوسف علی خاں کے عہد میں مکاتیب کی تصریحات کے بموجب رقوم ذیل ملیں: (۱) ۵ فروری ۱۸۵۷ء: دو سو پچاس روپے "بہ تقریب شیرینی" ص۲ (۲) اسی سال ۲۵۰ روپے اور اس کا ذکر خط ۶ (۵ ذی الحجہ ۱۲۷۳ھ) میں ہے ص۱ (۳) ۲۵ نومبر ۱۸۵۸ء۔ میرزا نے ۱ نومبر ۱۸۵۸ء کے خط میں لکھا تھا، "جو آپ بن مانگے دیں اُس کے لینے سے مجھے انکار نہیں؛ اور جب مجھ کو حاجت آپڑے تو آپ سے مانگنے میں عار نہیں۔۔ جلد میری خبر لیجیے اور کچھ بھجوا دیجیے۔" نواب نے فوراً ۲۰۰ روپے بھیجے ص۱۶ (۴) جولائی ۱۸۵۹ء سے سو روپے ماہوار مقرر ہوئے اور مارچ ۱۸۶۵ء تک کی تنخواہ نواب یوسف علی خاں کے زمانے میں ملی۔ اس حساب سے ۶۹۰۰ روپے میرزا کو ملے، لیکن زمانۂ قیام رام پور میں تنخواہ دونی ہو گئی تھی، اس لیے اس پر دو سو روپے کا اضافہ کرنا چاہیے۔۔ (۵) میرزا نے ۸ دسمبر ۵۹ء کے خط میں ۲۰۰ روپے تنخواہ کے علاوہ مانگے، نواب نے فوراً بھیج دیا اور لکھا: "مخلص کو آپ کی ذات ستودہ صفات سے محبت اور موانست قلبی ہے۔ ہنڈی مبلغ دو سو روپے کی سوائے مشاہرۂ معینہ۔۔ مرسل ہے" حاشیہ ص۲۵ (۶) خط ۲۲ (۶ محرم ۱۲۷۶ھ / ۱۸۶۱ء) حیدر علی خاں کی شادی کے موقع پر ۱۲۵ روپے "تبرہ اور خلعت" کے نام سے میرزا کو بھیجے گئے۔ میرزا نے خط ۲۳ میں لکھا: "گستاخی معاف کروں گا۔۔ بہ طریق انبساط عرض کرتا ہوں کہ۔۔ میں کال کا مارا اگر یہ سب لے کھا جاؤں گا اور اس میں لباس نہ بناؤں گا تو میرا خلعت حضور کا باقی رہے گا یا نہیں؟" ص۲۹ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ نواب نے اس کا کیا جواب دیا (۷) ۱۸۶۶ء میں گورنر جنرل انبالہ میں دربار کرنے والے تھے۔ اس میں غالب بھی شریک ہونا چاہتے تھے، نواب سے اس غرض کے لیے دو سو روپے منگائے؛ نواب نے ۱۱ مارچ کو بھیج دیے۔ میرزا نے ایک خط کمشنر دہلی کا بھی نواب کے پاس روانہ کیا تھا اور رائے لی تھی کہ انبالہ جاؤں یا نہ جاؤں۔ نواب نے خط واپس کرتے ہوئے یہ رائے دی کہ "خط۔۔ کمشنر بہادر سے عدم حصول شرف ملازمت۔ گورنر جنرل۔۔۔ مستنبط ہے اسی واسطے تشریف لے جانا۔۔ بلا استجازت ضرور نہیں معلوم ہوتا" ص۱۳۳۔ میرزا صاحب اس دربار میں شریک نہ ہوئے؛ اس کی وجہ العفوں ایک خط بہ نام میر سرفراز حسین میں خرابی صحت بتائی ہے کل رقم آٹھ ہزار تین سو چھتیس ہوتی ہے۔ اگر زمانۂ قیام رام پور میں تین مہینوں کی تنخواہ دونی ملی تو ایک سو اور بڑھ جائے گا۔ یاد آتا ہے کہ میرزا نے کہیں لکھا ہے کہ ان کی کسی کتاب کے چھپوانے کے لیے بھی نواب نے روپے دیے تھے۔ اگر طبع ثانی میں ریاست کے کاغذات کو دیکھ کر مالی اعانت کے متعلق زیادہ مفصل اطلاعات دی جا سکیں تو بہتر ہو گا۔

---

۵ یہ کلیات یا دیوان میں نہیں۔

مکاتیب غالب میں ۶۵[1] خط (۴۳ تا ۱۰۰) نواب کلب علی خاں (ولادت ۱۲۵۰ھ وفات ۱۳۰۴ھ) کے نام ہیں۔ خط ۴۳ کی تاریخ کتابت ۶ مئی ۱۸۶۵ء ہے، لیکن نواب کے ایک خط سے جس کا اقتباس ص ۴۹ پر مندرج ہے یہ پتا چلتا ہے کہ مرزا غالب نے نواب کو ایک خط، ۲۷ اپریل کو بھی بھیجا تھا۔ یہ خط نواب یوسف علی خاں کی مسند نشینی کے بعد "تعزیت[2] و تہنیت" میں لکھا گیا تھا، لیکن، اور بہت سے خطوں کی طرح ضائع ہو گیا۔ نواب نے اس کے جواب میں مرزا کو اطلاع دی تھی کہ وظیفہ حسب دستور ملا کرے گا۔ اس کے بعد مرزا نے تہنیت جلوس میں ایک قصیدہ ارسال کیا۔ اس زمانے میں نواب کو مرزا داغ سے یہ معلوم ہوا تھا کہ مرزا کا ارادہ رام پور آنے کا ہے، نواب نے قصیدے کی تعریف میں جو خط لکھا اُس میں تمنائے ملاقات بھی ظاہر کی:

راقم نیز متمنی ملاقات شریف ست۔ او تعالیٰ شب یلدائے فراق را بہ زودی.. بہ ایام وصال مبدل گرداند (حاشیہ ۵۱) مرزا نے جواب میں تحریر کیا کہ گرمی اور برسات کا سفر مجھ سے بوڑھے اور رنجور آدمی کے لیے متعذر ہے "ہنگامۂ آتش و آب رفع ہوا اور میں نے احرام بیت المعمور رام پور باندھا" مرزا نے اسی خط (۴۷ مؤرخہ ۱۸ جون) میں یہ تحریک بھی کی تھی کہ نواب بعض خطابات[3] اپنے لیے ملکۂ وکٹوریا سے حاصل کریں۔ نواب نے اس کا یہ جواب دیا کہ "استحصال[4] الفاظِ خطاب" اس ریاست کا دستور نہیں۔ خط ۵۲ میں مرزا نے داستانِ امیر حمزہ کا زمانۂ تصنیف شاہ عباس ثانی کا عہد بتایا ہے جو غالباً صحیح نہیں۔ مرزا نے طب کی باقاعدہ تعلیم نہیں پائی تھی، لیکن اس علم کی چند فارسی کتابیں بہ ظاہر اُن کی نظر سے گزری تھیں؛ مختلف قسم کی بیماریوں کا طویل تجربہ مزید برآں۔ مرزا آخر عمر میں اپنے کو کسی طبیب سے کم نہیں سمجھتے تھے۔ نواب کی ناسازیِ مزاج کی خبر کسی نے انھیں دہلی میں دی تھی، مرزا نے وہیں بیٹھے بیٹھے مرض کی تشخیص کر کے نسخہ تجویز کر دیا اور غذا وغیرہ کے متعلق ہدایات لکھ بھیجیں۔ مرزا نے جو خط اس موقع پر روانہ کیا تھا اُس کے الفاظِ ذیل سے معلوم ہوتا ہے کہ اپنی طبی معلومات کے متعلق مرزا کو کس قدر حسن ظن تھا:

"میں طبیب نہیں، مگر تجربہ کار ہوں، ستر برس کا آدمی ہوشیار ہوں.. خدا جانے اور طبیب کیا سمجھے ہوں گے... میرے نزدیک بہ اشتراکِ معدہ و قلب یہ مرض طاری ہوا تھا" خط ۵۴

نواب نے اسے مرزا کی "محبت معنوی" پر محمول کیا، لیکن یہ نہیں بتایا کہ مرزا کی مجوزہ معجون کے استعمال کرنے اور اُن کی ہدایات پر کاربند ہونے کا ارادہ ہے یا نہیں۔

برسات ختم ہوتے ہی مرزا حسب وعدہ عازم رام پور ہوئے۔ وہ دہلی سے ۷ اکتوبر کو چلے تھے اور ۱۲ اکتوبر کو رام پور پہنچے تھے۔ جناب عرشی لکھتے ہیں کہ "خلد آشیاں (یعنی نواب کلب علی خاں) نے... بے حد تواضع

---

[1] نمبر ۶۳ خط نہیں چھپا ہوا فارسی قطعہ ہے [2] خط ۱۱۶ بنام تفتہ [3] مرزا نے لکھا ہے کہ نواب کے اجداد نے سلاطین مغلیہ کا خطاب قبول نہیں کیا غالباً یہ صحیح نہیں (۴ سے متعلق خطاب آئندہ صفحے پر)

اور مدارات کی، قیام کے لیے جرنیلی کوٹھی عطا ہوئی" (دیباچہ ص۱۰) میرزا کے خطوط سے بھی معلوم ہوتا ہے کہ وہ نواب کے برتاؤ سے بہت خوش تھے۔ گیارہ ہفتے[۵۲] قیام کے بعد ۲۸ دسمبر کو رام پور سے رخصت ہوئے۔ راہ میں سیلاب کی وجہ سے بڑی مصیبت اٹھائی۔ مراد آباد میں بیمار ہو گئے، ناچار رک جانا پڑا۔ نواب کو شیفتہ سے اس کی اطلاع ملی تو انھوں نے فوراً ہرکارے کی معرفت ایک خط[۵۳] میرزا کے نام مراد آباد بھیجا اور میرزا کو بہ شرطِ ضرورت علاج کے لیے رام پور بلایا، لیکن، جیسا کہ میرزا نے خط[۵۴] ۵ (مورخہ ۱۰ جنوری ۱۸۶۶ء) میں لکھا ہے وہ مراد آباد سے اسی دن روانہ ہو گئے، جس دن کہ شیفتہ وہاں سے چلے تھے۔ جناب عرشی کا بیان ہے کہ نواب کا خط میرزا کو نہیں ملا، ہرکارہ اُسے رام پور واپس لے گیا۔ (حاشیہ ص۶)

اگست ۱۸۶۶ء میں نواب نے اپنی ایک فارسی نثر (تقریظ شرح قصائد بدر چاچ) میرزا کے پاس اصلاح کے لیے بھیجی؛ لیکن اوّل ساغر و دردی کا مضمون ہوا۔ اصلاح کے سلسلے میں کچھ باتیں جو میرزا کے قلم سے نکلیں نواب کے تکدرِ خاطر کا باعث ہوئیں[۵۵] اور تلمذ کی ابتدا کے ساتھ ہی اس کا خاتمہ بھی ہو گیا۔ اس اجمال کی تفصیل یہ ہے کہ میرزا نے نثر کو دیکھ کر اس کی تعریف تو بہت کی، لیکن بعض الفاظ اور محاورات کے محلِ استعمال کی نسبت[۵۶] اعتراض بھی کیے۔ نواب نے ان اعتراضوں کے بارے میں میرزا کو لکھا: "نظیر ہمہ الفاظ کہ شاید عجالتہً بہ امعانِ نظر ملاحظہ نہ شد مرسل داشتہ ام۔ چشم کہ اگر اقوال ایں ہمہ اساتذہ قابل اعتبار باشد فبہا، والا بہ مشاہدہ از نیکو نگی آں مطلع سازند۔"

جناب عرشی کا بیان ہے کہ فرہنگ جہانگیری و رشیدی وغیرہ سے نظیریں روانہ کی گئی تھیں (حاشیہ ص۶)۔ انھوں نے یہ نظیریں مکاتیب غالب میں درج نہیں کیں، ضرورت ہے کہ اشاعت ثانی میں یہ کمی پوری کر دی جائے۔ میرزا نے جواب میں ایک خط ۱۹ ستمبر کو لکھا تھا، لیکن اب اس خط کا پتا نہیں ملتا۔ (ص۶) نواب کے خط مورخہ ۲ اکتوبر سے جس کا اقتباس ص۴۳ پر درج ہے معلوم ہوتا ہے کہ میرزا اژنگ اور ارژنگ کو مختلف المعنی سمجھتے تھے اور آشیاں چیدن اور آشیاں بستن کو ہم معنی قرار دینے میں انھیں تامل تھا۔ نواب لکھتے ہیں: اکثر مالک فا بالجملہ

---

[۵۲] دیباچہ ص۱۰، لیکن حاشیہ ص۶ پر ۲۲ ہفتے لکھا ہے جو سہو قلم ہے۔ [۵۳] جناب عرشی کا خیال ہے (دیباچہ ص۱۰) کہ یہ خط جو دہلی واپس ہونے کے بعد میرزا نے لکھا ہے نواب کے اُس خط کا جواب ہے جو انھوں نے مراد آباد بھیجا تھا۔ اس کی تردید خود ان کے اُس بیان سے ہوتی ہے جو حاشیہ ص۶ پر ہے۔ [۵۴] سید جیں (شائع کردہ جامعہ ملیہ ص۴۳) میں دس بیتوں کا ایک قطعہ ہے۔ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ خطاب کے بارے میں میرزا کی تحریک نواب کو سخت ناگوار ہوئی تھی، میرزا نے معافی چاہی ہے۔ مکاتیب غالب میں نہ یہ قطعہ ہے اور نہ اس کا کوئی ذکر ہے۔ آخر کے ۲ شعر ملاحظہ ہوں:

خلافِ شیوۂ مبارک نہادہ آں تقریز ÷ بسے خطا، ز دو از بندگان و زت خواہ ۔ تو بادشاہ و شہنشاہ تاج دار زنگ ÷ خطاب می طلبید باد شبہ ز شاہنشاہ

چو در آمن نہ پذیری ز ہیرم مت بگریز ÷ بہ حق اشہد ان لا الٰہ الا اللہ۔

[۵۵] جناب عرشی کا خیال ہے کہ اس نثر سے پہلے یا اس کے بعد نواب نے میرزا کو کوئی چیز اصلاح کے لیے نہیں بھیجی۔ دیباچہ ص۲۶
[۵۶] "تا قدیر بصیر کے نزدیک یہ نگارش ظاہر وحید اور جلالا کی عبارت سے بہتر ہے" خط ۶۶۔ میرزا کی بصیرت میں کلام نہیں لیکن یہ رائے میرزا کی نہیں، دربار رام پور کے وظیفہ خوار کی ہے۔ [۵۷] جس خط میں اعتراض تھے وہ ضائع ہو گیا ہے۔

لغت ارتنگ[95] و ارژنگ کا بمعنی واحد پنداشتہ اند و عامۂ مفسران کلام شیرازی مثلاً "آشیان چیدن" را مرادف "آشیاں بستن" نگاشتہ چناں چہ نظیر ہر یکے . . بہ مطالعہ خواہد رسید ۔ مع ہٰذا اگر طبع بن استاد زماں بہ ترقیم الفاظ بالا فی الجملہ تغیرے داشتہ باشد ہم چناں حوالۂ قلم نماید کہ مبحوث عنہ ما از تقریظ اصلاح شدہ . . محو ساختم زیراکہ مرا از آں مشفق واسطۂ تلمذ بودہ است، نہ از عرفی و دیگراں ۔ اما نظیرے کہ بہ نظم گذشتہ است صرف برائے اطلاع بہ نسخۂ ہٰذا مندرج گردیدہ میرزا کا خط ۷ نواب کے اس خط کے جواب میں ہے ۔ اس کے اقتباسات ذیل ملاحظہ طلب ہیں: "اس عنایت نامے میں ایک فقرہ نظر پڑا کہ جس سے میں کانپ اٹھا۔ "مرا از آں مشفق واسطۂ تلمذ بودہ است" یہ ذلیل کو عزت دینی . . ہے ۔ میں تو حضرت کو اپنا استاد اور اپنا مرشد اور اپنا آقا جانتا ہوں" فارسی سے اپنے فطری لگاؤ اور عبدالصمد سے استفادے کے ذکر کے بعد:" اب مجھے اس امر خاص میں نفس مطمئنہ حاصل ہے مگر دعوی اجتہاد نہیں ہے، بحث کا طریق یاد نہیں، میاں انجو، جامع فرہنگ جہاں گیری[96] شیخ رشید، راقم فرہنگ رشیدی عظمائے عجم میں سے نہیں ۔ ہند ان کا مولد، ماخذ ان کا اشعار قدما، ہادی ان کا قیاس ۔ ٹیک چند اور سیال کوٹی مل ان کے پیرو سبحان اللہ! ہندی بھی اور ہندو بھی[97] نور علیٰ نورا!"

میرزا نے ہندوستانی فرہنگ نگاروں کی نسبت یہ رائے ظاہر کرنے کے بعد کہ انھوں نے شعرائے ایران کے کلام میں جو الفاظ آئے ہیں، اُن کے معانی قیاس سے نکالنے میں اکثر غلطیاں کی ہیں، خط کا خاتمہ اس طرح کیا ہے: "اب جو پیر و مرشد نے لکھا کہ ارتنگ[98] و ارژنگ متحد المعنی اور آشیاں ساختن[99] و بستن و چیدن گھونسلا بنانے کے معنی پر ہیں تو میں نے بے تکلف مان لیا۔ لیکن: نہ ان صاحبوں کے قیاس کے بہ موجب بلکہ اپنے خداوند نعمت کے) حکم کے مطابق" نواب سمجھے کہ میرزا نے مجھے استاد طنزاً لکھا ہے۔ اور میرے اقوال کو بحث سے تعبیر کیا ہے۔ میرزا کی یہ ادا بھی کہ وہ اُن لوگوں کو جن کے اقوال نواب بہ طور سند پیش کرتے ہیں، مطلق نظر میں نہیں لگاتے اور نواب کے آگے سر تسلیم خم کیے دیتے ہیں، پسند نہ آئی[100] ۔ نواب جو مغلوب الغضب واقع ہوئے تھے اس قدر برہم ہوئے کہ انقطاع[101] تعلقات کی دھمکی دی۔ اُن کے الفاظ یہ ہیں: "امثال ایں کنایہ[102] ہائے تو . . و لفظ بحث . . خلاف واقع و مورث رنج و عناست . . . پس اگر ہم چنیں منظور باشد، اشارتے سازند کہ واسطۂ ترسیل رسائل از فی مابین برداشتہ شود، ورنہ بنان خامہ را بہ امور خارج البحث تکلیف نہ دادہ باشند" (حاشیہ ص ۸۳ و ۸۴)

نواب کے خط کا میرزا پر جو اثر ہوا اس کا اندازہ خط ۲۷ کے ابتدائی الفاظ سے ہو سکتا ہے: "توقیع وقیع آیا، پڑھتے ہی کانپ اٹھا اور عالم نظر میں تیرہ و تار ہو گیا" اس کے بعد میرزا نے خدا اور رسول کی قسم کھا کر اس سے

---

[95] میرزا کے نزدیک ارتنگ مرقع اور ارژنگ نقاش کا نام ہے۔ کلیات نثر ص ۱۷۱ نواب نے اسے مانا نہیں، اُن کا یہ شعر انتخاب یادگار ص ۳۳۲ میں درج ہے: "بہ پیش نقش تو رنگے نہ دارد ✣ چہ ارتنگ نوشا چہ ارژنگ مانی"۔

[96] یہ ایرانی تھے [97] یہ زیادتی ہے محقق ہونے یا نہ ہونے کا مدار مذہب پر نہیں۔

[98] "ارتنگ . . پر ہے" یہ الفاظ مکاتیب میں واوین کے اندر ہیں، لیکن نواب کے صرف مطالب ہیں الفاظ میرزا کے ہیں [99] آشیاں ساختن کا ذکر اس سے پہلے نہیں آیا۔

[100] نواب کے خط کا اقتباس مکاتیب میں ملاحظہ ہو [101] نواب کے الفاظ سے اس کے علاوہ اور کوئی نتیجہ نہیں نکل سکتا [102] لفظ استاد کی طرف اشارہ ہے۔

انکار کیا ہے کہ 'بحث' سے نواب کے 'ارشادات' کی طرف اشارہ تھا۔ اور ہندوستانی فرہنگ نگاروں کے متعلق اپنی رائے کی تشریح کی ہے۔ میرزا نے نواب کو جو اپنا استاد لکھا تھا اور جس پر نواب نے اعتراض کیا تھا' اس کی نسبت اس خط میں میرزا نے کچھ نہیں تحریر کیا۔ خاتمہ ان الفاظ پر ہوتا ہے: آخر میں یہ بھی لکھ دیا تھا کہ "ان[۵۲] دونوں باتوں کو میں نے مانا، لیکن نہ فرہنگ لکھنے والوں کی رائے کے بہ موجب، بلکہ اپنے خداوند کے حکم کے مطابق" یہ کلمہ موجب عتاب نہیں ہو سکتا، اور اگر اس کو گناہ سمجھا جائے" آخر گناہ گار ہوں کافر نہیں ہوں" گناہ معاف کیجیے اور نوید عفو سے مجھ کو تقویت دیجیے۔ نواب نے جواب میں لکھا: حالاں کہ آں مہرباں بہ تاویلش پرداختند از آں دفعِ شکوک لاحقہ گردیدۂ خاطر... مقروں جمعیت باشد" (حاشیہ ص۴۳) لیکن بہ قولِ جناب عرشی "اس کے بعد نواب نے پھر کوئی نثر اصلاح کے لیے 'نہیں بھیجی' جس کے معنی یہ ہیں کہ اُن کی طبیعت کا تکدر کلیۃً دور نہیں ہوا (حاشیہ ص۴۳)۔ میرزا اپنے عہد کے سب سے بڑے شاعر اور انشا پرداز' نواب کے والد کے استاد اور ان کے بزرگوں کے دوست تھے، پھر یہ کہ اُن کی عمر اتنی آگئی تھی اور ان کی صحت اتنی خراب تھی کہ اس دنیا میں اُن کے زیادہ رہنے کی امید بھی نہ تھی۔ نواب اگر یہ چاہتے تھے کہ میرزا آیندہ اپنے خط میں خارج از بحث باتیں نہ لکھا کریں، تو میرزا داغ یا کسی اور شخص کے ذریعے اُنھیں بہ آسانی تنبیہ کیا جا سکتا تھا۔ اس سے انکار نہیں کیا جا سکتا کہ نواب کے الفاظ ضرورت سے زیادہ سخت اور دل آزار تھے۔ میرزا سے بھی کلب علی خاں کو پہچاننے میں غلطی ہوئی۔ لفظ 'بحث' اور 'استاد' کے استعمال سے قطعِ نظر، میرزا کا اعترافِ شکست دراصل اعلانِ فتح تھا، اور کلب علی خاں اتنے نافہم نہ تھے کہ اس کا اصلی مطلب نہ سمجھ سکتے۔ میرزا نے جو معذرت کا خط لکھا تھا وہ بھی اُس شاعر کے شایانِ شان نہیں جس کے قلم سے یہ شعر نکلا ہے:

"تشنہ لب بر ساحلِ دریا ز غیرت جاں دہم ✤ گر بہ موج افتد گمانِ چینِ پیشانی مرا"

لیکن یہ بھی یاد رکھنا چاہیے کہ میرزا اگر ترکی بہ ترکی جواب دیتے اور رام پور سے وظیفہ بند ہو جاتا، تو خود میرزا کو جو تکلیف ہوتی اُس سے قطعِ نظر اُنھیں اپنے گھر والوں کو یہ یقین دلانا مشکل ہوتا کہ وہ مخبوط الحواس نہیں ہو گئے۔ خط ۴۳، ۷، ۱۰ دسمبر ۱۸۶۶ء سے معلوم ہوتا ہے کہ نواب کا ارادہ دہلی یا غازی آباد جانے کا تھا اور میرزا وہاں اُن سے ملاقات کرنا چاہتے تھے۔ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ میرزا کو اس کا موقع ملا یا نہیں۔
اس خط میں میرزا نے نواب کو اطلاع دی ہے کہ ۱۷ دسمبر کے دربار میں لفٹنٹ گورنر پنجاب نے مجھے خلعت دیا، حالاں کہ غدر کے بعد خلعت موقوف ہو گیا تھا اور کمشنر دہلی تک کو علم نہ تھا کہ خلعت ملنے والا ہے۔ جناب عرشی لکھتے ہیں کہ یہ زمانہ سر ڈانل میکلوڈ کی لفٹنٹ گورنری کا تھا (حاشیہ ص۴۵) اور یہ میرزا کا "آخری دربار اور خلعت تھا" دیباچہ ص۵۵۔ تعجب کی بات یہ ہے کہ خط ۴۴، ۷ میں خلعت کا ۱۷ دسمبر ۱۸۶۶ء تک بند رہنا لکھا ہے، لیکن' خط ۲۹ میں جو ۱۶ مارچ ۱۸۶۳ء کا ہے میرزا کا بیان ہے کہ " ۳ مارچ کو لفٹنٹ گورنر نے خلعت عطا کیا اور فرمایا کہ... گورنر جنرل... نے اپنے دفتر میں تمھارے دربار اور خلعت کے بہ دستور بحال رہنے کا حکم لکھوا دیا" یہ امر بھی قابلِ توجہ ہے کہ شیخ محمد اکرام صاحب نے غالب نامہ (ص۴۰۸ و ۴۰۹) میں میرزا کا ایک اردو قصیدہ نقل کیا ہے جس میں

---

[۵۲] "ان دونوں ... مطابق" واوین کے اندر ہیں' لیکن خط ۱۷ میں بجنسہ یہ الفاظ نہیں۔

"میکلوڈ بہادر" سے خطاب ہے۔ اس سے مستفاد ہوتا ہے کہ میرزا تیرھویں جنوری کو، دسنہ نامعلوم، غالباً دورِ میانہ کے ایک دربار میں شریک ہوئے تھے، جہاں انھیں قاعدۂ مقررہ کے خلاف جگہ دی گئی۔ میرزا نے قصیدے میں اس کی شکایت کی ہے۔ مصنفِ غالب نامہ اس قصیدے کے زمانۂ تصنیف کی تعیین ضروری نہیں سمجھے، لیکن، یہ بدیہی ہے کہ ۷ دسمبر اور ۱۳ جنوری کے دربار ایک ہی لفٹنٹ گورنر کے عہد میں ہوئے تھے۔ سوال یہ ہے کہ ان دونوں میں پہلے کس کا انعقاد ہوا؟

میرزا نے خط ۷۵ (۸ جنوری ۱۸۶۶ء) میں نواب سے یہ استدعا کی کہ باقر علی خاں اور حسین علی خاں کا "پچاس رُپے مہینا جنوری ۱۸۶۶ء ... سے جاری ہو جائے" یہ پتا نہیں کہ نواب نے اس کا کیا جواب دیا۔ خط ۸۷ (۵ ستمبر ۱۸۶۶ء) میں صرف حسین علی خاں کی تنخواہ مقرر کیے جانے کی درخواست ہے۔ غالباً اُس وقت تک باقر علی خاں کو الور میں نوکری مل چکی تھی۔ نواب کے جواب کا جو اقتباس حاشیۂ ص ۹۷ میں درج ہے اس میں تنخواہ کی طرف مطلقاً اشارہ نہیں۔ خط ۱۰۱ (۱۳ اگست ۱۸۶۷ء) سے معلوم ہوتا ہے کہ نواب نے حسین علی خاں کو ۲۵ رپے ماہوار تنخواہ دینی منظور کر لی تھی، لیکن جب ۱۶ نومبر ۱۸۶۷ء تک نواب نے ادھر توجہ نہ کی تو نواب کا عندیہ سمجھ کر میرزا نے اس سے "قطعِ نظر کی" (خط ۱۰۷)

اس سے پیشتر میرزا خط ۸۶ (۱۹ اگست ۱۸۶۶ء) میں حسین[۱] علی خاں کی شادی کے لیے نواب سے اعانت کی درخواست کر چکے تھے۔ اور نواب نے جواب دیا تھا کہ "منشائے خاص .. یہ خوبی منکشف نہ ہوا .. آپ خلاصۂ مکنونِ خاطر سے مطلع کیجیے .. جو بات کہ ممکن ہو گی ظہور میں آئے گی" (حاشیۂ ص ۹۵) میرزا نے پہلے بھی صاف لکھا تھا، اب مزید صراحت کے ساتھ لکھا کہ "میں مفلس محض ہوں۔ قرض بھی نہیں ملتا۔ آپ شادی کے لیے رُپے عنایت فرمائیں" (خط ۸۷)۔ نواب نے اس پر یہ معلوم کرنا چاہا کہ شادی میں کیا صرف ہو گا۔ ساتھ ہی یہ بھی لکھا کہ "راقم را خوشنودی آں مہربان در امور مناسبہ مد نظر است" حاشیۂ ص ۹۷۔ میرزا نے خط ۸۸ میں بتایا کہ باقر علی خاں کی شادی میں ڈھائی ہزار خرچ ہوئے تھے۔ لیکن یہ سمجھ کر کہ یہ بہت زیادہ ہے۔ ان الفاظ کا اضافہ کیا: "مگر میرا حق خدمت اتنا نہیں کہ اس قدر مانگ سکوں۔ جو کچھ دو گے اس میں شادی کر دوں گا۔" حاشیۂ ص ۹۹ سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ نواب کی طرف سے اس کا کوئی جواب نہیں گیا۔ شادی رجب میں قرار پائی تھی اُس وقت تک نواب نے کچھ اعانت نہ کی تو میرزا نے رمضان میں لکھا: "ماہِ صیام میں سلاطین و امرا خیرات کرتے ہیں، اگر حسین علی خاں یتیم کی شادی اسی مہینے میں ہو جائے اور اس بوڑھے اپاہج فقیر کو رُپیا مل جائے تو شوال میں رسمِ نکاح عمل میں آئے" (خط ۹۳)۔ اس خط کا جواب جو رام پور سے گیا اُس میں بہ قولِ جنابِ عرشی "میرزا صاحب کے اصل مُدعا کا کوئی تذکرہ نہیں" (حاشیۂ ص ۱۰۱) میرزا نے ذی قعدہ میں پھر نواب کو توجہ دلائی (خط ۹۷)، لیکن، بہ ظاہر نواب نے کوئی جواب نہیں دیا۔ خط ۱۰۱ (۱۳ اگست ۱۸۶۷ء) سے معلوم ہوتا ہے کہ بالآخر نواب نے یہ درخواست بھی منظور کر لی۔ میرزا نے آخری خط جو اس سلسلے میں لکھا تھا (۱۰۲، مورخہ ۱۱ ستمبر ۱۸۶۷ء) اس میں بڑی لجاجت[۲] سے کام لیا تھا لیکن نواب اس پر بھی ایفائے وعدہ کی طرف متوجہ نہ ہوئے، ناچار

---

[۱] "آپ کے غلام زرخرید .. کی منگنی ہو گئی۔ نواب احمد بخش خاں مرحوم کے حقیقی بھائی کی پوتی سے .. اب میرے بڑھاپے اور مفلسی کی شرم آپ کے ہاتھ ہے۔" خط ۸۶۔

[۲] حسین علی خاں میرزا کی وفات کے بعد رام پور میں ملازم ہو گئے تھے۔ انھوں نے اپنی شادی کے لیے مدد بھی چاہی تھی، اس بنا پر کہ ایک زمانے کے بعد اس مضمون کی درخواست نہیں ملتی ہے، جناب عرشی کا قیاس ہے کہ نواب نے شادی کے لئے رُپے دیے ہوں گے۔ ریاست کے پرانے کاغذات سے حقیقت کا پتا چلے تو چلے۔

تنخواہ کی طرح میرزا نے اس سے بھی ہاتھ اٹھایا (خط ۱۰۷)

خط ۱۰۱ سے پتا ملتا ہے کہ میرزا نے نواب سے یہ درخواست بھی کی تھی کہ میرا قرض ادا کر دیجیے اور نواب نے تینوں درخواستوں کو بظاہر ایک ہی وقت منظور کیا تھا۔ خط ۱۰۵ (مورخہ ۱۶ نومبر ۱۸۶۶ء) سے معلوم ہوتا ہے کہ میرزا پر آٹھ سو روپے قرض تھے میرزا لکھتے ہیں: "آٹھ سو رُپے ہوں تو میری عزت بچتی ہے۔ ناچار حسین علی خاں کی شادی اور اُس کے نام کی تنخواہ سے قطع نظر کی۔ اب اس باب میں کہوں کیا مجال! میری جان۔ اور آبرو آپکے ہاتھ ہے مگر حضور جو عطا فرمانا ہے جلد ارشاد ہو"[۵] اس کے بعد میرزا نے نہ کبھی شادی کے لیے رُپے مانگے اور نہ کبھی حسین علی خاں کی تنخواہ کے لیے کہا۔ قرض ادا کرنے کے متعلق جو وعدہ تھا اسے البتہ یاد دلاتے رہے لیکن اپنی زندگی میں قرض خواہوں سے چھٹکارا ان کی قسمت میں نہ تھا، اور قبل اس کے کہ نواب اپنا وعدہ وفا کریں میرزا کو پیام اجل پہنچ گیا۔

میرزا کے ساتھ یوسف علی خاں اور کلب علی خاں کے برتاؤ میں بڑا فرق تھا۔ یوسف علی خاں اس طرح دیتے تھے کہ قبول کرنے میں میرزا کو ذلت کا احساس نہیں ہوتا تھا۔ کلب علی خاں اس طرح دیتے تھے کہ لیتے ہوئے ۴۳ نظر میں خود ذلیل ہو جاتے تھے۔ میرزا نے یوسف علی خاں کے عہد میں رام پور کے وظیفے کو کبھی "خیرات" سے تعبیر نہیں کیا، کلب علی خاں کے نام کے خطوں میں بار بار یہ لفظ آتا ہے۔ اور وہ کبھی اس کے استعمال کو منع نہیں کرتے۔ اصلاح نثر کے سلسلے میں جو بدمزگی پیدا ہوئی تھی اس کا ذکر ہو چکا ہے۔ میرزا کا اس کے باوجود بھی تھوڑے تھوڑے وقفے سے تین مختلف شکلوں میں طالب زر ہونا ایک ایسا واقعہ ہے جو توجیہ چاہتا ہے۔ لڑکوں کے مشاہرے کے لیے لکھنا امراؤ بیگم کی تحریک سے ہوگا، گو میرزا بھی یہ چاہتے ہوں کہ ریاست سے ان کی زندگی ہی میں تعلق پیدا ہو جائے تو کوئی تعجب کی بات نہیں۔ حسین علی خاں کی شادی کے لیے اعانت کی درخواست اس صورت میں کہ اس سے کچھ قبل ہی مشاہرہ مقرر کیے جانے کی استدعا کر چکے تھے، بے محل تھی، اور میرا قیاس ہے کہ یہ محض امراؤ بیگم کی ضد کا نتیجہ تھی۔ میرزا نے اس کے متعلق جو خطوط لکھے وہ بے [illegible] ہت لکھے۔ اور اسی سبب سے ان میں ایسی گدایانہ لجاجت اور ابرام سے کام لیا جو اُن کی وضع کے بالکل خلاف تھا۔ یہ گویا ایک سزا تھی جو انھوں نے اپنے آپ کو دی۔ ادائے قرض کی استدعا محض مجبوری اور بے چارگی کے عالم میں کی گئی۔ میرزا کے قرض خواہ جانتے تھے کہ پنشن اور رام پور کا وظیفہ میرزا کے دم تک ہے۔ اور میرزا چراغ سحری ہو رہے ہیں، اور ان کی زندگی میں روپیا وصول نہیں ہوا تو پھر اس سے ہاتھ دھونا پڑے گا۔ ان کے تقاضوں سے میرزا کی زندگی عذاب میں ہوگی۔ نواب کی بے اعتنائیوں کے باوجود رام پور ہی ایک جگہ تھی جہاں سے کچھ امید ہو سکتی تھی۔ میرزا غالب اور نوابان رام پور کے تعلقات کی تاریخ کا یہ سب سے ناخوش گوار واقعہ ہے کہ نواب نے درخواستوں کے منظور کر لینے پر بھی میرزا کی زندگی میں نہ تو حسین علی کا وظیفہ مقرر کیا، نہ اُن کی شادی کے لیے رُپے دیے۔ اور نہ میرزا کا قرض ادا کیا۔ جناب عرشی کا بیان ہے کہ میرزا کی وفات کے بعد حسین علی خاں رام پور چلے گئے تھے۔ اور ان کی ریاست سے تنخواہ مقرر ہو گئی تھی اور ان کا قیاس ہے کہ شادی کے لیے بھی اُنھیں کچھ رُپے دیے گئے تھے۔ امراؤ بیگم نے میرزا کی وفات کے بعد نواب کو لکھا کہ انگریز اس شرط پر کہ میں کچہری میں حاضر ہوں مجھے دس رُپے ماہوار دینا قبول کرتے ہیں، لیکن میں کچہری میں نہیں جا سکتی۔ آپ میری

---

۵ "حسین علی خاں کی سسرال والوں کا بڑا تقاضا ہے۔۔ بہ طریق شیئًا للہ جو۔۔ مزاج میں آئے وہ عطا کیجیے"

خبر لیں۔ اور میرزا صاحب ۸۰۰ روپے قرض چھوڑ گئے ہیں۔ یہ حق العباد ہے، اس کے ادا کیے جانے کی بھی صورت نکالیں۔ مکاتیب غالب سے یہ تو معلوم ہوتا ہے کہ امراؤ بیگم نے اس مضمون کی کئی درخواستیں بھیجیں، لیکن یہ پتا نہیں چلتا کہ آخر کیا حکم ہوا۔ ابھی حال میں جناب عرشی نے مجھے اطلاع دی کہ کاغذات سے یہ ثابت ہوتا ہے کہ نواب نے حکیم غلام نجف خاں کی معرفت امراؤ بیگم کو ۶۰۰ روپے بھیجے تھے۔

مکاتیب غالب کی تصریح کے مطابق کلب علی خاں کے عہد میں رقوم ذیل میرزا کو ملیں:

(۱) ماہوار وظیفہ از اپریل ۱۸۶۵ء تا جنوری ۱۸۶۹ء ۴۶۰۰ روپے (۲) میرزا نے پہلا مدحیہ قصیدہ "تجلیے کہ زموسی الخ" بھیجا، تو نواب نے خط میں اس کی تعریف لکھی، میرزا نے خط ۴۵ میں یاد دلایا کہ فردوس مکان قصیدے کا صلہ ۲۵۰ روپے عطا کیا کرتے تھے، "یہ رسم بری نہیں، اگر جاری رہے تو بہتر ہے" نواب بہ ظاہر اس پر بھی خاموش رہے تو میرزا نے ۱۱ اگست ۱۸۶۵ء کو ایک قطعہ خط ۵۰ کے ساتھ بھیجا، اور خط میں لکھا: "بہ نظر اصلاح نظم و اصلاح حال ملاحظہ ہو" نواب نے ۱۶ اگست کو اس کا جواب دیا اور اس کے ساتھ ۲۰۰ روپے کی ہنڈی بھیجی۔ یہ قصیدے کا صلہ نہ تھا، نواب کی صحت یابی کے بعد جس طرح اور "مستحقین" کو "سرکار" سے "بہ طریق عنایات" روپے دیے گئے تھے، میرزا کو بھی ملے تھے۔ (حاشیہ ص۵۶) اس ہنڈی کے وصول کرنے سے قبل میرزا ایک اور قصیدہ "زہے دو چشم الخ" بھیج چکے تھے، ہنڈی ملی تو انھوں نے مزید اعانت کی درخواست کی (خط ۵۲) لیکن بہ ظاہر نواب نے ادھر کچھ اعتنا نہ کی (۳) زمانۂ قیام رام پور میں بہ قول جناب عرشی[5] (دیباچہ ص۱۰۶ و ۱۰۷) ۷ نومبر کو ہزار روپے اور رخصت کے وقت دو سو روپے ملے۔ عجیب بات یہ ہے کہ میرزا نے ۲۸ نومبر کو رام پور سے جو خط تفتہ کو لکھا ہے اس میں ہزار روپے کا ذکر نہیں: "میں شعر کی داد اور نظم کا صلہ مانگنے نہیں آیا ہوں، روٹی .. سرکار سے ملتی ہے۔ وقت رخصت میری قسمت اور منعم کی ہمت۔" (خطوط ص۱۰۳) بہ ظاہر میرزا کسی مصلحت سے اس کا اعلان عام پسند نہیں کرتے تھے۔ (۴) خط ۶۴ میں اس کا ذکر ہے کہ چار سو ساڑھے چار سو قرض ہو گیا ہے، خط ۷۰ میں (۲۶ اکتوبر ۱۸۶۶ء) صراحتہً یہ استدعا کی گئی ہے کہ قرض ادا کر دیا جائے۔ خط ۷۵ (۸ جنوری ۱۸۶۷ء) سے معلوم ہوتا ہے کہ "آدھا قرض عطیۂ سابق میں اور آدھا قرض عطیۂ حال میں ادا ہو گیا" کسی خط میں یہ صراحت نہیں کہ کتنی رقم ملی، غالباً عطیۂ سابق اور عطیۂ حال دونوں ملا کر چار ساڑھے چار سو روپے ہوں گے۔ کل رقم ۶۴۰۰ یا ۶۴۵۰ ہوتی ہے۔

خطوط ۱۰۸ تا ۱۱۰ اصحاب ذیل کے نام ہیں: نواب زین العابدین خاں خلف اصغر علی خاں (۲ خط) منشی سیل چند، میر منشی ریاست (۲) خلیفہ احمد علی احمد رام پوری (۱) محمد حسن خاں، مالک مطبع (۱)۔ خط ۸ سے معلوم ہوتا ہے کہ ۲۵ مارچ ۰۰۰ سے قبل میرزا کا دیوان اردو رام پور پہنچ چکا تھا۔ خط ۱۱۶ سے پتا چلتا ہے کہ میرزا نے سنین فارسی کے متعلق ایک دو ورقہ لکھ کر احمد کو بھیجا تھا جو غالباً ضائع ہو گیا۔ اس خط میں میرزا نے عرفی کے دو شعروں پر احمد کے اعتراضات کا جواب دیا ہے۔ شعر خط میں نہیں، جناب عرشی نے کسی ایسے ماخذ سے جس کا انھوں نے پتا نہیں بتایا، نقل کیے ہیں:

---

۵ جناب عرشی نے مکاتیب میں یہ نہیں لکھا کہ اُن کا بیان کہاں سے ماخوذ ہے۔ میرے استفسار پر انھوں نے مطلع کیا کہ ریاست کے کسی محکمے سے اس کا پتا چلا ہے۔

اس خط کی قیمت ریاست نے پچیس روپے ادا کی۔

ساختم ایں نغمہ تا در نیم شب — ہم رہ مرغ سحر خواں می زنم

شاہدے کو کہ بیک نفس گوشے — بہ دلِ درد بدور انداز د

اس اعتراض کا کہ 'مرغ سحر خواں' کو 'نیم شب' سے 'نغمہ زن' کہنا صحیح نہیں، میرزا نے یہ جواب دیا ہے کہ سحر اور صبح میں فرق ہے۔ صبح کے برخلاف "سحر بہ طریق مجاز نصف شب سے صبح تک مستعمل ہے، طعام آخر شب کو سحری اور سحر گہی کہتے ہیں۔ دوسرا اعتراض گوش بر انداختن پر ہے۔ میرزا اساتذۂ ایران کے کلام سے کوئی سند نہ پیش کر سکے۔ اس کے علاوہ کوئی اور جواب نہ بن پڑا کہ جو عرفی زبان سے نکل جائے وہی صحیح ہے۔ اگر گوش انداختن غلط ہوتا تو حکیم ابوالفتح، فیضی اور ابوالفضل اس کی دھجیاں اڑا دیتے۔ اس جواب کی وقعت ظاہر ہے، اہل زبان سے بھی محاورات کے استعمال میں غلطی ہوتی ہے، خود میرزا نے صائب پر یہ اعتراض کیا ہے کہ اُس نے ایک جگہ ہندوستانی روزمرے کا فارسی ترجمہ کیا ہے۔ گوش انداختن پر عرفی کے معاصروں نے اعتراض کیا یا نہیں، اس کے بارے میں بھی میرزا نے جو قطعی فیصلہ کر دیا ہے اُس کا انھیں کوئی حق نہیں۔ احمد سے گفتگو رام پور میں ہوئی تھی اور یہ خط میرزا نے رام پور ہی میں لکھا تھا، لیکن، یہ پتا نہ چل سکا کہ یہ یوسف علی خاں کے عہد کی بات ہے یا کلب علی خاں کے زمانے کی۔ آخری خط محمد حسن خاں کے نام ہے جنھوں نے کلب علی خاں کے حسب الحکم اخبار دبدبۂ سکندری جاری کیا تھا اور انھیں کے ایما سے ایک مطبع قائم کیا تھا۔ میرزا اس اخبار کے خریدار تھے لیکن انھیں شکایت تھی کہ اس میں دوسرے رؤسا اور امرا کی جس قدر تعریف ہوتی ہے کلب علی خاں کی نہیں ہوتی اسی بنا پر انھوں نے اخبار کی خریداری بند کر دی۔ اس خط میں ضرورت سے زیادہ وضع داری اور خیر خواہی کا اظہار کیا ہے۔

میرزا کے رام پوری مکاتیب میرزا کے بہترین خطوط میں شمار نہیں ہو سکتے۔ ان خطوں کے مکتوب الیہوں سے میرزا بے تکلف نہ تھے۔ اور میرزا کے وہی خطوط سب سے اچھے ہیں جو انھوں نے ایسے دوستوں عزیزوں اور شاگردوں کو لکھے ہیں جن سے وہ بالکل بے تکلف تھے۔ تاہم یہ خط میرزا کے ہیں۔ بہ استثنائے بعض کل خطوط خود میرزا کے لکھے ہوئے ہیں، اس لیے صحیح متن پیش کرنے میں چنداں دشواری نہ تھی، اور مکاتیب کا متن بہت بڑی [illegible] املا بظاہر اسی طرح ہے جس طرح کہ خود میرزا نے لکھا ہے، لیکن، کچھ الفاظ ایسے بھی ہیں جن کا املا دو طرح ہے، یا میرزا کے بتائے ہوئے قاعدوں کے خلاف ہے۔ بعض الفاظ کا املا غلط بھی ہے اور غلطی ایسی ہے جو میرزا سے مستبعد ہے۔ میرا خیال ہے کہ املا میں جدید قواعد کی پیروی کرنی چاہیے، اور املا سے متعلق جو اصول میرزا کی تحریروں سے مستنبط ہوتے ہیں، انھیں دیباچے میں درج کر دینا چاہیے۔ اگر یہ نہیں تو لفظ لفظ میرزا کی تحریر کے مطابق ہو، آدھا تیتر آدھا بٹیر کسی طرح مناسب نہیں۔ کتاب میں جو الفاظ میرے نزدیک صحیح نہیں یا جن کی صحت مشتبہ ہے میں انھیں ذیل میں درج کرتا ہوں۔ اس میں طباعت کی غلطیاں بھی آ گئی ہیں:

نفس ہائے گیرا ص۶ خود غالب کے بتائے ہوئے قاعدے کے مطابق ہمزہ نہیں چاہیے۔ خوں نابہ ص۶: خطوط غالب میں بھی ایک جگہ اسی طرح لکھا ہے، گر ہے خونابہ، خوں + آب + ہ۔ مولینا ص۸ مولنا چاہیے۔ سفتیجہ ص۸ یا سفتجہ؟ روانہ ص۹ اور روانا ص۱۱ ان دونوں میں کون سا املا غالب کا ہے؟ دفعات زرجت ص۱۱ محلّہ بلّی مارہ ص۱۲ یا بلّی ماراں؟ اپنے فہم و استعداد ص۱۸ اپنی چاہیے آرائش ص۱۹ و ص۲۶ آرایش چاہیے۔ میری نسبت

ص۱۹ و ص۱۱۱: میرے جسن چاہیے، غالب کی زبان پر یہ لفظ مذکر تھا، گو خطوط میں ایک آدھ جگہ مؤنث بھی ملتا ہے۔ دست بستہ و تیغ ص۲۲، خستہ و رنجور ص۶۶ اِ ے مختفی پر ہمزہ نہیں چاہیے۔ "آپ کی اولاد و اخوان و انصار" ص۲۳ آپ کے چاہییں۔ برشگال ص۳۰ برشکال صحیح ہے۔ دونوں، دونو ص۳۲ ایک ہی سطر میں دونوں طرح ہو، کونسا املا غالب کا ہے۔

قولنج دورے ص۳۳ غالباً قولنج دوری۔ تونگر ص۴۴ فارسی عبارت ہیں۔ اُردو میں تو اس طرح بھی لکھتے ہیں، لیکن فارسی میں تواں گر صحیح ہے۔ "جب میں قصیدہ بھیجا اُس کی رسید میں خط تحسین و آفریں کا" ص۵۲ یہ جملہ نامکمل ہے اپنے بخت و قسمت ص۵۳ اپنی بخت و قسمت۔ شمش ص۵۵ شمس چاہیے۔ الزام ص۵۵ 'التزام' کا محل ہے۔ تقاست قرض ص۶۰ یا لقاست قرض؟ نغر ص۶۱ = نغز۔ ٹھہرا ص۶۶ کیا غالب نے اسی طرح لکھا ہے؟ تحریر کی برابر ص۸۰ کے چاہیے۔ صرف غزلیں اور رباعیوں کا انتخاب ص۸۱ غزلوں اور رباعیوں چاہیے۔ جو لغات۔۔ ہیں اُس کے معنی ص۸۲ اُن کے چاہیے۔ ص۸۳ بحث تعبیر کیا ہو ص۸۳ یا بحث ہے؟۔ باہم جو اُن کے عقول میں اختلاف ہیں ص۸۲ عقول یا اقوال؟ ۔۔کے سسرال ص۱۰۰ سسرال مؤنث ہے۔ اب کی تنخواہ ص۱۰۱ اب کے چاہیے۔ سوسہ ماہہ ص۱۰۱ = سود سہ ماہہ۔ دربا ص۱۱۶ = دربار۔ کبھی صفحہ پر کبھی حاشیہ پر ص۱۲۱۔ بظاہر صفحہ کے قبل یا بعد کوئی لفظ چھوٹ گیا ہے۔ خورّم ص۱۳۴ یا خرّم؟ ص۱۳۷ کے حاشیے میں اکبر شاہ کا سال جلوس ۱۲۳۸ھ لکھا ہے، یہ صریحاً طباعت کی غلطی ہے۔

کتاب کے حواشی بہت خوب ہیں۔ فاضل مرتب نے نہ صرف مکتوب الیہوں کے حالات لکھے ہیں، بلکہ اُن تمام اشخاص اور واقعات وغیرہ کے متعلق جن کا ذکر خطوں میں آیا ہے نوٹ دیے ہیں۔ طبع ثانی میں اگر شاہ جہاں، عرفی، ابو الفضل وغیرہ سے مشہور اشخاص کے متعلق جو نوٹ ہیں وہ حذف کر دیے جائیں تو نامناسب نہ ہوگا۔

امور ذیل کے متعلق نوٹ دینے کی ضرورت ہے:

(۱) ص۳۰ "بھائی حسن علی خاں" ص۶۳ حکیم سبز علی خاں، ص۹۵ فاضل۔ شطرنج باز ص۹۶ شاہ کبیر الدین ص۱۲۱ ڈگی جی سنگھ (غالباً رئیس بلرام پور) اگر ممکن ہو تو یہ بتایا جائے کہ یہ لوگ کون تھے۔ (۲) ص۱۱۶ اکبر علی خاں کے متعلق زیادہ تفصیل چاہیے (۳) ص۶۷ مغلوب غلبۂ غم دل غالب حزیں الخ اس قطعے میں غالب نے جو تغیر کیا ہے اس کے بتانے کی ضرورت ہے (۴) ص۶۵ "جو تم پھر آؤ تو حضرت پھریں ہمارے دن" یہ مصرع جس میں غالب نے بعض الفاظ بدل دیے ہیں، جرأت کا ہے پورا شعر دینا چاہیے (۵) "زہے دو چشم تو در معرضِ سیہ کاری" اس قصیدے کی تلمیحات کی توضیح ضروری ہے۔

(معاصر۔ اپریل ۱۹۴۳ء)

دیباچے میں پہلے مرزا کے حالات زندگی ہیں۔ واقعات کے انتخاب میں جو اصول جناب عرشی نے بڑی حد تک پیش نظر رکھا ہے یہ ہے کہ "وہی واقعات بیان کیے جائیں جو خود میرزا صاحب نے ان مکاتیب میں بار رام پور یا وابستگان دربار کو تحریر کیے تھے اور عام حالات سے.. قطعاً بحث نہ کی جائے۔ البتہ تعلقات رام پور کی بنا میرزا صاحب کی تمام اردو فارسی تحریروں پر رکھی" جائے۔ دیباچے کے اس حصے میں کچھ باتیں محل نظر ہیں۔ جناب عرشی کی توجہ ان کی طرف منعطف کرائی جاتی ہے:

(۱) جناب عرشی کا خیال ہے کہ عارف میرزا اور امراؤ بیگم کے متبنّی تھے (دیباچہ ص۲۲ و حاشیہ نمبر۴) یہ غالباً اس بنا پر ہے کہ میرزا نے کسی جگہ عارف کو اپنا فرزند لکھا ہے۔ لیکن اس میں ان کی خصوصیت نہیں۔ میرزا مجروح کے برادر بزرگ کی نسبت جن سے زیادہ ربط بھی نہ تھا مجروح کو تحریر کرتے ہیں: "فرزند ہونے میں تم اور وہ برابر ہو" (خطوط غالب ۲۳۵) اسی طرح شیو نرائن کو لکھا ہے: "تم میرے فرزند دل بند ہو" (خطوط ص ۳۰)۔

(۲) جناب عرشی بظاہر یہ سمجھتے ہیں کہ میرزا کے گھر میں باقر علی خاں اور حسین علی خاں کی حیثیتیں مختلف تھیں (دیباچہ ۲۳)، لیکن ایسا سمجھنے کی کوئی وجہ نظر نہیں آتی۔

(۳) دیباچے کے ص۲۵ پر مرقوم ہے کہ "میرزا صاحب نے عربی و فارسی کی صرف ابتدائی تعلیم حاصل کی تھی" خبر نہیں فارسی کے متعلق ان کا دعویٰ کس شہادت پر مبنی ہے۔

(۴) میرزا کی نسبت لکھا ہے کہ "ان کی خواہش تھی کہ بعد مرگ رام پور میں دفن کیا جاؤں" دیباچہ ص۳۵ جس زمانے میں کہ پنشن ملنے کا کوئی قرینہ نہ تھا (۱۸۵۹ء) میرزا نے حسین مرزا کو تحریر کیا تھا کہ "رام پور زندگی میں میرا مسکن اور بعد مرگ میرا مدفن ہو گیا" (اردوے معلیٰ ص۱۰۳)، اس کا مطلب محض اتنا ہے کہ اب رام پور کے سوا کہیں ٹھکانا نہیں۔ دیوان اردو کے دیباچے میں جو میرزا نے لکھا ہے کہ "فرجام کار نجفی مدفن نیز باد" یہ بھی محض رسمی فقرہ ہے۔ میرزا کی دل چسپی حال سے ماضی و مستقبل کی بہ نسبت کہیں زیادہ تھی۔ وہ کہاں دفن ہوں گے اس کے متعلق شاید ہی کبھی انھوں نے غور کیا ہو۔

(۵) ص۴۲ (دیباچہ) پر جو کچھ ماہ نیم ماہ کے آغاز کے متعلق لکھا ہے وہ تناقض سے خالی نہیں۔ سطر ۸ و ۹ سے نتیجہ نکلتا ہے کہ اس کی ترتیب شروع نہیں ہوئی۔ سطر ۱۴ و ۱۵ سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ خود میرزا نے کہیں یہ لکھا ہے میں نے اس کی ترتیب کا آغاز کر دیا تھا، لیکن انجام تک نہیں پہنچا۔ صحیح یہ ہے کہ اس کی ترتیب شروع ہی نہیں ہوئی تھی، میرزا کا کوئی قول جو اس کے خلاف ہو میری نظر سے نہیں گزرا۔ سطر ۱۲ و ۱۳ کا مفہوم بھی صاف نہیں۔

(۶) ص۴۲ "میرزا صاحب کی جدید طرز انشا.. بادشاہ تو بادشاہ اس عہد کے کسی ادیب کو پسندیدہ نہ تھی" اس

دعوے کا کہ بادشاہ غالب کی طرزِ انشا کو ناپسند کرتے تھے کوئی ثبوت موجود نہیں۔ میرزا نے مہرِ نیم روز جس طرز میں لکھی ہے وہ اُن کے لیے نئی نہ تھی۔ پہلے سے بھی وہ اسی طرز میں لکھتے آتے تھے۔ اگر بادشاہ کو یہ طرز ناپسند تھی تو وہ میرزا کو تاریخ لکھنے کا حکم نہ دیتے۔ یہ بھی صحیح نہیں کہ میرزا کی طرزِ انشا اُن کے معاصر ادیبوں میں کسی کو پسند نہ تھی۔

(۷) دیباچہ ص۱۵ "نواب... نے ارشاد فرمایا تھا کہ بھائی ضیاء الدین خاں صاحب کے کلام کا انتخاب" لفظ بھائی نواب نے نہیں لکھا۔

(۸) دیباچہ ص۱۶ ایک ہندو ساہوکار میرزا کی پنشن کے روپے برآمد کیا کرتا تھا، اُسے میرزا نے مختارِ کار لکھا ہے۔ جناب عرشی کا اسے لوازمِ امارت میں شمار کرنا صحیح نہیں۔

(۹) دیباچے کے ص۱۷ پر علی اصغر خاں کا نام آیا ہے، یہ بتانا تھا کہ یہ کون ہیں۔

(۱۰) حالی کا قول ہے کہ میرزا ۱۸۵۰ء تک ہمیشہ فارسی میں خط و کتابت کرتے تھے۔ اس سال وہ ہمہ تن مہرِ نیم روز کے لکھنے میں مصروف ہو گئے، اُس وقت بہ ضرورت انھیں اردو میں خط و کتابت کرنی پڑی۔ جناب مصنف نے اس سے اختلاف کیا ہے۔ اُن کی دلائل یہ ہیں: مہرِ نیم روز ۱۱۰ صفحوں کی مختصر سی کتاب ہے اور اس کی عبارت تکلفات سے آزاد۔ میرزا نے اسے کم و بیش ۵ برس میں لکھا ہے جس حساب سے فی سال زیادہ سے زیادہ ۲۵ صفحے پڑتے ہیں۔ اس کتاب کی تصنیف میں مصروفیت فارسی چھوڑ کر اردو میں خط و کتابت شروع کرنے کا سبب نہیں ہو سکتی۔ غالب ۱۸۵۰ء سے قبل ہی اردو میں خط لکھنے کی ابتدا کر چکے تھے، اُسی زمانے میں اردو نثر کی چنداں قدر نہ تھی، خطوط محفوظ نہ رہ سکے۔ اردوے معلّٰی میں ایک خط جس پر کوئی تاریخ نہیں، جواہر سنگھ جوہر کے نام ہے، اس کا سلسلہ ایک فارسی خط سے ملتا ہے جو میرزا نے جوہر کو لکھا تھا اور پنج آہنگ میں موجود ہے۔ اس خط کی تاریخ "یکم دسمبر ۱۸۴۳ء مطابق چہارم محرم ۱۲۵۱ھ" درج ہے، لیکن یہ تاریخیں میل نہیں کھاتیں۔ سنہ ہجری ۱۲۶۱ھ ہے اور سنہ عیسوی ۱۸۴۵ء۔ جناب عرشی نے حالی کی تائید میں پورا زورِ طبیعت صرف کیا ہے۔ مجھے اُن کی اس رائے سے کامل اتفاق ہے کہ میرزا کی فارسی نثر تکلفات سے خالی نہیں، میں اُن کا یہ قول بھی کہ مہرِ نیم روز ۱۱ جون ۱۸۵۲ء سے قبل تمام ہو چکی تھی اور میرزا کو فی سال ۲۵ سے کہیں زیادہ صفحات لکھنے پڑتے تھے تسلیم کرتا ہوں، ان کا یہ خیال بھی کہ جوہر کے نام کا فارسی خط یکم دسمبر ۱۸۴۴ء[۲] کا

---

[۱] جناب عرشی کے اس دعوے کی بنیاد میرزا کی یہ عبارت ہے: "مسودۂ روزنامۂ روداد اورنگ نشینانِ ختائیہ... رواں داشتہ ام" (کلیات نثر فارسی ص۱۳۰ خط بہ نام جوہر مرقومہ ۱۱ جون ۱۸۵۲ء) لیکن اس سے ایک تو یہ پتا نہیں چلتا کہ کتاب اس وقت تک مکمل ہو چکی تھی یا نامکمل کتاب کا مسودہ بھیج دیا تھا، دوسرے یہ کہ قطعی طور پر یہ کہا نہیں جا سکتا کہ کس کتاب کی طرف اشارہ ہے۔ لیکن میرزا کا ایک خط کلیات نثر فارسی میں (ص۱۱۲) رجب علی خاں کے نام ہے اور اس کا زمانۂ کتابت مارچ ۱۸۵۱ء ہے۔ اس سے صراحتہً معلوم ہوتا ہے کہ مہرِ نیم روز خط کے لکھنے سے قبل تمام ہو چکی تھی: "فرماں رفتہ است کہ جزوے از تاریخ تاجدارانِ تیمر خانیہ... بنگارم... آں سواد جزوے چند بیش نیست... از کشور کشایاں (کذا) تا... ہمایوں سخن راندہ ام... اگر مرگ اماں دہد بندہ... بہ زود فرستادن آں اجزا از بندگی... نشاں دہد" کتاب میں ہمایوں تک کے حالات ہیں۔

[۲] کلیات نثر فارسی (طبع اول) میں تاریخ تحریر "صبح آدینہ یکم دسمبر ۱۸۴۳ء عیسوی چہارم محرم ۱۲۱۵ہجری" درج ہے۔ ۱۲۶۵ کی جگہ ۱۲۱۵ کتابت کی غلطی ہے۔

لکھا ہوا ہے میرے نزدیک صحیح ہے؛ لیکن میں یہ ماننے کے لیے تیار نہیں کہ ۱۸۵۰ء سے قبل میرزا نے کبھی کوئی خط اردو میں نہیں لکھا۔ جوہر کے نام کا اُردو خط بھی میری رائے میں ۱۸۵۰ء سے قبل کا لکھا ہوا ہے۔ خطوط غالب میں (طبع اول) تفتہ کے نام کا ایک خط موجود ہے جس کا زمانہ کتابت مہیش پرشاد صاحب کے نزدیک اگست ۱۸۴۸ء ہے، اور میری رائے میں اس سے بھی قبل ہے (ملاحظہ ہو تبصرۂ خطوط غالب) مجھے یقین ہے کہ میرزا نے اس سے پہلے بھی بہت سے خطوط اردو میں لکھے ہوں گے، گو وہ محفوظ نہیں رہے (ملاحظہ ہو تبصرۂ نادر خطوط غالب)۔ جوہر کے نام کے فارسی خط میں میرزا نے ایک لنگی کی فرمایش کی ہے: "کلہے از پوست برہ داشتم، حالیا آن را کرم خورد و سرم بے کلاہ ماند؛ اگرچہ کلہ نمی جویم، اما لنگ ابریشمی چنان کہ در پیشاور و ملتان سازند بہم رسانند... درڈاک رواں دارند" اردو کے خط میں لکھا ہے: "وہ ہماری لنگی اب تک کیوں نہیں آئی؟ بہت دن ہوئے جب تم نے لکھا تھا کہ اسی ہفتے بھیجوں گا" جناب عرشی فرماتے ہیں کہ "بہت دن ہوئے، ایک یا ڈیڑھ سال کے وقفے کے متعلق بسہولت استعمال کیا جا سکتا ہے (ص۱۲۱)۔ یہ صحیح ہے، لیکن اس موقع پر قیاس چاہتا ہے کہ بہت دنوں سے زیادہ سے زیادہ چند ہفتے مراد ہوں۔ ص۱۲۲ پر جناب عرشی نے لکھا ہے: "۱۸۵۰ء... تک... میرزا صاحب تقریباً اسی زبان (یعنی فارسی) میں خامہ فرسائی کرتے رہے"۔ "تقریباً" قابل توجہ ہے۔ اس سے بظاہر یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ جناب عرشی کو اس پر اصرار نہیں کہ ۱۸۵۰ء سے قبل میرزا نے فارسی کے علاوہ کسی زبان میں خط وکتابت کی ہی نہیں۔ اگر میں ان کا مطلب صحیح سمجھا ہوں تو پھر یہ مان لینے میں کہ خط زیر بحث خط فارسی کے کچھ ہی بعد تحریر ہوا کون سا امر مانع ہے؟

(۱۱) ص۱۰۲ میرزا امراؤ بیگم سے دہلی میں کوئی بات کہی تھی، رام پور سے انھیں یہ پیام بھیجا کہ" اس بات کی کوئی اصل نہیں۔ جناب عرشی لکھتے ہیں کہ وہ بات اُن کے تعلقات ریاست کے لیے خطرناک تھی" یہ قیاس ہے یا روایت؟

دیباچے کے آخری حصے میں میرزا کی "انشائے اردو کے انداز اس کے اجزا کی خصوصیات پر علیحدہ علیحدہ تفصیلی بحث" بڑی خوبی کے ساتھ کی گئی ہے۔ اس میں بھی کچھ باتیں محل نظر ہیں:

(۱) فارسی کے تمام محاسن اردو جیسی کم عمر و تہی مایہ زبان کے دامن میں بھر دیے"۔ "زبان فارسی کی دولت بے پایاں تھی جو میرزا صاحب کی انشا کو میسر آگئی ہے۔ اس کے سہارے میرزا صاحب کی حیات ادبی کی بقا جو اس وقت تک ممات سے متبدل نہیں ہو سکتی جب تک اردو زبان بھی فارسی کے برابر قدیم اور ترقی یافتہ نہ ہو جائے" ص۱۲۵، ۱۲۶ میرزا کی اُردو نثر میں فارسی تراکیب اور کہیں کہیں فارسی محاورات کے ایسے ترجمے ہیں جو ایرانی انشاپردازی کے تتبع کا نتیجہ ہیں اور جو اُن کے معاصرین کے یہاں نہیں ملیں گے، لیکن اس خیال سے کہ ان خطوں میں فارسی نثر کے مخصوص محاسن پائے جاتے ہیں، شاید ہی عام طور پر اتفاق کیا جائے۔ میرزا کی حیات ادبی کی بقا کے متعلق جو کچھ لکھا ہے اس کا مطلب میری سمجھ میں نہ آیا۔

(۲) ص۱۳۵ اور ص۱۳۶ پر دو اقتباس میرزا کے خطوط سے دیے گئے ہیں، ایک میں ایک دوست کی لڑکی سے خطاب ہے اور دوسرے میں میرزا کی بھتیجی کے انتقال کا ذکر ہے۔ اردوئے معلی یا عود ہندی میں یہ اقتباسات نہیں ملتے۔ جناب عرشی کو بتانا چاہیے تھا کہ اُن کا ماخذ کیا ہے۔

(۳) ص۱۵۱ پر ڈاکیے کے طالب انعام ہونے کا ذکر ہے۔ میرزا کے خط میں ایک لفظ ایسا نہیں جس سے یہ نتیجہ نکالا جا سکے کہ ڈاکیے نے انعام طلب کیا تھا۔

(۴) ص۱۵۲ نواب انور الدولہ کو والیان ریاست میں شمار کیا ہے یہ صحیح نہیں۔

(۵) ص۱۶۴ یہ لکھا ہے کہ میرزا نے اپنے خطوں کی نقلوں کے متعلق جو خطوط لکھے تھے، ان میں سے صرف علائی کے نام کا خط موجود ہے۔ یہ صحیح نہیں۔ عود ہندی میں بھی بے خبر کے نام ایک خط اس مضمون کا ہے۔

(۶) میرزا نے خط نویسی کے متعلق جو قابل قدر ہدایات پنج آہنگ میں دی ہیں تعجب ہے کہ کہیں ان کا ذکر نہیں۔

دیباچے کی زبان عموماً صحیح اور عبارت مضبوط اور شگفتہ ہے۔ ص۱۰۹ پر "بے رخائی" کا لفظ البتہ ٹکسال باہر ہے۔ طرز تحریر پر کہیں کہیں درباری اثر بھی نمایاں ہے۔ میرزا کا خط خط نہیں عرضی ہے، نواب کے خط کے لیے ہمیشہ نہیں تو بیشتر فرمان کا لفظ استعمال کیا گیا ہے حالانکہ سلاطین مغلیہ کے عہد میں یہ لفظ صرف بادشاہ کے خطوں کے لیے مخصوص تھا۔

مکاتیب غالب اردو کی ان چند کتابوں میں ہے جن کا حسن ترتیب داد طلب ہے۔ جناب عرشی مرتب کے فرائض سے اچھی طرح واقف ہیں اور انھوں نے بڑی خوش اسلوبی کے ساتھ اپنے فرائض کو ادا کیا ہے۔ ریاست رامپور نے مکاتیب غالب اور انتخاب غالب کی اشاعت سے اُس بے اعتنائی کی جو کلب علی خاں نے غالب کے ساتھ برتی تھی بااحسن الوجوہ تلافی کر دی ہے۔

<u>تصحیح و اضافہ (معاصر مارچ ۱۹۴۳ء)</u>: (۱) حاشیہ ص۲۳ سطر ۱۲: ۱۸۵۵ء صحیح نہیں (۲) حاشیہ ص۳۵ سطر ۱۶: نواب کے اس دیوان میں جو ۱۲۷۰ھ میں طبع ہوا ہے بعض مقطع ملتے ہیں جن میں تخلص کی جگہ پورا نام ہے، مثلاً:

حشر کو کھینچوں ترا دامن بھلا دیکھوں کہ تو + واں بھی جھنجلا کر کہے یوسف علی خاں چھوڑ دے ص۲۰۱

(۳) ص۳۶ سطر ۲۲: "اشارہ نہیں کیا" کے بعد یہ الفاظ بڑھائے جائیں "بلکہ خلاف توقع پنشن مل جانے کو نشان قدرت باری قرار دیا ہے۔"

(۴) ص۳۸ سطر ۱۰۔ اعتراف کمالات سے متعلق حاشیہ: نواب نے دیوان مطبوعہ ۱۲۷۰ھ کے متعدد مقطعوں میں میرزا کو یاد کیا ہے۔ تین مقطع ملاحظہ ہوں:

| | | |
|---|---|---|
| کیوں نہ غالب کے ہوں اشراق کا قائل ناظم | دور سے جس نے سکھایا مجھے ایسا کہنا | ص۱۸ |
| ناظم اگرچہ میر بھی تھا خوش سخن ولے | ہے ہم کو شیوۂ اسد اللہ خاں پسند | ص۴۳ |
| ناظم ہمیں تتبع غالب پہ ناز ہے | ہوگا کسی کو پیروی میر پر گھمنڈ | ص۵۵ |

(۵) حاشیہ ص۳۹ سطر ۹ و ۱۰: امیر مینائی کے خطوط کا جو مجموعہ ثاقب نے شائع کیا ہے اس کے دیباچے میں غالباً حالی کی زبانی مرقوم ہے کہ مطلع ذیل میرزا نے ناظم کو دے دیا تھا:

خوشی جینے کی کیا مرنے کا غم کیا ہماری زندگی کیا اور ہم کیا

نواب کے دیوان (مطبوعہ ۱۲۷۰ھ) میں نہ یہ مطلع ہے نہ اس زمین میں کوئی غزل۔ نواب کا دیوان دوسری بار بھی چھپا تھا اور اس میں اشاعت اول سے زیادہ کلام تھا۔ خبر نہیں کہ یہ مطلع اس دیوان میں ہے یا نہیں اس کا کوئی نسخہ اس وقت پیش نظر نہیں۔ دیوان ۱۲۷۰ھ میں ایک مقطع ہے:

ناظم یہ تارِ بجلی کی نکلی ہے راہ خوب + باتیں کریں گے یار ہو کتنا ہی ہم سے دور ص۸۰

یہ ممکن ہے کہ میرزا کا عطیہ ہو۔ میرزا قدر کو لکھتے ہیں: تارِ بجلی اور دخانی جہاز کے مضامین میں نے اپنے یاروں کو دیے ہیں (خطوط ص۱۸۱)

(۶) حاشیہ ص۳۹ سطر ۶: میرزا کے ایک فارسی قصیدے میں جو سبد چین میں شائع ہوا تھا نواب کی شاعری کے متعلق یہ شعر ہے:

ناظم کہ شور نظم نظامی نظام او + رہ بستہ بر ترانۂ سودا و درد و میر (کذا) ص۱۶۲

(۷) حاشیہ ص۴۰ سطر ۷: جناب عرشی کی مراد مروجہ نسخوں سے ہے ورنہ دیوان اردو ۱۲۷۳ھ سے قبل دو بار چھپ چکا تھا۔

(۸) حاشیہ ص۴۲ سطر ۱۶: قرینہ یہ ہے کہ یہ قصیدہ جس زمانہ میں لکھا گیا تھا نواب کے پاس نہ پہنچ سکا۔ بعد کو اس کا خیال کیے بغیر کہ اس کے شکایت آمیز اشعار اس زمانے کے لیے بھی جب وہ وظیفہ خوار تھے، موزوں ہیں یا نہیں، تھوڑی ترمیم کے بعد پیش کر دیے۔

(۹) حاشیہ ص۴۴ سطر ۴ تا ۶: میرزا نے ۶ بیتوں کے جس قطعے کا ذکر کیا ہے وہ غالباً یہ نظم نہیں۔ اس نظم کے ۲۵ شعر سبد چین میں موجود ہیں۔ پہلا مصرع یہ ہے: تعظیم غسل صحت نواب کم نگیر ص۱۵ سبد چین میں یہ نظم قصائد کے ذیل میں ہے (یہ واضح رہے کہ طبع ثانی کے مرتب نے سابق ترتیب نہیں رکھی) اور اس کے ۶ شعر جو انتخاب یادگار میں ہیں وہ بھی دوسرے قصائد کے منتخب اشعار کے ساتھ قصائد فارسی کے عنوان کے تحت درج ہیں۔ جناب عرشی کا یہ بیان کہ انتخاب یادگار میں اس نظم کو قطعات میں شمار کیا ہے (حاشیہ ص۴۲) صحیح نہیں، اس کی آخری بیت میں مادہ ہائے تاریخ ہیں۔ قطعہ غالباً ضائع ہو گیا۔

(۱۰) میرزا نے سیاح کو جولائی ۱۸۶۵ء میں قاطع برہان کے بارے میں لکھا تھا: "پہلے بھی نواب مغفور نے دو سو روپے بھیج دیے تھے، تب پہلا مسودہ صاف ہو کر چھپوایا گیا تھا، اب بھی وعدہ کیا تھا کہ اپریل کی وجہ مقرری کے ساتھ دو سو بھیجیں گے۔ وہ آخر اپریل ... میں مر گئے۔ اپریل کا بیا رئیس حال سے میں نے پایا، معرفت کتاب کا ریبانہ آیا، یاد دلاؤں گا، مگر اس مرحوم کا وعدہ بہ رشتۂ دفتر سے نہ تھا جو از روئے دفتر اس کی تصدیق ہو سکے" (اردوئے معلیٰ ص۱) مکاتیب کے کسی خط میں اس کی یاد دہانی نہیں۔ یہ امر بھی قابلِ ذکر ہے کہ قاطع برہان میں مطلقاً نواب یوسف علی خاں کے عطیے کا ذکر نہیں، بلکہ اس کے خاتمے کی عبارت سے معلوم ہوتا ہے کہ نول کشور اس کے چھاپنے پر راضی نہ ہوتے تو اس کی اشاعت کی کوئی صورت نہ تھی۔ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ دفتر اس کے متعلق کیا کہتا ہے۔

معاصر اپریل ۱۹۴۳ء: (۱) صفحہ ۳۰ سطر ۲۶ "ہو گیا ہے" کے بعد اضافہ: اشاعت ثانی میں تقریظ کی وہ عبارتیں جن پر میرزا نے اعتراض کیے تھے، ممکن ہو تو نقل کی جائیں۔

(۲) صفحہ ۳۰ سطر ۲۴ کے بعد اضافہ: نثر فارسی وہ اس سے قبل بھی لکھتے تھے اور تقریظ سے قبل بھی اگر میرزا کو کوئی چیز دکھائی ہو تو عجب نہیں۔ میرزا ۶ دسمبر ۱۸۶۵ء کو رام پور سے علائی کو لکھتے ہیں: نظم کی طرف توجہ نہیں، نثر لکھتے ہیں اور خوب لکھتے ہیں۔ جلالائے طباطبائی کی طرز کو برتتے ہیں۔ خطوط ص۳۰۶

(۳) صفحہ ۴۰۹ سطر ۲۴ کے بعد اضافہ: نوابؔ نے میرزا کی وفات کے بعد ایک خط میرزا محمد تقی خاں سپہر کو ایران بھیجا تھا، اس میں نوابؔ نے اپنے عہد کے ہندوستانی فارسی گویوں کی بد مذاقی کی شکایت کی ہے: "دریں جزو زماں مذاقِ سخن گوئی و سخن شناسی اقلیمِ ہندوستان را الوداع گفتہ.. ہر یکے را بہ استخوان فروشی ابوالفضل و عرفی مشغول می بینم و از مداحیِ صبا و صباحی ملول. لمؤلفہ:

جز فیضی و فصیحی ایں قدر ناشناساں گر جبرئیل باشد او را البلید خوانند" انتخاب یادگار ص ۱۳۲

(۴) حاشیہ صفحہ ۴۰ سطر ۱: نواب کی مغلوب الغضبی کا ذکر امیر مینائی مصنفہ آہ ابیٹھوی (ص ۱۰۰) میں ہے

(۵) صفحہ ۴۱ سطر ۲۷ کے بعد اضافہ: میرزا تو نواب کے وظیفہ خوار تھے، نول کشور صاحب مطبع کا حال سنیے. میرزا تفتہ کو رام پور سے لکھتے ہیں: "منشی.. صاحب کی عرضی پیش ہوئی.. واسطے منشی صاحب کچھ عطیہ بہ تقریب شادی صبیہ تجویز ہو رہا ہے (خطوط ص ۱۰۳)

(۶) صفحہ ۴۴ سطر ۱۲ کے بعد اضافہ: میرزا نے کلب علی خاں کے عہد میں مدحیہ نظمیں اپنی تصانیف کے نسخے وغیرہ جو رام پور بھیجے یا وہ نظم و نثر جو خود رام پور میں لکھی گئی: ۱. رباعی فارسی تہنیت عید ذی الحجہ ۱۲۸۱ھ ۲. ۲. قصیدۂ فارسی تہنیت جلوس میں "تجلیے کہ ز موسیٰ ربود ہوش بہ طور" یکم محرم ۱۲۸۲ھ سے قبل رام پور بھیجا گیا. میرزا نے استدعا کی تھی کہ میرے اس دیوان میں جو کتب خانۂ ریاست میں ہے درج کیا جائے، لیکن، بہ قولِ جناب عرشی یہ خواہش تشنۂ تکمیل رہی" (حاشیہ ص ۵۳). یہ قصیدہ مکاتیب میں عود ہندی سے نقل ہوا ہے.

۳. رباعی فارسی. غلے کا محصول معاف کرنے کی تاریخ ۱۹ محرم ۱۲۸۲ھ ۴. سات ابیات کا اردو قطعہ علاقۂ نواب میں بارش ہونے کے شکر میں قوافی ہزار، بار وغیرہ، ردیف برس. ۱۱ اگست ۱۸۶۵ء.

۵. تیرھویں اگست ۱۸۶۵ء کے خط میں یہ الفاظ ہیں: "ایک عبارت کا ایک جزو بہ طریق خط ایک انصاف دشمن کو لکھ کر چھپوا دیا.. نواب مرزا.. پانچ رسالے وہ میری طرف سے نذر گزرانیں گے" جناب عرشی کا یہ قیاس کہ نامۂ غالب کی طرف اشارہ ہے صحیح معلوم ہوتا ہے، لیکن انھوں نے یہ نہیں بتایا کہ ان نسخوں میں سے کوئی نسخہ رام پور میں موجود ہے یا نہیں. نامۂ غالب عود ہندی میں شامل ہے.

۶. قصیدۂ مدحیۂ فارسی "زہے دو چشمِ تو در معرضِ سیہ کاری" ۲۱ اگست ۱۸۶۵ء. اس میں کل تلمیحات داستان امیر حمزہ سے لی گئی ہیں.

۷. قطعۂ تاریخ رحلتِ زوجۂ نواب فارسی ستمبر ۱۸۶۵ء ۸. انتیسویں مارچ (۱۸۶۶ء) کے خط کے ساتھ ایک فارسی مطلع جس کے "لفظ و معنی کی حدت و جدت کی داد" چاہی ہے:

هم در قیام زنده نیم کز برائے خویش ✦ آں وقت لائے نافیہ ام از دو پائے خویش

۹. اسی خط کے ساتھ ایک غزل فارسی "اے خداوندِ خردمند و جہاں داورِ دانا" اس کی نسبت میرزا نے لکھا ہے: "ایک غزل نئی طرز کی نئی بحر میں عرض کرتا ہوں، یہ جشنِ حال کی نذر ہے.. بحر ہزج مثمن سالم' فعلاتن فعلاتن فعلاتن فعلاتن" اس غزل کی طرز نئی ہو یا پرانی اس کی بحر ہرگز نئی نہیں. شعرائے ایران کے یہاں اس بحر میں بہت غزلیں ملتی ہیں. میرزا کا اسے ہزج مثمن سالم کہنا تعجب انگیز ہے. اس بحر میں ۸ مفاعیلن ہوتے ہیں ۸ فعلاتن والی بحر کا نام رمل مثمن مخبون ہے. ۱۰. قطعہ فارسی در ہجو

احمد علی احمد مصنف مؤید برہان۔ قوافی انشا، تمنا وغیرہ ردیف کردہ است۔ میرزا نے اسے "اکمل المطابع" میں یک رخہ طبع کرا کے اپنے احباب کو تحفۃً بھیجا تھا" (حاشیہ ص۵۶)۔ ۱۰۔ ۳۱ جولائی ۶۶ء کو رام پہنچا۔

۱۱۔ انتخاب دیوان اردو مرسلہ ۱۰ ستمبر ۶۶ء۔ یہ ردّی خانے میں تھا، خوش قسمتی سے جناب عرشی کی اس پر نظر پڑ گئی۔ ابھی حال میں بہ شمولِ انتخاب دیوان فارسی انتخاب غالب کے نام سے ریاست رام پور نے طبع کرایا ہے ۱۲۔ انتخاب دیوان فارسی مرسلہ ۲۴ ستمبر ۶۶ء ۱۳۔ انتخاب اشعار نثر مرسلہ ۲۴ ستمبر ۶۶ء۔ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ اس کا کیا حشر ہوا۔ نواب اساتذۂ فارسی و اردو کے منتخب کلام کی بیاض مرتب کرنا چاہتے تھے، یہ تینوں انتخاب اسی کے لیے نواب کی فرمایش سے میرزا نے بھیجے تھے۔ خبر نہیں کہ نواب اس ارادے کو عملی جامہ پہنا سکے یا نہیں۔ ۱۴۔ قطعۂ تاریخ فارسی نواب کی شرکت کونسل کے موقع پر ۱۸ نومبر ۶۶ء میرزا خواہش کے مطابق دبدبۂ سکندری میں چھپوا دیا گیا۔ ۱۵۔ فارسی رباعی ۲۰ مارچ ۶۷ء "نوروز و دو عید از دو جانب امسال" میرزا نے اسے قطعہ کہا ہے اور سبد چین میں بھی اس کی تقلید کی گئی ہے، لیکن دراصل رباعی ہے۔ ۱۶۔ رباعی فارسی مدحیہ مرسلہ ۶ اپریل ۶۷ء میرزا کی خواہش تھی کہ" دبدبۂ سکندری کے آغاز میں اس کا چھاپنے کا التزام رہے لیکن غالباً یہ خواہش بھی "تشنۂ تکمیل" ہی رہی۔ ۱۷۔ قطعۂ تاریخ نمایش گاہِ رام پور، فارسی ۱۴ اپریل ۶۷ء۔ اس کے بارے میں بھی میرزا نے یہ خواہش ظاہر کی تھی کہ دبدبۂ سکندری میں طبع کرا دیا جائے۔ جناب عرشی نے یہ نہیں بتایا کہ اس کے مطابق عمل ہوا یا نہیں۔ ۱۸۔ قطعۂ اردو ۱۵ ابیات "ہند میں اہل تسنن کی ہیں دو سلطنتیں" ۵ رجب ۱۲۸۵ھ۔ بہ قول جناب عرشی امیر مینائی کے حوالے کیا گیا تھا (حاشیہ ص۹۹) اُن کے یہاں کی ردّی جو حال میں ایک شخص نے خریدی تو یہ قطعہ ملا۔ ص۱۳۲ ۱۹۔ شعر فارسی ۱ رمضان ۸۴ھ ۲۰۔ رباعی فارسی ۲۰ رمضان ۸۴ھ "داد و دہش تو روز افزوں بادا" سبد چین میں قطعات کے ذیل میں درج ہوئی ہے ۲۱۔ تصویر میرزا مرسلہ ۲ مئی ۶۸ء۔ پتا نہیں کہ اس کا کیا حشر ہوا۔ ۲۲۔ فارسی قصیدہ "تا چہ نیرنگ ست ایں کاندر جہاں آوردہ اند" اس کے ۱۱ شعر انتخاب یادگار میں ہیں اور اس کا عنوان یہ ہے: تہنیت خلعتِ مرسلۂ ملکۂ معظمہ بنا بر حضور پرنور خلد اللہ ملکہم و اقبالہم"۔ مکمل قصیدہ سبد چین میں ہے۔ غالباً رام پور میں لکھا گیا۔ ۲۳۔ نثر فارسی (کلیات نثر طبع اول ص۲۳ تا ص۲۵)، یہ بھی غالباً اسی موقع پر رام پور میں لکھی گئی۔ ۲۲ اور ۲۳ کا ذکر مکاتیب میں نہیں۔ ۲۴۔ "اب جے دلّی کی طرف کوچ ہمارا غالب۔ آج ہم حضرت نواب سے بھی مل آئے"۔

یہ غزل بہ قول جناب عرشی (دیباچہ ص۱۰۶) رام پور میں کلب علی خاں کے عہد میں کہی گئی۔ مکاتیب میں صرف مقطع ہے۔ غزل دیوان غالب کے نظامی ایڈیشن میں موجود ہے۔ فارسی کے کل اشعار بہ استثنا سبد چین کی دوسری اشاعت میں ہیں۔ لیکن اس سے یہ نہ سمجھا جائے کہ یہی کیفیت اشاعت اوّل کی بھی تھی۔ قرینہ ہے کہ بہت سے اشعار دوسری اشاعت میں مکاتیب سے لیے گئے ہیں۔ کلیات نظم فارسی میں ان میں کا ایک شعر بھی نہیں۔ اردو کلام بھی دیوان اردو کے ان نسخوں میں نہیں جو رام پور کے قلمی نسخے کی نقل یا نقل در نقل ہیں۔

(۷) صفحہ ۴۴ سطر ۱۴ 'مطبع' کی جگہ 'مطبع حسنی' (۸) صفحہ ۴۵ سطر ۷ 'انھیں' کی جگہ "یوسف علی خاں" (۹) صفحہ ۴۵ سطر ۲۲ کے بعد اضافہ: ولی نعمت یا ولی نعمت؟ (۱۰) صفحہ ۱۲۱ سطر ۲: دُگی جی سنگھ صحیح نہیں، اصلی نام دگبجے سنگھ ہے: (یہ اُردو کے شاعر بھی تھے اور راجا تخلص تھا۔ (خم خانۂ جاوید جلد ۳ ص۳۰۲ و تیسیر التواریخ)

(معاصر۔ مئی، جون ۱۹۴۳ء)

# ذکرِ غالب (اشاعتِ دوم)

مصنفہ جناب مالک رام، صفحات ۲۳۲، تقطیع [illegible]
قیمت عہ/۔ شائع کردہ مکتبۂ جامعہ لمیٹڈ۔ دہلی

ذکرِ غالب کے بارے میں بہت کچھ لکھا جا سکتا ہے، لیکن بہت طویل تبصرے کی معاصر میں گنجائش نہیں۔ ناچار، بہت سی باتیں جو کہنے کے قابل ہیں قلم انداز کی جاتی ہیں۔ مگر جو کچھ ضبطِ تحریر میں آ رہا ہے یہ بھی مصنف کے معلومات، طریقِ سیرت نگاری، طرزِ فکر اور نہجِ تحقیق کی نسبت رائے قائم کرنے کے لیے ناکافی نہیں:

۱) مصنف نے غالب کے خاندانی حالات لکھنے کے بعد ان کی ولادت کا ذکر یوں کیا ہے: "میرزا غالب ۸ رجب ۰۰ کو پیدا ہوئے"۔ ۸ رجب کو مرزا غالب نہیں، ایک بچہ عزت النسا بیگم کے بطن سے پیدا ہوا تھا جو تخلص ساتھ لے کر دنیا میں نہیں آیا تھا۔ حالاتِ[1] زندگی کا اس طرح شروع کرنا عہدِ حاضر کی روش نہیں۔

۲) سیرت نگار کو واقعات لازماً تاریخی ترتیب کے ساتھ بیان کرنے چاہییں۔ ذکرِ غالب میں اس مسلّمہ قاعدے کی خلاف ورزیاں ہوئی ہیں، مثلاً صفحہ ۶۲ میں ۱۸۴۷ء کے واقعات مندرج ہیں، اور صفحہ ۶۵ میں ۱۸۳۵ء کا ایک واقعہ ملتا ہے۔

۳) عادات و اخلاق کا ایک خاص باب قائم کیا ہے، یہ بھی عہدِ حاضر کی روش[2] کے خلاف ہے۔ واقعاتِ زندگی اس طرح بیان کرنے چاہییں کہ عادات و اخلاق کا الگ سے ذکر کرنے کی ضرورت نہ رہے۔

۴) محققین کا قاعدہ ہے کہ اگر کوئی ایسی بات لکھتے ہیں جو عام طور پر معلوم نہیں تو اگر خود ان کی تحقیق ہے تو ماخذ بتاتے ہیں، اور کسی ہم عصر کی تحقیق ہے تو اس کا حوالہ دیتے ہیں۔ مصنف ان امور کے لیے جو اب محقق ہو گئے ہیں بیشتر حوالے دیتے ہیں، لیکن معاملہ اس کے برعکس ہے تو عموماً اسے غیر ضروری تصور کرتے ہیں اور یہ نہیں سمجھتے کہ اگر ان کی تحقیق ہے اور ماخذ کا ذکر نہیں تو اس کے صحیح یا غلط ہونے کا فیصلہ کس

---

۱۔ لٹن اسٹراچی کی سیرتِ وکٹوریا میں یہ دیکھیے کہ وہ وکٹوریا کی پیدائش کا ذکر کس طرح کرتا ہے۔
۲۔ عہدِ حاضر میں سیرت نگاری کی پسندیدہ روش کیا ہے، اس کے بارے میں آندرے موروا اور ہیرلڈ نکلسن وغیرہ کی تحریریں دیکھیے۔

طرح کیا جا سکتا ہے؛ اور کسی ہم عصر سے لیا ہے اور اس کا حوالہ نہیں دیا، تو ان پر سرقے کا الزام عائد ہو سکتا ہے۔ چند مثالیں درج ذیل ہیں:

(الف) ص ۳۱ غالب لکھنؤ میں تھے کہ ایک مشاعرہ بڑے پیمانے پر ہوا جس میں غالب نے ایک غزل پڑھی جس کا مطلع یہ ہے " واں پہنچ کر جو غش آتا پئے ہم ہے ہم کو ۔ الخ "

(ب) ص ۳۱ کے حاشیے میں ایک شعر غالب کی طرف منسوب کیا ہے جس کی بنا پر ان کے بھوپال جانے کا دعویٰ کیا جاتا ہے۔ شعر دیوان غالب میں نہیں اور مصنف نے یہ نہیں بتایا کہ انھیں کہاں ملا۔

(ج) ص ۲۹ و ص ۳۲ میں آگرہ کے ان فارسی دانوں کے نام لیے ہیں جن کے وجود کی وجہ سے یہ دعویٰ کیا ہے کہ غالب کی کسب تشنیی کے زمانے میں آگرہ " گویا ۔۔ فارسی زبان کا مرکز تھا "

(د) ص ۲۲۲ غالب "میاں کالے" صاحب کے مرید تھے۔

(ہ) ص ۸۰ یہ اطلاع کہ غالب نے ظفر کا سکہ کہا تھا، انگریزوں کو گوری شنکر جاسوس سے ملی تھی۔

(و) ص ۱۳۳ غدر کے دنوں میں غالب کے پاس دساتیر کا قلمی نسخہ تھا۔ دساتیر اس سے بہت پہلے چھپ چکی تھی، غالب کی تحریروں سے یہ نہیں معلوم ہوتا کہ ان کے پاس قلمی نسخہ تھا یا مطبوعہ۔

(ز) ص ۱۳۶ " معلوم ہوتا ہے کہ ۔۔ مشتری اور ۔۔ زہرہ ۔۔ نے بھی اس معرکے میں حصہ لیا تھا ۔۔ بعض ۔۔ کا خیال ہے کہ شمس نے خود اعتراض لکھ کر ان دونوں کے نام سے شائع کیے تھے "۔

(ح) ص ۱۲۷ عبدالصمد قبول اسلام سے پہلے زردشتی مذہب کے موبد تھے۔ موبد ہونا مصنف کے سوا کسی نے نہیں لکھا۔

(ط) ص ۲۱ احمد بخش خاں کی بی بی مرزا غالب کے والد کی وفات سے پہلے ہی مر چکی تھیں۔

(ی) ص ۱۰ غالب کے والد اپنی سسرال میں مرزا دولھا کے نام سے مشہور تھے " یعنی یہ کہ یہ نام سسرال والوں نے دیا تھا۔

(ک) ص ۶۳ غالب کا مقدمۂ قمار بازی کنور وزیر علی خاں کی عدالت میں پیش ہوا تھا۔

(ل) ص ۹۴ یہ تجویز کہ غالب وایسرای کے درباری شاعر مقرر کیے جائیں۔

(م) ص ۱۰۶ اہل تشیع کی اس تحریک کے باوجود کہ غالب کی تجہیز و تکفین ان کے مذہب کے مطابق ہو نواب ضیاء الدین احمد خاں ۔۔۔ اور حکیم محمود خاں نہ مانے " یہ واقعہ حالی نے لکھا ہے مگر ان کے بیان میں کہیں حکیم محمود خاں کا نام نہیں آیا۔ حکیم محمود خاں کے متعلق جو کچھ ذکر غالب میں اس موقع پر ہے وہ مصنف کی تحقیق معلوم ہوتی ہے۔

۵) ذمہ دار مصنف کسی ایسے امر کی نسبت جسے۔ اچھی طرح نہیں جانتے کچھ کہنے سے گریز کرتے ہیں اور اظہار رائے ناگزیر ہو تو اپنے عدم علم کا اقرار کر دیتے ہیں۔ مصنف اس دستور پر کاربند نہیں۔ غالب خود معترف ہیں (مصنف شاید اسے انکسار سمجھتے ہوں) کہ میں تاریخ سے نابلد محض ہوں (نادرات غالب ص ۲۹)، اور خود مصنف کی بھی تاریخ ایران سے محض دور کی صاحب سلامت ہے، لیکن اس کے باوجود انھیں غالب کے متعلق یہ لکھتے میں تامل نہ ہوا کہ وہ تاریخ ایران پر بہت حد تک حاوی تھے (ص ۲۶)۔ تاریخ ایران سے متعلق مصنف کے معلومات کا اندازہ بیان ذیل سے ہو سکے گا:

مصنف کا قول ہے کہ "مورخوں نے یہاں (ایران) کے شاہی خاندان کو ابتدائے عالم سے یزدگرد... تک پانچ سلسلوں میں تقسیم کیا ہے: آبادی، جیئی، شائی، یاسانی اور گلشاہی۔ ان میں سے پہلے چار کے متعلق ہمارا علم بہت محدود ہے اور جو کچھ ہے وہ بھی تاریخی اعتبار سے کچھ ایسا قابل اعتماد نہیں۔ البتہ جب ہم... گلشاہیوں تک پہنچتے ہیں تو... کچھ کچھ اجالا نظر آنے لگتا ہے" شاہنامۂ فردوسی میں کیومرث پہلا بادشاہ ہے (گل شاہ اسی کو کہتے ہیں) اور اس سے پیشتر کے کسی بادشاہ سے نہ یونانی واقف ہیں، نہ عرب، نہ خود ایرانی۔ تیرھویں صدی ہجری کے بعض ایرانی مورخ (مثلاً صاحب ناسخ التواریخ) جو آبادی وغیرہ خاندانوں کا ذکر کرتے ہیں تو اس کا سبب یہ ہے کہ وہ دساتیر کو زردشتیوں کی کتاب مقدس سمجھتے ہیں، اور دساتیر پہلی کتاب ہے جس میں ان خاندانوں کے نام اور کسی قدر حالات ملتے ہیں۔ دساتیر ایک جعلی کتاب ہے جو عہد اکبری میں تصنیف ہوئی ہے (تفصیل کسی دوسرے موقع پر)، اور کیومرث سے قبل کے جتنے شاہی خاندانوں کا اس میں ذکر ہے، وہ سب مصنف دساتیر کے مخلوقات ذہنی ہیں۔ نہ صرف یہ کہ وجود خارجی نہیں رکھتے، اساطیر ایران سے بھی ان کا کچھ سروکار نہیں۔ تاریخ ایران میں ان کا ذکر سیرت حمزہ (داستان امیر حمزہ نہیں)، میں لندھور بن سعدان، زمرد شاہ باختری اور افراسیاب جادو کے ذکر کے برابر ہے۔ دساتیر سے پہلے کچھ لوگ دھوکا کھائے، لیکن اب مشرق و مغرب کے اہل نظر میں ایک بھی نہیں جو اس کی مجعولیت کا قائل نہ ہو۔

مصنف نے گلشاہیوں کو ۴ گروہوں میں منقسم کیا ہے: پیشدادی، کیانی، اشکانی اور ساسانی لیکن وہ مادی اور ہخامنشی شاہان ایران کا ذکر نہیں کرتے، حالانکہ ان کی تاریخی حیثیت مسلم ہے، اور ان کے چار گروہوں میں سے پہلے دو اساطیری ہیں، تاریخ جن سے واقف نہیں۔

---

۱ خبر نہیں مصنف نے کیومرث کو کس گروہ میں داخل کیا ہے، ان چاروں میں سے تو وہ کسی میں ہو نہیں سکتا، اس لیے کہ پہلے کی ابتدا ہوشنگ سے ہوتی ہے جو اسی کی نسل سے تھا۔

مصنف نے تاریخ ایران سے متعلق اپنی تحریر (ص۹ تا ص۱۲) میں صرف ایک جگہ کسی کتاب کا حوالہ دیا ہے اور یہ شاہ نامۂ فردوسی کا ہے، مگر انھوں نے ایسی باتیں بھی لکھی ہیں جو فردوسی کے یہاں بالکل نہیں یا مختلف طور پر ہیں۔

مصنف کیومرث کی نسبت رقم طراز ہیں کہ ایرانی اسے نبی مانتے ہیں، جشن سدہ کی ابتدا اسی نے کی اور شہر[ھ] بسانے کی رسم بھی اسی نے ڈالی۔ "مورخوں کا یہ قول بھی انھوں نے نقل کیا ہے کہ وہ دنیا میں آئین جہاں بانی کا بانی تھا"۔ کیومرث کی نبوت کا ذکر دساتیر میں ہے، زردشتیوں کے عقیدے میں پہلا انسان تھا جو عمر بھر تنہا رہا اور جس کی نسل کا آغاز ایک خاص طور سے اس کے مرنے کے بعد ہوا، اس کی پیمبری کا سوال ہی پیدا نہیں ہوتا۔ شاہ نامہ وغیرہ میں اسے پہلا بادشاہ مانا گیا ہے، لیکن یہ بھی زردشتی عقیدے کے خلاف ہے۔ اور باتیں جو مصنف نے لکھی ہیں فردوسی کے یہاں نہیں۔

مصنف کے بیان کے مطابق (اور فردوسی بھی یہی کہتا ہے) ہوشنگ کیومرث کا پوتا تھا، لیکن زردشتی روایات کے بموجب وہ اس کے پوتے کا پوتا تھا۔ مصنف کا قول ہے کہ ایرانی اسے بھی نبی مانتے ہیں، اور اس کا ایک صحیفہ جاودان خرد کا مامون کے زمانے میں ترجمہ ہوا تھا۔ اس کی پیمبری کا ذکر صاحب دساتیر اور دساتیر کو ماننے والوں کے سوا کسی نے نہیں کیا۔ جاودان خرد دساتیر کی طرح ایک جعلی کتاب ہے۔

مصنف نے ذرتی جام جمشید کا ذکر کیا ہے، لیکن اس سے زردشتی ناآشنا ہیں، اور فردوسی کے یہاں جام جہاں بیں کا ذکر کیخسرو کے بیان میں آتا ہے۔ ضحاک کے متعلق لکھا ہے کہ "لوگوں نے اسے علحدہ کر دیا، اور اس کی جگہ ... فریدون کو اپنا حکمراں تسلیم کر لیا"۔ اس کی معزولی نہ شاہ نامہ میں ہے اور نہ زردشتی روایات سے اس کی تصدیق ہوتی ہے۔ فریدون نے اسے جنگ میں شکست دی تھی۔

مصنف لکھتے ہیں کہ فریدون کا ایک بیٹا ایرج طہمورث کی نواسی اور دو بیٹے تور و سلم دختر ضحاک کے بطن سے تھے۔ شاہ نامہ میں صراحتہً مذکور ہے کہ جمشید پسر طہمورث کی دو بہنیں تھیں: شہرنواز اور ارنواز، ایرج ایک کے اور تور و سلم دوسری کے بطن سے تھا۔ جمشید کی ولدیت کے بارے میں روایات اور شاہ نامہ میں جو اختلاف ہے اس کا ذکر یہاں ضروری نہیں۔

---

ھ عہد ہوشنگ میں آگ کی دریافت کا بیان ہے۔ دساتیر میں آبادیوں کا جو زمانہ بتایا ہے وہ کیومرث سے ان گنت برس قبل ہے، حساب کیجیے تو عجب نہیں جہانگ سے بھی کچھ زیادہ ہو۔ اس صورت میں یہ کس طرح ممکن ہے کہ کیومرث سے پہلے شہر آباد نہ ہوں اور وہ آئین جہاں بانی کا بانی ہو۔

سلجوقی ترک ہیں، جن کی قومی روایات میں کہیں افراسیاب کا نام نہیں آیا۔ (افراسیاب اساطیرِ ایران سے تعلق رکھتا ہے، تاریخ سے نہیں) اور ابتدا میں انھوں نے کبھی افراسیابی ہونے کا دعویٰ نہیں کیا۔ لیکن جب ایک سلجوقی بادشاہ کی مصلحت اس کی مقتضی ہوئی تو اس کی شہرت دی گئی کہ سلجوقی افراسیاب کی نسل سے ہیں۔ غالب اساطیر و تاریخ میں فرق نہ کر سکتے تھے، اور تاریخ سے بہ قول خود نابلد محض تھے، وہ بہ یک وقت سلجوقی اور افراسیابی ہونے پر فخر کرتے ہیں۔ مصنف نے سلجوقیوں کے افراسیابی النسل ہونے کو بلا تامل قبول کر لیا ہے (ص ۱۳)۔

مصنف نے غالب کو صرف تاریخ دانی ہی نہیں، "خالص پارسی زبان اور اس کی صرف و نحو خصوصاً پارسی مذہب، اور اس کے متعلقات پر بھی بہت حد تک حاوی" (ص ۴۶) ہونے کی سند دی ہے، اور دستنبو کے متعلق لکھا ہے کہ "یہ خالص پارسی میں ہے اور اس میں ناموں کے سوا عربی یا کسی اور زبان کا لفظ استعمال نہیں کیا" (ص ۱۳۱)۔ مصنف کی گزارش ہے کہ وہ الفاظ ذیل کا جو دستنبو (اشاعتِ ۱ ملی ٹائپ) میں ہیں، "خالص پارسی" ہونا ثابت کریں: جلوہ ۱۰، ماتم ۱۱، بسمل ۱۲، تمغا ۱۳، ایام ۱۶، اردو ۱۸، میگزین ۱۹، ہنر بر ۲۷، قزباش ۲۹، یورش ۳۰، نوکری ۳۰، تاراج ۷۹...

۵) مصنف کا رویہ غیر جانب دارانہ نہیں۔ مثلاً قاطعِ برہان کے بارے میں ان کا قول ہے کہ اس میں غالب نے "شوخِ طبعی اور بذلہ سنجی کے جوہر دکھائے ہیں" اور وہ اسے پسند نہیں کرتے، تو اس لیے کہ "علمی مسئلوں کی تحقیق میں شوخی اور ظرافت نہیں، بلکہ متانت اور سنجیدگی درکار ہے"۔ رہے غالب کے مخالف، تو ان کے متعلق ان کا فیصلہ ہے کہ ان کے ہاتھوں "شرم و حیا اور تہذیب و شرافت کی مٹی پلید ہوئی ہے"۔ "وہ ظرافت کی راہ نہیں تھی، پھکڑ بازی پر اتر آئے" (ص ۲۱۱ و ۲۱۲)۔ میں اپنی طرف سے کچھ کہے بغیر غالب کی تحریروں کے کچھ اقتباسات پیش کروں گا: "لوطیانِ ایران میں یہ رسم ہے کہ چند بدمعاش جمع ہو کر ایک امرد کو کچھ دے کر باغ میں یا کسی مکان میں لے جاتے ہیں اور نوبت بہ نوبت اس سے اغلام کرتے ہیں۔ اسی جماعت میں سے ایک شخص اس امرد کا سر پکڑے رہتا ہے سوالِ مؤید کے پانچویں صفحے میں مولوی جی (یعنی آغا احمد علی) لوگوں کی منتیں کرتے ہیں اور بلاتے ہیں کہ آؤ اور دکنی کا سر پکڑو" (تیغِ تیز ص ۵۰) (دکنی سے مراد مصنفِ برہانِ قاطع)۔

برہانِ قاطع میں آذر بروزنِ مادر لکھا ہے۔ غالب نے قاطعِ برہان کی دونوں اشاعتوں میں اس پر یوں رائے زنی کی ہے: "چادر بر افگندا شتن و مادر را آوردن نہ جبائیست" (ص ۱۲)۔ اسی طرح ایک جگہ

مؤلف برہان قاطع کو اس بنا پر کہ اس سے بہ زعم غالب ایک قسم کی تین غلطیاں ہوئی ہیں، نادر یہ نسا کہا ہے۔ (در فش ص ۱۲۳ و غالب نمبر علی گڑھ میگزین ص ۲۱۲)۔

(۶) مصنف کی مختلف قسم کی غلطیاں اور فروگذاشتیں:

(الف) ص ۱۵ پدر غالب کے بارے میں لکھا ہے کہ انھیں اپنے باپ کی وفات سے پہلے "نہ دنیا کی فکر تھی نہ اپنی"۔ یہ مان بھی لیا جائے کہ انھیں باپ کے مرنے کے بعد نوکری کا خیال ہوا، جب بھی یہ ثابت نہیں کہ وہ ایک لاابالی طبیعت کے آدمی تھے۔

(ب) ص ۲۰ علی بخش خاں کا تخلص رنجور لکھا ہے۔ یہ نہ شاعر تھے نہ تخلص رکھتے تھے۔ (معاصر الف ۱۶۸)

(ج) ص ۲۷ "شرح ماۃ عامل جامی"۔ یہ کتاب جامی کی نہیں۔

(د) ص ۳۱ "شراب نوشی کی عادت مرتے دم تک نہ چھٹی"۔ مجھے یاد آتا ہے کہ سید وزیر الحسن عابدی صاحب نے غالب کی ایک رباعی شائع کی تھی جس سے ترکِ شراب کا ثبوت ملتا ہے۔

(ہ) ص ۳۶ "ان میں مذہبیت کا عنصر پیدا ہو گیا۔ اس سے پہلے ان کی مہر پر کندہ تھا، 'اسد اللہ خاں عرف میرزا نوشہ'، مگر اب جو نئی مہر انھوں نے ۱۲۳۸ھ میں تیار کروائی اس پر کندہ ہے 'محمد اسد اللہ خاں'۔ یہ دونوں مہریں اس عظیم الشان ذہنی انقلاب کی شاہد ہیں، اس کی تشریح الفاظ میں نہیں کی جا سکتی"۔ ۱۲۳۸ھ کے بعد کے بہ کثرت خطوط میں جن پر ان دونوں سے مختلف مہریں ہیں اور جو یقینی ہے کہ ان کے بعد کی ہیں، اور ان میں لفظ 'محمد' نہیں۔ اگر اس کا اضافہ ذہنی انقلاب کا شاہد ہے، تو اس کا حذف بھی بے معنی نہیں ہو سکتا، تاہم مصنف نے ایک لفظ بھی اس کے متعلق نہیں لکھا۔

(و) ص ۴۱ "غالب جب کلکتہ گئے تو وہاں ان کے اعزاز میں ایک خاص مشاعرہ ہوا" (بہ حوالہ مکتوب غالب بہ نام محمد علی خاں)۔ مگر جس عبارت پر اس بیان کی بنا ہے، اس سے کلکتہ میں ہر انگریزی مہینے کے پہلے اتوار کو مشاعرہ ہوا کرتا تھا، اور انھیں مشاعروں میں سے ایک میں غالب نے اپنی شرکت کا حال محمد علی خاں کو لکھا ہے:

"سخنوران ... این بقعہ پس از ورود این خاکسار بزم سخن آراستہ بودند، در ہر ماہ شمسی انگریزی روز یک شنبۂ نخستین سخن گویان در مدرسہ فراہم شدندی"۔

(ز) ص ۶۲ غالب کی گرفتاری کے بارے میں کلام عاصی کا حوالہ دیا ہے، لیکن وہ تفاصیل جو عاصی نے دی ہیں، قلم انداز کر دی ہیں حالاں کہ ان کا تعلق غالب سے تھا۔ لیکن نصف صفحے میں شمس الدین

احمد خاں کے باب میں ایک فقیر کی بد دعا کا ذکر کیا ہے جس کا غالب سے کچھ سروکار نہیں۔

(ح) صہ ۶۹ ولی عہد دہلی نے غالب کا ۴۰۰ روپیہ سالانہ مقرر کر دیا۔ یہ صحیح نہیں معلوم ہوتا (معاصر ص ۱۶۵)

(ط) صہ ۷۳ مصنف نے ۱۸۵۷ء میں غالب کا کرنیل براون کے سامنے جانا اور ان کے سوال پر اپنے کو آدھا مسلمان کہنا لکھا ہے لیکن انتخاب غالب جو ایک مطبوعہ کتاب خود غالب کی لکھی ہوئی ہے اور جس کا مطالعہ ان کے لیے واجبات سے تھا، دیکھی ہوتی تو انہیں معلوم ہوتا کہ خود غالب کی تصریح کے مطابق یہ جواب انھوں نے کرنیل کے سامنے پہنچنے سے پہلے راستے میں سارجنٹ کو دیا تھا۔ غدر کی کوئی کوئی مفصل انگریزی تاریخ ان کی نظر سے گزری ہوتی تو انھیں اس کا پتا بھی چلتا کہ کرنیل کا صحیح نام برن ہے (ملاحظہ ہو MALLESON کی تاریخ جلد ۲ صہ ۸۳)

(ی) صہ ۱۱۵ دیوان فارسی کا نام میخانۂ آرزو ہے۔ یہ صحیح نہیں۔ تمہید پنج آہنگ، تو نشتر علی بخش خاں سے جس پر یہ دعوی مبنی ہے، یہ ثابت ہوتا ہے کہ نام میخانۂ آرزو سرانجام تھا۔

(ک) صہ ــــ غالب کے دادا کا عہد محمد شاہ میں ہندوستان آنا لکھا ہے، مگر یہ ثابت نہیں، معین الملک کی ملازمت سے اس زمانے میں ہندوستان آنا لازم نہیں آتا۔ ان کی وفات عہد احمد شاہ میں ہوئی ہے۔

(ل) صہ ۱۴۸ قاطع القاطع کے بارے میں بغیر حوالہ لکھا ہے کہ "کسی نے غالب سے پوچھا کہ حضرت آپ نے اس کا جواب نہیں لکھا، تو کہا کہ اگر کوئی گدھا تمھارے لات مارے تو کیا تم بھی اسے لات مارو گے" یہی بات غالب نے محرق قاطع برہان سے متعلق بھی کہی تھی (حواشی مآثر غالب)۔ یہ بعید از قیاس ہے کہ دونوں کی نسبت ایک ہی بات کہی ہو۔

(م) صہ ۱۵۲ "محمد مرزا خاں میرے سبھی بھائی کا نواسہ ہے اس نے ایک اخبار نکالا ہے۔ اشرف الاخبار.. اس کو پڑھ کر معلوم کرو گے کہ تمھارا ایک اعتراض قتیل کے کلام پر چھاپا گیا ہے.." (غالب بہ نام سیاح ۲ فروری ۱۸۶۶ء) مصنف غالب کی عبارت بالا کو نقل کر کے لکھتے ہیں:

"لطیفہ یہ ہوا کہ کسی مولوی صاحب نے اس اعتراض کا جواب دیا تو میرزا کو اکمل الاخبار میں جواب الجواب چھپوانا پڑا۔ سیاح کو لکھتے ہیں:

"وہ تمھارا اعتراض کا جواب ایک مولوی نے لکھا ہے، اس ہفتے کے اکمل الاخبار میں دیکھ لو جو تم کو کلام کرنا ہو اسی انداز سے تم بھی کلام کرو۔" (۱۹ اپریل ۱۸۶۶ء) اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جواب الجواب سیاح کے نام سے نہیں چھپا تھا۔"

یہ مسلّم کہ اشرف الاخبار میں سیاح کی طرف سے ایک اعتراض قتیل پر چھپا تھا، مگر مولوی ذکی نے کس کے اعتراض کا جواب دیا تھا یہ قطعی نہیں؛ اگر قیاساً یہ کہا جائے کہ سیاح کے اعتراض کا جواب تھا، تو جواب الجواب کا خواہ وہ کسی کے نام سے ہو کہاں ذکر ہے، جو مصنف نے یہ لکھ دیا کہ "اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جواب الجواب سیاح کے نام سے نہیں چھپا تھا؟

(ن)، صـ ۱۵۱ عادات و اخلاق کے باب کی ابتدا غالب کے حلیے سے کی ہے. حلیے کو عادات و اخلاق سے کچھ تعلق نہیں.

(س)، صـ ۱۶۸ "مرزا ہمیشہ ولایتی فرنچ شراب پیتے تھے اور وہ بھی خاص طور پر اولڈ ٹام اور کاس ٹیلین". اولڈ ٹام کے نام ہی سے ظاہر ہے کہ یہ فرانسیسی نہیں، دوسری شراب بھی غالباً فرانسیسی نہیں.

(ع)، صـ ۲۰۴ "ہندوستان کے فارسی لکھنے والوں میں بعض نام نہایت مشہور ہیں.. خسرو.. فیضی.. بیدل.. ناصر علی.. احسان اللہ ممتاز، قاضی محمد صادق خاں اختر ان میں سے صف اول کے لوگوں میں ہیں، غیاث الدین، غوث رامپوری.. قتیل.. عبدالواسع ہانسوی. غنیمت.. واقف.. وغیرہم اگرچہ ان کے پائے کے نہیں لیکن پھر بھی ہندوستانی فارسی نویسوں میں بہت مشہور ہیں". ممتاز اور اختر کا نام خسرو وغیرہ کے ساتھ لینا بڑا ادبی گناہ ہے، ان دونوں سے تو قتیل و غنیمت و واقف کا بھی مرتبہ بلند تر ہے. غیاث الدین اور عبدالواسع کی شہرت فارسی لکھنے والوں کی حیثیت سے نہیں، اور نہ غیاث الدین کا تخلص غوث ہے.

(ف)، صـ ۳۶ نفس بطرزہ زباد تہیب کلکتہ نگاہ خیرہ زہنگامۂ الہ آباد

غالب کے اس شعر کی بنا پر لکھا ہے کہ "سفر کلکتہ میں غالب کے خلاف ایک ہنگامہ کلکتہ میں بھی ہوا تھا" مجھے شبہ ہے کہ اس کا تعلق کسی نہ کسی طرح غلام امام شہید سے تھا." میں اس وقت یہ کہنے سے قاصر ہوں کہ "ہنگامۂ الہ آباد" سے غالب کی کیا مراد ہے؛ لیکن یہ شعر کلیات فارسی طبع اول میں موجود ہے اور اس کی بیت بعد کے ایک خط میں غالب نے خبر کو شہید کے متعلق لکھتے ہیں: "مولوی صاحب سے میری ملاقات جب وہ دلی آئے تھے.. ہوئی تھی، شرفا میں تعارف بنائے محبت.. ہے. چہ جائے آں کہ معانقہ اور مکالمہ زور مشاعرہ ہوا ہو، اور ملاقات سے اس دن تک کہ حضرت دکن کو روانہ ہوں کوئی امر ایسا کہ باعث ناخوشی کا ہو درمیان نہیں آیا، اور میری اس قول کی اس راہ سے کہ مولوی صاحب آپ کے ہم نشیں و ہمدم تھے.. آپ بھی گواہ ہو سکتے ہیں. اگر خدانخواستہ مجھ میں ان میں رنج پیدا ہوتا تو آپ بہت جلد اصلاح بین الذاتین کی طرف متوجہ ہوتے.." (اردوئے معلیٰ صـ ۲۰۲). اس کو صاف ظاہر ہے کہ غالب و شہید میں کبھی کوئی نزاع نہیں ہوئی.

(معاصر، ح-۲)

# احوال غالب

مرتبہ ڈاکٹر مختار الدین احمد آرزو ص ۲۹۵ قیمت

۹ روپے شائع کردہ انجمن ترقی اردو ہند۔

"احوال غالب" غالب اور ان کے بعض تلامذہ و اقربا سے متعلق چند مضامین کا مجموعہ ہے جن میں کچھ نئے ہیں، اور کچھ کسی نہ کسی شکل میں پہلے شائع ہو چکے ہیں۔ "ترتیب" میں جو مضمون نگاروں کے نام دیے گئے ہیں، اس کا طریقہ نامناسب ہے، امید ہے کہ آیندہ کوئی ایسی صورت اختیار نہ کی جائے گی کہ اعتراض کا موقع ملے۔ تمہید نوشتہ مرتب میں پاکستان کے لیے لفظ سندھ کا استعمال غیر صحیح ہے۔ ان کا دعویٰ ہے کہ "آج تک کسی مشرقی شاعر یا ادیب کی تصاویر کو جمع کرنے .. کا اس قدر اہتمام نہیں کیا گیا جس قدر اس مجموعے میں .. ہے" دوسرے مشرقی شاعروں اور ادیبوں کی تصویروں سے متعلق میرا علم اس قدر کم ہے کہ مجھے اس معاملے میں سکوت کے سوا چارہ نہیں، اتنا البتہ کہہ سکتا ہوں کہ غالب کی اتنی تصویریں کہیں اور نہ ملیں گی۔ اس مجموعے میں غالب کے دو شاگردوں کی تصویریں بھی ہیں، ان کا شمول یہ سوال پیدا کرتا ہے کہ دوسرے تلامذہ نے کیا قصور کیا تھا کہ وہ اس سے محروم رہے۔ سخن کی تصویر کے بارے میں مرتب کو یہ بتانا تھا کہ کہاں سے ملی ہے۔ فرضی تصویریں بے تکلف اصلی تصویروں کی طرح پیش کی جا رہی ہیں، ہر تصویر کے ساتھ یہ اطلاع ضرور ہونی چاہیے کہ کہاں سے دستیاب ہوئی ہے۔

جناب رشید احمد صدیقی اپنے مضمون "غالب اور علی گڑھ" میں فرماتے ہیں کہ "ارباب علم و فن کو بہ حیثیت شاعر، بہ حیثیت شخص، بہ حیثیت علامت اور بہ حیثیت ادارہ متعارف کرانے کا مشکل و محترم کام سب سے پہلے .. سید احمد خاں۔ اور ان کے برگزیدہ رفیق کار۔ حالی نے انجام دیا۔ ان کے بعد کالج کے دو .. فرزندوں

ڈاکٹر سید محمود... اور ڈاکٹر عبدالرحمن بجنوری نے غالب کی اہمیت و عظمت کو نقد و نظر کے جدید طریقوں سے اپنی تصانیف اور تحریروں میں جتایا۔ سید احمد خاں و حالی سے قبل ذکا و سرور و کریم الدین وغیرہ غالب کے تراجم اپنی کتابوں میں درج کر چکے تھے۔ حالی نے غالب سے متعلق ایک مستقل کتاب البتہ سب سے پہلے لکھی ہے۔ "کالج" کے دو فرزندوں میں سے ایک کی تحریر کا تو کسی سنجیدہ علمی بحث میں ذکر ہی فضول ہے؛ دوسرے کی نسبت جناب کلیم الدین احمد نے جو رائے ظاہر کی ہے اس سے مجھے کامل اتفاق ہے۔ اس مضمون میں یہ بھی مرقوم ہے کہ غالب نے آثار الصنادید کے "کچھ نسخے" خرید کر دوستوں کو بھیجے تھے؛ اور ثبوت صرف ایک کا دیا ہے۔

• غالب کے حالات میں پہلا مقالہ" جناب سید مسعود حسن رضوی کا تحریر کیا ہوا ہے۔ اس کی علت غائی اس مضمون کا پیش کرنا ہے جو غالب کی وفات کے بعد ہی "ذخیرۂ بالگوبند" میں جو ایک ماہنامہ تھا، شائع ہوا تھا۔ اس میں دو باتیں نئی ہیں: غالب کا نری ملیین ہو جانا جو مستبعد ضرور ہے لیکن ناممکن نہیں اور غالب کا غالب کے علاوہ نوشہ تخلص ہونا جو غلط محض ہے۔ ماہنامۂ مذکور کے آخر میں آزاد کا لکھا ہوا قطعۂ تاریخ وفات ہے، جس میں غالب کی فارسی کی بڑی تعریف ہے؛ لیکن ان کی اردو نظم و نثر قطعاً نظر انداز ہوئی ہے۔

غالب نے اپنا ترجمہ تذکرۂ منظہرالحق کے لیے لکھا تھا، یہ اور اس تذکرے کا اشتہار جو ایک پرانے اخبار میں نکلا تھا، رسالۂ اردو میں ایک تمہید کے ساتھ چھپا تھا۔ جناب اظہار ملک نے غالب کی تحریر "غالب کے خود نوشت حالات" کے عنوان سے پیش کی ہے۔ مرتب کو چاہیے تھا کہ اردو میں جو کچھ شائع ہوا تھا، اسے بجنسہ احوال غالب میں شامل کر لیتے، اور ضروری سمجھتے تو آخر میں اپنی طرف سے کچھ اضافہ کر دیتے۔ احوال غالب کے مضمون میں بعض امور جو اشتہار سے معلوم ہو سکتے تھے چھوٹ گئے ہیں، اور بعض غلط باتیں درج ہو گئی ہیں۔ منظہرالحق کے والد کا نام مظہر علی نہیں، ظہور علی تھا۔ نام منظہرالحق تھا یا مظہر حق، مضمون میں کبھی یہ ہے کبھی وہ۔ باوجود اس کے کہ اشتہار میں

غالب کی تقریظ کا ذکر ہے، اور یہ پنج آہنگ میں موجود بھی ہے، مضمون میں یہ مطلقاً قلم انداز ہوئی ہے۔ اشتہار میں صریحاً "تذکرۃ الشعرائے فارسی" ہے مضمون سے یہ مستفاد ہوتا ہے کہ شعرائے ہند کا تذکرہ ہے، اور اس میں فارسی کے علاوہ "ہندی" اشعار بھی۔ تھے۔ حقیقت کیا ہے، مجھے اس کا علم نہیں، اشتہار میں جو کچھ تھا اسے نظر انداز نہ کرنا تھا۔ صاحب مضمون نے لکھا ہے کہ تذکرۂ مذکور کے کسی قلمی یا مطبوعہ نسخے کا اب تک پتا نہیں چلا۔ "خمخانۂ جاوید" جلد اول کے دیباچے میں مصنف نے اپنے ماخذ کی جو فہرست دی ہے، اس میں تذکرۂ مظہر الحق بھی ہے۔ قریب بہ یقین ہے کہ یہ تذکرہ زیور بخشش ہی ہے۔

"مرزا غالب کا نسب نامہ" خواجہ قمر الدین راقم دہلوی خلف خواجہ امان مترجم بوستان خیال کا لکھا ہوا ہے، اور راقم نے حقیقت و افسانہ کا امتیاز اٹھا دیا ہے۔ تاریخ سے ان کی واقفیت کا یہ عالم ہے کہ ان کے خیال میں اگر پنڈوں اور سندھیا کی جنگ نجف خاں کے زمانے میں ہوئی ہے۔ غالب کے متعلق لکھتے ہیں کہ ان کے یہاں ایک لڑکا ہوا، مگر زندہ نہ رہا۔ خود غالب نے ۷ اولادوں کا ذکر کیا ہے۔

"غالب در حدیث دیگراں" "نوشتہ" مرتب میں غوث علی شاہ، ریاض الدین امجد، خواجہ عزیز الدین اور صفیر بلگرامی کی غالب سے ملاقاتوں کا حال لکھا ہے۔ اور باتیں پہلے بھی منظر عام پر آ چکی تھیں، نئی چیز ریاض الدین امجد کی ملاقات کا ذکر ہے۔ غوث علی شاہ کے حوالے سے جو کچھ رقم ہے اس میں دو باتیں قابل توجہ ہیں، ایک یہ کہ غالب ان کی ہر تیسرے روز دعوت کیا کرتے تھے، اور اپنی مے نوشی کی وجہ سے ان کے ساتھ کھاتے نہ تھے۔ دوسری یہ کہ سرور کے سوال پر کہ اردو کس کتاب کی "عمدہ" ہے، غالب نے چہار درویش کا نام لیا تھا، اور فسانۂ عجائب سے متعلق استفسار پر اس کی سخت مذمت کی تھی۔ اس وقت یہ پتا نہ تھا کہ سائل کون ہے، حقیقت معلوم ہوئی تو اس کی تلافی کے لیے شاہ صاحب کو لے کر سرور کی قیام گاہ پہ گئے اور "عبارت آرائی" کا ذکر چھیڑ کر فسانۂ عجائب کی تعریف میں یہ کہا کہ "ایسی عمدہ نثر نہ پہلے ہوئی ہے نہ آگے ہوگی" آرزو صاحب نے لکھا ہے کہ جس انداز میں شاہ صاحب نے "اپنے

تاثرات کا اظہار کیا ہے اور غالب کے اخلاق و عادات کی تصویر جس طرح کھینچی ہے، اس سے غالب ہی نہیں خود شاہ صاحب کے اعلیٰ اخلاق پر روشنی پڑتی ہے۔" اگر فسانۂ عجائب کے بارے میں متناقض رائے کا اظہار بھی ان کے نزدیک "اعلیٰ اخلاق کا نمونہ" ہے تو مجھے سخت حیرت ہے۔ شاہ صاحب کے حوالے سے ایک قطعہ بھی غالب کی طرف منسوب کیا ہے، اس کا مصرع آخر یہ ہے: "اگر زیادہ و کم باشد آں گناہ من است" ڈاکٹر محمد اسحٰق نے شاعرات فارسی پر انگریزی میں جو کتاب لکھی ہے، اس میں کسی کتاب کے حوالے سے یہ قطعہ ماہ لقا حیدرآبادی کے نام سے مندرج ہے۔ میں اس وقت یہ فیصلہ کرنے سے قاصر ہوں کہ دراصل کس کا ہے۔

"غالب کی خانگی زندگی کی ایک جھلک" ایک دلچسپ مضمون ہے جو جناب حمید احمد خاں کے رشحات قلم سے ہے۔ اس میں بعض امور محل نظر ہیں: (۱) عارف غالب کے منہ بولے بیٹے تھے۔ یہ امراؤ بیگم کے بھانجے تھے۔ اگر چہ یہ بات مضمون میں ہے، کہیں سے ثابت نہیں۔ انھیں فرزند کہنا منتبنیٰ کہنا نہیں، یہ لفظ انھوں نے تفتہ کے لیے بھی استعمال کیا تھا۔ (۲) "نواب معظم زمانی بیگم" لفظ نواب شاہی خاندان کی بیگمات اور وزیر اعظم کی بیاہتا بیوی کے لیے مخصوص ہے (۳) غالب نے کٹھ پتلی کے تماشے کے لیے حسین علی خاں کو ۲۰ روپے دیے۔ دو زیادہ قرین قیاس ہے۔

جناب مالک رام نے ایک فرضی شخص کی طرف سے "میرزا غالب کے حالات، عادات اور خصائل" لکھے ہیں اور آخر میں ناظرین سے یہ سوال کیا ہے: "یہاں سے کہیے کہ جو کچھ لکھا گیا ہے، کیا آپ کے خیال میں یہ اتنا ہی مستبعد ہے کہ آپ اس سے انکار کر دیں" اگر اس سے ان کی مراد یہ ہے کہ اس میں کوئی بات ایسی نہیں جس کی موجودہ مواد کی مدد سے تردید کی جا سکتی ہو، تو یہ صحیح نہیں: (۱) وہ کہتے ہیں کہ مومن کی وفات کا ذکر شاہ کالے صاحب کے سامنے ہوا۔ شاہ صاحب کی وفات کا قطعۂ تاریخ دیوان مومن میں موجود ہے (۲) فارسی کی ۴ رباعیوں کی شان نزول یہ بتائی ہے کہ ۱۲۶۵ھ میں بہادر شاہ نے ایک خواب دیکھا تھا جس کا ذکر غالب اور دوسرے اشخاص کے سامنے کیا تھا۔ غالب نے یہ رباعیاں اسی خواب کے بارے

میں لکھی ہیں۔ رباعیاں خواب سے ضرور تعلق رکھتی ہیں لیکن میرا خیال ہے کہ یہ
غازی الدین حیدر شاہ اودھ کا خواب ہے۔ غالب نے رباعیاں حسام الدین حیدر
کے لیے لکھی تھیں اور یہ پنج آہنگ کی اشاعت اول میں موجود ہیں جس کا زمانۂ
انطباع ۱۲۵۳ھ سے قبل ہے (۳) آزردہ نے خود آ کر غالب کو شرکت مشاعرہ کی
دعوت دی تھی اور نیر نے وعدہ کیا تھا کہ میں انھیں ساتھ لیتا آؤں گا۔ طرح یہ تھی:
گر بیانم سخن آید، دل ماتم زدہ آید۔ غالب نیر کی معیت میں مشاعرے میں شریک ہوئے،
طرحی غزل پڑھی اور آزردہ سے داد حاصل کی۔ پنج آہنگ اشاعت اول سے ثابت ہے
کہ مشاعرہ غالباً نیر کا تھا اور آزردہ علالت کی وجہ سے اس میں شریک بھی نہ ہو سکے تھے۔
ظاہر ہے کہ اس کا زمانہ ۱۲۵۳ھ سے جو جناب مالک رام نے لکھا ہے، قبل تھا (۴)
شعاع مہر کا زمانہ اوائل ۱۲۵۸ھ بتایا ہے، لیکن یہ اس کے بعد چھپی ہے اور اس وقت
غالب یا عزیز کی نظر سے نہیں گزری تھی (تفاصیل تبصرہ مخطوط غالب) اس تحریر کی
دلچسپی میں کلام نہیں، مگر تحقیقی مضامین کے مجموعے میں افسانے کا شمول موزوں نہیں۔

"غالب کی خاندانی چشمک" جناب مہر کا مضمون ہے اور اس میں مرزا فرحت اللہ
بیگ مرحوم نے غالب کے خاندان کے متعلق جو کچھ لکھا تھا، اس کی موثر تردید کی گئی ہے۔
مرزا صاحب کے بیانات کلاً یا بہت بڑی حد تک فخر الدین راقم کی تحریر پر مبنی تھے،
اس مضمون میں اس کا ذکر نہیں۔ خواجہ حاجی اور مرزا افضل بیگ سے متعلق غالب کے
بعض اقوال بھی صحیح معلوم نہیں ہوتے۔ جناب مہر نے معاملے کے اس پہلو کی طرف
کوئی توجہ نہیں کی: (۱) غالب کہتے ہیں کہ خواجہ حاجی نصر اللہ بیگ خاں عم غالب کے
سائیس تھے۔ یہ درست ہے تو ان کی شادی غالب کی بہن کی حقیقی نند سے کس طرح
ہوئی؟ جناب مہر کا خیال ہے کہ خواجہ غالب کا سسرالی خاندان پر زوال آ گیا تھا اور
یہ وجہ اس رشتے کی ہوئی۔ ایسا زوال کہ اس خاندان کی لڑکی ایک سائیس سے بیاہی
جائے، کہیں سے ثابت نہیں (۲) غالب نے لکھا ہے: "آں کافر غدار (خواجہ حاجی)
پس از مردن عم من بہ انگیزۂ چندے کہ فلاں بیگ (افضل بیگ) نہ آنان بود، باخود
گرد کردہ، نقد و جنس و اسپ و فیل و خیمہ و خرگاہ عم مرا پاک خوردہ، افضل بیگ

کے متعلق غالب کا یہ بھی بیان ہے کہ وہ نصراللہ بیگ کے نوکر تھے، یعنی ایک جگہ ان کے لیے لفظ "خانہ زاد" استعمال کر چکے ہیں، جو ایسے لوگوں کے لیے آتا ہے جو ہم عمر ہوں ——— گر برس دو برس غالب سے عمر میں بڑے بھی تھے (اور غالب اس وقت دس برس کے تھے) تو کسی ذمہ دارانہ خدمت کے قابل نہ تھے، خدمتگار ہوں تو اور بات ہے۔ مزید یہ کہ اس عمر کا آدمی اس سازش میں کس طرح شریک ہو سکتا ہے جو نصراللہ بیگ خاں کے بعد خواجہ حاجی نے کی تھی۔ افضل بیگ اگر بہت ہی ادنیٰ درجے کے آدمی تھے تو پھر ان کے بھائی مرزا اکبر بیگ کی شادی غالب کی بہن سے کس طرح ہوئی؟

غالب نے امین پر جو مقدمہ ازالۂ حیثیت عرفی کا دائر کیا تھا اس کی مثل ڈاکٹر عبدالحق کو مل گئی تھی اور انھوں نے اسے ایک تمہید کے ساتھ رسالۂ "اردو" میں شائع کیا تھا۔ مقدمے کی روداد مع تمہید "احوال غالب" میں شامل کر لی گئی ہے، مگر تعجب ہے کہ اس کے ساتھ کی ایک چیز (انگریزی اخبار کا مضمون جو اردو میں درج ہوا تھا) کیوں اس قابل نہ سمجھی گئی۔ ڈاکٹر عبدالحق کی مختصر تمہید بھی اغلاط سے خالی نہیں۔ "قاطع برہان" کی اشاعت ثانی کا سال انھوں نے صحیح نہیں دیا اور "قاطع القاطع" اور "محرق قاطع برہان" کے نام غلط درج ہیں۔

"دہلی سوسائٹی اور مرزا غالب" ڈاکٹر عبادت رحمان صدیقی کا تحریر کردہ ہے۔ یہ قیمتی معلومات کا حامل ہے اور بڑی احتیاط سے لکھا گیا ہے۔

ڈاکٹر خواجہ احمد فاروقی کا خیال ہے کہ "ادبیات میں ملکی اور غیر ملکی سوال کی ابتدا اور ایرانی ہندی نزاع کا آغاز تقریباً اسی (عہد علاءالدین خلجی) زمانے سے ہوتا ہے اور متقدمین قبل عہد غالب میں جو معارضہ ہوا تھا اسی نزاع کی ایک کڑی تھا"۔ انھوں نے اپنے مضمون "معرکۂ غالب و حامیان قتیل" میں لکھا ہے کہ عبید معاصر خسرو نے جو یہ کہا ہے کہ

غلط افتاد خسرو راز خامی　　که سکبا پخت در دیگ نظامی

ایرانی "تعصب" کی ایک مثال ہے مگر عبید کا ایرانی ہونا ثابت ہے یا نہیں اس پر

انھوں نے مطلق غور نہیں کیا۔ خسرو کو کل ایرانیوں نے بالاتفاق مانا ہے، بلکہ ایرانی شاگردوں نے ایک دو بیت پر سرقۂ خسرو کا الزام لگایا ہے۔ عجیب سے شعر کو ہندی و ایرانی نزاع سے کچھ سروکار نہیں۔ خسرو نے جو خمسۂ نظامی کا جواب لکھا تھا ایک معاصر شاعر نے اس پر اپنی خفگی کا اظہار کیا ہے اور بس۔ مطلب یہ کہ تمھارا منہ نہیں کہ نظامی کا مقابلہ کرو۔ خسرو کے وطن سے اس کا کچھ تعلق نہیں۔

ڈاکٹر منوہر سہائے انور نے رجم الشیاطین کے وجود سے انکار کیا ہے، مگر ڈاکٹر فاروقی اس کے باوجود اسے حزیں کی تصنیف قرار دیتے ہیں، حالانکہ نہ یہ کتاب موجود ہے اور نہ آرزو کے علاوہ کسی اور نے اسے حزیں کی طرف منسوب کیا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ آرزو نے جو اعتراض کیے تھے، حزیں نے انھیں قابل اعتنا ہی نہ سمجھا۔ کتاب مذکور غالباً صبح گلشن میں وارستہ کی تصنیف بتائی گئی ہے، یہ بھی قابل قبول نہیں کہ وارستہ نے آرزو کی کتاب کا جواب لکھا اور اس کا نام رجم الشیاطین رکھا۔ وہ اپنی تصانیف میں آرزو پر اعتراض کرتا ہے، مگر عالیشان کا احترام ملحوظ رکھتا ہے۔ موصوف نے ابوالفضل و فیضی، بیدل و ناصر علی اور سودا سے متعلق حزیں کے اقوال نقل کیے ہیں، مگر ان کا مستند کتابوں میں ذکر نہیں۔ مضمون میں باد مخالف کے جو اشعار پیش کیے گئے ہیں وہ روایت آخر کے ہیں، حالانکہ معارضۂ کلکتہ کے زمانے میں اس روایت کا وجود تک نہ تھا۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ حامیان قتیل نے جو کچھ کہا ہو خود قتیل نے کبھی یہ دعویٰ نہیں کیا کہ میرا کلام مستند ہے، بلکہ ثمرات البدائع میں اس نے صاف صاف لکھا ہے کہ سند صرف ایرانیوں کی مقبول ہے۔ اس مضمون میں یہ قول بالکل قلم انداز کیا گیا ہے۔ نزاع کلکتہ کے سلسلے میں یہ بات بھی قابل توجہ ہے کہ غالب پر اعتراض ہوا تو انھوں نے خود ایک ہندوستانی شاعر، بیدل کا شعر سند میں پیش کیا تھا، مگر یہ "غالب و حامیان قتیل" ہندی و ایرانی نزاع کے سلسلے کی ایک کڑی ہے بھی یا نہیں مجھے اس میں شبہ ہے۔

"مرزا غالب کی تصویریں" مرتب کا مقالہ ہے۔ اس میں کچھ اضافہ کیا جا سکتا ہے اور بعض امور سے اختلاف بھی ممکن ہے، لیکن اس میں کچھ شک نہیں کہ محنت سے

لکھا گیا ہے۔ انھوں نے ایک تعبیر کا ذکر کیا ہے جو کسی زمانے میں ڈھاکہ کے نسخۂ کلیات غالب میں شامل تھی اور اب پٹنہ میں ہے۔ نسخۂ مذکور خود ان کی نظر سے گزرا ہے، تو تعجب ہے کہ انھوں نے اس کا زمانۂ کتابت نہیں لکھا۔ حقیقت اس کے برعکس ہے تو انھیں اپنا مأخذ بتانا تھا۔

"ہرمزد ثم عبد الصمد" میرا مضمون ہے جو علی گڑھ میگزین کے غالب نمبر میں "غالب کا ایک فرضی استاد" کے نام سے شائع ہوا تھا۔ اس میں طباعت کی ایک فاحش غلطی رہ گئی ہے، ص ۲۶۴ میں "فاریابی" کی جگہ "فارابی" ہونا چاہیے۔

"امراؤ بیگم" نوشتۂ جناب خواجہ حمید احمد خاں، غیر جانبدارانہ انداز میں لکھا گیا ہے اور اس میں زن و شو کی کشمکش اچھی طرح دکھائی گئی ہے، مگر ان کا یہ بیان کہ الٰہی بخش خاں کو "شہزادوں کا سا عیش و آرام میسر تھا" قابل قبول نہیں۔ اور یہ بات کہ وہ "شہزادہ گلفام" کے عرف سے مشہور تھے، اس صورت میں مانی جا سکتی ہے، جب یہ تسلیم کر لیا جائے کہ اندر سبھا کی اشاعت کے وقت ان کا عالم "جوانی" تھا۔ یہ مسلمات سے ہے کہ وہ ۱۲۴۲ھ میں فوت ہوئے ہیں، اور اندر سبھا اس کے بہت بعد لکھی گئی ہے۔ کہنے والے کہہ سکتے ہیں کہ الٰہی بخش خاں کا لقب اس قدر مشہور تھا کہ برسوں گزر جانے کے بعد بھی لوگ لکھنؤ میں اس سے واقف تھے اور امانت نے جو اندر سبھا کے ہیرو کا نام گلفام رکھا تھا تو وہ اس سے بے خبر نہ تھے۔ مجھے اقرار ہے کہ میں اس کا جواب نہیں دے سکتا۔

"مرزا باقر علی خاں، کامل" جناب حمیدہ سلطان کا مضمون ہے اور سرسری طور پر لکھا گیا ہے۔

"من کیستم" میں راقم نے اپنا حال لکھا ہے اور "خواجہ قمر الدین راقم" اسی موضوع پر مرزا رفیق بیگ کا لکھا ہوا مضمون ہے۔ یہ دو مضمون اور راقم کا "نسب نامۂ غالب" غالباً دراصل ایک ہی مضمون کے مختلف ٹکڑے تھے۔ ان کو الگ الگ درج کرنے سے کچھ فائدہ نہ ہوا۔ یہ سوال کیا جا سکتا ہے کہ کل تلامذۂ غالب میں سے صرف

راقم اس قابل کیوں سمجھے گئے کہ ان کے متعلق مستقل مضامین شامل کتاب ہوں۔ یا۔ کا طی سے متعلق بھی جو مضمون ہے اس کا شمول باعث اعتراض ہو سکتا ہے۔ ان کا ذکر ہے تو غالب کے اور راقم یا کس جرم پر نظر انداز ہوئے۔ آخر میں جناب نا طمہ بیگم پروین کا مضمون "غالب کے چند اعزہ" ہے جس نے کتاب کا صرف ایک نسخہ لیا ہے۔ کتاب میں اغلاط طباعت بکثرت ہیں۔ انجمن ترقی اُردو ہند علمی ہیں، تجارتی اور سیاسی ادارہ ہے اس سے شکایت نا حاصل ہے۔

(معاصر حصہ ۹)

# تبصرۂ خطوطِ غالب

خطوطِ غالب جلد ۱ کا تبصرہ اپریل ۱۹۴۲ء کے معاصر میں چھپ چکا ہے۔ اس سلسلے میں کچھ باتیں اور عرض کرنی چاہتا ہوں۔

(۱) میرزا حاتم علی مہر کے نام کا ایک خط تفتہ کے خطوط میں شامل ہوگیا ہے۔ یہ غلطی غالباً ابتدا ہی سے چلی آتی ہے۔ خطوطِ غالب میں اس کی تصحیح نہ ہو سکی۔ اس خط کا شمار ۵۸ ہے اور صفحہ ۵۷ پر مندرج ہے اس کے ضروری اقتباسات ملاحظہ ہوں:

"بھائی صاحب، ۳۳ کتابیں بھیجی ہوئی برخوردار منشی شیو نرائن کی ۱۲ نومبر کو پہنچیں۔ کاغذ اور سیاہی اور خط کا حسن دیکھ کر میں نے از روئے یقین جانا کہ طلائی کام پر یہ کتابیں طاؤس بہشت بن جائیں گی گردیکھیے مجھ کو ان کا دیکھنا کب تک میسر ہو۔ آپ پر گماں تساہل کا گزرے یہ تو کیونکر ہو؟ ہاں مہتاق... پت مناسب سے زیادہ دیر نہ لگائیے... یا الٰہی یہ خط راہ میں ہو اور وہ ساتوں کتابوں کا پارسل تیری حفظ و اماں میں مجھ تک پہنچ جائے ............ مرسلہ شنبہ ۱۲ نومبر ۱۸۵۶ء عیسوی"

تفتہ کے نام کا خط ۵۷ بھی اسی تاریخ کا لکھا ہوا ہے۔ جیسا کہ خود اس خط سے واضح ہوتا ہے، غالب نے اسے سکندر آباد بھیجا تھا۔ اس کی عبارات ذیل توجہ طلب ہیں:-

"کل" ۱۲ تاریخ نومبر کو تینتیس جلدیں بھیجی ہوئی برخوردار شیو نراین کی پہنچیں، کاغذ، خط، تقطیع، سیاہی، چھاپا سب خوب.. سات کتابیں جو میرزا حاتم علی صاحب کی تحویل میں ہیں وہ بھی یقین ہے آجکل پہنچ جائیں۔"

انطباعِ دستنبو کے سلسلے میں جو خطوط غالب نے تفتہ، شیو نرائن، مہر وغیرہ کو لکھے تھے، ان کے پڑھنے والوں سے یہ بات چھپی نہیں ہے کہ سات جلدوں کی "تزئین" کا کام مہر کی نگرانی میں اکبر آباد میں ہو رہا تھا تفتہ کو اس سے کچھ سروکار نہ تھا۔ خط ۵۸ کا مکتوب الیہ مہر کے سوا کوئی اور نہیں ہو سکتا۔

(۲) خط ۶۶ (بہ نام تفتہ) کی نسبت حاشیے میں یہ اعتراف موجود ہے کہ اردوئے معلّٰی کے ان نسخوں میں جو اکمل المطابع دہلی نے چھاپے تھے، یہ ایک علٰحدہ خط نہیں بلکہ خط ۶۵ کا خاتمہ ہے۔ دوسرے مطابع کے شائع کردہ نسخوں میں اگر یہ ایک الگ رقعہ ہے، تو ہوا کرے؟ یہ نسخے اکمل المطابع کے نسخوں کی نقل یا درنقل ہیں۔ خط ۶۵ کے خاتمے کو ایک الگ خط قرار دینے میں البتہ ان مطابع نے اجتہاد سے کام لیا ہے، اس کی تقلید دوسرے کیوں کریں؟

(۳) میرزا مہر کے نام کے خطوط کو ایک خاص وجہ سے بہ غور پڑھنے کا اتفاق ہوا تو یہ احساس ہوا کہ متعدد خطوط کے زمانۂ کتابت کی نسبت جو اطلاعات دی گئی ہیں وہ غیر صحیح یا ناکافی ہیں:

خط ۱: اس کا زمانۂ تحریر درج نہیں لیکن یہ ظاہر ہے کہ جیش پرشاد واجب کی رائے میں یہ ۵ مارچ ۱۸۵۸ء سے قبل لکھا گیا ہے اس لیے کہ خط ۲ کی تاریخ تحریر ۵ مارچ ۱۸۵۸ء بتائی گئی ہے۔ خط ۲ سے، جس پر بعد کو بحث ہوگی، خط ۱ کے زمانۂ کتابت کی تعیین کے لیے عبارات ذیل کی طرف رجوع کیا جائے۔

(الف) مرزا حاتم علی صاحب مہر کی جناب میں میرا سلام کہنا اور یہ میرا شعر میری زبان سے پڑھ دینا:۔

"شرط اسلام بود ورزش ایمان بالغیب ✤ اے تو غائب ز نظر مہر تو ایمان من ست"۔

(خط ۴۰ بہ نام تفتہ۔ خط ۲۹ چھبیسویں جون ۱۸۵۸ء اور خط ۴۱ اٹھارھویں جولائی ۱۸۵۸ء کا لکھا ہوا ہے، خط ۴۰ کی تاریخ تحریر مندرج نہیں۔)

ب "سلام کے جواب میں خط بہت بڑا احسان ہے۔ خدا کرے خط جس میں میں نے آپ کو سلام لکھا تھا آپ کی نظر سے گزر گیا ہو۔ احیاناً اگر نہ دیکھا ہو تو اب میرزا تفتہ سے لے کر پڑھ لیجیے گا... جب آپ نے بغیر خط کے بھیجے مجھ کو خط لکھا ہو تو کیوں کر جواب کی تمنا نہ ہو!" (خط ۱ بہ نام مہر)

ج "میرزا حاتم علی صاحب کا شفقت نامہ آیا۔ یہاں سے اس کا جواب بھیجا گیا۔ وہاں سے اس کا جواب آگیا۔" (خط ۴۱ بہ نام تفتہ مرقومہ ۱۸ر جولائی ۱۸۵۸ء۔ غالب کا پہلا سلام خط ۴۰ میں ہے۔ اس سے قبل کے کسی خط میں مہر کا نام تک نہیں آیا۔ مہر نے اس کے جواب میں خط لکھا، غالب کا خط ۱ اسی کے جواب میں ہے۔ خط ۴۱ میں غالب نے تفتہ کو اطلاع دی ہے کہ مہر سے خط و کتابت کا آغاز ہو گیا ہے۔ خط ۴۱ میں صرف خطوں کے آنے اور جواب دینے کا ذکر ہے، ان کے مطالب کی طرف مطلق اشارہ نہیں۔ خط ۱ کی تاریخ تحریر کا تعین نہیں ہو سکتی، لیکن اس بنا پر کہ ۱۸ جولائی ۱۸۵۸ء تک مہر کے دو خط غالب کو مل چکے تھے اور ایک خط غالب بھی مہر کو لکھ چکے تھے۔ اس میں شبہے کی مطلق گنجایش نہیں کہ خط ۱ اوائل جولائی ۱۸۵۸ء کا لکھا ہوا ہے۔

خط۲: بہ ظاہر اس خط کی تاریخ تحریر خط ۳۱ (بہ نام تفتہ مورخہ ۵ر مارچ ۱۸۵۹ء کی رو سے معین کی گئی ہے۔ لیکن خط ۲ میں خط ۳۱ کی طرف اشارہ نہیں۔ تفتہ اور مہر کے نام کے چند خطوں کی عبارات ذیل ملاحظہ ہوں:

(الف) "میرزا تفتہ سے آپ فقط ان کے خط نہ لکھنے کے سبب سرگراں ہیں۔ میں یہ بھی نہیں جانتا کہ وہ ان دنوں میں کہاں ہیں۔ آج توکلت علی اللہ سکندرآباد خط بھیجتا ہوں۔ دیکھوں کیا دیکھتا ہوں"

(خط ۱ بہ نام مہر۔ اس کی تحریر کے وقت تفتہ اکبرآباد میں نہ تھے، لیکن غالب کو یقینی طور پر اس کا علم نہ تھا کہ وہ کہاں ہیں۔)

ب "تم نے لکھا تھا کہ میں جلد آگرہ جاؤں گا، تمھارے اس خط کا جواب نہ لکھ سکا بعد چند روز کے... تم کو آگرہ میں سمجھ کر سکندرآباد خط نہ بھیج سکا۔ مولوی قمرالدین خاں کے خط میں تم کو سلام لکھا۔ وہ لکھتے ہیں کہ میرزا تفتہ ابھی تک یہاں نہیں آئے" (خط ۳۰ بہ نام تفتہ مورخہ ۵ مارچ ۱۸۵۹ء؛ اس تاریخ کو تفتہ اکبرآباد میں تھے، لیکن غالب کو یہ علم تھا کہ سکندرآباد میں ہیں اور وہیں کے پتے سے یہ خط بھیجا گیا تھا)

ج "کل میں نے تم کو سکندرآباد میں سمجھ کر خط بھیجا۔ شام کو تمھارا خط آیا، معلوم ہوا کہ تم اکبرآباد پہنچے۔ خیر۔ آج یہ خط تم کو اکبرآباد بھیجتا ہوں" (خط ۳۲ بہ نام تفتہ ۶ مارچ ۱۸۵۹ء)

د "یہ بھی تو مجھ کو نہیں معلوم کہ تم کہاں ہو۔ ابھی ایک صاحب... کہنے لگے کہ کول میں ہیں۔ اب میں حیراں ہوں کہ خط کول بھیجوں یا سکندرآباد۔ اگر کول بھیجوں تو مسکن کا پتا کیا لکھوں؟ بہر حال سکندرآباد بھیجتا ہوں۔ خدا کرے پہنچ جائے۔" (خط ۷۰ بہ نام تفتہ ۲۷ر مارچ ۱۸۵۹ء یعنی وہ تاریخ ہے جب غالب کو یہ ٹھیک ٹھیک معلوم نہ تھا کہ تفتہ کہاں ہیں۔ اور انھوں نے توکلت علی اللہ خط سکندرآباد بھیجا تھا)

غالب کی عبارات کے آخر میں توضیحاً میں نے جو کچھ لکھا ہے اس سے یہ ثابت ہے کہ خط ۲ میں جس خط کی طرف اشارہ ہے وہ خط ۷۰ ہے، اس لیے خط ۲ کی تاریخ تحریر بھی وہی ہے جو خط ۷۰ کی ہے یعنی ۲۷ مارچ ۱۸۵۹ء

خط ۳: اس کا سال کتابت ۱۸۵۸ء بتایا گیا ہے میں اسے صحیح نہیں سمجھتا۔ ذیل میں ان تمام امور سے جو زمانۂ تحریر پر روشنی ڈال سکتے ہیں یکے بعد دیگرے بحث کی جائے گی:

الف غالب لکھتے ہیں: "عہدۂ وکالت مبارک ہو"۔ اس سے یہ تو ثابت[۵] ہوا کہ جس زمانے میں خط ۳ رقم ہوا ہے مہر وکالت کرتے تھے۔ لیکن جب تک صحیح طور پر یہ علم نہ ہو کہ وکالت کی سند کب ملی تھی اور کس زمانے میں وکالت کرتے تھے۔ تاریخ تحریر کی تعیین میں اس سے مدد نہیں مل سکتی۔

ب غالب لکھتے ہیں کہ یوسف علی خاں عزیز نے آٹھ دس ماہ سے دہلی میں مکتب قائم کر رکھا ہے۔ عزیز کے خطوں کا مطالعہ تو کسی نتیجے پر نہیں پہنچاتا۔ لیکن مہر اور شیو نرائن کے نام کے خطوں سے معلوم ہوتا ہے کہ عزیز تلاش روزگار میں گھر سے باہر نکلے تھے اور اکبرآباد وغیرہ میں مقیم تھے لیکن غالباً خاطر خواہ کامیابی نہیں ہوئی۔ غالب نے ۱۴ مارچ ۱۸۶۰ء کو شیو نرائن کے نام کے خط میں لکھا ہے "ان دنوں برخوردار میرزا یوسف علی خاں وہاں آئے ہوئے ہیں ان کو بلا کر کہنا کہ اچھا ہے دلی چلے آؤ۔ وہاں جو تم سے لوگے تو زبانی سب کلام ہو رہے گا" قرینہ ہے کہ عزیز اسی کے بعد دلی گئے اور اگر جاتے ہی مکتب قائم کر لیا تو خط ۳ کا زمانۂ تحریر اواخر ۱۸۶۰ء یا اوائل ۱۸۶۱ء ہے۔

ج خط کی ابتدا میں مہر کی ایک مثنوی کی تعریف ہے اور اس کا ایک شعر نقل کیا ہے۔ آخر میں یہ لکھا ہے کہ عزیز شعاع مہر دیکھ رہے ہیں۔ شعاع مہر میری نظر سے نہیں گزری لیکن خواجہ عشرت مرحوم نے آب بقا میں تحریر کیا ہے کہ "مثنوی ہے جو ۱۲۷۵ھ میں مطبع حیدری آگرہ میں طبع ہوئی ہے" یہ وہی مثنوی ہے جس کی تعریف غالب نے اپنے خط[۵] میں لکھی ہے اس میں نگارین بیگم... پر سلطان محمود کا عاشق ہونا نظم کیا ہے غالباً وہ مثنوی جس کا شعر خط میں منقول ہے شعاع مہر ہی ہے، اس کے مطبوعہ یا غیر مطبوعہ نسخے کے دلی پہنچنے کا ذکر ۱۸۵۸ء کے مخالف نہیں، اس لیے کہ ۱۸۵۸ء کے چند مہینے ۱۲۷۵ھ میں پڑتے ہیں۔ لیکن اس خط میں بیان بخشایش کا بھی ذکر ہے۔ یہ غالب کو اس وقت تک نہیں ملی تھی۔ میں نے اسے بھی نہیں دیکھا، لیکن غالب یہ ہے کہ نام تاریخی ہو۔ بیان بخشایش سے ۱۲۷۶ نکلتا ہے اور اس سال کا آغاز اکتیس[۶] جولائی ۱۸۵۹ء کو ہوا تھا۔ اور اس کی تاریخ انجام ۱۹ جولائی ۱۸۶۰ء ہے اگر میرا قیاس کہ نام سے تاریخ نکلتی ہے صحیح ہے تو خط ۳ کسی طرح ۱۸۵۸ء کا نہیں ہو سکتا۔

خط ۴: "پروردگار یہ پیش آمد اقبال تم کو مبارک کرے... فی الحقیقت اپنی جان پر کھیلے تھے۔ دولت کا ہاتھ آنا مع نیک نامی اس سے بہتر دنیا میں کوئی بات نہیں۔ اب یقین ہے کہ خدمت منصفی ملے..."

---

سہ الماس درخشاں (دیوان مہر مطبوعہ ص ۲۶۳) سے معلوم ہوتا ہے کہ ۱۲۶۲ھ میں مہر کو عہدۂ منصفی کی سند ملی تھی۔ ۴ شوال ۱۲۶۵ھ کے اسعد الاخبار میں ایک قطعۂ تاریخ چھپا تھا۔ اس سے ۱۲۵۷ھ میں مہر کا عہدۂ منصفی پر ترقی پانا ثابت ہوتا ہے۔ اور کسی حد تک مہر کی ایک نظم سے بھی جو صریحاً غدر سے قبل کہی گئی ہے اور واجد علی شاہ کی مدح میں ہے اس کی تائید ہوتی ہے نظم کے دو شعر یہ ہیں۔ دونوں کے درمیان کا ایک شعر میں نے حذف کر دیا ہے۔ سہ

یہ کل کی بات ہے میں حاکم عدالت تھا ۔ کیا ہے شوق قدم بوس شاہ نے تاجا [illegible]
مری مدد کرے شاہ نجف امیر عرب ۔ پڑا ہوا ہوں یہاں اپنا چھوڑ کر گھر بار
(دیوان ص ...)

اس سے یہ بھی پتا چلتا ہے کہ کسی وجہ سے غدر کے قبل ہی یہ نوکری نہ رہی تھی۔ اگر آج کل کی طرح اس زمانے میں بھی وکالت کی امتحان میں کامیاب ہونے کے بعد منصفی ملتی تھی تو ظاہر ہے کہ ۱۲۶۵ھ سے بھی قبل وکیل ہو چکے ہونگے اگر ایسا نہیں تو نوکری چھوٹنے کے بعد امتحان دیا ہوگا۔

۵ شعاع مہر میں تقریظ عود ہندی میں موجود ہے۔ ۶ انجمن ترقی اردو کی شائع کردہ جنتری کے مطابق۔

دیوان کے صـ۴۷۱ ور صـ۴۷۲ سے معلوم ہوتا ہے کہ مہر نے سات انگریزوں کی جان غدر میں بچائی تھی
اور اس پر خلعت اور جاگیر ۱۸۵۹ء میں ملی تھی "مبارک خلعت و جاگیر اے مہر" مصرع تاریخ ہے۔
صاف ظاہر ہے کہ غالب نے اسی کی مبارکباد دی ہے۔ مہیش پرشاد صاحب کا خط ۴ کو خط
۳ سے جس کا زمانۂ تحریر انھوں نے ستمبر ۱۸۵۸ء لکھا ہے، قبل رکھنا کسی طرح ٹھیک نہیں۔ خط ۴
۱۸۵۹ء کا ہوا ہے۔

خط ۵: خط ۵ اس زمانے میں لکھا گیا ہے جب تفتہ ہاترس تھے اور دستنبو کے لیے جو قطعۂ تاریخ مہر نے
لکھا تھا وہ غالب کی نظر سے گزر چکا تھا۔ تفتہ کے نام کے خطوط اور شیو نرائن کے نام کے خطوط کو دیکھ کر
یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ خط ۵ اوائل ستمبر ۱۸۵۸ء کا لکھا ہوا ہے۔

خط ۹ و ۱۰ و ۱۱: ان پر کوئی تاریخ درج نہیں۔ لیکن آٹھواں خط ۲۹ ستمبر ۵۸ء
اور بارھواں خط ۲۰ نومبر ۵۸ء کا ہے۔ تعجب ہے کہ خط ۹ کا ماہ کتابت نہیں
بتایا گیا۔ خود اس خط سے پتا چلتا ہے کہ اکتوبر کا لکھا ہوا ہے۔ اور چونکہ جس زمانے میں یہ لکھا گیا ہے تفتہ
آگرہ میں تھے اور ۲۳ اکتوبر ۱۸۵۸ء سے قبل ہاترس چلے گئے تھے (خط ۵ بہ نام شیو نرائن) خط ۹ یقین
ہے کہ ۲۳ اکتوبر سے پیشتر تحریر ہوا ہو۔ خط ۱۰ میں تفتہ کے ہاترس میں ہونے کا ذکر ہے۔ یہ اواخر اکتوبر یا
اوائل نومبر کا ہے۔ خط ۱۱ بے شبہ نومبر کا ہے اور ۱۲ نومبر ۱۸۵۸ء سے قبل کا ہے اس لیے کہ ۱۲ نومبر کو
شیو نرائن کی مرسلہ کتابیں غالب کو مل گئی تھیں اور خط ۱۱ میں مرقوم ہے کہ "مطبع میں سے سادہ کتابیں
یقین ہے کہ آج کل بھیجی جائیں"

خط ۱۳: خط ۱۳ کی تاریخ زیر نہیں بتائی گئی لیکن اس لکھا ہے کہ شیو نرائن نے دو خطوں کا جواب
نہیں لکھا۔ یہ دو خط ۲۰ نومبر اور ۳۰ نومبر کے ہیں۔ (۱۱ و ۱۲) خط ۱۳ دسمبر ۵۸ء کے پہلے ہفتے میں لکھا
گیا ہوگا۔

خط ۱۴: خط ۱۴ کا صرف سنہ دیا ہے، لیکن خود خط میں تاریخ ۲ دسمبر موجود ہے۔

خط ۱۵: اس کا صرف سنہ درج ہے لیکن اس میں غالب کی ایک غزل کا مطلع جو شیو نرائن کو بھیجی گئی تھی ہے۔ خط ۱۸
مورخہ ۱۹ اپریل ۵۹ء بہ نام شیو نرائن سے معلوم ہوتا ہے کہ خط ۱۵ کا زمانۂ تحریر ۱۹ اپریل ۱۸۵۹ء سے کچھ ہی قبل ہوگا۔

خط ۱۶: خط ۱۶ کا زمانہ کتابت ۱۸۵۹ء بتایا گیا ہے، لیکن                    میں بہ ظاہر شجاع مہر کی طرف اشارہ
ہے جس کے کچھ اشعار غالب تک پہنچے تھے۔ اگر یہ خیال صحیح ہے تو خط ۱۶ خط ۲ سے پہلے کا ہے۔ اور اس
بنا پر کہ خط ۱۲ میں غالب نے مہر کے قصیدے کے دیکھنے کی خواہش ظاہر کی ہے اور اس خط میں قصیدے کی
تعریف ہے۔                    یہ خط خط ۱۲ سے مؤخر ہے۔ خط ۴ میں بھی مہر کے ایک قصیدے کی ستایش
کی ہے۔ یہ کہنا مشکل ہے کہ تینوں خطوں میں ایک ہی قصیدے یا مختلف قصیدوں کی طرف اشارہ ہے۔

ملاؔق اس گتھی کو سلجھانے سے قاصر ہے۔

خط ۱۷ و ۱۰: خط ۱۷ کا زمانۂ تحریر مرقوم نہیں لیکن خط ۱۰ کا سال کتابت ۱۸۶۰ء لکھا ہے۔ خط ۱۷ مہر کی محبوبہ کی تعزیت میں ہے (دیوان)
سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کا نام چنا جان تھا۔ اور اس کی وفات نہم ذیقعد ۱۲۷۵ھ مطابق
۲۹ مئی ۱۸۶۰ء کو ہوئی تھی۔ (صـ   ) خط ۱۷ اس کے کچھ بعد لکھا گیا ہوگا۔ اور خط ۱۰ بھی اسی کے
لگ بھگ تحریر ہوا ہوگا۔

(۴) جوہر کے نام کے پہلے خط کا زمانۂ کتابت معین کیا گیا، لیکن پنج آہنگ کے ایک خط سے اسی کے

زمانۂ تحریر پر روشنی پڑتی ہے۔ (ملاحظہ ہو تبصرۂ مکاتیب غالب)

(۵) مہر کے خطوط اس بنا پر کہ ان کے نام کا پہلا خط اوائل جولائی ۱۸۵۸ء کا ہے،

اور علائی کے نام کا پہلا خط [بہ موجب بیانِ مرتب ورنہ ایک خط جس کا ذکر تبصرے میں آچکا ہے اس سے بھی پہلے کا ہے] ۲۷ رمضان ۱۲۷۰ھ کا ہے، علائی کے نام کے خطوط کے بعد ہونے چاہئیں۔ اس قسم کی غلطیاں اور بھی ہیں۔ کل خطوں کی تاریخ تحریر پر دوبارہ غور کیا جائے تو نامناسب نہ ہوگا۔

(۶) تبصرہ ص۴۵: دار البقا کے متعلق اطلاعات واقعات دار الحکومت دہلی مصنفہ بشیر احمد مرحوم میں ملیں گی اور عجب نہیں کہ آثار الصنادید میں بھی اس کا حال ہو

(۷) خطوط غالب میں ایک جگہ ہے: "بہ موجب فرمایش.. جاکوب بہادر کے" تبصرے میں (ص۴۶) فرمایش کے کسرے پر اعتراض کیا گیا تھا۔ اس کی وجہ یہ تھی کہ میں نے الفاظ کی صحیح ترتیب اس طرح رکھی تھی: "جاکوب بہادر کے بہ موجب فرمایش" لیکن 'فرمایش.. جاکوب بہادر کے بہ موجب بھی ممکن ہے' اور اس صورت میں کسرہ قابلِ اعتراض نہیں۔ یہی کیفیت اُس کسرے کی ہے جو "بہ موجبِ تعلیم میر قاسم علی کے" میں ہے (تبصرہ ص۴۶)

(۸) اور ان سے متعلق "متعلقین" کی جگہ "متعلق" کی صحت میں شبہہ ظاہر کیا گیا تھا، لیکن اسعد الاخبار میں بھی ایک جگہ متعلقین کی جگہ متعلق ملا ہے اور بہ خوبی ممکن ہے کہ غالب نے اسی طرح لکھا ہو (تبصرہ ص۴۶)

ص۴۷ طبیعت امکان' اور مصنفوں کے یہاں بھی آیا ہے' ص۴۷ " نصف میں مفلسوں کا مدار الخ" اس عبارت میں غلطی ضرور ہے، لیکن' پہلا جملہ " مدار حیات" پر ختم ہوتا ہے ص۴۸ 'قوہ' غلط نہیں لیکن اردو میں 'بالقوہ' سے قطع نظر' قوت مستعمل ہے۔ کیا اس کا تشفی بخش ثبوت موجود ہے کہ غالب نے 'قوہ' لکھا تھا؟

(معاصر، اکتوبر ۱۹۴۲ء)

# مطالعۂ غالب

از جناب میرزا جعفر علی خاں ؔاثر، صفحات ۱۱۲، قیمت عہ/۸
ملنے کا پتا دانش محل، امین الدولہ پارک لکھنؤ۔ مطالعۂ غالب میں جناب اثر نے غالب و میر کا موازنہ کیا ہے، غالب کے کچھ اشعار کے مطالب پیش کیے ہیں اور ان کے اردو اشعار کا انتخاب دیا ہے۔

(۱) میر کے یہاں زبان و بیان کی گھلاوٹ قائم رہتی ہے، غالب کے یہاں بعض اوقات فوت ہو جاتی ہے.. یہ سبب نہیں کہ غالب کے خیالات فلسفیانہ ہونے کے سبب سے .. عام جادے سے ہٹ کر نظم ہوتے ہیں لہٰذا فارسی کی کڈھب ثقیل یا نامانوس تراکیب کا استعمال ناگزیر ہو جاتا ہے .. میر .. نے غالب سے کہیں زیادہ فلسفیانہ خیالات شعر کے قالب میں ڈھل دیے ہیں.. دونوں میں یہ فرق بھی ہے کہ میر رومانوی شاعر تھا غالب کلاسی سسٹ۔ میر کی شاعری شخصیت کی آئینہ دار ہے، غالب کی شاعری وہ ہے جس کو ڈرائیڈن " ایچی ٹیو پوئٹری اور رائٹنگ " سے تعبیر کرتا ہے جس میں جذبات کا تناؤ نہیں ہوتا بلکہ غور و فکر سے وجود میں آتی ہے.. میر کی شاعری وجدان کی سرگرمی میں جذبات و واردات کی مصوری ہے۔ غالب کو یہ کاوش رہتی تھی کہ اسلوب ادا میں جدت و ندرت پیدا کریں تاکہ .. ہمعصر شعرا میں ممتاز ہی نہ رہیں بلکہ ان پر سبقت لے جائیں .. بے ساختگی اور احساس " انا " میں بیر ہے .. کلام میر میں ترکیب و معانی شیر و شکر ہیں اور کلام غالب میں تراکیب معانی پر چھائی ہوئی ہیں "۔ اس سے مجھے کامل اتفاق نہیں، مگر اس وقت اس سلسلے میں اتنا ہی لکھنے پر اکتفا کرتا ہوں۔

(۲) یادگار غالب کے علاوہ دیگر تذکروں میں درج ہے کہ "مومن اور غالب دونوں نے ناسخی رنگ اختیار کرنے کی کوشش کی مگر.. ناکام رہے"۔ یادگار غالب میں غالب و مومن کی تقلید ناسخ کا مطلقاً ذکر نہیں۔

(۳) "غالب کے خطوط پڑھیے میر کے اشعار قلم برداشتہ لکھتے جاتے ہیں، اس کے کلام کا انتخاب کیا تھا اور یہ کام گہرے اور مسلسل مطالعے کے بغیر سرانجام نہیں ہوسکتا" غالب کے یہاں میر کا صرف ایک شعر آیا ہے اور وہ نہ کلیات میں ہے اور نہ کسی تذکرے میں، خدا جانے کس کا ہے۔ اسی طرح ایک مصرع بھی ہے، جو کلیات میر میں نہیں۔ جناب اثر کا یہ قول بھی محتاج ثبوت ہے کہ غالب نے میر کے کلام کا انتخاب کیا تھا۔

(۴) جناب اثر نے یہ دکھانے کے لیے کہ غالب کس حد تک میر سے متاثر تھے دونوں کے نو نو شعر دیے ہیں، مگر غالب کے بیشتر اشعار ایسے ہیں، جن کے متعلق یہ شبہہ بھی نہیں ہو سکتا کہ ان میں میر کے اشعار کا عکس نظر آتا ہے۔ غالب و میر کے چار چار شعر ملاحظہ ہوں:

دے وہ جس قدر ذلت ہم ہنسی میں ٹالیں گے
بارے آشنا نکلا ان کا پاسباں اپنا

نہ تھا کچھ تو خدا تھا کچھ نہ ہوتا تو خدا ہوتا
ڈبویا مجھ کو ہونے نے نہ ہوتا میں تو کیا ہوتا

لطافت بے کثافت جلوہ پیدا کر نہیں سکتی
چمن زنگار ہے آئینۂ باد بہاری کا

بازیچۂ اطفال ہے دنیا مرے آگے
ہوتا ہے شب و روز تماشا مرے آگے

ہوتا ہے یاں جہاں میں ہر روز و شب تماشا
دیکھا جو خوب تو ہے دنیا عجب تماشا

ذلیل اس کی گلی میں تو ہیں آزردگی کیسی
کہ رنجش تو وہاں ہووے جہاں ہووے اعتبار اپنا

مری نمود نے مجھ کو کیا برابر خاک
میں نقش پا کی طرح پایمال اپنا ہوں

عالم خاکی سے آدم کو جلا ہے ورنہ
آئینہ تھا تو مگر قابل دیدار نہ تھا

(۵) جناب اثر نے میر کے چند اشعار دیے ہیں، جن کے متعلق ان کا دعویٰ ہے کہ کلام غالب سے "مماثل" ہیں، ان میں سے کچھ ضرور غالب کے رنگ کے ہیں، لیکن، ان کا یہ قول کہ "فارسی تراکیب.. کاؤ کاو، شیشہ بازی، سادہ و پرکار، ستم ظریف

وغیرہ جن کے غالب مخترع سمجھے جاتے ہیں، سب میر کے یہاں موجود ہیں۔ یہ صحیح ہے لیکن ان کے موجد نہ غالب ہیں نہ میر، یہ شعرائے فارسی کے یہاں ملتے ہیں۔ اور ان میں سے بعض تو کثیر الاستعمال ہیں۔

(۶) جناب اثر مدعی ہیں کہ میں نے اشعار غالب کے ایسے مطالب پیش کیے ہیں، جو دوسرے شارحین کی نظر سے اوجھل رہے ہیں۔ میں نے کلام غالب کی کم شرحیں دیکھی ہیں اور ظاہر ہے کہ اس صورت میں مجھ سے اس کی توقع نہیں کی جا سکتی کہ میں اس دعوے کی تصدیق یا تکذیب کروں، لیکن چونکہ خود جناب اثر نے کل شرحوں کا مطالعہ کرنے کے بعد یہ کہا ہے سوءِ ظن کی کوئی وجہ نہیں۔ ان مطالب میں سے بعض قطعاً قابل قبول نہیں، بعض غالب کے اشعار سے نکلتے ہیں، لیکن ساتھ ہی اور مطالب کی بھی گنجائش رہ جاتی ہے، اور بعض ایسے ہیں کہ انھیں دیکھ کر یقین ہو جاتا ہے کہ غالب کے ذہن میں خود یہی مطالب ہوں گے۔ جناب اثر کی سخن فہمی میں کچھ شبہ نہیں۔

(۷) جناب اثر نے اشعار غالب کا جو انتخاب ۸۳ صفحوں کا پیش کیا ہے، اچھا ہے، لیکن، یہ بالکل ظاہر ہے کہ ان کا انتخاب ہو یا کسی اور کا، یہ ممکن ہی نہیں کہ ہر شخص اس سے مطمئن ہو سکے۔ غالب کی غزل ”آہ کو چاہیے اک عمر اثر ہوتے تک“ الخ میں ہر جگہ ”ہوتے“ کی جگہ ”ہونے“ ہے۔ دیوان غالب کے کل نسخے جو خود ان کی زندگی میں شائع ہوئے تھے، اس کے شاہد ہیں کہ غالب نے ”ہوتے“ لکھا تھا۔

# سرگذشتِ غالب

۶۴

مصنفہ ڈاکٹر سید محی الدین قادری زورؔ ایم۔ اے پی۔ ایچ۔ ڈی صفحات تقطیع ۸ × ۶½ انچ ۔ شائع کردہ ادارۂ ادبیات اُردو حیدر آباد دکن۔ قیمت ۸ ر۔ یہہ کتاب طلبہ کی ضرورتوں کو مدِنظر رکھ کر لکھی گئی ہے ۔ مصنف کا مقصد خود مصنف کے لفظوں میں "ذاتی علم و فضل یا تحقیق و تفتیش کے ادعا یا اظہار کے بغیر" ایک ایسی کتاب پیش کرنا ہے جس سے "پڑھنے والے لکھنے والے سے زیادہ جس کی نسبت لکھا جا رہا ہے اُس کے متعلق معلومات حاصل کریں" ذاتی تحقیق کا ادعا فی الواقع کسی جگہ مصنف نے نہیں کیا ، لیکن یہہ بات ہماری سمجھ سے باہر ہے کہ کسی کتاب کے مطالعے سے پڑھنے والوں کو لکھنے والے سے زیادہ معلومات کس طرح حاصل ہوسکتی ہیں ۔ جس بے پروائی سے مصنف نے یہہ جملہ لکھا ہے ساری کتاب میں یہی بے پروائی نمایاں ہے ۔ کہیں واقعات کو غلط بیان کیا ہے ، کہیں نتائج غلط بتائے ہیں ، کہیں ذاتی قیاس کو روایت کی طرح پیش کیا ہے ۔ ہماری یہہ راے کس حد تک انصاف پر مبنی ہے اس کا اندازہ ذیل کی مثالوں سے ہوگا :

(۱) مصنف کا بیان ہے کہ غالب پر یہہ الزام تھا کہ انھوں نے ہنگامہ ۱۸۵۷ء کے موقع پر بہادر شاہ کے نام کا سکہ لکھ کر پیش کیا تھا اس کی تصحیح کرنی تھی نیز اس کی غالب کا یہہ جواب کہ سکہ ذوق کا لکھا ہوا تھا جو غدر سے پہلے ہی انتقال کرچکے تھے مہمل ٹھہرتا ہے ۔ (۲) مصنف کا یہہ خیال بھی صحیح نہیں کہ کلکتہ میں غالب نے صرف اس بات کا مقدمہ دائر کیا تھا کہ اُن کا وظیفہ وقت پر نہیں ملتا ۔ ممکن ہے کہ یہہ شکایت بھی ہو لیکن اصل دعوی اس کا تھا کہ جو رقم ماہانہ نواب احمد بخش خاں دیتے تھے وہ اُس رقم سے کم تھی جو انگریزوں نے مقرر کی تھی (۳) غالب کے مذہب کے بارے میں جو کچھ اس کتاب میں لکھا ہے اس سے اصل حقیقت کا اظہار نہیں ہوتا ۔ غالب نے ایک جگہ نہیں کئی جگہ اس کا اقرار کیا ہے کہ وہ امامیہ مذہب رکھتے ہیں ۔ اگر ان کے اعزّہ نے انھیں سنیوں کی طرح دفن کیا تو اس کی جوابدہی غالب کے سر نہیں جاتی (۴) علی بخش خاں خلفِ معروف شاعر نہ تھے ۔ غالب یا ان کے کسی اور معاصر نے ان کی شعر گوئی کا ذکر نہیں کیا ۔ مصنف کا یہہ قول کہ ان کا تخلص رنجور تھا صحیح نہیں ۔ غلط فہمی کا باعث غالباً یہہ ہے کہ پنج آہنگ میں اُن کے نام کے بعد ایک جگہ "رنجور" بہ معنی بیمار لکھا ہے ۔ مصنف کو اس پر غور کرنا تھا کہ اگر علی بخش خاں شاعر ہوتے اور ان کا تخلص "رنجور" ہوتا تو پنج آہنگ کے دیباچے میں جہاں خاص طور پر ان کا نام آیا ہے ، نام کے ساتھ تخلص ضرور ہوتا (۵) نواب امین الدین احمد برادرِ بزرگ نواب ضیاء الدین خاں کا ذکر اس طرح کیا ہے کہ گویا وہ غالب اور اُن کی بی بی سے عمر میں

بڑے تھے۔ غالب کے اس فقرے سے جس کے مخاطب علاء الدین خاں، خلف امین الدین احمد ہیں، کچھ اور ہی مترشح ہوتا ہے: "تم ثمر نورس ہو اُس نہال کے کہ جس نے میری آنکھوں کے سامنے نشو و نما پائی ہے" (۶) امراؤ بیگم اہلیہ غالب کے متعلق لکھا ہے: انھوں نے خود بھی تمام عمر اپنے شوہر کی طرح افلاس میں گزاری" اس بیان میں بڑا مبالغہ ہے۔ غالب کسی زمانے میں بھی مفلس نہ رہے۔ غدر کے زمانے میں تھوڑے دنوں کے لئے البتہ کوئی ذریعہ آمدنی کا نہ رہا تھا۔ غدر سے قبل انگریزوں سے ساٹھ روپے ماہانہ سے کچھ زیادہ اور بہادر شاہ سے پچاس روپے ماہانہ ملتے رہے۔ غدر کے بعد ۱۶۰ کچھ زیادہ ان کی مستقل ماہانہ آمدنی رہی، جسے آج کل کے ۴۰۰ کے برابر سمجھنا چاہیے۔ اسے افلاس کہنا اس لفظ کے معنی سے بے خبری کا اظہار کرنا ہے (۷)" اسراف اور قرض لینے کی عادت سی ہو گئی تھی، جس کی بنا پر وہ اپنے گھر کا پورا اثاثہ، یہاں تک کہ بیوی (بی بی) کے قیمتی کپڑے اور زیور بھی بیچ کر کھانے پر مجبور ہو گئے تھے" ایک جگہ تو یہ لکھا ہے، لیکن دوسری جگہ زمانہ غدر کے متعلق یہ عبارت ملتی ہے: "بیوی کے زیورات، قیمتی کپڑے لٹ گئے" اس دعوے کا کہ غالب بی بی کے قیمتی کپڑے اور زیور اسراف کی وجہ سے بیچ کر کھا گئے تھے، مصنف کے پاس کیا ثبوت ہے؟ غدر کے زمانے میں غالب نے کچھ اثاثہ ضرور بیچا تھا، لیکن، اس وقت ایسا نہ کرتے تو فاقہ کرنا پڑتا (۸) غالب کی شخصیت کی نشو و نما اور اس کے اسباب کے متعلق مصنف کے اکثر بیانات غیر صحیح ہیں۔ مثلاً، ایک جگہ یہ لکھا ہے کہ آخر عمر میں غالب کی شوخی اور ظرافت بڑھ گئی تھی اس دعوے کے ثبوت میں صرف ایسے اشخاص کی شہادت معتبر ہو گی جو غالب کے بچپن جوانی اور بڑھاپے سب کو دیکھ چکے ہوں، اس لیے کہ وہی اس کا فیصلہ کر سکتے ہیں کہ غالب کی شوخی اور ظرافت عمر کے ساتھ بڑھتی گئی تھی یا واقعہ اس کے خلاف تھا۔ ایسے کسی شخص کی شہادت موجود نہیں ہے (۹) مصنف کا یہ کہنا کہ غالب کی چچا (چچی) نے غالب کی شادی اپنے گھرانے میں ٹھہرائی تھی، گو قرین قیاس سہی، لیکن جہاں تک ہمیں علم ہے کوئی روایت اس کی مؤید نہیں (۱۰) اسی طرح مصنف کا یہ بیان بھی کہ غالب کو تصوف سے جو کچھ واقفیت نہیں تھی محض معرفت کی بدولت قیاسی ہے اور ثبوت کا محتاج۔

(معاصر، اکتوبر ۱۹۴۱ء)

---

۵ مصنف کے علاوہ اور اصحاب بھی اس غلط فہمی میں مبتلا ہیں کہ علی بخش خاں کا تخلص رنجور تھا۔

# ضمیمہ

## قاضی عبدالودود کے معیار (۱۹۳۶ء خدا بخش ایڈیشن) میں غالبیات

- پنج آہنگ ص ۲۷۶، ۳۲۱، جولائی
- غالب کے دو لطیفے ص ۳۲۳، جولائی
- سراپا سخن اور غالب ص ۳۲۴، جولائی
- تذکرۂ سرور اور غالب ص ۳۲۵، جولائی
- استفسارات (بسلسلۂ غالب) ص ۳۸۴، جولائی
- مرقدِ غالب ص ۱۸۶، مئی
- اشعار غیر مطبوعہ (۱۳ شعر) ص ۱۳۹، ۱۴۳، اپریل
- غزل مرزا غالب (ماخوذ از دیوان معروف): کہوں یا نہ کہوں، سات شعر ص ۹۵ مارچ
- مرزا غالب کے متعلق ایک قدیم اخبار کا اقتباس (احسن الاخبار بمبئی) ص ۹۵، ۹۶، مارچ
- مرزا غالب کے غیر مطبوعہ خطوط ص ۱۵، مارچ

# پنج آہنگ

پنج آہنگ کے جس نسخے کا ہم تعارف کرا آئے وہ ہمارے خیال میں پہلا اڈیشن تھا، لیکن مضمون کی کتابت کے بعد ہمیں جیش پرشاد صاحب سے معلوم ہوا کہ اس سے قبل کا بھی ایک اڈیشن ہے، یہ اس قدر کمیاب ہے کہ خود جیش پرشاد صاحب کی نظر سے بھی نہیں گزرا ہے، اگر کسی صاحب کے علم میں اس کا کوئی نسخہ کہیں ہو تو براہ مہربانی ہمیں اطلاع دیں۔

پنج آہنگ، $\frac{3}{4}$ انچ × $\frac{1}{2}$ ۵ انچ تقطیع کے ۴۴۴ صفحوں کی کتاب ہے۔ پہلے صفحے پر عبارت ذیل درج ہے:-

بحمد توفیق ایزد متعال کتاب در علم قواعد فارسی و اشتقاق و تصحیح الفاظ و انشاے رشیقہ ہر قسم مصنفہ قبلہ ارباب جود و کرم منظر فیض اتم شہنشاہ ممالک علوم عربی و فارسی ملک الشعراے دوراں جناب فرخندہ خطاب نجم الدولہ دبیر الملک (مسمی بہ پنج آہنگ) میرزا اسد اللہ خاں بہادر نظام جنگ دام اقبالہم در مطبع دار السلام دہلی خاص مبنیہ اقل العباد عنایت حسین بتصحیح حضرت مصنف دام برکاتہم باہتمام نور الدین احمد لکھنوی در ماہ اپریل ۱۸۵۳ء حلیہ اختتام پوشید فقط

دوسرے صفحے میں ۶ سطریں ہیں، تیسرے سے ۲۰۵ تک ہر صفحے میں ۱۴ سطریں، اس کے بعد سے آخر تک ہر صفحے میں ۱۵ سطریں۔ پہلے صفحے کی پہلی سطر یہ ہے:- "بعد تقدیم نیایش داور جہاں آفرین و تمہید ستایش حضرت سید المرسلین"

دیباچہ علی بخش خاں خلف الہی بخش خاں معروف کا لکھا ہوا ہے، اس کا خلاصہ درج کیا جاتا ہے، کہیں کہیں اصل فارسی عبارت بھی قوسین کے اندر نقل کر دی گئی ہے:-

علی بخش خاں، دہلی میں کم رہتے تھے، ان کا زیادہ وقت فیروز پور میں ان کے چچا فخر الدولہ دلاور الملک نواب احمد بخش خاں بہادر رستم جنگ کے ساتھ گزرتا تھا، ("در سایہ رافت آں والا پایہ پرورش می یافتم") فیروز پور میں ہر قسم کا عیش و آرام مہیا تھا اور امیروں کے لڑکوں کی طرح لہو و لعب میں وقت صرف کرتے تھے، شباب کی ابتدا تھی، اور ہر قسم کی فکر سے آزاد تھے، میرزا غالب کا علی بخش خاں سے دوہرا رشتہ تھا، انہیں اس کا خیال رہتا تھا کہ یہ کچھ لکھ پڑھ لیں ("شمہ سے بہ آموزگاری من داشت") علی بخش خاں نے میرزا سے درخواست کی کہ چند اوراق میں ایک ایسا رسالہ لکھ دیجیے جس سے ہر قسم کے لوگوں کو خط لکھنے کا طریقہ معلوم ہو جائے۔ (حسب التماس من ورقے چند از آداب و القاب و شکر رسید خطوط و شکوہ عدم رسی مکاتبات بمن عطا نمود") میرزا نے ان کی خواہش کے مطابق رسالہ لکھ کر ان کے حوالہ کر دیا۔ کچھ دنوں کے بعد میرزا کا کلکتہ جانا ہوا اور اس کے بعد ہی احمد بخش خاں کا انتقال ہو گیا، ("علم نامدار کہ شفقت پدری، بلکہ رحمت ایزدی از ذات بابرکاتش لمعہ ظہور داشت") ان کے بڑے بیٹے شمس الدین خاں جانشین ہوئے، یہ بالکل ناتجربہ کار تھے، اوباشوں کی صحبت میں انہوں نے برے ڈھنگ اختیار کیے، ریاست کا انتظام بالکل

ابتر ہو گیا۔ علی بخش خاں کو ترک وطن کرنا پڑا۔ لکھنؤ اور جے پور گئے، لیکن وہاں کامیابی کی صورت نہ نکلی ۱۲۵۱ھ کی ابتدا میں شمس الدین خاں کا[1] حادثہ ہوا۔ اس کے بعد علی بخش خاں جے پور سے دہلی پہنچے اور میرزا غالب کے یہاں مقیم ہوئے۔ اسی زمانہ میں میرزا کا دیوان (مسمّیٰ بہ میخانۂ آرزو سرانجام است تازہ فراہم آمدہ) مرتب ہوا تھا، علی بخش خاں اور میر محمد حسین نے میرزا سے اس کی نثر سبقاً پڑھی، ان کے دل میں خیال گزرا کہ دیوان سے اگر نثر نکال لی جائے اور اس میں وہ رسالہ جو میرزا نے ان کے لیے لکھا تھا، اور متفرق عبارتیں شامل کر دی جائیں تو ایک کتاب مرتب ہو جائے، حکیم رضی الدین حسن خاں بہادر اور میر محمد حسین خاں کا اصرار اور یہ خیال کہ یہ کتاب غلام فخر الدین خاں[2] کے کام آئے گی، ان کے ارادے کو پختہ کرنے کا باعث ہوا اور پنج آہنگ تیار ہو گئی۔ کتاب کے ۵ باب ہیں۔ پہلے میں یہ ہدایت ہے کہ خط کس طرح لکھا جائے، کون کس طرح مخاطب کیا جائے اور اسی قبیل کی دوسری باتیں، دوسرے میں مصادر، مصطلحات و لغات فارسی درج ہیں، تیسرے میں میرزا کے اشعار ہیں جو خط لکھنے والوں کے لیے کارآمد ہیں، چوتھے میں میرزا کے لکھے ہوئے خطبے اور تقریظیں اور متفرق عبارتیں ہیں، پانچویں میں میرزا کے خطوط ہیں۔

آہنگ اول' میرزا کی تمہید کا خلاصہ اردو میں یہ ہے کہ ۱۲۲۱ھ میں انگریزوں نے بھرت پور پر لشکر کشی کی تھی اور قلعے کا محاصرہ کیے ہوئے تھے، میرزا اور علی بخش خاں اس یورش میں احمد بخش خاں کے ساتھ تھے۔ میرزا نے (عمر عالی مقدار لکھا ہے) علی بخش خاں نے فرمایش کی کہ ایک رسالہ ایسا لکھ دیجیے جس سے خط لکھنے کا طریقہ معلوم ہو جائے۔ میرزا نے ان کی فرمایش کو رد نہ کیا اور مختصر سا رسالہ لکھ دیا، باوجود اس کے کہ میرزا کی روش کے یہ بات خلاف تھی کہ دوسروں کے مقرر کیے ہوئے قاعدے کے مطابق القاب و آداب لکھیں، اور خیریت گوئی اور عافیت جوئی کو وہ بالکل فضول جانتے تھے، میرزا کے الفاظ یہ ہیں:-

"بیگانگی ایں روش از شیوۂ غالب مستند نہ چنداں است کہ بہ گفتن نیاز داشتہ باشد و اداشناس داند کہ ہنجار من در نگارش ایں است کہ چوں کلک و ورق بگیرم مکتوب الیہ را بہ لفظے کہ فراخور حالت اوست در آغاز صفحہ آواز دہم و زمزمہ سنج مدعا گردم القاب و آداب و خیریت گوئی و عافیت جوئی حشو زائد است ... و نیز دانا شناسد کہ دریں شیوہ گنجائش سخن گستری تا کجاست۔"

اس کے بعد میرزا نے یہ بتایا ہے کہ خط کی عبارت کس طرح کی ہونی چاہیے، میرزا کی ہدایتوں کا خلاصہ یہ ہے:-

(۱) لکھنے میں گفتگو کا رنگ ہونا چاہیے۔ (۲) عبارت ایسی نہ ہو جس کا سمجھنا دشوار ہو (۳) اگر خط میں کئی باتیں لکھنی ہیں تو اس پر غور کرنا چاہیے کہ کسے مقدم رکھا جائے اور کسے مؤخر (۴) بات کو پیچ دے کر نہیں کہنا چاہیے (۵) دقیق استعاروں، مشکل و نامانوس لفظوں سے بچنا چاہیے (۶) مکتوب الیہ کے رتبے کو ملحوظ رکھنا ضروری ہے (۷) طوالت اور تکرار الفاظ سے احتراز چاہیے (۸) قواعد مقررہ کی پابندی ضروری ہے اور لوگوں کے مذاق کا خیال ضرور کرنا چاہیے، لیکن فارسی میں ہندوستانی فارسی نویسوں کے تصرفات کو قبول نہیں کرنا چاہیے، عربی الفاظ ضرورت سے زیادہ نہ استعمال کیے جائیں۔ (۹) معاملات کے خطوط میں خاص طور پر ان خطوط میں جو حکام کے پاس بھیجے جائیں، مبالغے اور اغراق سے بچنا ضروری ہے

---

[1] شمس الدین خاں کو پھانسی کی سزا ملی تھی [2] علی بخش خاں کے بیٹے

اشاروں اور استعاروں سے کام نہ لیا جائے۔ لہجہ سنجیدہ، زبان نرم اور آسان ہونی چاہیے۔

اس کے بعد ہر درجے کے لوگوں کے القاب ہیں، گورنر جنرل کے لیے یہ القاب:-

جنابِ مستطاب معلی القاب، جہانیاں مآب، انجم جاہ، انجم سپاہ، سپہر بارگاہ نواب گورنر جنرل بہادر دام اقبالہ وزاد افضالہ۔

القاب میں ایک آدھ جگہ قبلہ گاہی بھی آیا ہے، بظاہر ہندوستانی فارسی دانوں کا یہ تصرف میرزا کی نظر میں نامقبول نہ تھا، دوسرے اور تیسرے ابواب میں کوئی بات قابلِ ذکر نہیں، ان کے متعلق اوپر جو کچھ لکھا جا چکا ہے کافی ہے، چوتھے باب کے مندرجات کی فہرست یہ ہے:-

(۱) دیباچۂ دیوان فارسی (۲) دیباچہ گل رعنا (۳) دیباچہ دیوان ریختہ (۴) خاتمہ گل رعنا (۵) خاتمۂ دیوان فارسی (۶) تقریظ تذکرۂ اردو تالیف نواب مصطفیٰ خان بہادر (۷) نثر جو قصیدۂ مدحیہ کے عنوان کے طور پر لکھی گئی تھی (۸) نثر جو دیوان ریختہ کی پشت پر لکھ کر امام بخش ناسخ کو بھیجی گئی (۹) نوداری صبح (۱۰) ظلمت شب (۱۱) تقریظ دیوان حافظ (۱۲) دیباچۂ دیوان مرزا رحیم الدین بہادر (۱۳) عبارت در صفت مقطع الحروف (۱۴) عبارت تقریظ رسالہ موارد الکلم در صنعت تعطیل (۱۵) دیباچۂ دیوان ہرگوپال تفتہ (۱۶) تقریظ آثار الصنادید (۱۷) دیباچۂ دیوان ریختہ نواب حسام الدین حیدر خان بہادر نامی (۱۸) دیباچۂ تذکرۂ طلسم راز مؤلفہ میر مہدی۔

## غالب کے دو لطیفے

(۱) پرانے زمانے میں راجا بھرت پور کے یہاں ایک منشی تھا، جسے انشا پردازی کا سلیقہ تو نہ تھا۔ لیکن باتیں خوب بناتا تھا راجا کسی بات پر اس سے خفا ہوگیا، اور ایک نیا منشی بحال ہوا۔ پرانے منشی کو بہت خار گزرا اور اس فکر میں رہنے لگا کہ کسی طرح نئے منشی کو ذلیل کرے۔ ایک دن نیا منشی راجا کی طرف سے ایک سردار کو جو راجا کے دوستوں میں تھا اور جس کی خاطر راجا کو بہت عزیز تھی۔ خط لکھ رہا تھا۔ پرانا منشی سرنامے کو دیکھ کر مسکرانے اور منہ بنانے لگا، راجا اس وقت تو کچھ نہ بولا؛ لیکن جب خلوت ہوئی تو پرانے منشی کو بلا کر راجا نے اس حرکت کا سبب پوچھا۔ اس نے پہلے تو راجا کی مدح میں زبان کھولی اس کے بعد بولا کہ حضور! ہم لوگ پرانے نمک خوار ہیں۔ سرکار کا ہمیشہ بھلا چاہتے ہیں۔ نئے ملازموں کو اس کی کیا پروا۔ یہ دلی والے تو خاص طور پر نمک کا پاس نہیں کرتے ہیں سردار صاحب کو برابر از راہ تعظیم مہربان بڑی ح سے لکھا کرتا تھا نئے منشی نے انہیں مہربان چھوٹی ہ سے لکھا ہے۔ اب جو وہ یہ فرق دیکھیں گے تو حضور کی طرف سے ان کے دل میں غبار آئیگا یا نہیں؟ یہ بات راجا کے دل کو لگ گئی، نئے منشی کو بلا کر بہت خفا ہوا اور کہنے لگا کہ جب ہماری طرف سے برابر بڑی ح سے مہربان لکھا جاتا ہے تو تم نے سردار صاحب کو چھوٹی ہ سے مہربان کیوں لکھا، نئے منشی صاحب برطرف ہوئے اور پرانے اپنی جگہ پر آ گئے (ماخوذ از پنج آہنگ ص ۲۰ و ۲۱)۔

(۲) میرزا کے ایک شناسا یا دوست الف بیگ نامی تھے۔ ان کے یہاں بڑھاپے میں لڑکا ہوا۔ میرزا سے درخواست کی کہ نام رکھ دیجیے۔ میرزا نے ہمزہ بیگ نام رکھا اور خط تہنیت کے ساتھ یہ رباعی لکھ بھیجی۔

چوں الف بیگ در کہن سالی — پسرے یافت گر بسر عزہ
نام او ہمزہ بیگ کردم لے — الف تختی بود ہمزہ
(پنج آہنگ ص ۲۲۵)

# سراپا سخن اور غالب

سراپا سخن کا سال تکمیل ۱۲۶۹ھ ہے۔ اس تذکرے میں میرزا کا حال اور ان کی ایک غزل درج ہے۔

"میرزا اسد اللہ خان عرف میرزا نوشہ ولد عبد اللہ بیگ خان قوم ترک اولاد میں گشتاسپ کے، مولد اکبر آباد، مسکن دہلی دیوان فارسی اور ریختہ اور پنج آہنگ ان کی طبع زاد ہے، مشاہیر شعرائے دہلی ہیں۔ مؤلف کو یہ غزل اپنے خط میں شیخ فدا حسین فدائی قصبۂ دیبائی سے بھیجی تھی۔

"وہ سادگی سے جان پڑے کوہکن کے پاؤں — ہیہات کیوں نہ ٹوٹ گئے پیرزن کے پاؤں"

کل ۹ شعر ہیں۔ شعر ذیل دیوان مطبوعہ میں نہیں۔

بیچارہ کتنی دور سے آیا ہے شیخ جی — کعبے میں کیوں دبائیں نہ ہم برہمن کے پاؤں

جن صاحب کا تخلص فدائی لکھا ہے ان کے بارے ص ۱۲۰ پر لکھا ہے "شیخ فدا حسین فدا خلف شیخ کریم اللہ باشندہ قصبہ دیبائی ضلع بلند شہر، صاحب دیوان، ارشد تلامذۂ نواب مصطفیٰ خاں شیفتہ"۔

میرزا نے اس تذکرے کے لیے ایک قطعۂ تاریخ بھی لکھا تھا جو کتاب کے ص ۳۹۲ اور ۳۹۳ پر درج ہے:-

| | | |
|---|---|---|
| اس کتاب طرب نصاب نے جب | اور پھر چند سہ تھا بارہ کا | سات اور سات ہوتے ہیں چودہ |
| آب و تاب انطباع کی پائی | بہزاران ہزار زیبائی | بہ امید سعادت افزائی |
| فکر تاریخ سال میں مجھ کو | سال ہجری تو ہو گیا معلوم | غرض اس سے ہیں چاردہ معصوم |
| ایک صورت نئی نظر آئی | بے شمول عبارت آرائی | جس سے ہے چشم جاں کو بینائی |
| ہندسے پہلے سات سات کے دو | مگر اب ذوق بذلہ سنجی کو | اور بارہ امام ہیں بارہ |
| دیئے ناگاہ مجھ کو دکھلائی | ہے جداگانہ کارفرمائی | جن سے ایمان کو ہے توانائی |

ان کو غالب یہ سال اچھا ہے — جو ایسے کے ہیں تولائی

غالب مادہ تاریخ نکالنے سے گھبراتے تھے: طلسم راز مصنفہ میر مہدی کی تاریخ بھی انہوں نے اسی طرح نکالی ہے[1]

---

[1] طبع سوم ص ۲۴۰۔ طبع اول ۱۲۷۷۔

# تذکرۂ سرور اور غالب

تذکرۂ سرور میں غالب کا ایک شعر ہے جو مطبوعہ نسخوں میں نہیں، لیکن یہ شعر یا تو غلط نقل ہوا ہے یا اصل نسخے ہی میں صحیح درج نہیں (مئی کے معیار میں غالب کے اشعار اس تذکرے سے لے کر درج کیے جا چکے ہیں۔)

جگر سے ٹوٹے ہوئے ہو گی سناں پیدا      دہان زخم میں آخر ہوئی زباں پیدا

میرزا کے متعلق سرور نے جو کچھ لکھا ہے وہ ذیل میں نقل کیا جاتا ہے، ممکن ہے کہ بعض الفاظ چھوٹ گئے ہوں:-

" اسد اللہ خان است، عرف مرزا نوشہ، اصلش از سمرقند، مولدش اکبرآباد، جوان قابل یارباش، دردمند، ہمیشہ بخوش معاشی بسر بردہ، ذوق ریختہ گوئی درخاطر شگفتن، غمہائے عشق مجازی تربیت یافتۂ غم کدۂ نیاز، در فن سخن سنجی تتبع محاورات میرزا بیدل در ریختہ و محاورات فارسی موزوں می کند، بالجملہ موجد طرز خود است، و باراقم رابطۂ یک جہتی مستحکم دارد۔ اکثر اشعارش در زمین سنگ لاخ مضامین موزوں کردہ، روزیہ(؟) خیال بندی بیش از بیش بنادخاطر دارد۔" (عمدۃ المنتخبہ نسخۂ قلمی دفتر ہند لندن)

اعظم الدولہ سرور عمائد دہلی سے تھے، ان کا سال ولادت معلوم نہیں، لیکن قرائن سے الہی بخش خان معروف کے ہم عمر معلوم ہوتے ہیں۔ ان کا تذکرہ عمدۃ المنتخبہ ۱۲۱۶ھ یا ۱۲۱۷ھ میں شروع ہوا اور نو دس برس میں اس نے کتابی شکل اختیار کرلی لیکن اس کے بہت بعد بھی اس میں اضافے ہوتے رہے۔ اگر ایسا نہ ہوا ہوتا تو غالب کا حال اس میں نہ ملتا کیونکہ غالب کی پیدائش ۱۲۱۲ھ کی ہے۔ سرور اور معروف کے مساویانہ تعلقات ہوں گے، معروف نے اپنے دیوان دوم میں یاد کیا ہے:-

" لکھ غزل اک اور بھی معروف سرور کے لیے      آج اس پر نکتہ فہمی نکتہ دانی ختم ہے"

غالب سے بھی باوجود تفاوت عمر دوستانہ تعلقات تھے، سرور غالب سے ملنے آیا کرتے تھے، اور غالب نے انہیں حمد بیگ طپاں ابن ہادی بیگ خاں مقیم کلکتہ کا حال اور کلام بھی دیا تھا کہ اپنے تذکرے میں داخل کریں، جیسا کہ پنج آہنگ ص ۲۲۲ اور ۲۳۳ کے مطالعے سے واضح ہوتا ہے۔ طپاں کا حال کسی وجہ سے تذکرۂ سرور میں داخل نہ ہو سکا۔

## استفسارات

(۱) میرزا غالب کے متعلق تحقیقات کے سلسلے میں کتب ذیل کا مطالعہ کرنا چاہتا ہوں۔ اگر کسی صاحب کے علم میں یہ کتابیں کہیں موجود ہوں تو براہ کرم براہ راست یا معیار کے ذریعے سے مجھے مطلع فرمائیں۔ جن کتابوں کے سال طباعت دیے ہوئے ہیں وہ کتابیں نظر سے گزر چکی ہیں، ان کے خاص نسخے مطلوب ہیں:-

۱- دستنبو، مطبوعہ مفید خلائق آگرہ ۱۸۵۸ء

۲- دیوان اردو مطبوعہ مطبع احمدی جان دہلی ۱۸۶۱ء (۱۲۷۸)

۳- نادر غالب مطبوعہ دہلی ۱۸۱۵ء

۴- سبد چین مطبوعہ دہلی (۱۲۶۳ھ ؟)

۵- دیوان اردو مطبوعہ مفید خلائق آگرہ ۱۸۶۳ء

۶- ممارستہ النثر از سید مقصود عالم پھپانوی نولکشور پریس لکھنؤ ۱۸۶۲ء

۷۔ مثنوی دمیغ الباطل          ۸۔ مثنوی خطاب فاصل
۹۔ پنج آہنگ مطبوعہ ۱۸۴۹ء          ہیش پرشاد، ڈاکخانہ لنکا، بنارس

(۲) "دامان نگہ تنگ گل حسن تو بسیار          گلچیں نگاہِ تو ز داماں گلہ دارد"
"در بزم وصالِ تو بہ ہنگام تماشا          نظارہ ز جنبیدنِ مژگاں گلہ دارد"

یہ اشعار غالب نے قدسی کی طرف منسوب کیے ہیں۔ کلیات قدسی کے دو قلمی نسخے دیکھے ان میں یہ اشعار ملتے ہیں۔ نہ اس زمین میں کوئی غزل۔ فارسی اشعار کے ایک مطبوعہ مجموعے میں یہ اشعار عشرتی کے نام نظر آئے، مقطع کا ایک مصرع یاد ہے: "اے عشرتی از وضع تو جاناں گلہ دارد"
اگر کسی صاحب کو اس کا تحقیقی علم ہو کہ یہ غزل کس کی ہے، تو مجھے مطلع فرمائیں۔ ممنون ہونگا۔

عبدالودود

(۱) **مرقد غالب**، خواجہ حسن نظامی صاحب اپریل کے ہمایوں میں تحریر فرماتے ہیں۔
"غالب کا مزار میری درگاہ کے قریب لب سڑک (کذا) واقع ہے، مزار کے پاس یعنی جنوب میں اکبر کے کوکا... مرزا عزیز... کا مقبرہ ہے... مزار کے غرب میں قبر سے ملی ہوئی بیگم صاحبہ حکیم واصل خاں مرحوم کے مکان کی دیوار ہے، اور شرق میں نواب لوہارو کے خاندان کی کچھ قبریں ہیں۔ پھر ایک دیوار ہے، پھر تین سو گز کا ایک قطعہ زمین ہے جس کو حکیم ہمدرد صاحب نے غالب ہال بنانے کے لیے خریدا ہے۔ اور شمال میں ایک دیوار ہے، اور اس کے باہر شکستہ قبرستان ہے، جس کے وارث اب موجود نہیں۔ غالب سوسائٹی کا ارادہ ہے کہ شمالی دیوار کو ہٹا کر شکستہ قبرستان درست کر دیا جائے، اور شمال کی طرف سڑک کے پاس ایک شاندار دروازہ بنا دیا جائے، اور جتنی زمین مرحومہ بیگم صاحبہ.. نے مزار کے غرب میں عطا فرمائی تھی اس کو شامل کر کے غالب کا مزار اتنا اونچا بنا دیا جائے جو سڑک سے نظر آنے لگے، اور شرق میں غالب ہال بنایا جائے تاکہ آیندہ جلسے اور مشاعرے مزار کے قریب ہی ہو سکیں۔ غالب کا مزار نواب صاحب لوہارو کے قبرستان میں ہے، اس لیے قبرستان کے وارث غالب کا مزار بنانے میں مزاحمت کرتے ہیں۔ لہٰذا تجویز کی گئی ہے کہ.. صرف غالب کی قبر کو بنا دیا جائے لوہارو والوں کو اگر اپنے بزرگوں کی قبروں کا خیال ہوگا تو خود بنوالیں گے...

## اشعار غیر مطبوعہ

میرزا غالب کے اشعار تذکرہ اعظم الدولہ سرور سے ماخوذ ہیں۔ اس کا قلمی نسخہ ہندوستان میں بھی ہے، لیکن جو نسخہ ہماری نظر سے گزرا ہے وہ دفتر ہند لندن میں ہے۔ اس تذکرے میں میرزا کے اور اشعار بھی ہیں، لیکن ہم نے وہی نقل کیے ہیں جو اب تک غیر مطبوعہ ہیں۔

دیکھتا ہوں اُسے تھی جس کی تمنا مجھ کو          آج بیداری میں ہے خواب زلیخا مجھ کو
شمشیر صاف یار جو زہراب دادہ ہو          وہ خط سبز ہے کہ بہ رخسار سادہ ہو
ہنستے ہیں دیکھ دیکھ کے سب ناتواں مجھے          یہ رنگ زرد ہے چمن زعفراں مجھے

دیکھ وہ برق تبسم بس کہ دل بیتاب ہے
دیدۂ گریاں مرا فوارۂ سیماب ہے

کھول کر دروازۂ میخانہ بولا مے فروش
اب شکست توبہ میخواروں کو فتح الباب ہے

محفل شمع عذاراں میں جو آجاتا ہوں
شمع ساں میں تہِ دامانِ صبا جاتا ہوں

ہوئے ہے جادۂ رہ رشتۂ گوہر ہر گام
جس گزرگاہ میں میں آبلہ پا جاتا ہوں

سرگراں مجھ سے سُبک رُو کے نہ بننے سے رہو
کہ بہ یک جنبش لب مثل صدا جاتا ہوں

اک گرم آہ کی تو ہزاروں کے گھر جلے
رکھتے ہیں عشق میں یہ اثر ہم جگر جلے

پروانے کا نہ غم ہو تو پھر کس لیے اسد
ہر رات شمع شام سے لے تا سحر جلے

نیاز عشق خرمن سوز اسباب ہوس بہتر
جو ہو جائے نثار برق مشت خار و خس بہتر

یاد آیا جو وہ کہنا کہ نہیں واہ غلط
کی تصور نے بہ صحرائے ہوس واہ غلط

ماہ نو ہوں کہ فلک عجز سکھاتا ہے مجھے
عمر بھر ایک ہی پہلو پہ سلاتا ہے مجھے

## غزل مرزا غالب

اپنا احوال دلِ زار کہوں یا نہ کہوں
ہے حیا مانع اظہار کہوں یا نہ کہوں

نہیں کرنے کا میں تقریر ادب سے باہر
میں بھی ہوں محرم اسرار کہوں یا نہ کہوں

شکر سمجھو اسے یا کوئی شکایت سمجھو
اپنی ہستی سے ہوں بیزار کہوں یا نہ کہوں

اپنے دل ہی سے میں احوال گرفتاری دل
جب نہ پاؤں کوئی غمخوار کہوں یا نہ کہوں

دل کے ہاتھوں سے کہ ہے دشمن جانی میرا
ہوں اک آفت میں گرفتار کہوں یا نہ کہوں

میں تو دیوانہ ہوں اور ایک جہاں ہے غماز
گوش ہے در پس دیوار کہوں یا نہ کہوں

آپ سے وہ مرا احوال نہ پوچھے تو اسد
حسب حال اپنے پھر اشعار کہوں یا نہ کہوں

## میرزا غالب کے متعلق ایک قدیم اخبار کا اقتباس

احسن الاخبار بمبئی سے ۹ نومبر ۱۸۴۱ء کو نکلا۔۔ یہ فارسی کا اخبار تھا۔۔ اس زمانے میں رسل و رسائل کے ذرائع محدود ہونے کے باوجود بیشتر دہلی و قلعہ معلی کی خبریں صحت کے ساتھ شائع کرتا تھا، دہلی میں اس کے نامہ نگار موجود تھے۔ ناظرین کی دلچسپی کے لیے اس اخبار سے اقتباسات ذیل میں درج کیے جاتے ہیں۔

جلد ۴ نمبر ۲۶ مورخہ ۲ جون ۱۸۴۱ء میرزا اسد اللہ خاں بہادر کو دشمنوں کی غلط اطلاعات کے باعث قمار بازی کے جرم میں گرفتار کر لیا گیا۔ معظم الدولہ بہادر کے نام سفارشی چٹھی لکھی گئی کہ ان کو رہا کر دیا جائے کہ یہ معززین شہر میں سے ہیں۔ یہ جو کچھ ہوا ہے

محض حاسدوں کی فتنہ پردازی کا نتیجہ ہے، عدالت فوجداری سے نواب صاحب کلاں بہادر نے جواب دیا کہ مقدمہ عدالت میں سپرد ہے، ایسی حالت میں قانون سفارش قبول کرنے کی اجازت نہیں دیتا۔

جلد ۴ نمبر ۲۷ مطابق ۲ ماہ جولائی ۱۸۴۷ء۔ میرزا اسد اللہ خاں غالب پر عدالت فوجداری میں جو مقدمہ دایر ہوا اس کا فیصلہ سُنا دیا گیا۔ مرزا صاحب کو چھ مہینے کی قید با مشقت اور دوسو روپیہ جرمانہ کی سزا ہوئی۔ اگر دوسو روپیہ جرمانہ ادا نہ کریں تو چھ مہینے قید میں اور اضافہ ہو جائے گا اور مقررہ جرمانہ کے علاوہ اگر پچاس روپے زیادہ ادا کیے جائیں تو مشقت معاف ہو سکتی ہے۔ جب اس بات پر خیال کیا جاتا ہے کہ میرزا صاحب عرصے سے علیل رہتے ہیں، سوا پرہیزی غذا قلیہ چپاتی کے اور کوئی چیز نہیں کھاتے تو کہنا پڑتا ہے کہ اس قید مصیبت و مشقت کا برداشت کرنا میرزا صاحب کی طاقت سے باہر ہے بلکہ ہلاکت کا اندیشہ ہے۔ اُمید کی جاتی ہے کہ اگر سشن جج بہادر کی عدالت میں اپیل کی جائے اور اس مقدمے پر نظرثانی ہو تو نہ صرف یہ سزا موقوف ہو جائے بلکہ عدالت فوجداری سے مقدمہ اُٹھا لیا جائے۔ یہ بات عدل و انصاف کے بالکل خلاف ہے کہ ایسے باکمال رئیس کو جس کی عزت و حشمت کا دبدبہ لوگوں کے دلوں پر بیٹھا ہوا ہے، ایسے معمولی سے جرم میں اتنی سخت سزا دی جائے جس سے جان جانے کا قوی احتمال ہے،

غالب

# میرزا غالب کے غیر مطبوعہ خطوط

## (۱)

منشی صاحب سعادت و اقبال نشان عزیز از جان منشی سیل چند کو فقیر غالب کی دعا پہنچے۔ کیوں صاحب ہم تو تم کو اپنا فرزند سمجھیں اور تمہارا یہ حال کہ مراسم فرزندی بجا نہیں لاتے۔ خط لکھنا تم نے یک قلم موقوف کر دیا اور بھائی بے تکلف لکھتا ہوں کہ مجھ میں اب دم نہیں ہے۔ نہ طاقت باقی ہے نہ حواس درست ہیں۔ آج کے نواب صاحب کے خط میں دو جگہ غلطیاں ہوئیں مجھ سے لکھا کچھ چاہتا ہوں لکھ کچھ جاتا ہوں۔ بھیا اب تو یہ نوبت پہنچی ہے کہ آج بچا کل مرا۔ کل بچا پرسوں مرا۔

اس خط کا جواب مجھ کو جلد لکھو اور اس میں یہ لکھو کہ احسان حسین خاں اور ان کے بھائی مظفر حسین خاں جو لکھنؤ سے آئے ہیں نواب صاحب کی سرکار سے ان کا کیا درماہہ مقرر ہوا ہے اور تعظیم و توقیر کا کیا رنگ ہے۔ دربار میں جو آتے ہیں تو بیٹھتے کہاں ہیں۔ اس خط کے جواب کا طالب غالب

۱۱ جون

## ۲

برخوردار نورچشم منشی سیل چند میر منشی کو بعد دعا کے معلوم ہو کہ اگلے مہینے میں اگست ۱۸۶۸ء کی تنخواہ کی ہنڈوی جو تم نے بھیجی تھی اُس کا روپیہ ابتک نہیں پہنچا۔ میں تو جس دن ہنڈوی آتی ہے اُسی دن یا دوسرے دن اپنے مختار کار کے ہات کہ وہ بھی مہاجن ہے بیچ ڈالتا ہوں۔ مگر اُس مختار کار کو جس کے ہاں ہنڈوی آتی ہے اُس نے

روپیہ اب تک نہیں دیا۔ ۸ ستمبر کو ہنڈوی بیچ کر روپیہ میں نے لے لیا تھا اور آج اٹھارہ ہے۔ مختار کار کو روپیہ اُس نے اب تک نہیں دیا۔ جس سے تم نے ہنڈوی لکھوائی ہے اُس کو تم تاکید کرو کہ یہاں کے مہاجن کو روپیہ دینے کی تاکید لکھے تاکہ مختار کار کا روپیہ پٹ جاوے۔ غالب

## ۳

منشی صاحب سعادت و اقبال نشان منشی بیل چند صاحب میر منشی سلمہ اللہ تعالےٰ۔ بعد دعائے دوام حیات و ترقی درجات معلوم فرمائیں۔ اگرچہ از روئے خطوط حضور صحت و عافیت حضور معلوم ہوئی ہے لیکن یہ کہیں سے نہیں سُنا کہ غسل صحت کیا یا کس دن کریں گے۔ آپ سے فقیر کا سوال ہے کہ مجکو لکھیے کہ حضرت غسل کس دن فرمائیں گے۔ اور اگر موافق میری آرزو کے نہا چکیں ہوں تو غسل کی تاریخ سے اطلاع دیجیے۔ خیر و عافیت کا طالب غالب۔

۲۵ دسمبر ۱۸۶۴ء

"معیار" ۱۹۳۶ء ●●

ایک شعر کی شرح 'غالب کے قلم سے' (کلیات، ورق ۷۱ الف H.L.۵۹۳)

(بعد از سنہ ۱۲۵۴ ہجری)

عطیہ خان صاحب قاسم حسن صاحب

کتب خانہ 'خدا بخش' پٹنہ

کلیات کے ایک نسخہ پر غالب کا حاشیہ (ورق ۷۶ب، H.L.593)

(بعد از سنہ ۱۲۵۴ ہجری)

عطیہ خاں صاحب قاسم حسن صاحب

کتب خانۂ خدا بخش، پٹنہ

تیغ تیز، جواب مؤید برہان کا زمانۂ تصنیف بموجب خطوط غالب ۱۲۸۳ھ/۱۸۶۷ء

ہے اور قیاس ہے کہ سال انطباع بھی یہی ہوگا۔ ص ۱ کا عکس ص ۲۶۸ اور ص ۲ کا

حصہ میں ہے۔ ص ۴۸، س ۲۳، ۲۳ ۱/۴ × ۱۳ ۳/۴، ۱۹ × ۱۰ ۱/۲، ۱۷، متن تا ص ۴۹، عبارات عنوان

"اللہ اکبر" ص ۵۰ تا ص ۵۳۔ ص ۵۲ کی سطر آخر: "الحمد للہ کہ این رسالۂ نافعہ مسمی بہ تیغ تیز در

مطبع اکمل المطابع باہتمام فخر الدین مطبوع گردید" صفحہ بدون ہندسہ لیکن حقیقتاً

تیغ تیز، جس میں ۲۳ الفاظ سے تعرض کیا گیا ہے۔ بعض تصحیحات توجہ طلب ہیں:

ص ۳۰

صفحات

(پہلا ایڈیشن)

# کچھ غالب کے بارے میں

## حصہ اوّل

## فہرست

But I happen to be one of those who try to see things as they are, and not as I would like them to be. I agree with Johnson that exaggerated praise defeats its own purpose, and I hold with Voltaire that the only debt the living owe to the dead, is that they should tell the truth about them.

I regard Ghalib as one of the greatest Urdu poets, and the greatest letter writer in Urdu. As an ironist and humorist, he is unsurpassed by any other Urdu writer. As a poet, he has a wider range than that of his contemporaries or predecessors, and there is a happy blend of thought and emotions in his poetry. He alleviates our sorrow, enhances the enjoyment of our life, and teaches us to sympathise with the misfortunes of others. He was by no means a systematic thinker himself, but he stimulates our thoughts to a greater degree than any of his contemporaries or predecessors. His poetry, in addition to all this, provides rich feasts for the eyes and ears.

If a poet is all this, I am ready to pay my homage to him. It is immaterial to me, if he was not always actuated by the best of motives, and if he was not the great Persian scholar he claimed to be.

His position, as a Persian poet, is yet to be determined, and no European or American critic of any importance has expressed any opinion about him. Outside India he is only known to those who are interested in India. (The rest of my paper will be in Urdu.)

